# وہابیہ کو اللہ تعالیٰ اور رسول معظم صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت اپنے علماء زیادہ محبوب ہوتے ہیں

سرفراز صاحب نے قرآن کی آیت پیش کر کے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ مسلمانوں کو سب سے زیادہ محبت اللہ سے ہوتی ہے پھر حضور علیہ السلام سے ہوتی ہے بے شک مسلمانوں کو سب سے زیادہ محبت اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوتی ہے لیکن وہابیوں کو سب سے زیادہ محبت اپنے پیروں اور مولویوں سے ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں صریح گستاخیوں کی تاویلات فاسدہ کرنے میں مصروف رہتے ہیں اور اپنے اکابر کا دامن چھوڑنے پر آمادہ نہیں ہوتے چنانچہ امام الوہابیہ نے اپنی تصنیف **صراط مستقیم** میں فرمایا! از جملہ آں شدت تعلق قلب است بمرشد خود استقلالاً یعنی نہ باآں ملاحظہ کہ ایں شخص ناوداں فیض حضرت حق و واسطہ ہدایت اوست بلکہ بحیثیت کہ متعلق عشق جان میگردد چنانکہ یکے از اکابر ایں طریق فرمودہ کہ اگر حق جل وعلا در غیر کسوف مرشد من تجلی فرماید ہرآینہ مرا باو التفات درکار نیست۔

**ترجمہ:** جب عشق کے آثار میں سے دل کا انتہائی تعلق اپنے مرشد کے ساتھ ہے اور وہ بھی استقلالاً یعنی اس لحاظ سے نہیں کہ یہ شخص اللہ تعالیٰ کے فیوض و ہدایت کا واسطہ ہے بلکہ اس طرح کہ عشق کا تعلق خاص اس سے ہو چنانچہ اس طریق کے اکابر میں سے ایک نے فرمایا کہ اگر حق تعالیٰ میرے پیر کے سوا اور کسی کی شکل میں ظاہر ہو تو مجھے اس کی طرف التفات درکار نہیں۔

## وہابی کہہ کر بدنام کرنے کا بہتان

سرفراز صاحب کہتے ہیں مولانا احمد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ہمیں وہابی کا لقب

دے کر بدنام کیا ہے حالانکہ اشرف علی کے ملفوظات میں ہے کہ وہابی کے معنی ہیں بے ادب باایمان اور بدعتی کے معنی ہیں باادب بے ایمان **الافاضات الیومیہ جلد 4 صفحہ 81** اب سرفراز صاحب کے لئے دو ہی راستے ہیں یا تسلیم کریں کہ وہ وہابی ہیں ورنہ پھر بدعتی بننا پڑے گا۔ اور تھانوی کہتے ہیں کہ بدعتی بے ایمان ہوتا ہے تو اگر وہابی بننے سے انکار ہے تو بقول تھانوی کے بے ایمان بننا پڑے گا۔

دو گونہ عذاب است جانِ مجنوں را　　بلائے صحبت لیلی و بلائے فرقت لیلی

من نہ گویم کہ ایں مکن و آں کن　　مصلحت خویش بیں و کار آساں کن

اشرف علی کا ایک اور ملفوظ ملاحظہ ہو فرماتے ہیں کہ "میں کہا کرتا ہوں کہ اگر میرے پاس دس ہزار روپیہ ہو سب کی تنخواہ کر دوں پھر خود ہی سب وہابی بن جائیں گے۔ الافاضات الیومیہ جلد نمبر 3' نمبر 6 اور گنگوہی اپنے فتاوی میں فرماتے ہیں کہ وہابیوں کے عقائد عمدہ ہیں تو عمدہ عقائد والوں کی طرف منسوب ہونے سے سرفراز صاحب کو عار کیوں ہے؟ اور اس لقب کے ملنے پر چیں بجبیں کیوں ہے؟

# دیوبندی اور بریلوی مرد عورت کے نکاح کا حکم فریقین کے نزدیک

سرفراز صاحب نے اعلحضرت رحمہ اللہ تعالی علیہ کا ایک فتوی نقل کیا ہے کہ دیوبندی مرد عورت کا دنیا میں جس کے ساتھ نکاح ہوگا زنائے خالص ہوگا اس کے بارے میں سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ کئی بریلوی مردوں کے نکاح دیوبندی عورتوں سے ہوئے ہیں اور کئی بریلوی عورتیں دیوبندیوں کے نکاح میں ہیں اگر بریلوی اپنے آپ کو حلالی سمجھتے ہیں تو دیوبندیوں کو مسلمان سمجھیں ورنہ اپنے آپ کو زانی اور ولد الزنا سمجھیں؟

اس کے جواب میں گزارش ہے کہ آپ اپنی کتابوں ازالۃ الریب، دل کا سرور، تبرید النواظر میں لکھ چکے ہیں کہ بریلوی کافر اور مشرک ہیں محرر مذہب دیوبندیت رشید احمد گنگوہی صاف طور پر لکھتے ہیں کہ جو شخص انبیاء کرام کے علم غیب کا قائل ہو وہ مشرک ہے ایک جگہ گنگوہی نے لکھا ہے کہ جو شخص حضور ﷺ کے علم غیب کا قائل ہو اس کے ساتھ میل' ملاقات مودت حرام ہے تو جب ملنا حرام ہو گا تو بریلوی کے ساتھ رشتہ داری کیسے جائز ہو گی۔ اب سرفراز صاحب کے الفاظ میں کہا جا سکتا ہے کہ یا بریلویوں کو مسلمان تسلیم کرو یا اپنے آپ کو زانی ولد الزنا تسلیم کرو بات بات پر کفر و شرک کے فتوے خود دیتے ہیں۔ اور بگلہ بھگت بن کر کہتے ہیں جی خان صاحب نے سب کو کافر قرار دے دیا۔ گکھڑوی کی بات کا تحقیقی جواب یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے ان دیوبندیوں کی تکفیر کی ہے جنہوں نے گستاخیاں کیں یا گستاخیاں کرنے والوں کو اپنا بزرگ اور مومن جانا لہٰذا جو سنی اس دیوبندی سے رشتہ داری کرے گا جس کو کفریہ عبارات کا علم ہے اس کے باوجود ان عبارتوں کو حق جانتا ہے اور لکھنے والوں کو مسلمان جانتا ہے ایسا سنی حرام کاری کا مرتکب ہو گا اور حرام کاری کرانے کا مرتکب ہو گا لیکن علمائے اہلسنت چونکہ اپنے عوام کو کفریات دیوبند سے آگاہ کرتے رہتے ہیں لہٰذا اکثر و بیشتر لوگ ایسے رشتے نہیں کرتے اور اگر کوئی کرتا ہے تو اعلیٰ حضرت کا فتوی برحق ہے۔

سرفراز صاحب سے ایک سوال یہ ہے کہ شیعوں کے بارے میں تمھارا بھی فتوی ہے کہ وہ کافر ہیں اور بریلوی حضرات کا بھی یہی فتویٰ ہے بلکہ ایک دیوبندی تنظیم نے تو نعرہ لگا رکھا ہے کہ ''کافر کافر شیعہ کافر'' جگہ جگہ دیواروں پر طہارت خانوں پر لکھا ہوا ہے کہ شیعہ کافر ہیں اور رشید احمد گنگوہی **فتاوی رشیدیہ** میں ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے رقم طراز ہیں سوال وجواب ملاحظہ ہو۔

**سوال:** جو عورت شیعہ رافضی کے تحت میں ہو بعد ظہور رفض کے بخوشی خاطر رہ چکی ہو پھر رفض

یا دوسری شئی کو حیلہ قرار دے کر بلا طلاق علیحدہ ہو جائے اور سنی سے نکاح کرے تو یہ نکاح بلا طلاق شیعہ کے کیا حکم رکھتا ہے اور اولا د سنی کی اگر رافضی ہو جائے تو وہ سُنی کے ترکہ سے محروم الارث ہوگی یا نہیں۔

**جواب:** جس کے نزدیک رافضی کافر ہے وہ فتویٰ اول سے ہی بطلان نکاح کا دیتا ہے۔اس میں اختیار زوجہ کا کیا اعتبار ہے پس جب چاہے علیحدہ ہو کر عدت کے بعد نکاح دوسرے سے کر سکتی ہے۔ بندہ یہی مذہب رکھتا ہے رافضی اولا د کو ترکہ سنی سے نہیں ملے گا۔

(فتاویٰ رشید یہ جلد نمبر **3** صفحہ نمبر **25**)

گنگوہی کا یہ فیصلہ دیوبندیوں کے لئے ماننا ضروری ہے کیونکہ پیچھے ہم نے ذکر کیا ہے کہ مسٹر گنگوہی نے کہا کہ حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں مگر اس زمانہ میں ہدایت موقوف ہے میری اتباع پر اب اگر شیعہ کہہ دیں کہ کئی جگہ دیوبندی عورتیں شیعہ کے نکاح میں ہیں اور شیعہ عورتیں دیوبندیوں کے نکاح میں ہیں اور ایسا سینکڑوں جگہ ہوتا ہے کہ عورت وہابی ہوتی ہے خاوند شیعہ ہوتا ہے عورت شیعہ ہوتی ہے خاوند وہابی ہوتا ہے تو جو جواب سرفراز صاحب اس شیعہ کو دیں گے وہی جواب ہماری طرف سے بھی سمجھ لیں۔

## دیوبندی کا ذبیحہ حرام ہونے کا فتوی اور اس کی حقانیت

سرفراز صاحب نے ذکر کیا ہے کہ اعلحضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دیوبندیوں کا ذبیحہ حرام ہے اور کسی جگہ تو بریلوی دیوبندی قصابوں کے ہاتھ کا ذبیحہ کھاتے ہوں گے سرفراز صاحب سے پوچھا جا سکتا ہے کہ اس طرح تو مرزائی بھی کہہ سکتے ہیں کہ کئی مرتبہ دیوبندی، بریلوی اور شیعہ، مرزائی قصابوں کا ذبیحہ کھاتے ہوں گے۔ لہٰذا ہم مسلمان ہیں کیا یہ دلیل ان کی صحیح ہوگی شیعوں پر آپ کا بھی کفر کا فتویٰ ہے تو اگر شیعہ کہہ دیں کہ وہابی ہمارے ہاتھ کے ذبیحہ کہیں تو

کھاتے ہوں گے لہٰذا ہم مسلمان ہیں اور ہمارے مسلمان ہونے میں کیا شک ہے تو جو جواب آپ اس کو دیں گے وہ ہماری طرف سے بھی سمجھ لیں آپ بھی ہمیں مشرک سمجھتے ہیں اور کہیں تو دیوبندی بریلوی کا ذبیحہ کھاتے ہوں گے لہٰذا آپ اپنا شرک والا فتویٰ واپس لیں ظاہر ہے قصاب ہر مذہب کے ہوتے ہیں۔ دیوبندی بریلوی' شیعہ' مرزائی ضروری تو نہیں قصاب ایک ہی مذہب کے ہوں اس کا تحقیقی جواب یہ ہے کہ جن قصابوں کو گستاخانہ عبارتوں کا علم ہے اس کے باوجود ان عبارتوں کو صحیح سمجھتے ہیں وہ کافر ہیں ان کا ذبیحہ مردار ہے۔

سرفراز صاحب اپنی کتاب ''ارشاد الشیعہ'' میں بھی شیعہ حضرات کی تکفیر کرتے ہیں نیز جن عقائد کی وجہ سے دیوبندیوں کی معتبر کتاب **تقویۃ الایمان** میں کفر وشرک کے فتوی جات دیے گئے ہیں وہ تمام شیعہ میں موجود ہیں مثلاً علم غیب حاضر ناظر مختار کل استمد ادوغیرہ یہ تمام عقائد شیعہ کے اندر موجود ہیں جو وہابیوں کے نزدیک کفر کی علت ہیں اور حکم علت کی بنا پر دائر ہوتا ہے لہٰذا جب وہ آپ کے نزدیک کافر ہیں تو ان کا ذبیحہ بھی مردار ہوگا تو کیا وہابی ان کے ہاتھ کا ذبیحہ کہیں بھی نہیں کھاتے ہیں ایسا ہرگز ممکن نہیں تو کیا اپنے تکفیر والے فتوے سے رجوع کریں گے کیا وہابیوں کے رشتہ داروں میں شیعہ عقائد کے حامل نہیں پائے جاتے۔ کیا قربانی عقیقہ وغیرہ پر گوشت نہیں لیتے دیتے اپنے اکابر کے سر سے کفری بوجھ اٹھانا تو آپ کے بس میں نہیں ایسی لغویات سے ان کا ایمان ثابت نہیں ہوسکتا۔ ہوسکے تو اپنے عقائد سے توبہ کر کے سنی ہو جاؤ دنیاوی عزت اور جھوٹے وقار کی خاطر اپنے آپ کو ﴿خلودفی النار﴾ کا مستحق بنانا بڑے خسارے کا سودا ہے۔

## کیا واقعی دیوبندی شرک وبدعت سے متنفر ہیں

سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ خانصاحب کی مخالفت کی وجہ صرف یہی ہے کہ اکابر دیوبند توحید وسنت کے شیدائی اور شرک وبدعت سے سخت متنفر ہیں اور پھر سرفراز صاحب بادصبا

کے ذریعے یہ پیغام سرکار دو عالم ﷺ کی بارگاہ میں بھیجتے ہیں۔

خونے نہ کردہ ایم کسے را نہ کشتہ ایم

جرم است ایں کہ عاشق روئے تو گشتہ ایم

جہاں تک اس دعوی کا تعلق ہے کہ دیوبندی شرک اور بدعت سے متنفر ہیں تو اس بارے گزارش ہے کہ دیوبندی جن امور کو شرک و بدعت کہتے ہیں اپنے اکابر کے لئے ان امور کو روا رکھتے ہیں ان کی شرک و بدعت کی بحثیں صرف انبیاء اولیاء کی حرمتوں سے کھیلنے کے لئے ہیں ورنہ اگر سچی توحید کا جذبہ کارفرما ہوتا تو جن امور کو شرک و بدعت کہتے ہیں۔ اپنے اکابر کے حق میں ان کا عقیدہ نہ رکھتے اس مسئلہ پر جو آدمی ان کی متضاد پالیسی کا جائزہ لینا چاہتا ہو وہ علامہ ارشد القادری کی کتاب **زلزلہ** کا مطالعہ کرے کہ اپنے مزعومہ شرک کو انہوں نے اپنے احبار رھبان کے حق میں کیسے روا رکھا اور اس سلسلے میں حاجی نواب دین گولڑوی صاحب کی کتاب ''دورُخی'' کا مطالعہ کریں سردست چونکہ میرا یہ موضوع نہیں ہے البتہ ایک مثال میں پیش کرتا ہوں۔ بریلویوں کے مشرک ہونے کی ایک وجہ حضرت نے گلدستہ توحید میں یہ بیان کی ہے کہ یہ کہتے ہیں۔

**بگرداب بلا افتادہ کشتی' مدد کن یا خواجہ معین الدین چشتی غوث بہاؤالحق بیڑا دھک**

اور **تقویۃ الایمان** میں جو بقول گنگوہی عین اسلام ہے اور قرآن اور حدیث کا پورا مطلب اس کے اندر ہے اسماعیل کہتا ہے کہ یہ جو بعض لوگ اگلوں کو دور سے پکارتے ہیں ان پر شرک ثابت ہوتا ہے ہم دو حوالے پیش کرتے ہیں اگر گکھڑوی اپنے موحد ہونے کے دعویٰ میں سچا ہے تو فتویٰ لگا کر دکھائے کرامات امدادیہ صفحہ نمبر 7 پر اشرف علی تھانوی شیخ محمد سے ناقل ہیں کہ ہم جہاز میں سوار ہو کر حج کو چلے ہمارا جہاز گردش طوفان میں آ گیا اور چار پانچ روز تک گردش میں رہا محافظان جہاز نے بہت تدبیریں کیں کوئی کارگر نہ ہوئی آخر کار جہاز ڈوبنے لگا نا خدا نے پکار کر کہا لوگو اب اللہ سے دعا مانگو یہ دعا کا وقت ہے میں اس وقت مراقب ہو کر ایک طرف بیٹھ گیا

ایک حالت طاری ہوئی معلوم ہوا کہ اس جہاز کے ایک گوشے کو حافظ محمد ضامن صاحب اور دوسرے کو حاجی صاحب اپنے کندھے پر رکھے ہوئے اوپر کو اٹھائے ہوئے ہیں اور اٹھا کر پانی کے اوپر سیدھا کر دیا اور جہاز بخوبی چلنے لگا تمام لوگ بہت خوش ہوئے اور جہاز کی سلامتی کا چرچا ہوا میں نے وہ وقت تاریخ وہ دن وہ مہینہ کتاب پر لکھ لیا اور حج وزیارت اور طے منازل سفر کر کے تھانہ میں آ کر اس لکھے ہوئے کو دیکھا اور دریافت کیا اس وقت ایک طالب علم قدرت علی مرید حضرت حاجی صاحب کی خدمت میں حاضر تھا اس نے بیان کیا کہ بے شک فلاں وقت میں حاضر تھا حاجی صاحب حجرے سے باہر تشریف لائے اور اپنی لنگی بھیگی ہوئی مجھ کو دی اور فرمایا اس کو کنویں کے پانی سے دھو کر صاف کر لو اس لنگی کو جو سونگھا اس میں دریائے شور کی بو اور چکنا پن معلوم ہوا اس کے بعد حضرت حافظ صاحب حجرے سے برآمد ہوئے اور اپنی لنگی دی اس میں بھی اثر دریا کا معلوم ہوتا تھا اب دوسری روایت ملاحظہ ہو۔

اشرف علی ایک معتبر ولایتی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں میرے ایک دوست جناب بقیۃ السلف حجۃ الخلف جناب حاجی امداد اللہ سے بیعت تھے حج خانہ کعبہ کو تشریف لیے جاتے تھے بمبئی سے آگبوٹ میں سوار ہوئے آگبوٹ نے چلتے چلتے ٹکر کھائی اور قریب تھا کہ چکر کھا کر غرق ہو جائے یا دوبارہ ٹکرا کر پاش پاش ہو جائے انہوں نے جب دیکھا کہ مرنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں اسی مایوسانہ حالت میں گھبرا کر اپنے پیر روشن ضمیر کی طرف خیال کیا اور عرض کیا کہ اس وقت سے زیادہ کونسا وقت امداد کا ہوگا اللہ تعالیٰ سمیع بصیر کارساز مطلق ہے اسی وقت ان کا آگبوٹ غرق سے نکل گیا اور تمام لوگوں کو نجات ملی ادھر یہ قصہ پیش آیا ادھر اگلے روز مخدوم جہاں اپنے خادم سے بولے ذرا میری کمر دباؤ نہایت درد کرتی ہے خادم نے کمر دباتے پیراہن مبارک جو اٹھایا تو دیکھا کہ کمر چھلی ہوئی ہے اور اکثر جگہ سے کھال اتر گئی ہے پوچھا حضرت یہ کیا بات ہے کمر کیوں چھلی؟ فرمایا کچھ نہیں پھر پوچھا گیا آپ خاموش رہے تیسری مرتبہ پھر دریافت

کیا حضرت یہ تو کہیں رگڑ لگی ہے اور آپ تو کہیں تشریف بھی نہیں لے گئے فرمایا ایک آ گبوٹ ڈوبا جاتا تھا اس میں تمہارا ایک دینی اور سلسلے کا بھائی تھا اس کی گریہ وزاری نے مجھے بے چین کر دیا آ گبوٹ کو کمر کا سہارا دیکر اوپر کو اٹھایا جب آ گے چلا اور بندگان خدا کو نجات ملی اسی سے چھل گئی ہوگی اور اسی وجہ سے درد ہے مگر اس کا ذکر نہ کرنا اس کے بعد وہ شخص جب مکہ معظمہ پہنچا تمام قصہ آ گبوٹ کے غرق میں آ جانے اور اپنی التجا کرنے پھر اسی وقت اس بلا سے نجات ملنے کا حضرت سلمہٗ کی خدمت میں عرض کیا آپ سن کر چپ رہے مگر خادم نے اس شخص سے تمام کیفیت حضرت صاحب کی بیان کی اور اس نے تمام حضار جلسہ کے سامنے سب حال بیان کیا چنانچہ یہ قصہ تمام ولایت میں مشہور ہے اور وہ شخص بھی زندہ ہے اور نہایت صالح شخص ہے۔

(کرامات امدادیہ صفحہ نمبر 18)

اب سرفراز صاحب سے گذارش ہے کہ آپ کے بقول یہ سارا واقعہ مشرکانہ ہے اشرف علی نے اس واقعہ کو صحیح سمجھا اور بیان کیا تو کیا آپ اسے مشرک سمجھتے ہیں تو جب وہ آپ کے نزدیک بھی کافر ہے تو پھر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر آپ کیوں برہم ہیں۔ اور یہ بھی بتائیں کہ اگر تھانوی کافر ہے تو پھر پوری دیوبندی قوم اس کو حکیم الامت مانتی ہے اور جو کافر کو حکیم الامت مانے وہ خود کافر ہے جیسا کہ آپ نے اپنی کتاب میں لکھا ہے جو کافر کو کافر نہ مانے وہ کافر ہے تو تمام دیوبندیوں کا حکم کیا ہوگا فوائد عثمانیہ جو سرفراز کے پیر و مرشد مولوی حسین علی کے پیر کے ملفوظات پر مشتمل ہے اور مولوی حسین علی نے تمام کتاب کو بغور ملاحظہ کر کے تائید کی ہے کہ اس کے مضامین درست ہیں اس کے سرورق پر لکھا ہوا ہے غوث زمان پیر دستگیر مشکل کشا اور سرفراز کے چھوٹے بھائی صوفی عبدالحمید سواتی نے بھی فیوضات حسینیہ میں خواجہ عثمان صاحب کو مشکل کشا اور دستگیر لکھا ہے تو کیا اپنے بھائی کی رعایت کر کے اپنے چھوٹے بھائیوں اہل کتاب کی مشابہت اختیار کریں گے آپ قرآن پر عمل کرنے کے مدعی ہیں قرآن میں ارشاد ہے۔ ﴿اذ اخذ اللہ

میثاق الذین او تواالکتاب لتبیننه للناس و لا تکتمونه﴾۔ بیڑا اترانے کے مذکور بالا حوالہ جات شمائم امدادیہ اور امداد المشتاق میں بھی موجود ہیں۔

# کیا اعلیٰ حضرت بریلوی نے اسمعیلی عقائد بیان کرنے میں افتراء سے کام لیا ہے؟

سرفراز صاحب لکھتے ہیں کہ خانصاحب نے حضرت مولانا شاہ محمد اسماعیل شہید کی طرف ایسے ناپاک اور کفریہ عقیدوں کی نسبت کی جن میں سے ایک عقیدہ بھی اسلامی حکم کی رو سے صد بار کفر کا مستحق ہے اور ان باطل اور خبیث عقیدوں کا حضرت شہید وغیرہ کو کبھی وسوسہ بھی نہ گزرا ہوگا جو عقائد منسوب کیے گئے ان میں بعض یہ ہیں کہ ایسے کو خدا کہتا ہے جسے مکان زمان جہت ماہیت ترکیب عقلی سے پاک کہنا بدعت حقیقیہ کے قبیل سے ہے اور صریح کفروں کے ساتھ گننے کے قابل ہے اس کا سچا ہونا ضروری نہیں جھوٹا بھی ہوسکتا ہے حتیٰ کہ اس کا بہکنا بھولنا' سونا۔ اونگھنا غافل رہنا ظالم ہونا حتیٰ کہ مر جانا سب کچھ ممکن ہے الخ سرفراز کا مقصد یہ ہے کہ یہ عقائد اسماعیل کی طرف غلط منسوب ہیں حالانکہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جو فرمایا حق ہے اسماعیل اپنی کتاب **''ایضاح الحق''** صفحہ نمبر 35 میں کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو زمان مکان سے پاک سمجھنا اور دیدار کا قائل ہونا بے جہت اور بے کیف یہ تمام چیزیں بدعت ہیں گنگوہی لطائف رشیدیہ میں فرماتے ہیں کہ **صراط مستقیم' ایضاح الحق' تقویة الایمان' یکروزی' تنویر العینین** یہ کتابیں اسماعیل کی تصنیف شدہ ہیں اور گنگوہی صاحب اپنے بارے میں کہہ چکے ہیں کہ حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانہ میں ہدایت اور نجات موقوف ہے میری اتباع پر لہٰذا سرفراز صاحب کو ماننا پڑے گا کہ ایضاح الحق اسماعیل کی کتاب ہے جب اس کی کتاب ہے اور اس میں یہ عبارت موجود ہے تو اس میں

اعلحضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا کیا بہتان ہے۔اور **فتاوی رشیدیه** میں گنگوہی سے سوال کیا گیا کہ جو شخص یہ عقیدہ رکھے کہ اللہ تعالیٰ کو زمان ومکان سے پاک جاننا اور ترکیب عقلی سے منزہ اور اس کے دیدار کو بلا جہت وکیف ماننا بدعت ہے اس شخص کا عقیدہ کیسا ہے۔

گنگوہی نے جواب دیا کہ ایسا عقیدہ رکھنے والا ملحد اور بے دین ہے اور اس کا عیقدہ کفر ہے تو اب تو دیوبندیوں کے فتوئی سے ثابت ہو گیا کہ اسماعیل کا عقیدہ کفریہ ہے اور اس فتوی پر اشرف علی محمود الحسن وغیرہ کے تصدیقی دستخط ہیں اور اسماعیل نے یکروزی میں کہا ہے کہ اگر خدا تعالیٰ جھوٹ پر قادر نہ ہو تو لازم آئے گا کہ بندہ کی قدرت اللہ تعالیٰ سے بڑھ جائے اور دوسری دلیل یہ دی کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی تعریف کی ہے کہ وہ سچا ہے اور سچائی کے ساتھ تعریف کرنا تب کمال ہوگا جب جھوٹ پر قادر ہو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے مواخذہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اسے اونگھ نہیں آتی اسے نیند نہیں آتی وہ بھولتا نہیں بھکتا نہیں اور فرمایا ﴿**کل شی ء هالک الا وجهه**﴾ اس پر موت طاری نہیں ہوتی تیری دلیل کی رو سے سب چیزیں اس کے لئے ممکن ثابت ہو جائیں گی یہ تو الزامی کاروائی ہے کہ تیری اس دلیل سے کون سے مفاسد لازم آرہے ہیں لیکن سرفراز بجائے اس کے کہ اسماعیل کا رد کرے اعلحضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ پر تبرا بازی کر رہا ہے۔

محمود الحسن نے "**جهد المقل**" کے صفحہ نمبر **41** پر تحریر کیا ہے کہ جملہ قبائح مقدور باری ہیں اور دوسری جگہ کہتے ہیں تمام قبائح کو مقدور باری کہنا بجا اور مذہب اہلسنت ہے تو سرفراز نے بجائے اپنے اکابر کے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ پر توہین خدا کا الزام قائم کر دیا ہے۔ چہ دلاور است دز دے کہ بکف چراغ دارد۔ تو کیا محمود الحسن کی اس عبارت میں اس پر صریح دلالت نہیں ہے کہ جن امور کو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے گنوایا ہے وہ سب اللہ کی قدرت میں داخل ہیں سرفراز کے نزدیک لغت کی معتبر کتاب امیر اللغات میں امیر مینائی مرحوم لکھتے ہیں کہ جملہ کا معنیٰ "سارے" ہے اب سرفراز صاحب بتلائیں کہ اس میں اعلحضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا کیا قصور ہے

## دیوبند کے نزدیک قرآن مجید میں تحریف لفظی

سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے علماء دیوبند کی عبارتوں میں تحریف کی ہے حالانکہ موصوف کو رئیس المحرفین کا لقب مل چکا ہے۔ اعلحضرت رحمۃ اللہ علیہ بھلا کیا تحریف کریں گے انہوں نے اپنے آپ کو قرآن وحدیث کے ہر ہر لفظ کا پابند بنالیا ہے سرفراز کے اکابر کے نزدیک تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم قرآن میں تحریف کے مرتکب ہیں دیوبندیوں کے ابن حجر ثانی اور دارالعلوم دیوبند کے سابق شیخ الحدیث انور شاہ کشمیری صاحب ''**فیض الباری**'' جلد نمبر **3** صفحہ نمبر **395** پر فرماتے ہیں ﴿**والذی تحقق عندی ان التحریف فی القرآن لفظی ایضا اماعن عمدمنهم او لمغلطة وقعت**﴾

**ترجمہ:** میرے نزدیک قرآن میں تحریف لفظی واقع ہوچکی ہے یا صحابہ کرام نے جان بوجھ کر کی ہے یا انہوں نے غلطی کا ارتکاب کیا ہے جو لوگ اتنے دریدہ دہن ہوں کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر بھی تحریف قرآن کا الزام لگانے میں انہیں کوئی باک نہ ہوا گروہ علمائے اہلسنت پر تحریف کا الزام عائد کریں تو اس میں کون سے تعجب کی بات ہے

## اکابر دیوبند نے اللہ تعالیٰ کی توہین کی ہے نہ کہ اعلیٰ حضرت نے

پھر سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خدا کی توہین کا ارتکاب کیا ہے یہ بھی خوب رہی کہ جنہوں نے کہا اللہ تعالیٰ کا تمام قبائح سے متصف ہونا ممکن ہے وہ تو توہین کے مرتکب نہ ہوں اور جنہوں نے ان پر مواخذے کیے وہ توہین کے مرتکب ہوگئے شرم تم کو مگر نہیں آتی سرفراز سے سوال یہ ہے کہ تمام قبائح سے متصف ہونے کی صورت میں اللہ کا

خودکشی کرنا بھی ممکن ہوگا کیونکہ اگر ممکن نہ ہو تو بقول اسماعیل بندے کی قدرت خدا سے بڑھ جائے گی۔ اگر خودکشی ممکن ہوئی تو اس کا قدیم ہونا ممتنع ہو جائے گا کیونکہ مشہور ہے کہ ﴿**مایجوز عدمہ امتنع قدمہ**﴾ جس کا عدم ممکن ہو اس کا قدم محال ہے جس کا قدم محال ہوگا وہ واجب الوجود کیسے ہوگا پھر دیکھیں شرح عقائد میں صفات باری تعالی کے بارے میں کہا گیا ہے کہ وہ ممکن ہیں ﴿**امافی نفسھافھی ممکنۃ**﴾ اب سوال یہ پیدا ہوا کہ قاعدہ تو یہ ہے کل ممکن حادث تو اس کا علامہ تفتازانی نے جواب دیا۔ ﴿**لااستحالۃ فی قدم الممکن اذاکان قائمابذات الواجب تعال غیر منفصل عنہ**﴾

**ترجمہ:** ممکن کے قدیم ہونے میں کوئی امتناع نہیں جبکہ وہ اللہ کی ذات سے قائم ہو جب صفات باری تعالیٰ اس کے ساتھ قائم ہونے کی وجہ سے قدیم ہوگئیں تو وہ خود قدیم کیسے نہ ہوگا لیکن آپ کے مذہب پر چاہے خدا کی خدائی سے انکار ہو جائے اور اس کا واجب الوجود ہونا باقی نہ رہے آپ تو خدا کی تعظیم کرنے والے ہوئے اور اہلسنت اگر تمھارے دلائل کی رو سے جو مفاسد لازم آئیں ان پر تنبیہ کریں تو وہ خدا کی توہین کرنے والے بن گئے

## اکابرین دیوبند بریلویوں کی تکفیر نہیں کرتے

یہ بھی فرمائیے کہ خدا کی توہین کرنے والا تو کافر ہے اور فتاویٰ دارالعلوم دیوبند جو مفتی محمد شفیع نے لکھا ہے اس میں مرقوم ہے کہ مولانا احمد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے متبعین کو کافر کہنا صحیح نہیں انور شاہ کشمیری کے ملفوظات میں ہے کہ میں جماعت دیوبند کی طرف سے عرض کرتا ہوں کہ حضرات دیوبند، بریلوی علماء کی تکفیر نہیں کرتے **ملفوظات محدث کشمیری** صفحہ 69 انور شاہ صاحب کے علاوہ اشرف علی صاحب تھانوی کے ملفوظات جو **الافاضات الیومیہ** کے نام سے موسوم ہیں اس میں تھانوی کا فرمان مندرج ہے کہ اس

نے بیان کیا کہ ایک مرتبہ ایک رئیس نے کوشش کی دیوبندیوں اور بریلویوں میں صلح ہو جائے میں نے کہا کہ ہماری طرف سے کوئی لڑائی نہیں وہ نماز پڑھائیں تو ہم پڑھ لیتے ہیں۔ ہم پڑھائیں تو وہ نہیں پڑھتے مزاحاً فرمایا ان کو آمادہ کرو ان کو کہو کہ آمادہ نر آ گیا

(الافاضات الیومیه جلد نمبر **5**' صفحه نمبر **220**)

## عبارت میں ایک فیصد احتمال اسلام کا ہو تو قائل کو کافر نہ کہنے کی حقیقت

پھر علمائے دیوبند بریلویوں کی تکفیر کیوں نہیں کرتے کیونکہ توہین خدا تو سب کے نزدیک کفر ہے اگر سرفراز صاحب کا یہ دعوی سچا ہوتا تو اکابر دیوبند بھی بریلویوں کی تکفیر کرتے سرفراز صاحب فقہائے کرام کے حوالے سے ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص ایسا کلمہ اور جملہ بولتا ہے جس کے بہت سے پہلو کفر کے اور صرف ایک ہی پہلو اسلام کا نکلتا ہو تو ایسے شخص کی تکفیر نہیں کی جائے گی کیونکہ ہوسکتا ہے اس کی مراد ہی وہ پہلو ہو جو اسلام کا پہلو ہے ہاں اگر وہ خود ہی اپنی مراد متعین کر دے اور وہ پہلو مراد لے جو کفر ہے تو پھر اس کو کسی تاویل سے مسلمان کہنا درست نہیں ہوسکتا کیونکہ اس کی اپنی تصریح کے مقابلہ میں کسی کی حسن ظنی اور تاویل کا کوئی معنی نہیں سرفراز کا یہ فرمان خود اس کے حکیم الامت کے فرمان کی رو سے مردود ہے اس کا فرمان **الافاضات الیومیه** میں موجود ہے وہ کہتا ہے کہ فقہاء کے اس کلام کا مطلب یہ ہے کہ کفر کا محض احتمال ہو صریح کفر نہ ہو اگر اس کے کلام میں صریح کفر کی ایک بات بھی ہوگی تو وہ بلاشبہ کافر ہے

(الافاضات الیومیه جلد نمبر **7**' صفحه نمبر **234**)

# بعض علماء اہلسنت پر مولوی سرفراز کا افتراء

سرفراز صاحب نے بعض منصف مزاج علمائے بریلی کا عنوان قائم کر کے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ وہ دیوبندی علماء کی تکفیر نہیں کرتے لہٰذا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فتویٰ کفر غلط ہے

## علامہ غلام محمد گھوٹوی پر افتراء

سرفراز صاحب مولانا غلام محمد گھوٹوی کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ مولانا محمد قاسم صاحب اور مولانا رشید احمد صاحب کا زمانہ میں نے نہیں پایا مولانا خلیل احمد صاحب و مولانا محمود الحسن صاحب کی ایک دفعہ زیارت کی ہے اور ایک دفعہ وعظ سنا ہے اس سے زیادہ ان حضرات کے ساتھ کسی مصاحبت کا اتفاق نہیں ہوا سرفراز صاحب نے اس سلسلے میں اپنے ہی رسالے **البرھان فی رد البھتان**'' کا حوالہ دیا ہے اول تو اپنے ہی مولوی کے لکھے ہوئے رسالے کا حوالہ دینا نہ یہ برہانی انداز ہے نہ جدلی انداز ہے پھر سرفراز صاحب یہ بتلائیں کہ آپ کی کتاب **تقویة الایمان** بقول گنگوہی جس کا رکھنا اور پڑھنا عین اسلام ہے اور قرآن وحدیث کا پورا مطلب اس کے اندر ہے اور گنگوہی کی اتباع آپ پر لازم ہے جیسا کہ میں نے کئی بار اس کا ارشاد نقل کیا ہے کیا اس کے فتووں کی رو سے یہ منصف مزاج بریلوی علماء مسلمان ہیں کیونکہ ان کے عقائد وہی ہیں جن کو **تقویة الایمان ،فتاوی رشیدیه** میں شرک قرار دیا گیا ہے اور آپ اپنے ہاتھ سے لکھی ہوئی کتابوں میں مثلاً'' **ازالة الریب' تبرید النواظر' تفریح الخواطر ،گلدسته توحید، دل کا سرور**'' میں علم غیب، حاضر و ناظر، مختار کل ماننے والوں اور انبیاء و اولیا کو امداد کے لئے پکارنے والوں کو مشرک اور کافر قرار دے چکے ہیں تو آپ کے فتوے کی رو سے تو یہ علماء کرام کافر ہیں پھر آپ نے

ان کے اقوال اپنے ہم مذہب مولوی کی تصنیف کردہ کتابوں سے نقل کیے ہیں اور علماء دیوبند تو فرضی کتابیں بنا کر بھی لوگوں کی طرف منسوب کر دیتے ہیں سردست ہم ایک ہی مثال پیش کرتے ہیں دیوبندں کے شیخ الاسلام شیخ العرب والعجم دارالعلوم دیوبند کے صدرالمدرسین سرفراز صاحب کے استاد مولانا حسین احمد مدنی نے اپنی معرکۃ الارا کتاب'' **شہاب ثاقب** ''میں دو کتابوں کی عبارتیں پیش کی ہیں جن میں سے ایک ''**خزینتہ الاولیا**'' مطبوعہ کانپور صفحہ نمبر **15** کا حوالہ دیا ہے اور دوسری کتاب ''**ھدایت الاسلام**'' مطبوعہ صبح صادق سیتاپور صفحہ نمبر **30** حالانکہ ان کتابوں کا کوئی خارجی وجود نہیں نہ ان کے مصنفین ان سے واقف ہیں نہ کوئی مطبع ہے سیتاپور کے اندر جس کا نام صبح صادق ہو۔ تو اگر دیوبندی شیخ الاسلام کی امانت ودیانت کا یہ عالم ہے کہ مکمل کتاب گھڑ کر کسی کی طرف منسوب کر دے تو علی محمد مدح پوری سے کیا بعید ہے کہ اپنی طرف سے یہ اقتباس گھڑ کر مولانا گھوٹوی صاحب کی طرف منسوب کرے مولانا غلام مہر علی صاحب خطیب اعظم چشتیاں شریف ''**الیواقیت المھریہ**'' میں فرماتے ہیں کہ حضرت مولانا غلام محمد گھوٹوی صاحب وہابیوں کے سخت مخالف تھے اور ان سے مناظرے کرتے تھے سرفراز صاحب کو پتہ ہونا چاہیے کہ مولانا غلام مہر علی صاحب مدظلہ مولانا غلام محمد گھوٹوی صاحب کے بالواسطہ شاگرد ہیں تو وہ ان کے مذہب کے بارے میں سرفراز سے بہتر جانتے ہیں۔ علامہ عطا محمد بندیالوی جو مولانا مہر محمد صاحب اچھروی کے شاگرد رشید ہیں فرماتے ہیں کہ ہمارے استاد صاحب کے سامنے جب وہابیوں کی گستاخانہ عبارات پیش کی جاتیں تو وہ فرماتے کہ ان خبثاء کی قبر میں ضرور پٹائی ہو رہی ہوگی اور حضرت مولانا مہر محمد صاحب اچھروی حضرت مولانا گھوٹوی صاحب کے شاگرد ہیں انہوں نے اپنے شاگردوں کو کبھی نہیں بتایا کہ میرے استاد صاحب دیوبندیوں کی کفریات کفر نہیں سمجھتے تھے اگر سرفراز کی بات صحیح ہوتی تو حضرت گھوٹوی کے تلامذہ کو یہ بات معلوم ہوتی اور ان سے مخفی نہ رہتی۔ پھر سرفراز صاحب پر لازم ہے کہ وہ ثابت

کریں کہ علامہ گھوٹوی صاحب کے سامنے متنازعہ عبارات پیش کی گئیں اور انہوں نے ان کی تائید کی اور اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے فتویٰ کفر کو غلط قرار دیا اگر ار دو رسائل ان کے سامنے پیش ہی نہ کئے گئے ہوں وہ کفریات پر مطلع بھی نہ ہوئے ہوں تو ایسی صورت میں وہ تکفیر نہ کریں تو اس سے اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے فتویٰ کفر پر کوئی اثر نہیں پڑ سکتا۔ آخر میں ایک مثال عرض کی جاتی ہے کہ سرفراز نے اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ پر اللہ کی توہین اور حضور علیہ السلام کی توہین کا الزام لگایا ہے اور اعلحضر ت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا ایک شعر جو حدائق بخشش میں ہے جو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے غوث پاک کی شان میں تحریر فرمایا ہے۔

احد سے احمد اور احمد سے تجھ کو سب کن مکن حاصل ہے یا غوث

سرفراز صاحب نے "**گلدستہ توحید**" میں اس شعر کو شرکیہ قرار دیا ہے حالانکہ اشرف علی انور شاہ کشمیری مفتی شفیع وغیرہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کو مسلمان مانتے ہیں اب ہم سرفراز صاحب سے پوچھتے ہیں کہ اگر واقعی اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کافر تھے تو اکابر دیو بند ان کی تکفیر کیوں نہیں کرتے؟ اگر سرفراز صاحب فرمائیں کہ ان کی نظر سے یہ توہین آمیز عبارات اور وہ شرکیہ شعر مندرجہ حدائق بخشش نہیں گزرا اس لئے انہوں نے تکفیر نہیں کی تو یہی جواب ہماری طرف سے بھی سمجھ لیں۔

## حضرت علامہ مشتاق احمد انبیٹھوی پر افتراء

سرفراز صاحب اسی سلسلہ میں ایک اور حوالہ دیتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں مشہور بریلوی پیر اور صاحب طریقت عالم مولانا محمد مشتاق احمد انبیٹھوی لکھتے ہیں عاجز حضرت مولانا محمد قاسم صاحب اور حضرت مولانا رشید احمد کی صحبت سے مستفید ہوا دونوں صاحبوں کو عالم باعمل پایا اور متبع شریعت پایا۔ نعوذ باللہ ان کو کافر سمجھنا سخت کبیرہ سمجھتا ہوں مولانا خلیل احمد کی بعض

تحریرات سے مجھے سخت اختلاف ہے مگر کافران کو بھی نہیں کہتا اپنے سے بہتر جانتا ہوں اشرف علی تھانوی کی تکفیر کرنے والے غلطی پر ہیں۔ انتھی بلفظہ اس سلسلے میں بھی سرفراز صاحب نے اپنے ہی عالم کی کتاب البرہان فی رد البہتان کا حوالہ دیا ہے اور دیوبندی جب اللہ کے کذب کے قائل ہیں تو ان کی بات کا کیا اعتبار ہو سکتا ہے نیز یہ جو ان سے نقل کیا گیا ہے کہ مجھے خلیل احمد کی تحریروں سے سخت اختلاف ہے تو ظاہر ہے انہی تحریروں سے اختلاف ہوگا جن میں شیطان کے علم کو حضور علیہ السلام کے علم سے زیادہ کہا گیا ہے یا یہ کہا گیا کہ حضور علیہ السلام کو اپنے خاتمہ کا علم نہیں تو جب ان تحریروں کے گستاخانہ ہونے کیوجہ سے سخت اختلاف ہے تو پھر یہ کہنا کہ میں ان کی تکفیر نہیں کرتا یہ کھلا تضاد ہے جو ان کی ذات سے بعید ہے پھر سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ انہوں نے گنگوہی اور نانوتوی کی تعریف کی حالانکہ سرفراز صاحب ان کو بریلوی بھی مانتے ہیں تو ظاہر ہے جو بریلویوں کے عقائد ہیں مثلاً حاضر ناظر، علم غیب، استمداد اور مختار کل وغیرہ ان کے بھی وہ حامل ہوں گے اور یہ عقائد سرفراز اور اس کے اکابر کے نزدیک کفر وشرک ہیں مثلاً گنگوہی صاحب کا فتویٰ ہے۔ کہ جو شخص علم غیب کا قائل ہو وہ قطعاً مشرک ہے **فتاوی رشیدیہ** دوسری جگہ فرمایا جو علم غیب کا قائل ہو اس کے پیچھے نماز نہیں ہوتی اور اس کے ساتھ میل ملاقات حرام ہے یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ گنگوہی ان کے عقائد کو مشرکانہ کہے اور وہ ان کی تعریف کریں نانوتوی صاحب کا فتویٰ ہے کہ جو حاضر ناظر سمجھ کر یا رسول اللہ ﷺ کہے وہ کافر ہے **فیوضات قاسمیہ** سرفراز صاحب نے بھی اپنی کتابوں میں اس حوالے کو نقل کیا ہے۔ لہٰذا یہ بات ناقابل تسلیم ہے کہ گنگوہی اور نانوتوی ان کے عقائد کو کفریہ قرار دیں اور ان سے ملنا بھی حرام سمجھیں اور وہ کہیں میں ان کی صحبت سے مستفید ہوا۔ ویسے جب گنگوہی کا فتویٰ ہے کہ جو علم غیب کا قائل ہو اس سے میل جول ملاقات حرام ہے تو سرفراز صاحب ہی بتائیں کہ امام ربانی کی یہی شان ہوتی ہے کہ دوسروں کو تو غلط عقائد کے حاملین سے دور رہنے کا حکم دیں اور خود ان سے میل جول رکھیں کیونکہ بقول آپ کے گنگوہی صاحب

میزاب ہدایت تھے صدیق و فاروق اور جنید و شبلی ابو مسعود انصاری تھے۔ جیسا کہ مرثیہ گنگوہی میں محمود الحسن نے لکھا ہے لہٰذا یہ حوالہ خود سرفراز صاحب کے خلاف بنتا ہے۔ اور ان کے امام ربانی کے قول و فعل کے تضاد کو ثابت کرتا ہے۔ ہمارے مسلک کے انتہائی معتبر عالم دین غزالی زمان رازی دوراں حضرت علامہ سیّد احمد سعید کاظمی مدظلہ **الحق المبین** میں اس قسم کے استدلال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ہمارے مخالفین میں سے آج تک کوئی شخص اس بات کا ثبوت پیش نہیں کر سکا کہ فلاں مسلم بین الفریقین بزرگ کے سامنے متنازعہ عبارات پیش کی گئیں۔ اور اس نے تکفیر سے سکوت فرمایا ہم بھی سرفراز صاحب سے کہتے ہیں کہ آپ ثابت کریں کہ ان کے سامنے **حفظ الایمان، تحذیر الناس** وغیرہ کی عبارات پیش کی گئیں ہوں اور انہوں نے فرمایا ہو کہ یہ عبارات گستاخانہ نہیں ہیں۔

## اعلیٰ حضرت گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ پر افتراء

سرفراز صاحب نے اس سلسلے میں پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا حوالہ دیا ہے کہ ان سے کسی شخص نے مولانا قاسم نانوتوی کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ تم حضرت نانوتوی کے بارے میں پوچھتے ہو وہ تو اللہ کی صفت علم کے مظہر اتم تھے اس سلسلے میں حضرت موصوف نے ایک کتاب ڈھول کی آواز کا حوالہ دیا ہے حالانکہ یہ کتاب بھی ایک دیوبندی مولوی کی تصنیف شدہ ہے تو اپنی کتابوں کے حوالے دینا یہ نہ برہانی انداز ہے نہ جدلی۔

پھر سرفراز صاحب سے سوال یہ ہے کہ آپ نے اپنی کتابوں احسن الکلام اور دل کا سرور وغیرہ میں یہ اصول قائم کیا ہے کہ جس حدیث کی سند میں عن رجل من اصحاب النبی ﷺ ہو تو وہ روایت قبول نہیں ہوتی کیونکہ ممکن ہے جس کو صحابی سمجھا گیا ہو وہ منافق ہو اب آپ خود ارشاد فرمائیں کہ محدثین کرام کے اس ضابطے کے باوجود کہ "**الصحابۃ کلھم عدول**" کہ سارے

صحابہ کرام روایت کے بارے میں ثقہ ہیں آپ کا اصول یہ ہے کہ چونکہ نام معلوم نہیں لہٰذا روایت مقبول نہیں تو یہاں جو پوچھنے والا ہے اس کا نام بھی تو معلوم نہیں ممکن ہے وہ وہابی ہو اور حضرت گولڑوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اور بات کی ہو اور اس نے اور منسوب کر دی ہو کیونکہ اتنا مبالغہ تو وہ اپنے استاد مولانا احمد علی سہارنپوری کے بارے میں بھی نہیں کرتے تھے تو نانوتوی کے بارے میں وہ کیسے کہہ سکتے ہیں آپ اپنی معرکۃ الآرا کتاب '' **اعلاء کلمة الله** '' میں فرماتے ہیں کہ جو لوگ آیت ﴿**قل لا املک لنفسی نفعا ً ولا ضراً**﴾ سے حضور علیہ السلام کے اختیارات کی نفی کرتے ہیں۔ وہ ضال اور مضل ہیں اور سارے وہابی سرفراز سے لیکر اسماعیل تک اس آیت کو حضور علیہ السلام کے مختار ہونے کی نفی میں پیش کرتے ہیں تو دیوبندی پیر صاحب کے نزدیک گمراہ ہیں ممکن ہے کہ سرفراز صاحب کہیں کہ گمراہ فرمایا ہے کافر تو نہیں فرمایا تو اس بارے میں گذارش ہے کہ آپ کے مفتی شفیع صاحب نے مرزائیوں کی تردید کرتے ہوئے تفسیر ابن کثیر کی ایک عبارت پیش کی ہے ﴿**کل من ادعی هذا المقام بعده فهو کذاب افاک دجال ضال مضل**﴾ جو شخص بھی حضور علیہ السلام کے بعد نبوت کا دعویٰ کرے وہ دجال بہتان تراشنے والا گمراہ اور گمراہ کرنے والا ہے جس طرح یہاں لفظ گمراہ سے کافر ہونے کی نفی نہیں ہوتی ورنہ سرفراز صاحب کو ماننا پڑے گا کہ مرزائی ابن کثیر کے نزدیک کافر نہیں۔ اصولی جواب پہلے دیا جا چکا ہے کہ چونکہ ان کے سامنے عبارات پیش نہیں کی گئیں۔ اس لئے انہوں نے تکفیر نہیں فرمائی پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مرید خاص حضرت علامہ عطا محمد بندیالوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے **تحذیر الناس** کے رد میں ایک رسالہ تحریر فرمایا جو زیر طبع ہے پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات موجود ہیں ان میں کسی جگہ بھی یہ موجود نہیں کہ انہوں نے قاسم نانوتوی کو خدا کی صفت علم کا مظہر اتم قرار دیا ہو لہٰذا یہ افترا ہے ﴿**انما یفتری الکذب الذین لایومنون**﴾ قاسم نانوتوی کی کتاب **تصفية العقائد** میں ہے کہ انبیاء کرام کا

جھوٹ سے معصوم ہونا ضروری نہیں جب یہ عبارت مصنف کا نام بتائے بغیر مفتیان دیوبند کی خدمت میں پیش کی گئی تو انہوں نے فوراً مصنف کی تکفیر کردی ملاحظہ ہو **ماھنامہ تجلی دیوبند اپریل 1956ء** اس رسالہ کے ایڈیٹر عامر عثمانی صاحب ہیں جو کہ شبیر عثمانی کے بھتیجے ہیں سرفراز صاحب ارشاد فرمائیں کہ جس عبارت کو دیوبندی مولوی بھی کفریہ کہتے ہیں اگر قبلہ عالم گولڑوی کے سامنے پیش ہوتی تو وہ اس کو اسلامی قرار دیتے؟ کیا ان کو حضور علیہ السلام سے اتنی عقیدت بھی نہ تھی جتنی مفتیان دیوبند کو ہے؟ پھر سرفراز صاحب ارشاد فرمائیں کہ آپ نے ''**ازالۃ الریب تبرید النواظر تفریح الخواطر**'' میں فتویٰ دیا ہے کہ جو شخص حضور علیہ السلام کو حاضر ناظر جانے وہ کافر ہے اور مہر منیر جو پیر صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے ملفوظات پر مشتمل ہے اس میں موجود ہے کہ پیر صاحب حضور نبی کریم ﷺ کے ﴿**ما کان وما یکون**﴾ کے عالم ہونے کے قائل تھے اور حاضر ناظر کے مسئلہ پر مولانا رحمت اللہ کیرانوی مہاجر مکی سے مباحثہ فرمایا اور وہ بھی اس عقیدہ کے حامل ہو گئے آپ امکان کذب کے قائل ہیں۔ جب کہ مہر منیر میں ہے کہ پیر صاحبؒ نے فرمایا کہ کذب باری تعالیٰ محال ہے نیز آپ حضور علیہ السلام کے علم غیب کے قائل کو کافر کہتے ہیں اور فقہاء کے حوالے نقل کرتے ہیں جب کہ پیر صاحب شیخ اکبر حضرت محی الدین ابن عربی کے حق میں فرماتے ہیں کہ ان کا کشف روز اول سے لیکر قیامت کے دن تک ہر شے کو محیط تھا۔'' **ملفوظات فارسی** '' سے ملاحظہ ہو صفحہ نمبر 12 تو آپ کے فتویٰ کی رو سے تو وہ نعوذ باللہ کافر ٹھہرتے ہیں آخری بات یہ ہے کہ انور شاہ کشمیری نے فیض الباری میں لکھا ہے کہ حضرت شیخ اکبر فرعون کے ایمان کے قائل تھے حالانکہ امام شعرانی نے اس کی تردید فرمائی ہے لیکن آپ کے امام العصر کی بات آپ کے لئے حجت ہے امام شعرانی کو تو آپ صوفی قرار دے کر ان کا مذاق بناتے ہیں جس طرح اظہار العیب میں آپ نے ان کا تمسخر اڑایا ہے اب آپ سے گذارش یہ ہے کہ شیخ اکبر کے فرعون کے ایمان کے قائل ہونے کے

باوجود اگر اس کا ایمان ثابت نہیں ہو سکتا تو پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے تکفیر نہ کرنے سے آپ کے اکابر کا ایمان بھی ثابت نہیں ہو سکتا۔

## حضرت سید غلام محی الدین شاہ المعروف بابو جی پر افتراء

سرفراز صاحب حضرت بابو جی کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھتے ہیں سید غلام محی الدین صاحب گولڑوی سے علماء دیوبند کے بارے میں سوال کیا گیا تو انہوں نے جواب لکھوایا کہ میرا مذہب یہ ہے کہ علماء دیوبند مسلمان ہیں اور دین کا کام کر رہے ہیں جو شخص ان کے حق میں کچھ برا کہتا ہو اس کا ایمان خطرے میں ہے میرے حضرت قبلہ بڑے پیر صاحب پیر مہر علی شاہ صاحب کا بھی یہی مذہب تھا یہ حوالہ بھی سرفراز صاحب نے کتاب ڈھول کی آواز سے نقل کیا ہے اور یہ حوالہ بھی افتراء معلوم ہوتا ہے بابو جی کے اخص مریدین حضرت علامہ عطا محمد بندیالوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت علامہ عبدالغفور ہزاروی اور باقی علماء بھی علماء دیوبند کی تکفیر کرتے ہیں حضرت مولانا غلام مہر علی گولڑوی خطیب اعظم چشتیاں شریف جو بابو جی کے متوسلین میں سے ہیں۔ انہوں نے دیوبندی مذہب کے نام سے ایک ضخیم کتاب لکھی ہے اور دیوبندیوں کے غلیظ عقائد کو طشت از بام کیا ہے اگر ان کے علم میں حضرت بابو جی کا کوئی ایسا فرمان ہوتا تو وہ ان سے اتنی عقیدت کیوں رکھتے کیونکہ مسلمان کو جتنی محبت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہوتی ہے اتنی کسی اور سے نہیں ہوتی اور یہ علماء علمائے دیوبند کو گستاخ سمجھتے ہیں لہٰذا یہ سرفراز صاحب کا افتراء ہے۔

بابو جی رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے اور شاعر ہفت زبان حضرت صاحبزادہ نصیر الدین گولڑوی نے اپنی کتاب راہ رسم منزلہا میں ان عبارات کو گستاخانہ قرار دیا ہے تو ظاہر ہے کہ جن کی عبارات گستاخانہ ہوں گی وہ گستاخ ہوں گے اور سرفراز صاحب بھی اس بات کے قائل ہیں کہ گستاخ نبی علیہ السلام کافر ہے اور جو ان کے کفر میں شک کرے مطلع ہونے کے بعد وہ بھی کافر ہے سرفراز کے نزدیک جو

لوگ علم غیب حاضر و ناظر مختار کل کے قائل ہوں وہ کافر ہیں اور بابو جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ انہی عقائد کے حامل تھے۔ پھر ڈھول کی آواز کے مصنف نے ان کی طرف یہ بھی منسوب کیا ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ پیر مہر علی شاہ صاحب تکفیر نہیں کرتے تھے مولانا شوق صاحب کی روایت ہے کہ پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے **حسام الحرمین** کو ملاحظہ فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ میں صبح **فتوحات مکیہ** اور **حسام الحرمین** کا درس دوں گا۔ اگر تحریری تکفیر نہ بھی کی ہو تو اس سے کیسے ثابت ہوا کہ انہوں نے زبانی تکفیر نہ کی ہوگی۔ تحریری طور پر تو انہوں نے روافض کی تکفیر بھی نہیں فرمائی تو کیا سرفراز صاحب ان کو مسلمان سمجھتے ہیں حالانکہ **فتاوی رشیدیہ** اور **النجم** جو عبدالشکور لکھنوی کی ادارت میں چھپتا تھا اس میں بھی شیعہ کی تکفیر کی گئی ہے بلکہ خود سرفراز صاحب نے ارشاد الشیعہ میں لکھا کہ راقم شیعہ کو کافر سمجھتا ہے مولانا محب النبی صاحب جو گولڑہ شریف میں مفتی اعظم کے منصب پر فائز رہے انہوں نے علمائے دیوبند پر فتاوی کفر کی تائید کرتے ہوئے فرمایا فتاوی مشائخ عظام وفقہاء اہلسنت والجماعت سے بندہ کو کلیۃً اتفاق ہے **دیوبندی مذہب صفحہ نمبر 635 مصنف مولانا غلام مہر علی گولڑوی چشتیاں شریف**۔ سرفراز صاحب سے ایک استفسار یہ ہے کہ آپ فرماتے ہیں کہ صوفیاء کرام کی باتیں حجت نہیں ہوتیں اور سرفراز صاحب صوفیاء کے عقیدوں کو شرک قرار دیتے ہیں مثلاً حضرت سرفراز صاحب کا ارشاد ہے کہ علم غیب کا عقیدہ کفریہ عقیدہ ہے اور ان کے مرکزی پیر حاجی امداد اللہ صاحب فرماتے ہیں کہ لوگ کہتے ہیں انبیاء اولیاء کو علم غیب نہیں ہوتا میں کہتا ہوں کہ اہل حق جس طرف نظر کرتے ہیں ادراک غیبیات ان کو ہو جاتا ہے کیا آپ حاجی صاحب کے ارشاد کے بعد علم غیب کے قائلین کی تکفیر کرنا چھوڑ دیں گے؟

## حضرت سید دیدار علی شاہ پر افتراء

اسی سلسلہ میں سرفراز صاحب مولانا سید دیدار علی شاہ صاحب کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ انہوں نے فرمایا!''مولانا استاذ نا رئیس المحد ثین مولانا محمد قاسم صاحب مغفور محدث الوری رحمۃ اللہ علیہ سہار نپوری کے فتوی اجوبہ سولات خمسہ کی نقل زمانہ طالب علمی میں کی ہوئی احقر کے پاس موجود ہے'' اس سلسلے میں سرفراز صاحب نے رسالہ الرشید کا حوالہ دیا ہے اور تعجب یہ کہ حضرت نے اس سلسلہ میں جتنے بھی حوالہ جات پیش کئے ہیں سب اپنی ہی کتابوں سے نقل کیے ہیں جو مقابل پر حجت نہیں ہوسکتے۔ سرفراز صاحب نے فرمایا کہ مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ مولوی قاسم نانوتوی کے شاگرد ہیں اور یہ بات بطور افتراء ان کی طرف منسوب کی ہے کہ انہوں نے یہ فرمایا حالانکہ یہ بات غلط ہے۔ حضرت علامہ عبدالحکیم شرف قادری زید مجدہ' اپنی مستند کتاب ''**تذکرہ اکابر اھلسنت**' 'میں صفحہ نمبر **140** پر حضرت محدث الوری رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی طالب علمی کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ آپ نے صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں الور میں مولانا قمر الدین سے پڑھیں مولانا کرامت اللہ خان صاحب سے دہلی میں درسی کتابوں اور دورہ حدیث کی تکمیل کی فقہ اور منطق کی تحصیل مولانا ارشاد حسین رامپوری سے کی سند حدیث مولانا احمد علی محدث سہار نپوری اور حضرت مولانا شاہ فضل الرحمان گنج مراد آبادی سے حاصل کی آپ نے ان کے اساتذہ میں کہیں بھی حضرت نانوتوی کا ذکر نہیں کیا۔ حالانکہ اگر محدث الوری نے محمد قاسم نانوتوی سے کچھ پڑھا ہوتا تو حضرت قبلہ شرف صاحب قادری نے جب ان علمائے اہلسنت کا تذکرہ لکھا جنہوں نے دیو بندیوں سے پڑھا تو انہوں نے ان کے دیو بندی اساتذہ کا ذکر فرمایا تو یہاں بھی ضرور ان کا ذکر کر دیا ہوتا۔ حضرت علامہ عبدالحکیم صاحب رقم طراز ہیں کہ اعلی حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ نے حضرت مولانا سید دیدار علی شاہ قدس سرہ کو اور آپ کے

قابل صد فخر فرزند مفتی اعظم پاکستان مولانا سید ابوالبرکات سید احمد مدظلہ العالی کو تمام کتب فقہ حنفی کی روایت کی اجازت فرمائی۔ اور اجازت وخلافت عطا فرماتے ہوئے تمام اوراد و وظائف کی اجازت فرمائی اب سرفراز صاحب ہی ارشاد فرمائیں کہ اگر وہ نانوتوی کو مغفور کہنے والے ہوتے تو کیا اعلی حضرت ان کو خلافت و اجازت سے نوازتے۔ سرفراز صاحب اپنی مایہ ناز تصنیف ''**عمدۃ الاثاث**'' میں فرماتے ہیں کہ رکانہ نے اپنی بیوی کو بتہ طلاق دی تھی اور یہ بات زیادہ صحیح ہے کیونکہ رکانہ کی اولاد نے جو روایت کی ہے اس میں بتہ کا لفظ آیا ہے اور گھر والے گھریلو معاملات سے بہتر واقف ہوتے ہیں حضرت نے یہ بات امام ابوداؤد سے نقل فرمائی ہے۔

## حضرت سید ابوالبرکات بن سید دیدار علی شاہ کا فتوی

تو اب ہم ان کے صاحبزادے محدث الوری رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے خلف الرشید حضرت سید ابوالبرکات رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا فتوی پیش کرتے ہیں ان سے **حفظ الایمان براھین قاطعه تحذیر الناس' فتاوی رشیدیه اور صراط مستقیم** وغیرہ کی متنازعہ عبارات ذکر کر کے سوال کیا گیا کہ ایسی عبارتوں کے مطابق عقیدہ رکھنے والوں یا ان عبارات کے قائلین کو اپنا پیشوا سمجھنے والوں کے پیچھے نماز درست ہے یا نہیں؟ تو انہوں نے جواب ارشاد فرمایا کہ واقعی یہ عقائد دیوبندیہ وہابیہ کے ہیں اور اس قسم کے اشخاص کے پیچھے نماز باطل محض ہے اور ان کو قصداً امام بنانا کبیرہ اشد حرام ہے اور جو نماز ان کے پیچھے پڑھی جائے گی اس کا اعادہ فرض ہے ان کے ساتھ سلام وکلام میل جول نشست و برخاست سب حرام اور ناجائز ہے۔

فقط واللہ تعالیٰ اعلم فقیر ابولبرکات سید احمد

(دیو بندی مذهب صفحه نمبر 632)

نیز سرفراز صاحب کو علم ہونا چاہیے کہ حزب الاحناف میں تعلیم مکمل کرنے والوں کو سن

فراغت اس وقت تک نہیں ملتی جب تک نانوتوی تھانوی گنگوہی خلیل احمد کے کفر پر دستخط نہ کریں اور یہ مشہور امر ہے حزب الاحناف کے سینکڑوں فضلاء موجود ہیں ان سے یہ بات پوچھی جاسکتی ہے اور مولانا سید ابوالحسنات قادری کے بارے میں شورش کشمیری مدیر چٹان بھی تسلیم کرتا ہے کہ وہ دیوبندیوں کی تکفیر کرتے تھے۔ اور صفدر کا مسلمہ اصول ہے کہ گھر والے اپنی متعلقہ بات کو بہتر جانتے ہیں۔ مولانا دیدار علی شاہ محدث الوری کا نظریہ الرشید والے کی نسبت ان کی اولاد امجاد بہتر جانتی ہے۔ سرفراز صاحب کو چاہیے کہ اپنے گستاخ اکابر کی خاطر اکابرین اہلسنت پر بہتان تراشی نہ کریں اور ہو سکے تو عقائد فاسدہ اور خیالات باطلہ سے توبہ کر کے سنی ہو جائیں۔ علی تقدیر التسلیم اگرانہوں نے نانوتوی کے لئے مغفور کا لفظ استعمال کیا بھی ہو تو **تحذیر الناس** کی کفریہ عبارت پر مطلع ہونے سے پہلے استعمال کیا ہوگا سرفراز صاحب ثابت کریں کہ ان کے سامنے **تحذیر الناس** اور **تصفیۃ العقائد** کی عبارات پیش ہوئی ہوں اور انہوں نے تکفیر نہ کی ہو ﴿ ودونہ خرط القتاد ﴾ حضرت امام اہلسنت غزالی زماں رازی دوراں محدث کبیر حضرت کاظمی اپنی شہرہ آفاق کتاب الحق المبین میں رقم طراز ہیں کہ ہمارے مخالفین میں سے کوئی شخص آج تک اس امر کا ثبوت پیش نہیں کرسکا کہ فلاں مسلم بین الفریقین بزرگ کے سامنے مذکورہ عبارات پیش کی گئی ہوں اور انہوں نے تکفیر سے سکوت فرمایا ہو اور عبارات کو بے غبار قرار دیا ہو۔

## حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ پر افتراء

سرفراز صاحب علماء دیوبند کو فتویٰ کفر سے بچانے کی کوشش میں مصروف ہیں اور اس بارے میں آپ خزینہ معرفت کا ایک حوالہ پیش فرماتے ہیں۔ حضرت کا ارشاد گرامی ملاحظہ ہو پیر کامل حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں ان کے خادم خاص جناب صوفی محمد ابراہیم صاحب قصوری لکھتے ہیں کہ مولانا مولوی انور علی شاہ صاحب صدر مدرسہ دیوبند ہمراہ

مولوی احمد علی صاحب لاہوری شرقپور شریف حاضر ہوئے۔ اور حضرت میاں صاحب کو بڑی ارادت سے ملے۔ آپ ان سے کچھ باتیں کرتے رہے اور شاہ صاحب خاموش رہے پھر آپ نے مولانا انور شاہ صاحب کو بڑی عزت سے رخصت کیا موٹر کے اڈے تک خود حضرت میاں صاحب سوار کرانے کے لئے آئے شاہ صاحب نے حضرت میاں صاحب سے کمر پر ہاتھ پھیرنے کی گزارش کی آپ نے ایسا ہی کیا بعد ازاں آپ نے بندہ سے فرمایا کہ شاہ صاحب بڑے عالم ہو کر میرے جیسے خاکسار سے فرما رہے تھے کہ میری کمر پر ہاتھ پھیرو۔ پھر حضرت میاں صاحب نے فرمایا کہ دیو بند میں چار نوری وجود ہیں ان میں سے ایک شاہ صاحب ہیں۔ **خزینہ معرفت صفحہ نمبر 384** اس بارے میں گزارش ہے کہ سرفراز صاحب کے نزدیک صوفیاء کی بات حجت نہیں حضرت موصوف اپنی کتاب **اظہار العیب** میں امام شعرانی کے بارے میں فرماتے ہیں کہ امام شعرانی کسی نص کا نام نہیں وہ ایک صوفی بزرگ ہیں جب علمائے اہلسنت علامہ اسماعیل حقی حضرت عبدالعزیز دباغ وغیرہ کے حوالے دیں تو اس وقت صوفیاء کی بات حجت نہیں ہوتی۔ اور جب حضرت کو خود ضرورت پیش آئے اس وقت صوفیاء کی بات حجت ہو جاتی ہے سرفراز صاحب سے دوسرا سوال یہ ہے کہ آپ کے مذہب کی بنیادی کتاب **تقویۃ الایمان** میں مندرج ہے۔ (یہ کتاب بقول گنگوہی رکھنا پڑھنا اس پر عمل کرنا عین اسلام ہے) **فتاوی رشیدیہ** اسماعیل دہلوی **تقویۃ الایمان** میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جو کوئی پیر پیغمبر کو یا بھوت و پری کو یا کسی سچی اور جھوٹی قبر کو یا کسی کے چلہ کی جگہ کو یا کسی کے مکان کو سجدہ کرے یا ایسے مکانوں کی طرف دور دور سے قصد کر کے جاوے وہ مشرک ہے صفحہ نمبر **12** اب سرفراز صاحب ارشاد فرمائیں کہ **تقویۃ الایمان** کے فتویٰ کی رو سے مولوی انور کشمیری اور مولوی احمد علی لاہوری مشرک ہوئے یا نہیں اگر سرفراز صاحب فرمائیں کہ " **تقویۃ الایمان** " کا فتویٰ غلط ہے تو ان کے امام ربانی قطب العالم رشید احمد گنگوہی جو بقول

محمود الحسن بانی اسلام کے ثانی تھے۔ مرثیہ گنگوہی کا ارشاد کدھر جائے گا کہ کتاب **تقویۃ الایمان** عمدہ اور سچی کتاب ہے ردشرک وبدعت میں لاجواب کتاب ہے اور گنگوہی کا ارشاد نقل ہو چکا ہے کہ سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانے میں ہدایت ونجات موقوف ہے میری اتباع پر (تذکرۃ الرشید)

لہٰذا سرفراز صاحب اس طرح جان نہیں چھڑا سکتے۔ نیز سرفراز کے نزدیک انبیاء کو حاضر ناظر جاننا شرک ہے جبکہ مولانا جامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ **"نفحات الانس"** میں فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ بہاؤالدین شاہ نقشبند نے فرمایا کہ "زمین درنظر این طائفہ ہچونا خنے است ہیچ چیز ازنظر ایشاں غائب نیست" ترجمہ:۔ اس جماعت کی نظر میں پوری زمین ناخن کی طرح ہے۔ کوئی چیز ان کی نگاہ سے غائب نہیں تو کیا آپ کو شرم نہیں آتی کہ جس سلسلے کے بزرگ کا حوالہ دیتے ہو اس سلسلے کے بانی کو مشرک قرار دیتے ہو اور اس بزرگ کو پیر کامل کہتے ہو سرفراز صاحب **"گلدستہ توحید"** میں بریلویوں کے مشرک ہونے کی وجہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ وہ یا شیخ عبد القادر شیءاللہ کہتے ہیں جبکہ حضرت میاں صاحب یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ یا معین الدین چشتی بہاؤالدین نقشبند اور یا شاہ مدار کا صبح وشام عموماً ورد فرماتے تھے۔ (بحوالہ کتاب شیر ربانی) لہٰذا آپ کی فتویٰ کے رو سے تو نعوذ باللہ میاں صاحب قبلہ مشرک ہیں کتنی بے دینی ہے کہ اولیاء کرام کو مشرک بھی قرار دیتے ہو اور ان کے اقوال سے استناد بھی کرتے ہو تمہاری عین اسلام کتاب **تقویۃ الایمان** میں بھی یا شیخ عبد القادر کے وظیفہ کو شرک قرار دیا گیا ہے لہٰذا آپ سے سوال یہ ہے کہ آپ کے امام الوہابیہ کے فتوی کی رو سے تو میاں صاحب قبلہ مشرکانہ وظائف پڑھا کرتے تھے اور وہ مشرک تھے العیاذ باللہ تو انور شاہ صاحب اور احمد علی لاہوری ان کو مشرک سمجھتے تھے یا نہیں؟ اگر نہیں سمجھتے تھے۔ تو بقول مرتضیٰ حسن دربھنگی جو کافر کو کافر نہ سمجھے وہ خود کافر ہے تو آپ کے فتوی کی رو سے تو انور شاہ صاحب اور احمد علی لاہوری صاحب خود کافر ہو گئے۔ اگر مشرک سمجھتے تھے تو پھر ان

کی بارگاہ میں حاضری دینے کا کیا مطلب اور انور شاہ صاحب کی اس گزارش کا کیا مطلب کہ میری کمر پر ہاتھ پھیریں اسی کتاب شیر ربانی کے صفحہ نمبر 273 پر مرقوم ہے کہ ایک مرتبہ صاحبزادہ صاحب نے حضرت میاں صاحب سے دریافت کیا کہ ایک رسالہ میں لکھا ہے کہ یارسول اللہ کہنا جائز ہے تو حضرت میاں صاحب نے فرمایا کہ حضور علیہ السلام حاضر و ناظر ہیں اور یارسول اللہ کہنا جائز ہے۔ سرفراز صاحب کے پیر بھائی غلام خان جو شیخ القرآن کہلاتے تھے جواہر القرآن میں فرماتے ہیں جو نبی کو حاضر ناظر کہے بلاشک شرع اس کو کافر کہے صفحہ نمبر 60 اسی کتاب کے صفحہ نمبر 77 پر رقم طراز ہیں کہ جو انہیں کافر و مشرک نہ کہے وہ بھی ایسا ہی کافر ہے۔ صفحہ نمبر 78 پر لکھتے ہیں ایسے عقائد والے پکے کافر ہیں اور ان کا کوئی نکاح نہیں سرفراز صاحب نے میاں شیر محمد صاحب کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔ جب کہ ہم ثابت کر چکے ہیں کہ وہ حاضر ناظر کے قائل تھے اب سرفراز صاحب ان کو رحمۃ اللہ علیہ لکھ کر غلام خان کے فتویٰ کی رو سے کافر ثابت ہو گئے۔ سرفراز نے" **تبرید النواظر** اور **تفریح الخواطر**" میں حاضر ناظر کا عقیدہ رکھنے والوں کی واضح تکفیر کی ہے۔ تو جو بزرگان دین اس کے فتویٰ کی رو سے کافر ٹھہرتے ہیں ان کو رحمۃ اللہ علیہ اور پیر کامل کس منہ سے کہتا ہے۔ میاں صاحب کی طرف دوسری بات یہ منسوب کی گئی ہے کہ دیوبندیوں میں چار نوری وجود ہیں۔ سرفراز اس بات کو صحیح مانتا ہے اب اس سے سوال یہ ہے کہ" **تنقید متین**" میں تو آپ نے نور ماننے والوں کو جہنمی لکھا ہے اور "**اتمام البرهان**" کے اندر ان کو کافر لکھا ہے اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ دیوبند میں نوری وجود ہو سکتے ہیں اور حضور علیہ السلام کی ذات نور نہیں ہو سکتی یہی تمہارا عقیدہ ہے کہ اپنے مولویوں کو تو نور مان سکتے ہیں مگر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو نور نہیں مان سکتے۔ مرثیہ گنگوہی میں ہے۔

چھپائے جامہ فانوس کیونکر شمع روشن کو
تھی اس نور مجسم کے کفن میں وہی عریانی

اگر کفن کے باوجود ہی عریانی تھی تو کفن کے تکلف کی کیا ضرورت تھی الغرض یہ حوالہ سرفراز صاحب کے خلاف ہے اور ممکن ہے مطبع والا کوئی وہابی ہو اور اس نے اپنی طرف سے الحاق کر دیا ہو کیونکہ دیوبندی تو مکمل کتابیں لوگوں کی طرف منسوب کر دیتے ہیں۔ لہٰذا یہ کارستانی ان سے کچھ بعید نہیں اس لئے میاں جمیل احمد شرقپوری نے یہ عبارت حذف کروادی ہے جس کا خود سرفراز کو اعتراف بھی ہے حضرت علامہ عبدالحکیم شرف قادری زید مجدہٗ **تذکرہ اکابر اہل سنت** صفحہ نمبر **182** پر حضرت مفتی غلام جان ہزاروی کے حوالے سے فرماتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ میں حضرت قبلہ میاں صاحبؒ کی زیارت کے لئے حاضر ہوا آپ نے ارشاد فرمایا کہ مولوی احمد علی گزشتہ جمعہ یہاں آیا تھا وہ یہاں جمعہ پڑھانا چاہتا تھا لیکن میں نے اس کی بدعقیدگی کی وجہ سے پڑھانے نہیں دیا نیز سرفراز صاحب فرمائیں کہ انور شاہ صاحب اور احمد علی صاحب حاضر ناظر وغیرہ عقائد کے قائلین کو کافر جانتے تھے یا نہیں؟ اگر جانتے تھے تو میاں صاحب قبلہ کو علم ہوتا کہ یہ مولوی میرے عقائد اور میرے سلسلے کے مورث اعلی کے عقائد کو کفریہ سمجھتے ہیں۔ پھر آپ ان سے شفقت کیوں فرماتے اگر آپ کو علم نہیں تھا تو ثابت ہو گیا کہ آپ سے جو حسن سلوک صادر ہوا ان کے عقائد سے عدم واقفیت کی بنا پر ہوا اگر وہ مولوی صاحبان مذکورہ عقائد کو کفریہ نہیں مانتے تھے تو پھر آپ کیوں کتابیں لکھ لکھ کر ہزاروں کی تعداد میں چھپوا کر اہلسنت کی تکفیر کرتے ہیں اور اپنے اکابر سے علیحدہ راستہ کو اختیار کیے ہوئے ہیں اگر یہ عقائد کفریہ ہیں تو پھر ان کی آپ تکفیر کیوں نہیں کرتے جو کفر کو کفر نہیں جانتے اور کفریہ عقائد (بقول آپ کے) کے حاملین سے کمر پر برکت کے لئے ہاتھ پھرواتے ہیں۔ آخر میں عرض یہ ہے کہ سرفراز صاحب ثابت کریں کہ ان کے سامنے **تقویۃ الایمان** اور دوسری کفریہ عبارات پیش کی گئی ہوں اور انہوں نے ان عبارات کو اسلامی قرار دیا ہو ﴿دونہ خرط القتاد﴾

# حضرت شیخ الاسلام خواجہ محمد قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر افتراء

سرفراز صاحب نے نانوتوی کا ایمان ثابت کرنے کے لئے اپنی کتاب ''ڈھول کی آواز'' کا حوالہ دیا ہے حضرت موصوف ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ میں نے **تحذیر الناس** کو دیکھا میں مولانا قاسم صاحب کو اعلیٰ درجہ کا مسلمان سمجھتا ہوں مجھے فخر ہے کہ میری حدیث کی سند میں ان کا نام موجود ہے اور خاتم النبیین کا معنی بیان کرتے ہوئے جہاں مولانا کا دماغ پہنچا ہے وہاں تک معترضین کی سمجھ نہیں گئی۔ قضیہ فرضیہ کو قضیہ حقیقیہ سمجھ لیا گیا ہے۔ سرفراز نے یہ حوالہ بھی اپنی کتاب کا پیش کیا ہے حالانکہ موصوف ساٹھ سال سے مختلف علوم وفنون کی کتابیں پڑھا رہے ہیں ان کو معلوم ہونا چاہیے کہ مخالف کے سامنے اپنی کتاب کا حوالہ پیش کرنا اصول مناظرہ کے خلاف ہے اور سرفراز کے فتوی کی رو سے حضرت شیخ الاسلام سیالوی بھی شرک سے نہیں بچتے کیونکہ آپ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر ناظر ہونے کے قائل تھے بلکہ مشائخ کو بھی حاضر ناظر مانتے تھے اور علم غیب کلی کے قائل تھے۔ اور حضرت کے ملفوظات جو انوار قمریہ کے نام سے چھپ چکے ہیں اس میں آپ نے فرمایا کہ جو شخص حضور علیہ السلام کو حاضر ناظر نہیں مانتا وہ کافر ہے۔ اور گکھڑوی کا فتوی ہے کہ جو حاضر ناظر مانے وہ کافر ہے لہٰذا سرفراز کو ان کا نام لینے کا کیا حق ہے؟ ہم شیخ الاسلام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مفصل فتوی قارئین کی عدالت میں پیش کرتے ہیں۔

## شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کا فتوی

**﴿الحمدالله وحده والصلوٰة والسلام علی من لانبی بعده وعلی آله واصحابه وعلی من اتبعهم باحسان الی یوم الدین﴾**

اما بعد! کچھ عرصہ ہوا فقیر کے پاس ایک استفتا پہنچا کہ زید یہ کہتا ہے کہ خاتم النبیین کا

معنی صرف آخری نبی اگر نہ کیا جائے بلکہ یہ معنی بھی کر لیا جائے کہ تمام انبیاء کرام حضور اقدس علیہ السلام کے انوار و فیوض سے مستفیض ہیں تو نہایت مناسب ہوگا کیا زید پر کفر کا فتویٰ لگایا جا سکتا ہے یا نہیں جواب میں لکھا کہ اس قول پر زید کو کافر نہ کہا جائے گا۔ بعد میں سنا گیا کہ بعض علمائے اہلسنت نے کفر کا فتویٰ دیا ہے چنانچہ رسالہ مذکورہ کا مطالعہ کیا تو **تحذیر الناس** کی اور استفتا کی عبارت میں فرق بعید ثابت ہوا۔ رسالہ مذکورہ کی تمہید مندرجہ ذیل تصریحات پر مبنی ہے۔

(1) خاتم النبین کا معنی **لانبی بعدہ**' نہ لینے پر مصر ہے حالانکہ یہ معنی احادیث صحیحہ سے ثابت ہے اور اس پر اجماع صحابہ **و من بعد ھم الی یومنا ھذا متواتر متوارث** یہی معنی کیا جا رہا ہے۔

(2) رسالہ مذکورہ میں واضح طور پر لکھا ہے کہ خاتم النبین کا معنی آخر الانبیاء کرنے سے **کلام ماقبل لکن و مابعد لکن** میں یعنی مستدرک منہ اور مستدرک کے مابین کوئی تناسب نہیں رہتا۔

(3) رسالہ میں موجود ہے کہ یہ معنی کرنے سے کلام الٰہی میں حشو و زوائد کا قول کرنا پڑے گا یعنی لکن زائد حرف ماننا پڑے گا۔

(4) کہتا ہے کہ یہ مقام مدح ہے اور آخر الانبیاء ماننے سے مدح ثابت نہیں ہوتی بلکہ تمام انسانوں کے عام حالات ذکر کرنے میں اور یہ معنی لینے میں کوئی فرق نہیں وغیرہ **ذلک من التھافۃ الفیلۃ الجدوی** اس فقیر نے ضروری خیال کیا کہ اس صورت واقعیہ اور اس فرضی استفتا میں فرق کی بنا پر رسالہ مذکورہ کی عبارت کے بارے میں اپنی ناقص رائے ظاہر کروں۔

(1) **تحذیر الناس** میں کہیں بھی خاتم النبین کا معنی **خاتم الانبیاء لانبی بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم** نہیں لیا گیا تاکہ دو معانی مانعۃ الجمع کی تاویل کی جا سکے بلکہ آخر الانبیاء کے معنی کو غیر صحیح ثابت کرنے کے لئے الفاظ لائے گئے ہیں لہٰذا احادیث صحیحہ سے انکار اور اجماع صحابہ سے فرار اور باقی امت کے متفقہ عقیدہ اور اجماع سے تضاد قطعی طور پر ثابت ہے۔

(2) مصنف رسالہ کے ذہن میں **کلام ماقبل لکن و ما بعد لکن** میں تناسب کی نفی بیٹھ گئی

ہے۔ اگر اپنے کیے ہوئے معنی پر نظر ڈالتا تو اس صورت میں بھی اس کو یونہی نظر آتا یعنی آنحضرت ﷺ تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ کے رسول ہیں۔ اور تمام انبیاء کرام کو فیض رساں ہیں اب بتایئے کہ اس مستدرک منہ اور مستدرک میں فرق لکن نے کیا کیا؟ اور کیا مناسبت اس استدارک کی وجہ سے پیدا ہوئی؟

(3) اور معنی کے اعتبار سے بھی حرف لکن زائد ثابت نہ ہوا تو کیا ہوا۔ واؤ عاطفہ یہ کام نہ کر سکتی تھی استدراک کی ترکیب کیوں استعمال فرمائی گئی اس کو دک نادان کو سمجھ ہوتی تو معنی **لا نبی بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم** کرنے سے مدح بالذات اسی موصوف بالذات کے لئے اظہر من الشمس اور ابین من الامس موجود ہے۔ احادیث صحیحہ کے انکار کی ضرورت بھی پیش نہ آتی شذوذ عن الجماعۃ بھی نہ کرنا پڑتا۔ غور فرمایئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبین** یعنی آنحضرت ﷺ تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن تم یہ مت خیال کرو کہ باپ کی سی شفقت ورافت اور رحمت سے تم محروم ہو کیونکہ وہ **رحمۃ للعالمین کافۃ للناس** کے لئے آخری رسول ہیں۔ جن کی شفقت ورحمت باپ سے ہزاروں درجہ زیادہ ہے جو ہمیشہ کے لئے تمہیں نصیب رہے گی۔ وہ تو **عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمؤمنین روف رحیم** کا رتبہ رکھنے والے رسول ہیں اب بتایئے موصوف بالذات ومقام مدح والا اشکال حل ہوا یا نہیں۔ اور مستدرک منہ اور مستدرک کے مابین مناسبت سمجھ میں آئی یا نہیں۔ اور مصنف کے دماغ سے حشو وزوائد خارج ہوا یا نہیں مصنف تحذیر الناس ان چند علمی مصطلحات کا ذکر وہ بھی بالکل بے محل اور بے ربط کرتے ہوئے اپنی عامیانہ نظر و فکر پر پردہ نہ ڈال سکا اور التزاماً منکر احادیث صحیحہ ونصوص متواترہ قطعیہ ثابت ہونے کے علاوہ شاذ عن الجماعت و فارق اجماع ثابت ہوا لہذا الفقیر کا فتوی عدم تکفیر اس فرضی زید کے متعلق ہے نہ کے مصنف **تحذیر الناس** کے لئے۔

''والحق ماقیل فی حقه من قبل العلماء الاعلام''

فقیر محمد قمر الدین سیالوی سجادہ نشین آستانہ عالیہ سیال شریف

سرفراز صاحب کو چاہیے کہ حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کا مندرجہ بالا فتوی پڑھیں اور اپنے منصف مزاج عالم کہنے کی لاج رکھتے ہوئے اس فتوی پر عمل کریں نیز یہ الفاظ سرفراز صاحب کے لئے قابل غور ہیں کہ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ جو کچھ علمائے اعلام نے اس کے بارے میں فرمایا ہے وہ حق ہے۔ علمائے اعلام نے کیا فرمایا ہے کہ مولوی قاسم نانوتوی کافر ہے جو ان کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے دیکھیے **حسام الحرمین**

## دیوبندی ڈھول کا پول کھل گیا

نیز اس مندرجہ بالا مفصل فتوی کی رو سے ''ڈھول کی آواز'' (کتاب کا نام) کے مصنف کی دیانت وامانت بھی کھل کر سامنے آ گئی۔ کہ اس نے کیا منسوب کیا اور حقیقی صورت حال کیا تھی اس سے اس کے باقی نقل کردہ اقوال کا حال بھی معلوم ہو جائے گا کہ اس نے ان کے نقل کرنے میں کتنی دیانت سے کام لیا ہوگا۔ قیاس کن زگلستان من بہار مرا۔

اب ہم سرفراز صاحب کی ضیافت طبع کے لئے حضرت خواجہ قمر الدین رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا ایک اور فتوی پیش کرتے ہیں آپ نے ارشاد فرمایا کہ بے شک سرکش جماعت اور لغو گروہ وہابیہ جو اللہ تعالی کے لئے کذب کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ تحقیق یہ لوگ کافر ہو گئے۔ کیونکہ انہوں نے اللہ تعالی کی طرف امکان کذب منسوب کیا ہے اسی طرح یہ لوگ حضور علیہ السلام کے اوصاف کاملہ کے انکار کی وجہ سے کافر ہو گئے جن صفات کاملہ کا ان لوگوں نے انکار کیا ان میں علم غیب اور حاضر ناظر اور معراج کی رات حضور علیہ السلام کا اللہ تعالی کی زیارت کرنا اور حضور علیہ السلام کی اعانت کا انکار کرنا اور آپ ﷺ سے استمداد کا منکر ہو جانا یہ ان کے کفر کی وجوہات ہیں۔ پس

تمام مسلمانوں پر ان سے دور رہنا لازم ہے اور ان سے علیحدہ رہنا واجب ہے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ظالموں کی طرف نہ جھکو ورنہ آگ کا ایندھن بن جاؤ گے پس وہابیوں کے پیچھے نماز پڑھنا اور ان کا جنازہ پڑھنا حرام ہے اور اس پر پوری امت کا اجماع ہے۔

(محمد قمر الدین منقول از مذہب دیو بندی صفحہ نمبر **635** )

**نوٹ:۔** یہ دونوں فتوے سیال شریف میں بھی موجود ہیں جو چاہے دیکھ سکتا ہے۔

## حضرت مولانا غلام محمود پپلانوی پر افتراء

مولوی سرفراز اس سلسلے میں حضرت مولانا غلام محمود پپلانوی کا حوالہ دیتے ہیں کہ" **تحفہ سلیمانی** "کے صفحہ نمبر **115** پر محمود الحسن کے بارے میں لکھا ہے کہ علوم کے امام اور رسمی فنون کے استاد بہت بڑے عالم اور ٹھاٹھیں مارنے والے ناپیدا کنار سمندر ماہرین کے دانائے بزرگ فاضلین کے سردار مغلق موتیوں میں تیرنے والے رئیس المحدثین تاج المفسرین مولانا محمود الحسن دیوبندی۔ اس سے سرفراز صاحب یہ استدلال کر رہے ہیں کہ اکابر دیوبند گستاخ ہوتے تو حضرت مولانا غلام محمود صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پپلانوی ان کے لئے یہ الفاظ استعمال نہ کرتے تو اس بارے میں گزارش ہے کہ سرفراز ثابت کریں کہ ان کے سامنے کفریہ عبارات رکھی گئی ہوں اور انہوں نے ان پر اطلاع کے باوجود یہ الفاظ استعمال کیے ہوں حضرت علامہ غلام محمود صاحب کے فرزند ارجمند حضرت مولانا محمد حسین شوق زید مجدھم نے ارشاد فرمایا کہ والد صاحب کے سامنے **حسام الحرمین** پیش کی گئی اور انہوں نے اس کی تصدیق فرمائی اور **حسام الحرمین** میں صاف تصریح ہے کہ جو شخص اشرف علی تھانوی، خلیل احمد، رشید احمد، محمد قاسم نانوتوی کے کفر میں شک کرے وہ کافر ہے لہٰذا حضرت پپلانوی کا مسلک وہی ہے جو ان کے صاحبزادہ والا شان نے بیان کیا لہٰذا یہ الفاظ اس وقت کے ہیں جب وہ گستاخانہ عبارات پر مطلع

نہیں تھے۔ سرفراز صاحب نے اپنی کتاب "**عمدة الاثاث**" میں تصریح کی ہے کہ گھر والے دوسروں کی نسبت اپنے آدمی کے حالات بہتر جانتے ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ انہوں نے صرف محمود الحسن کا نام لکھا ہو اور طابع نے یہ سمجھ کر کہ چونکہ حضرت اس کے شاگرد ہیں ساتھ القاب کا اضافہ کر دیا ہو یا مطبع والا دیوبندی ہو اور اس نے اپنی خوش عقیدگی کو دخل دیا ہو۔ اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال نیز ہم نے جو ذکر کیا ہے کہ انہوں نے **حسام الحرمین** کی تصدیق فرمائی اس کی تصدیق حضرت پپلانوی کے پوتے صاحبزادہ ریاض محمود صاحب دامت برکاتھم سے بھی کی جا سکتی ہے حضرت اپنے علاقے میں اہل سنت کے مایہ ناز عالم اور خطیب ہیں اور ہر وقت دیوبندیوں کی سرکوبی میں مصروف رہتے ہیں۔

نیز یہ گزارش ہے کہ حضرت علامہ غلام محمود صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی کتاب "**نجم الرحمن لرجم حزب الشیطان**" جو انہوں نے علم غیب کے بارے میں تصنیف فرمائی ہے اس کتاب کے نام سے ہی ظاہر ہے کہ انہوں نے علم غیب کے منکرین کو حزب الشیطان قرار دیا ہے آیئے اب دیکھئے فتاوی رشیدیہ جلد اول صفحہ **100** گنگوہی صاحب نے علم غیب کے مدعیوں کو کافر اور مشرک قرار دیا ہے اور محمود الحسن نے اس کی تصدیق فرمائی تو اس سے ثابت ہوا کہ وہ علم غیب کے قائل نہیں تھے اور علامہ پپلانوالی منکرین علم غیب کو "**حزب الشیطان**" سمجھتے ہیں۔ "**نجم الرحمان**" میں آپ رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے فرمایا کہ وہابی دو قسم کے ہیں مسلمان وہابی اور منافق وہابی اور دیوبندی منافق وہابی ہیں لہذا صفدر صاحب کو چاہیے کہ اس بارے آئندہ ان کا نام نہ لیں۔

## قاضی عبدالنبی کوکب صاحب پر افتراء

سرفراز صاحب نے اس بارے میں آخری نام قاضی عبدالنبی کوکب صاحب کا لیا ہے

اور سرفراز صاحب ان کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ زیادہ سے زیادہ بات مولانا احمد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلاف یہی کہی جاسکتی ہے کہ انہوں نے علمائے دیوبند سے اظہار اختلاف کے لئے تلخ لہجہ اختیار کیا تھا اس عبارت کی وضاحت خود کوکب صاحب کر چکے ہیں۔ ملاحظہ ہو **رضائے مصطفیٰ جمادی الاوی 1396ھ صفحہ 9 تا 11** سرفراز صاحب ان کی وضاحت کو تحریف قرار دیتے ہیں تعجب کی بات ہے کہ ایک طرف تو سرفراز صاحب گستاخانہ کلمات لکھنے والوں کے بارے میں کہتے ہیں کہ وہ اپنی مراد مقصد بہتر بتا سکتے ہیں۔ حالانکہ حسین احمد مدنی صاحب جو سرفراز صاحب کے استاد ہیں ان کے شیخ الاسلام بھی ہیں ''شہاب ثاقب'' میں فرماتے ہیں۔ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بھی کہنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ اگرچہ حقارت کی نیت سے نہ بھی کہے ہوں۔ اور سرفراز صاحب کی ''عین اسلام تقویۃ الایمان'' میں اسماعیل دہلوی کہتے ہیں کہ یہ بات محض بیجا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور معنی اور مراد لے انور شاہ کشمیری **اکفار الملحدین** میں فرماتے ہیں کہ ﴿**التھور فی عرض الانبیاء و ان لم یقصد لانظر للمقصود و النیات و لا نظر لقرائن حالہ**﴾ ۔یعنی انبیاء علیہم کی عزت وتوقیر میں بے باکی اور جرات کفر ہے خواہ سب وشتم کا قصد نہ بھی ہو یہاں پر بقصد اور نیت ملحوظ نہیں ہوتی اور نہ قائل کے قرائن اور احوال مدنظر ہوتے ہیں (بلکہ الفاظ کی ظاہری دلالت پر دارومدار ہوتا ہے)

لیکن اپنے اکابر کی ان تصریحات کے ہوتے ہوئے بھی حضرت کا موقف ہے کہ مصنف اپنی مراد بہتر جانتا ہے لیکن کوکب صاحب اگر اپنی بات کی خود ہی وضاحت کریں تو تحریف بن جاتی ہے یاللعجب۔

سرفراز صاحب فرماتے ہیں۔ کہ تعلق بالرسول علیہ السلام اور وابستگی و وارفتگی صرف خانصاحب کو ہی الاٹ ہوئی تھی یا اور حضرات بھی اس صفت سے موصوف تھے۔ سرفراز صاحب کو

یہ بھی پتہ ہونا چاہیے کہ صرف اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے دیوبندیوں کی تکفیر نہیں کی بلکہ علمائے حرمین اور ہندوستان کے تقریباً اڑھائی سو علماء نے ان کی تکفیر فرمائی قارئین کرام اس بارے میں **حسام الحرمین** اور **الصوارم الهندیه** کا مطالعہ فرمائیں اور سرفراز کے افتراء کا جائزہ لیں جو کہتا ہے کہ ہندوستان میں کسی اور نے ان کی تکفیر نہیں کی

## تھانوی صاحب کا اعتراف کہ فاضل بریلوی کا فتوی تکفیر حب رسول پر مبنی ہے

سرفراز کے حکیم الامت اشرف علی تھانوی فرماتے ہیں کہ میرے دل میں احمد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے لئے بیحد احترام ہے وہ ہمیں کافر کہتا ہے تو عشق رسول ﷺ کی بنا پر اور کسی غرض سے تو کافر نہیں کہتا۔ چٹان 23 اپریل 1962 اپنے حکیم الامت کا ایک اور ارشاد ملاحظہ فرمائیں۔ مولوی احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی بھی ان کے برا بھلا کہنے والوں کے جواب میں دیر تک حمایت فرمایا کرتے ہیں۔ اور شد و مد کے ساتھ یہ فرمایا کرتے ہیں کہ ممکن ہے ان کی مخالفت کا سبب واقعی حب رسول ﷺ ہی ہو (اشرف السوانح جلد 1 صفحہ 128)

سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے عشق رسول ﷺ کے جذبہ کی وجہ سے ان کی تکفیر نہیں فرمائی اور تھانوی صاحب کہتے ہیں کہ انہوں نے ہمیں عشق رسول ﷺ کی وجہ سے کافر کہا ہے اور اب سرفراز صاحب بتلائیں کہ وہ سچے ہیں یا تھانوی صاحب سچے ہیں۔

## سرفراز صاحب کا جھوٹا دعوی

سرفراز کہتا ہے ہندوستان میں کسی اور نے اعلی حضرت بریلوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا

ساتھ نہیں دیا اور صرف انہوں نے ہی ہمارے اکابر کو کافر کہا ہے جب کہ علامہ فضل حق خیر آبادی اعلیٰ حضرت سے پہلے اسماعیل اور اس کے ماننے والوں کی تکفیر کر چکے ہیں ملاحظہ ہو تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ اور یہ کتاب مکتبہ قادریہ لاہور سے مل سکتی ہے شائقین اس کا مطالعہ کریں اور سرفراز کے کذب و افتراء کی داد دیں حضرت علامہ خیر آبادی جنہوں نے سب سے پہلے تمہاری تکفیر کی ہے ان کو تو آپ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں اور اعلیٰ حضرت پر سب و شتم کرتے ہیں۔

## انگریز کے ایجنٹ کون؟

سرفراز صاحب بار بار اس بات پر زور دیتے ہیں کہ وہ اور اس کے اکابر انگریز کے سخت مخالف تھے اور مولانا احمد رضا خان بریلوی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ انگریز کے حامی تھے اس سلسلہ میں ہم نے پچھلے صفحات میں بطور مشت نمونہ از خروارے چند حوالہ جات پیش کیے ہیں ایک اور عرض کرتے ہیں مناظر احسن گیلانی جو دیوبندی مکتب فکر کے بڑے عالم ہیں سوانح قاسمی میں ارشاد فرماتے ہیں کہ دیوبند کا مدرسہ انگریز کے مخالف ہوتا تو اس میں انگریز سرکار کے پنشن یافتہ ملازمین کیوں ہوتے۔ جھوٹ بولتے ہوئے افتراء کرتے ہوئے شرم نہیں آتی۔ مرنے کے بعد جوابدہی کا خوف بالکل جاتا رہا ہے۔

## علمائے دیوبند کے توحید و سنت کے شیدائی ہونے کی حقیقت

سرفراز صاحب کہتے ہیں چونکہ دیوبندی توحید و سنت کے شیدائی ہیں اس لئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان کی تکفیر کی۔ اب ملاحظہ کیجئے کہ دیوبندی توحید کے کتنے قائل ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ حسین احمد مدنی کو بھی خدا مانتے ہیں ملاحظہ ہو شیخ الاسلام نمبر صفحہ نمبر 59 ایک غالی اپنے پیر کی شان میں لکھتا ہے تم نے کبھی خدا کو بھی اپنے گلی کوچوں میں چلتے پھرتے دیکھا ہے کبھی خدا کو بھی اس عرش عظمت و جلال کے نیچے فانی انسانوں سے فروتنی کرتے

دیکھا ہے۔ تم کبھی تصور بھی کر سکے کہ رب العالمین اپنی کبریائیوں پر پردہ ڈال کر تمہارے گھروں میں بھی آ کر رہے گا۔

اب سرفراز صاحب بتلائیں کہ مذکورہ بالا الفاظ حسین احمد مدنی کے بارے میں کہنے والا مسلمان ہے یا کافر؟ اگر کافر ہے تو تم نے کب اس کے کفر کا اعلان کیا یہی تمہاری توحید ہے جسکو آڑ بنا کر انبیاء اولیاء کی تنقیص میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کرتے شرم کرو۔ بہتان طرازی سے باز آؤ اور اس قدر بے لگام نہ بنو۔

## علمائے دیوبند کا اعتراف کہ کافر کی تکفیر ضروری ہے

آپ کے ابن شیرِ خدا مرتضٰی حسن دربھنگی جن کی کتاب **توضیح البیان** کا مطالعہ کرنے کا آپ نے اپنے متوسلین کو مشورہ دیا ہے وہ اپنی کتاب **اشد العذاب** صفحہ نمبر **14** پر تحریر فرماتے ہیں اگر واقعی بعض علمائے دیوبند ایسے ہی تھے جیسے خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سمجھا تو خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر ان کی تکفیر فرض تھی اگر انکی تکفیر نہ کرتے تو خود کافر ہو جاتے۔ جیسے علماء اسلام پر مرزا صاحب اور مرزائیوں کو کافر اور مرتد کہنا فرض ہو گیا تھا۔ اگر وہ مرزا صاحب اور مرزائیوں کو کافر نہ کہیں چاہے وہ لاہوری ہوں یا قادیانی تو خود کافر ہو جائیں گے۔ کیونکہ جو کافر کو کافر نہ کہے وہ خود کافر ہے سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ فقہاء کے نزدیک اگر کسی کے کلام میں ننانوے وجوہ کفر کی ہوں اور ایک اسلام کی ہو پھر بھی اس کو کافر نہیں کہنا چاہیے۔ سرفراز کو معلوم ہونا چاہئے کہ یہ اس صورت میں ہے کہ جب صرف احتمال ہی ہو صریح کفر نہ ہو کیونکہ اس کے حکیم الامت اشرف تھانوی الافاضات الیومیہ جلد نمبر **6** صفحہ نمبر **24** پر فرماتے ہیں کہ کفر کے لئے ایک بات بھی کافی ہے کیا کفر کی ایک بات کرنے سے کافر نہ ہوگا۔" الافاضات الیومیہ جلد نمبر **7** صفحہ نمبر **234** پر فرماتے ہیں بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ

ایمان کے لئے صرف ایمان کی ایک بات کا ہونا کافی ہے بقیہ ننانوے کفر کی ہوں تب بھی وہ مزیل ایمان نہ ہونگی حالانکہ یہ غلط ہے اگر کسی میں ایک بات بھی کفر کی ہوگی وہ بالا جماع کافر ہے۔ سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے لوگوں کو کافر بنایا حالانکہ یہ بات غلط ہے الافاضات الیومیہ جلد نمبر 6 صفحہ نمبر 38 پر تھانوی کا ارشاد نقل کیا گیا ہے کہ لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ اتنے لوگوں کو کافر بنایا جاتا ہے۔ میں نے لکھا ہے کہ بنایا نہیں جاتا بتایا جاتا ہے ایک نقطہ کا فرق ہے یعنی کافر وہ خود بنے ہیں۔ صرف بتایا جاتا ہے۔ سرفراز کو چاہیے کہ تھانوی صاحب اور چاند پوری کی ان عبارات کو بار بار غور سے پڑھیں اور ارشاد فرمائیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا قصور ہے کہ انہوں نے تکفیر کیوں کی یا عبارات لکھنے والوں کا قصور ہے جنہوں نے ایسی عبارات لکھ کر اپنے آپ کو بھی جہنم کا ایندھن بنایا اور لاکھوں پیروکاروں کو بھی دوزخ میں دھکیلا بالخصوص دربھنگی کی عبارت سرفراز کے لئے قابل غور ہے وہ فرماتے ہیں کہ اگر وہ علماء دیوبند کی تکفیر نہ کرتے تو خود کافر ہو جاتے۔ اسی لئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنا فرض منصبی ادا کیا اور ان کو کافر کہا تاکہ بقول چاند پوری وہ خود کافر نہ ہو جائیں۔ اس سلسلے میں تھانوی صاحب کی ایک عبارت ملاحظہ ہو الافاضات الیومیہ جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 60 حضرت ارشاد فرماتے ہیں فلاں صاحب کے ایک مقرب خاص نے وعظ ہی میں بیان کیا بڑے فخر کے ساتھ کہ ندوہ پر ہم نے کفر کا فتویٰ دیا۔ دیوبندیوں پر ہم نے کفر کا فتویٰ دیا۔ خلافت والوں پر ہم نے کفر کا فتویٰ دیا حضرت والا نے سن کر فرمایا جو چیز کسی کے پاس ہوتی ہے وہی تقسیم کیا کرتا ہے لیکن اگر ڈرانے دھمکانے شرعی انتظام کے لئے کسی وقت کافر کہہ دیا جائے اس کا مضائقہ نہیں۔ اس سے پتہ چلا کہ شرعی انتظام کے لئے دیوبندیوں کو کافر کہنا جائز ہے۔ لیکن ہر وقت کافر نہیں کہنا چاہیے کبھی کبھی کہنا چاہیے۔

# علامہ فرنگی محلی کی وجہ تکفیر اوران کی توبہ

سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تحریک خلافت میں حصہ لینے کی وجہ سے مولانا عبدالباری پر کفر کے فتوے لگائے۔ سرفراز صاحب کو پتہ ہونا چاہیے کہ تحریک خلافت کے تو تھانوی صاحب بھی سخت مخالف تھے۔ اور پچھلے اوراق میں ہم نے اس سلسلے میں تھانوی صاحب کے مستند ملفوظات **الافاضات الیومیہ** کے حوالہ جات نقل کیے ہیں اور اس سلسلہ میں الافاضات کے بیسیوں حوالہ جات ہیں پھر سرفراز صاحب کو علم ہونا چاہیے کہ ان کے کچھ ایسے اقوال تھے جو شرعی طور پر قابل گرفت تھے۔ مثلاً ان کا یہ کہنا کہ **عمرے کہ بآیات و احادیث گذشت رفتی و نثار بت پرستے کردی** اور اس عبارت پر اشرفعلی تھانوی نے الافاضات جلد 2 پر سخت اظہار نفرت کیا ہے اور اس طرح کے ان کے دیگر اقوال بھی تھے۔ لہٰذا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان پر شدید مواخذہ فرمایا اور یہی ایک عالم ربانی کی شان ہے پھر سرفراز صاحب کو علم ہونا چاہیے کہ ان کے وہی عقائد تھے۔ جو بریلویوں کے ہیں جن عقائد کو آپ مشرکانہ کہتے ہیں لیکن ان مشرکانہ عقائد کے باوجود آپ نے ان کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے کیا مشرک کو اس طرح کے الفاظ سے یاد کرنا کفر نہیں؟ مولانا عبدالباری صاحب نے ان الفاظ سے توبہ کر لی تھی جن کی وجہ سے ان کی تکفیر کی گئی تھی۔ وہ خود فرماتے ہیں کہ اے اللہ میں نے بہت گناہ دانستہ کیے اور بہت سے نادانستہ۔ سب کی میں توبہ کرتا ہوں اے اللہ میرا استغفار قبول فرما۔ اے اللہ میں نے جو امور قولاً و فعلاً و تحریراً و تقریراً کیے جن کو میں گناہ نہیں سمجھتا تھا مولوی احمد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان کو کفر یا ضلال یا معصیت ٹھہرایا۔ ان سب سے اور ان کی مانند سے محض مولوی صاحب پر اعتماد کر کے توبہ کرتا ہوں اے اللہ تیرے حبیب کی محبت عظیم کا واسطہ مجھے بخش دے۔ فقیر محمد عبدالباری

(اخبار ہمدم لکھنؤ 20 مئی 1921ء)

سرفراز صاحب بتلائیں کہ جس شخص کی تکفیر کی گئی وہ اپنی غلطیوں کو تسلیم کرتے ہوئے توبہ کا اعلان کریں تو پھر آپ کو ان کی تکفیر کرنے کی شکایت کیوں ہے۔ اصل میں آپ کو تکلیف تو اپنے مولویوں کی ہے لیکن خواہ مخواہ ان کو درمیان میں لاکر ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ بس اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا کام یہی تھا کہ لوگوں کی تکفیر کریں۔ اور اپنے علاوہ سب کو کافر قرار دیں

## علمائے دیو بند کا گستاخی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملہ میں قول اور عمل کا تضاد

لیکن سرفراز کو معلوم ہونا چاہیے کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جس کے اندر بھی شریعت سے بغاوت محسوس کرتے اس کو اس کی غلطیوں سے آگاہ کرتے اور توبہ کی تلقین کرتے اس کے برعکس سرفراز اور ان کے ہم مشرب لوگوں کا حال یہ ہے کہ زبانی تو کہیں گے۔ کہ حضور علیہ السلام کی شان میں ادنیٰ گستاخی بھی کفر ہے بلکہ جو الفاظ گستاخی کا ایہام پیدا کریں وہ بھی کفر ہیں لیکن جب اپنی باری آئے تو خاموشی اختیار کر لی جائے۔ اور ان کی عبارات کی تاویلات فاسدہ کی جائیں سرفراز صاحب سے سوال یہ ہے کہ آپ نے اپنی اسی کتاب "**عبارات اکابر**" میں شفا شریف اور شرح فقہ اکبر سے نقل کیا ہے اور جو شخص حضور علیہ السلام کی بے ادبی کرے وہ کافر ہے اور جو اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے اور "**شھاب ثاقب**" میں حسین احمد مدنی نے نجدی کے عقائد بیان کرتے ہوئے کہا۔ شان نبوت وحضرت رسالت میں وہابیہ نہایت گستاخی کے کلمات استعمال کرتے ہیں اور ان کے بڑوں کا مقولہ ہے **معاذ اللہ ثم معاذ اللہ** نقل کفر کفر نباشد کہ ہمارے ہاتھ کی لاٹھی ذات سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے ہم کو زیادہ نفع دینے والی ہے ہم لاٹھی سے تو کتے کو دور کر سکتے ہیں اور ذات فخر عالم علیہ السلام سے تو یہ بھی نہیں کر سکتے۔ **شھاب ثاقب صفحہ نمبر 50** حسین احمد مدنی کے مذکورہ بالا بیان کے باوجود آپ نے **تسکین**

**الصدور** میں نجدی کے عقائد کو عمدہ قرار دیا ہے۔اور کہا ہے اس بارے میں صحیح نظریہ وہی ہے جو **فتاوی رشیدیه** میں ہے اس سے پتہ چلا ہے کہ آپ کا یہ کہنا کہ گستاخ رسول ﷺ کافر ہے صرف لوگوں کی انکھوں میں دھول جھونکنے کے لئے ہے ممکن ہے کہ سرفراز صاحب فرمائیں کہ حسین احمد مدنی نے نجدیوں کے طرف غلط فہمی کی وجہ سے یہ عقائد منسوب کر دیے ہیں تو پچھلے اوراق میں شیخ الاسلام نمبر کا حوالہ گزر چکا ہے کہ حسین احمد مدنی صاحب اپنی کبریائی پر پردہ ڈال کر عرش سے نیچے آ کر لوگوں سے عاجزی سے پیش آئے تھے۔کیا خدا کو بھی غلط فہمی ہو سکتی ہے اس لئے یا اس کو خدا ماننا چھوڑ دو یا غلط فہمی والی بات کرنا چھوڑ دو۔

سرفراز صاحب بار بار یہ کہتے ہیں کہ اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے ہر کسی کو کافر کہا کسی کو نہیں چھوڑا اور سوائے چند لوگوں کے سب کی تکفیر کر ڈالی۔اس بات کا جواب دیتے ہوئے ہمارے مسلک کے معتبر عالم دین غزالی زماں رازی دوراں حضرت علامہ احمد سعید کاظمی صاحب رحمۃ اللہ تعالی علیہ ارقام فرماتے ہیں کہ ہم نے انہی لوگوں کو کافر کہا جنہوں نے حضور علیہ السلام کی بارگاہ اقدس میں توہین آمیز کلمات استعمال کیے اور جن لوگوں نے ان گستاخیوں پر مطلع ہونے کے باوجود ان کو اپنا مقتدا اور پیشوا سمجھا اور ان کی عبارات کو صحیح سمجھا وہی لوگ کافر ہیں باقی سب مسلمان ہیں۔ (الحق المبین)

## شاہ اسمعیل دہلوی کی تکفیری مہم

سرفراز صاحب اعلی حضرت کے بارے میں تو کہتے ہیں کہ انہوں نے سوائے اپنے چند ہمنواؤں کے سب کی تکفیر کر دی بقول سرفراز انہوں نے اپنے ہمنواؤں کو تو کافر نہیں کہا لیکن سرفراز کے مذہب کے امام اول اسماعیل دہلوی نے تو کفر کی ایسی مشین چلائی کہ اپنے آپ کو بھی اپنے ہمنواؤں کو بھی کافر قرار دے دیا چنانچہ اسماعیل دہلوی ایک حدیث نقل کرتے ہیں جس کا

خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک ہوا بھیجے گا کہ سب بندے جن کے دل میں تھوڑا سا بھی ایمان ہوگا مرجائیں گے اور وہی لوگ رہ جائیں گے کہ جن کے دلوں میں کچھ بھلائی نہیں ہوگی۔اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد دہلوی صاحب فرماتے ہیں۔سو پیغمبر خدا کے فرمانے کے موافق ہوا۔

(تقوية الايمان صفحه نمبر 30)

اسماعیل کی اس بات سے ثابت ہوا کہ ان کے دور میں کوئی مسلمان نہیں تھا کیونکہ حدیث پاک کی رو سے تو کوئی ایمان دار زندہ نہیں رہے گا سارے ایماندار مرجائیں گے اور اسماعیل اور اس کے پیروکار بھی اس وقت زندہ تھے تو اپنے پیروکاروں پر کفر کا فتویٰ دے دیا تو کیا اسماعیل کا مکفر ہونا سرفراز کو نظر نہیں آتا اور اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے گستاخوں کے بارے میں جو شرعی حکم بیان کیا ہے اس پر غصہ آرہا ہے۔

## بعض منصف مزاج وہابیوں کا اعتراف کہ عبارات بظاہر گستاخانہ ہیں

دارالعلوم دیوبند کے فارغ التحصیل اور حسین احمد مدنی کے شاگرد رشید عامر عثمانی نبیرہ شبیر احمد عثمانی اپنے ماہنامہ تجلی صفحہ نمبر 42 پر رقم طراز ہیں۔میں صاف صاف کہتا ہوں ان علمائے دیوبند کی بظاہر قابل اعتراض غلو آمیز وحشت آفرین تحریروں میں بھی نہ صرف یہ کہ الفاظ واسلوب کے لحاظ سے ہی بہت سے ایسے ٹکڑے ہیں جنہیں فرق مراتب کے ساتھ قابل اصلاح اور قابل ترمیم اور لائق حذف کہا جاسکتا ہے بلکہ معنوی اعتبار سے بھی کتنے ہی ٹکڑے لائق نظر ہیں

( ماهنامه تجلی اگست 1957)

یہی عامر عثمانی اپنے فروری کے شمارے میں فرماتے ہیں حضرت مولانا مدنی ارشاد فرمائیں کہ انہوں نے بڑے بڑے علمائے حق کی پیروی میں کہاں تک اہل حق کا فریضہ سرانجام

دیا ہے اور اکابر دیو بند کی غلطیوں سے رجوع کرنے میں کہاں تک خلوص سے کام لیا ہے۔

(صفحہ نمبر 73 ماھنامہ تجلی فروری 1957ء)

ایک اور وہابی عالم امین احسن اصلاحی صاحب لکھتے ہیں کہ مولانا اسماعیل شہید کی **تقویۃ الایمان** وغیرہ پر کیوں نہ نظر ثانی کرائی اور جب دیو بندیوں کے خلاف امکان کذب تعالیٰ وغیرہ پر کفر کے فتوے لگے تھے تو کیوں نہ اکابر دیو بند کی کتابیں ایک کمیٹی کے حوالے کی گئیں جس میں پچاس 50 فیصد نمائندگی بریلوی علماء کی ہوتی

(ترجمان القرآن صفحہ نمبر 30 صفر المظفر 1371ء)

مولوی غلام نبی فاضل دیو بند ساکن فورٹ عباس لکھتا ہے کہ آپ حضرات کی نظر کبھی اپنی کتابوں پر نہیں پڑی؟ اگر آپ کو یہ مسائل معلوم ہیں تو آپ نے ان کے خلاف کبھی آواز اٹھائی ؟ آپ کو تو پہلی فرصت میں یہ مسائل ان کتابوں سے کھرچ دینے چاہئے تھے۔ تاکہ مسلمان گمراہ نہ ہوں لیکن آپ نے کبھی ادھر التفات ہی نہیں کیا محترم حضرات ذرا غور وفکر فرمایئے آپ کس شغل میں منہمک ہیں مسلمانوں کو کس گڑھے میں دھکیل رہے ہیں اور پھر اپنے انجام پر بھی نگاہ رکھیے آخر سب کچھ یہ دینوی چار دیواری ہی تو نہیں ایک ایک لفظ کے جواب دینے کا وقت آرہا ہے۔ اس وقت کہہ کر گلو خلاصی کو سوچ رکھا ہے۔ دنیا والوں کو تاویلوں اور تحریفوں سے دھوکہ دہی سے بہکایا جا سکتا ہے کیا خبیر ودانا کو بھی فریب دیا جا سکتا ہے۔ (روز نامہ تسنیم لاہور 18 اگست 1958ء)

ماہر القادری کہتا ہے کہ اہل بدعت نے ان کی کتابوں کے بعض غیر محتاط جملوں اور غیر معتدل عبارتوں کا اس زور شور سے پروپیگنڈہ کیا کہ اس تصویر کے تمام روشن اور تابناک پہلو او جھل ہو گئے اب سرفراز صاحب ارشاد فرمائیں کہ جب آپ کے ہم مسلک علماء بھی تسلیم کرتے ہیں کہ دیو بندی علماء نے انبیاء کرام کی شان میں غیر محتاط انداز اختیار کیا ہے اور تحریریں وحشت آفریں ہیں اور قابل اصلاح ہیں تو ان عبارات سے ثابت ہو گیا کہ یہ عبارات تنقیص رسالت کی موہم ہیں تبھی

تو ان کو وحشت آفریں اور قابل اصلاح کہا جارہا ہے آپ کے شیخ الاسلام حسین احمد مدنی جو اپنی کبریائی پر پردہ ڈال کر زمین پر اتر گئے تھے وہ اپنی کتاب شہاب ثاقب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگرچہ نیت حقارت کی نہ بھی کی ہو اور یہ عبارت حسین احمد مدنی نے گنگوہی کی کتاب لطائف رشیدیہ سے نقل کی ہے اور گنگوہی صاحب کا ارشاد کئی بار نقل ہو چکا ہے کہ حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں ہوں مگر ہدایت ونجات موقوف ہے مری اتباع پر اور آپ کی **عین الاسلام تقویۃ الایمان** صفحہ نمبر 39 پر اسماعیل کہتا ہے کہ یہ بات محض بیجا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور اس سے کوئی اور معنی مراد لے اور قرآن کی آیت ﴿**لاتقولوا راعنا وقولوا انظرنا واسمعوا وللکفرین عذابٌ الیم**﴾ اے ایمان والو راعنا نہ کہو بلکہ انظرنا کہو راعنا سے منع اس لئے کہا گیا کہ یہودی اس کو آڑ بنا کر گستاخی کرتے تھے اور اس لفظ کو انہوں نے گستاخی کا ذریعہ بنالیا تھا حالانکہ لفظ اپنی جگہ ٹھیک تھا مسلمان صحیح نیت سے استعمال کرتے پھر بھی اس کا بولنا حرام بلکہ کفر قرار دیا گیا اس آیت کا یہ شان نزول حسین احمد نے شہاب ثاقب میں بیان کیا ہے اور اشرف علی نے ''بیان القرآن'' میں بیان کیا ہے جب آپ کے علماء کو بھی تسلیم ہے کہ جس لفظ سے گستاخی کا ایہام پیدا ہو وہ بولنا کفر ہے اور بولنے والا کافر ہے اور وہابی علماء بھی تسلیم کر چکے کہ عبارات بظاہر گستاخانہ ہیں تو پھر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کیا قصور کیا کہ آپ ان کی تحقیر میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کر رہے اور تضحیک آمیز رویہ اختیار کر رکھا ہے ضد اور تعصب سے ہٹ کر غور کیجئے اور جتنی جلدی ہو سکے ان غلیظ عبارات سے توبہ کیجئے اور نار کو عار پر ترجیح نہ دیجئے ویسے بھی آپ کافی معمر آدمی ہیں کسی وقت بھی وقت نزع آسکتا ہے۔

## (باب اول) اسماعیل دہلوی کے حالات

سرفراز صاحب جب مقدمہ لکھنے سے فارغ ہو گئے تو انہوں نے سب سے پہلے اسماعیل دہلوی کے حالات زندگی لکھنا شروع کیے اور ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی کہ وہ بڑے متبحر عالم تھے اور شہید تھے حالانکہ خود تسلیم کرتے ہیں پڑھنے میں دلچسپی نہیں رکھتے تھے اور نہ ہی مطالعہ کا شوق تھا اور طالب علمی میں جب اتنی عدم دلچسپی ہو اور لا ابالی کا غلبہ ہو تو علمی استعداد کیا پیدا ہونی ہے اور جہاں تک شہادت کا تعلق ہے تو یہ محض ایک افسانہ ہے کیونکہ انہوں نے جہاد کا آغاز ہی مسلمانوں کے خلاف کیا تھا۔

## اسماعیل دہلوی کا مسلمانوں کے ساتھ جہاد کا آغاز

سرفراز صاحب ہی ارشاد فرمائیں کہ کیا وہ شخص شہید ہو سکتا ہے جو مسلمانوں سے قتل قتال کرے اور مسلمان اس کی بدعقیدگی کی وجہ سے اس کو واصل جہنم کریں۔ اس بات کا ثبوت سنیے کہ اس کے جہاد کا آغاز کس کے خلاف تھا۔ چنانچہ تذکرۃ الرشید میں گنگوہی کا ارشاد منقول ہے کہ اس نے کہا حافظ جانی ساکن انبیٹھوی نے مجھ سے بیان کیا تھا کہ ہم قافلہ کے ہمراہ تھے بہت سی کرامتیں وقتاً فوقتاً حضرت سید صاحب سے دیکھیں مولوی عبدالحئی صاحب لکھنوی اور مولوی اسماعیل دہلوی اور مولوی محمد حسین رامپوری بھی ہمراہ تھے اور یہ سب حضرات سید صاحب کے ہمراہ جہاد میں شریک تھے سید صاحب نے پہلا جہاد یار محمد خان حاکم یاغستان سے کیا تھا۔ تذکرۃ الرشید جلد نمبر **3** صفحہ نمبر **270** اس سے ثابت ہوا کہ وہ مسلمانوں کے ساتھ جہاد کرنے کا قائل تھا اور چونکہ نجدی کی کتاب ''التوحید'' سے متاثر ہونے کی وجہ سے مسلمانوں کے عقائد کو مشرکانہ سمجھتا تھا۔ اس لئے ان کو قتل کرنا اس کے نزدیک باعث ثواب تھا اسی لئے اعلیٰ حضرت امام اہلسنت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

وہ جسے وہابیہ نے دیا ہے لقب شہید و ذبیح کا
وہ شہید لیلائے نجد تھا وہ ذبیح تیغ خیار ہے

سرفراز صاحب کو اس کا یہ کارنامہ بھی بیان کرنا چاہیے تھا کہ اس نے **تقویۃ الایمان** لکھ کر پورے ہندوستان کے اندر آگ لگادی اور افتراق وانتشار کا ایسا سلسلہ قائم کیا جو ختم ہونے پر نہیں آرہا۔ لطف کی بات یہ ہے کہ خود تسلیم کرتا ہے کہ اس کتاب سے شورش ہوگی لیکن پھر کتاب شائع کروادیتا ہے چنانچہ اس کے الفاظ ملاحظہ ہوں کہتا ہے کہ میں جانتا ہوں کہ اس میں بعض جگہ ذرا تیز الفاظ بھی آگئے ہیں اور بعض جگہ تشدد بھی ہوگیا ہے۔

(باغی ہندوستان صفحہ نمبر **115** ارواح ثلثہ صفحہ نمبر **150**)

انور شاہ کشمیری کے ملفوظات میں ہے کہ اس نے کہا کہ میں اس کتاب سے راضی نہیں ہوں صرف اس کتاب کی وجہ سے بہت سے اختلافات پیدا ہو گئے ہیں (صفحہ نمبر **24**)

## اشرف علی تھانوی کا اعتراف کہ "تقویۃ الایمان" کا لہجہ گستاخانہ ہے

سرفراز صاحب کے حکیم الامت اشرف علی تھانوی **تقویۃ الایمان** کی بعض کفریہ عبارات پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ **تقویۃ الایمان** میں بعض الفاظ جو سخت واقع ہو گئے ہیں وہ اس زمانے کی جہالت کا علاج تھا۔ اب جو بعضوں کی عادت ہے کہ ان الفاظ کو بلا ضرورت بھی استعمال کرتے ہیں یہ بے شک بے ادبی اور گستاخی ہے۔ امداد الفتاوٰی جلد نمبر **4** صفحہ نمبر **155** خود مصنف کو بھی تسلیم ہے کہ کتاب کا لب ولہجہ سخت ہے اور دیوبندی علماء بھی کہہ رہے ہیں کہ اس میں سخت الفاظ ہیں لیکن اس کے باوجود سرفراز صاحب کو اس میں کوئی سقم نظر نہیں آتا اور وہ اس بات پر مصر ہے کہ اس کتاب میں کسی قسم کا کوئی سقم نہیں

# اسمعیل دہلوی کے تضادات اور تعارضات

## تقویۃ الایمان اور صراط مستقیم کا تعارض

پھر حیرت کی بات یہ ہے کہ **صراط مستقیم** میں جس چیز کو عین ایمان قرار دیتا ہے **تقویۃ الایمان** میں اسی کو شرک قرار دیتا ہے۔اس کی چند مثالیں ہم قارئین کی ضیافت طبع کے لئے پیش کرتے ہیں صراط مستقیم میں کہتا ہے کہ اولیاء کرام کو عالم مثال اور عالم شہادت میں تصرف کرنے کا مکمل اختیار ہوتا ہے۔اوران کو حق حاصل ہے کہ وہ کہیں کہ عرش سے لیکر فرش تک ہماری حکومت ہے صفحہ نمبر **54** فارسی۔اسی کتاب میں دوسری جگہ کہتا ہے کہ اولیاء کرام کا شمار ملائکہ مدبرات الامر میں ہوتا ہے اور اولیاء کرام کے احوال کو ملائکہ کے احوال پر قیاس کرنا چاہیے۔ (صفحہ نمبر **136**)

**صراط مستقیم** میں ایک اور جگہ کہتا ہے کہ جو شخص یاحی یاقیوم کا وظیفہ پڑھے اس کو عرش کرسی اور زمین وآسمان کے تمام مقامات اور جنت ودوزخ اور لوح محفوظ پر اطلاع ہو جاتی ہے صفحہ نمبر **24** ''**تقویۃ الایمان**'' میں کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں سے جو قبر میں معاملہ کرے گا اس کی حقیقت کسی کو معلوم نہیں نبی کو نہ ولی کو نہ اپنا حال نہ دوسرے کا حال صفحہ نمبر **27**۔ **صراط مستقیم** میں کہتا ہے کہ عارف تمام جہان کو اپنے اندر دیکھتا ہے (صفحہ نمبر **1 25**)

**تقویۃ الایمان** میں کہتا ہے کہ اللہ صاحب کی ہی شان ہے کہ درخت کے پتے گن دے (صفحہ نمبر **57**)

**صراط مستقیم** میں کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سید احمد کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا کہ جو بھی تیرے ہاتھ پر بیعت کریں اگرچہ لاکھوں ہی کیوں نہ ہوں میں سب کو کفایت کروں گا (صفحہ نمبر **175**)

**تقوية الایمان** میں تمام انبیاء کو بھی اپنے انجام سے بے خبر ٹھہرادیا ہے (صفحہ نمبر 27)

**صراط مستقیم** میں حدیث قدسی کی تشریح کرتے ہوئے کہتا ہے کہ اس مقام کے لوازمات میں سے ہے خوارق کا صادر ہونا دعاؤں کا مستجاب ہونا اور آفتوں بلاؤں کا دور کرنا

(صفحہ نمبر 135)

**تقوية الایمان** میں کہتا ہے کہ کسی نبی ولی کو اللہ نے مشکل میں دستگیری کرنے کی طاقت نہیں دی جوان کو ایسا سمجھے خواہ ذاتی قدرت سے سمجھے یا عطائی سے وہ مشرک ہے (صفحہ نمبر 26)

**صراط مستقیم** میں کہتا ہے کہ بادشاہوں کی بادشاہی اور غوثیت ابدالیت قطبیت میں ائمہ اہل بیت کا وہ دخل ہے جو عالم ملکوت میں سیر کرنے والوں پر مخفی نہیں (صفحہ نمبر 66)

**تقوية الایمان** میں انتہائی بدتمیزی کے ساتھ حضور علیہ السلام اور حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں (صفحہ نمبر 42)

**صراط مستقیم** میں کہتا ہے کہ میرے مرشد سید احمد بریلوی نے حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے مزار پر مراقبہ کیا اس طرح اس کو چشتی سلسلہ کی خلافت نصیب ہوگئی

**تقوية الایمان** میں کہتا ہے کہ جو کسی نبی ولی کی قبر کے پاس دور دور سے قصد کر کے آوے وہ مشرک ہے۔ گویا **صراط مستقیم** میں جو چیز ولایت کے حصول کا باعث تھی **تقوية الایمان**"میں اس کو شرک قرار دے دیا۔ ممکن ہے کوئی شخص کہے کہ **صراط مستقیم** اس کی تصنیف نہیں بلکہ اس کے پیر کے ملفوظات ہیں تو گزارش ہے کہ پیر کے ملفوظات کو اس نے حق جانا تبھی بیان کیا اگر شرک سمجھتا تو کیوں بیان کرتا دوسری گزارش یہ ہے دیوبندیوں کے مناظر اعظم مرتضی حسن دربھنگی اپنے رسالہ "**توضیح المرادلمن تخبط فی الاستمداد**"میں کہتے ہیں کہ **صراط مستقیم** منصب امامت شاہ اسمٰعیل کی تصانیف ہیں۔

شاہ اسمٰعیل **صراط مستقیم** میں اپنے پیر سید احمد بریلوی کے بارے میں لکھتا

ہے کہ نسبت قادریہ اور نقشبندیہ کا بیان تو اس طرح ہے کہ مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی وسعت برکت اور آنجناب ہدایت مآب کی توجہات کے یمن سے جناب حضرت غوث الثقلین اور جناب حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندی کی روح مقدس آپ کے متوجہ حال ہوئیں اور قریباً عرصہ ایک ماہ تک آپ کے حق میں ہر دو روح مقدس کے مابین فی الجملۃ تنازعہ رہا کیونکہ ہر ایک ان دو عالی مقام اماموں میں سے اس امر کا تقاضہ کرتا تھا کہ آپ کو بتمامہ اپنی طرف جذب کرے تا آنکہ تنازعہ کا زمانہ گزرنے اور شرکت پر صلح واقع ہونے کے بعد ایک دن ہر دو مقدس روحیں آپ پر جلوہ گر ہوئیں۔ اور قریباً ایک پہر کے عرصہ تک وہ دونوں امام آپ کے نفس نفیس پر توجہ قوی اور پر زور اثر ڈالتے رہے پس اسی ایک پہر میں ہر دو طریقہ کی نسبت آپ کو نصیب ہوئی

(صفحہ نمبر **242** (مترجم)

اس کے برعکس **تقویۃ الایمان** میں ارشاد ہوتا ہے اللہ جیسے زبردست کے ہوتے ہوئے ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا جو کچھ فائدہ اور نقصان نہیں پہنچا سکتے محض بے انصافی ہے کہ ایسے بڑے شخص کا مرتبہ ایسے ناکارہ لوگوں کو ثابت کیا جائے (صفحہ نمبر **2**)

ایک کتاب میں حضور غوث پاک رضی اللہ تعالی عنہ اور خواجہ بہاؤالدین نقشبندی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے لئے ولایت دینے تک کا نفع تسلیم کر رہا ہے ان کی ارواح کے لئے علم غیب بھی مان رہا ہے۔ اور دوسری کتاب میں اس کے برعکس انبیاء اولیاء کو ناکارہ قرار دے کر ان کی توہین کر رہا ہے اور ان سے کسی قسم کے نفع کی امید رکھنے کو ناانصافی قرار دے رہا ہے۔ یہ اس کے مخبوط الحواس ہونے کی دلیل ہے جو حضرات اس بارے میں مزید تفصیلات دیکھنا چاہیں وہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی کتاب "**مستطاب الکوکبتہ الشھابیہ**" اور صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی کی کتاب لاجواب "**اطیب البیان**" کا مطالعہ فرمائیں۔ سرفراز صاحب اسماعیل کو مظلوم قرار دیتے ہیں۔ کیونکہ بریلوی ان کو کافر کہتے ہیں حالانکہ سرفراز صاحب

کے نظریہ کے مطابق بھی وہ بیچارہ کافر ہے۔ کیونکہ **صراط مستقیم** میں اسماعیل نے کہا ان مراتب عالیہ اور مناسب رفیعہ والے عالم مثال اور عالم شھادت میں تصرف کرنے کے مطلقاً ماذون ومجاز ہوتے ہیں اس لیے ان بزرگواروں کو حق پہنچتا ہے کہ تمام کلیات کی اپنی طرف نسبت کریں مثلاً ان کو جائز ہے کہ کہیں کہ عرش سے لیکر فرش تک ہماری حکومت ہے۔

(صفحہ نمبر **157** مترجم مطبوعہ سعیدی قرآن محل کراچی)

## مولوی سرفراز کا اسماعیل دہلوی کی تکفیر کرنا

سرفراز صاحب اپنی مایہ ناز کتاب **تسکین الصدور** کے صفحہ نمبر **395** پر فرماتے ہیں مشرک کا معاملہ ہی جدا ہے۔ وہ توسل میں غیر اللہ کو حاضر ناظر اور عالم الغیب اور متصرف فی الامور سمجھ کر توسل کرتا ہے۔ اور ان میں سے ایک ایک بات اپنے مقام پر کفر ہے۔ آپ کے فتوے کی رو سے بھی اس کا کفر ثابت ہو گیا۔ کیونکہ اسماعیل اولیاء کے لئے پوری کائنات میں تصرف مان رہا ہے اور آپ فرماتے ہیں کہ کسی کو متصرف ماننا کفر ہے۔ اور سرفراز کو پتہ ہوگا جو کفریہ عقیدہ رکھے وہ کافر ہوگا لہٰذا اس کا کفر آپ کی عبارت سے ثابت ہو گیا۔

آپ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر خواہ مخواہ غصہ کا اظہار فرماتے ہیں۔ حالانکہ آپ خود ان سے متفق ہیں آپ کا پسندیدہ شعر جو آپ نے اپنی کتاب کے صفحہ نمبر **39** پر لکھا ہے اس کا خود ہی مصداق بن گئے ہیں

تھیں میری اور رقیب کی راہیں جدا جدا
آخر کو ہم دونوں در جاناں پر جاملے

## اسماعیل دہلوی کا حضور السلام کو بڑے بھائی جتنی فضیلت دینا

سرفراز صاحب اپنی کتاب میں اسماعیل کی عبارت کہ انسان آپس میں سب بھائی ہیں

جو بڑا بزرگ ہوا وہ بڑا بھائی ہے سو اس کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے اس کا جواب دیتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں کہ حضور علیہ السلام نے خود فرمایا کہ اپنے رب کی عبادت کرو اور اپنے بھائی کی عزت کرو لہٰذا جب حضور علیہ السلام نے خود ارشاد فرمادیا تو اسماعیل نے اگر کہہ دیا تو کیا حرج ہے۔

## سرفرازی تاویل کا رد

حالانکہ حضرت کو ابھی اتنا پتہ نہیں کہ جو الفاظ بزرگ تواضعاً ارشاد فرمائیں۔ خدام اور نیاز مندوں کو یہ حق حاصل نہیں ہو جاتا کہ وہ بھی ان الفاظ کو استعمال کرنے لگیں مثلاً آپ اپنی ہی مثال لے لیں آپ کئی جگہ لکھتے ہیں کہ راقم اثیم تو پھر ہمیں بھی اختیار ہے کہ ہم کہیں کہ سرفراز صاحب خود مانتے ہیں کہ میں اثیم ہوں اور باری تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ **ان شجرة الزقوم طعام الاثیم کالمهل یغلی فی البطون کغلی الحمیم خذوه فاعتلوه الیٰ سواء الجحیم** ﴾ (سورة دخان پارہ نمبر 25 ترجمہ محمود الحسن)

**ترجمہ:** مقرر درخت سینہڈ کا کھانا ہے گنہگار کا۔ جیسے پگھلا ہوا تانبا کھولتا ہے پیٹوں میں جیسے کھولتا پانی پکڑو اس کو اور دھکیل کر لے جاوے بیچوں بیچ دوزخ کے"۔

ممکن ہے سرفراز کے متعلقین اور متوسلین فرمائیں کہ حضرت امام اہلسنت محدث اعظم پاکستان حضرت صفدر زید مجدہ' کو اختیار ہے کہ جو چاہیں بطور تواضع ارشاد فرمائیں ہمیں حق حاصل نہیں تو ہم کہتے ہیں کہ اس طرح امتی ہونے کے دعویدار کو یہ حق حاصل نہیں کہ ان کلمات کو دلیل بنا کر خود استعمال کرنا شروع کر دے۔

مسلم شریف میں روایت ہے کہ ایک آدمی نے حضور علیہ السلام کو عرض کیا کہ اے تمام مخلوقات سے بہتر تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ صفت ابراہیم علیہ السلام کی تھی حالانکہ حضور علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام سے افضل ہیں۔ اور یہاں بھی سرکار علیہ السلام کا ارشاد جس

کا ترجمہ کرنے کے بعد اسماعیل نے بارگاہ نبوت میں بے باکی کا ثبوت دیا تواضع پر محمول ہوگا۔

اور اسی طرح یہ فرمان کہ مجھے یونس علیہ السلام پر فضیلت نہ دو جیسے یہ تواضع پر محمول ہے ایسے ہی اکرموا اخاکم بھی تواضع پر محمول ہے بخاری شریف و مسلم شریف میں حدیث نبوی ﷺ ہے لا تفضلونی علی یونس ابن متی یہ فرمان عالی شان بھی تواضع پر محمول ہے

سرفراز صاحب نے اس سلسلے میں ایک روایت بخاری شریف سے نقل کی ہے کہ جب حضور علیہ السلام نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رشتہ طلب کیا تو انہوں نے عرض کیا کہ میں آپ کا بھائی ہوں تو حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ تو میرا دینی بھائی ہے اور تمہاری بیٹی کا رشتہ میرے لئے جائز ہے اس سے سرفراز صاحب ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ اگر بھائی کہنا گستاخی ہوتی تو حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ لفظ استعمال نہ کرتے اس بارے میں گزارش ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو چونکہ حضور علیہ السلام نے اپنا بھائی فرمایا تھا تو انہوں نے سمجھا کہ شاید حقیقی اخوت مراد ہے تو سرکار علیہ السلام نے ان کو فرمایا کہ یہ وہ اخوت نہیں جس پر رشتوں کی حرمت موقوف ہے بلکہ دینی اخوت مراد ہے۔ اگر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دل میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اتنی ہی عزت ہوتی جتنی بڑے بھائی کے لئے ہوتی ہے۔ تو حضور علیہ السلام کے ارشاد کے باوجود کہ اپنی جگہ پر کھڑے رہو۔ مصلیٰ امامت کو چھوڑ کر پیچھے نہ ہٹ آتے اور نماز سے فراغت کے بعد یہ عرض نہ کرتے کہ ﴿ما کان لابن ابی قحافة ان یصلیّ بین یدی رسول اللہ﴾

**ترجمہ:** ابوقحافہ کے بیٹے ابوبکر کو یہ حق کہاں سے حاصل ہو گیا کہ اللہ کے رسول کے آگے کھڑے ہو کر نماز پڑھائے۔ مفصل روایت بخاری شریف میں موجود ہے اور حضرت شیخ الحدیث صاحب نے کئی بار پڑھائی ہوگی لہٰذا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد ﴿انما انا اخوک﴾ مقام ضرورت میں ہے۔ اس سے یہ استدلال کرنا کہ حضور علیہ السلام کے تمام تر

القابات کو نظر انداز کر کے صرف بڑے بھائی کے الفاظ سے یاد کرنا جائز ہے یہ حماقت کی اعلیٰ معراج ہے مثلاً سرفراز صاحب بزعم خویش بڑے مومن اور موحد ہیں اگر گھر جا کر اپنے والد کو کہیں کہ بھائی صاحب کیا حال ہے یا سرفراز صاحب کا بیٹا ان کے لئے یہ الفاظ استعمال کرے تو کیا وہ برداشت کریں گے؟ تو ظالمو جو الفاظ تم اپنے لئے گوارا نہیں کرتے وہی الفاظ حضور علیہ السلام کے لئے استعمال کرتے ہو اور اس پر بضد ہو کہ یہ الفاظ ٹھیک ہیں۔

سرفراز صاحب نے اس سلسلے میں ایک روایت نقل کی ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ کاش ہم اپنے بھائیوں کو دیکھتے تو صحابہ کرام نے کہا کہ کیا ہم آپ کے بھائی نہیں تو حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ ہمارے بھائی وہ ہیں جو ابھی تک نہیں آئے تو یہ فرمانِ رسول بھی تواضع پر محمول ہے۔

سرفراز صاحب نے ایک حدیث نقل کی ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ بڑے بھائی کا حق چھوٹے پر ایسے ہے جیسے والد کا اولاد پر ہوتا ہے۔ مولوی سرفراز صاحب عجیب آدمی ہیں اِدھر حضور علیہ السلام کو بڑا بھائی کہنا جائز ثابت کر رہے ہیں اور اُدھر بڑے بھائی کو والد کے ساتھ جا ملایا ہے نیز "**تنقیح الرواة**" میں لکھا ہوا ہے کہ یہ حدیث سخت ضعیف ہے اگر کوئی اور ضعیف حدیث سے استدلال کرے تو حضرت موصوف پنجہ جھاڑ کر اس کے پیچھے پڑ جاتے ہیں لیکن خود کبھی غور نہیں کیا کہ جس روایت سے میں استدلال کر رہا ہوں اس کی حیثیت کیا ہے۔ پھر یہ بھی دیکھئے کہ کیا بڑے بھائی کو اف کہنا اتنا گناہ ہے جتنا والدین کو اف کہنا گناہ ہے ماں باپ مشرک بھی ہوں پھر بھی قرآن حکیم میں ان کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کا حکم دیا گیا ہے قال اللہ تعالیٰ ﴿**صَاحِبْهُمَا فِي الدُّنْيَا مَعْرُوفًا**﴾ (سورۃ لقمان رکوع **11** آیت **15**) جبکہ بڑے بھائی کے بارے میں ایسی کوئی صراحت وضاحت نہیں۔ پھر سرفراز صاحب بتلائیں کہ اگر کوئی بڑے بھائی کو زدوکوب کرتا ہے یا گالی گلوچ کرتا ہے تو کیا وہ کافر ہو جاتا ہے؟ اگر کوئی ماں باپ کی

توہین وتذلیل کرے پھر بھی کافر نہیں ہوتا اس کو فاسق کہا جائیگا۔لیکن حضور علیہ السلام کی آواز پر آواز بلند ہونے سے تمام اعمال برباد ہو جاتے ہیں تو پتہ چلا کہ آپ علیہ السلام کی آواز پر آواز کا بلند کرنا کفر ہے کیونکہ اعمال کفر کی وجہ سے ضائع ہوتے ہیں کما قال اللہ تعالیٰ۔﴿**من یکفر بالایمان فقد حبط عملہ**﴾ کہ جو ایمان کے ہوتے ہوئے کفر کرے گا اس کے سارے اعمال اکارت ہو جائیں گے سورہ مائدہ پارہ نمبر 6 اور **تقویۃ الایمان** کی اسی عبارت کے بارے میں خلیل احمد لکھتا ہے کہ اگر کسی نے بوجہ بنی آدم ہونے کے آپ کو بھائی کہہ دیا تو کیا خلاف نص کے کہہ دیا حالانکہ بنی آدم تو ابوجہل اور ابولہب بھی ہیں تو کیا کہا جا سکتا ہے کہ دیوبندی ابوجہل اور ابولہب کے بڑے بھائی ہیں اور وہ ان کے چھوٹے بھائی ہیں۔

سرفراز صاحب اس بات کو بھی سامنے رکھیں کہ بھائی کا لفظ بولنے سے مساوات کا ایہام پیدا ہوتا ہے۔اور انبیاء علیہم السلام سے مساوات آپ کے نزدیک بھی توہین ہے حسین احمد مدنی اور رشید احمد گنگوہی کے حوالے سے ہم نقل کر چکے ہیں۔ کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان کا بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگرچہ نیت تحقیر کی نہ بھی ہو اور سرفراز کے مسلک کی اجماعی کتاب ''المہند'' میں جسے سرفراز صاحب اپنے مسلک کی پہچان قرار دیتے ہیں کہ جو ''المہند'' کو مانے وہ دیوبندی ہے اور جو نہ مانے وہ دیوبندی نہیں اسی کتاب میں خلیل احمد صاحب کہتے ہیں کہ ہمارا پختہ عقیدہ ہے کہ جو شخص یہ کہے کہ حضور علیہ السلام کو ہم پر اتنی فضیلت ہے جتنی بڑے بھائی کو چھوٹے پر ہوتی ہے وہ کافر ہے۔اب یہ فتویٰ سیدھا جا کر بالاکوٹ میں اسماعیل کی قبر میں داخل ہو گیا کیونکہ اسی نے کہا تھا کہ انبیاء بڑے بھائی ہیں ان کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کرنی چاہیے۔ ظاہر ہے کہ اگر وہ بڑے بھائی جتنی فضیلت نہ مانتا تو کیوں کہتا کہ ان کی عزت بڑے بھائی جتنی کرنی چاہیے تو گویا ''المہند'' کے مصنف خلیل احمد اور مصدقین کفایت اللہ، محمود الحسن، اشرف علی وغیرہ کا اسماعیل کے کفر پر اجماع ثابت ہو گیا کیونکہ جو مماتی شاخ والے دیوبندی ہیں وہ ''المہند''

کو ماننے سے انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ وقتی مجبوری کی وجہ سے لکھنا پڑا ورنہ ہمارے یہ عقائد نہیں تھے جو ''المہند'' میں بیان کیے گئے ہیں۔ قابل غور امر یہ ہے کہ جو شخص کسی کا حقیقی بھائی ہو لیکن اللہ تعالیٰ اس کو صدارت یا گورنری یا وزارت وغیرہ کے عہدے عطا کر دے تو وہ اس کو بھائی صاحب کہہ کر متعارف نہیں کرائے گا بلکہ اس کے امتیازی اوصاف اور انفرادی مراتب ذکر کر کے تعارف کرائے گا ورنہ یا وہ اس کے خداداد مراتب اور درجات عالیہ کا منکر سمجھا جائے گا یا غرور وتکبر کا پتلا تصور کیا جائے گا کہ وہ اپنی شان بڑھانے اور اپنے مرتبہ ومقام کی بلندی و برتری ظاہر کرنے کے لئے ایسی زبان استعمال کر رہا ہے جبکہ ان مناصب اور مراتب کو نبوت ورسالت اور ولایت و محبوبیت الٰہیہ کے ساتھ کوئی نسبت ہی نہیں تو وہاں پر یہ انداز تکلم کیونکر قابل برداشت ہو سکتا ہے کیونکہ ان کو بھائی کہہ کر اس خداداد بلند وبالا مقام سے ان کو گرانا لازم آئے گا یا اپنے آپ کو اس بلند وبالا مقام تک پہنچانا لازم آئے گا اور یہ امور ناجائز وناروا اور ناقابل برداشت ہیں۔

بوجہ اولاد آدم ہونے کے بھائی کہا جائے تو جب باپ دادے اور کسی عمر رسیدہ شخص کے لئے یہ لفظ استعمال کرنا بے ادبی اور گستاخی ہے اور اس کی ابوت وغیرہ والی فضیلت اور برتری کا انکار ہے تو رسل عظام انبیائے کرام علیہم السلام کے حق میں یہ الفاظ کیسے عین اسلام اور جان ایمان قرار پا گئے؟ جو سچ بھائی تھے وہ خونی رشتہ کو مدنظر نہیں رکھتے تھے بلکہ اپنی غلامی اور انکی نبوت ورسالت کو سامنے رکھا کرتے تھے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو نبی مکرم ﷺ خود نماز میں برابر کھڑا کرتے ہیں اور تین بار کھڑا کرتے ہیں لیکن وہ ہر بار آپ کا ہاتھ مبارک ہٹنے پر پیچھے ہٹ جاتے ہیں اور آپ کے پیچھے ہٹنے کا سبب دریافت کرنے پر عرض کرتے ہیں ﴿من یستطیع ان یقوم بحذائک وانت رسول اللہ﴾ تمہارے برابر کھڑے ہونے کی جرات وجسارت کون کر سکتا ہے جبکہ تم اللہ کے رسول ہو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آرام مصطفےٰ ﷺ پر اپنی نماز عصر قربان کر دیتے ہیں اور حضرت صدیق سسر اور باپ کی جا بجا

ہونے کے باوجود کبھی منصب امامت کو آپ کے لئے عین حالت نماز میں قربان کرتے ہیں اور مصلائے امامت پر قائم رہنا بے ادبی سمجھتے ہوئے عرض کرتے ہیں ﴿ما کان لابن ابی قحافة ان یصلی بین یدی رسول الله ﷺ﴾ اور کبھی آپ کی نیند پر اپنی جان کا نذرانہ پیش کر دیتے ہیں تو کیا کوئی یہ خواب میں بھی تصور کر سکتا ہے کہ وہ حضرات آپ کو بھائی سمجھا کرتے تھے جب کہ یہاں پر موچی اور نائی اور چھینبے اور قصائی کو یہ حق دیا جا رہا ہے کہ وہ سب انبیاء کو اور بالخصوص سید الانبیاء علیہم السلام کو اپنا بھائی سمجھیں۔

اگر بوجہ مومن ہونے کے بھائی کہا جاتا ہے تو یہ بھی بے ادبی اور گستاخی ہے کیونکہ آپ ایمان دینے والے مومن ہیں اور ہم ان کی بارگاہ جود ونوال سے ایمان کی خیرات لینے والے مومن ہیں اور کوئی شخص بقائمی ہوش حواس ان دونوں درجوں کو برابر اور مساوی نہیں سمجھ سکتا ورنہ اللہ تعالی بھی مومن ہے کما قال اللہ تعالی ﴿السلام المومن المهيمن﴾ تو پھر یہ ایمانی رشتہ اسکے ساتھ قائم کرنے کی بھی ان لوگوں کو کوشش کرنی چاہیے اور اس طرح اپنے قد کاٹھ میں مزید اضافہ کی تگ ودو کرنی چاہیے العیاذ باللہ۔ نیز اہل ایمان کو آپس میں بھائی اس لیے ٹھہرایا کہ ان کے اس برادرانہ رشتہ کے لئے ایمانی وروحانی ابوت والا مبدا اور منشا موجود ہے یعنی ذات رسول ﷺ اور امتی صرف ان کا کلمہ پڑھ کر ان کی روحانی اولاد بن گئے جیسے نوح علیہ السلام نے اللہ تعالی سے عرض کیا ﴿رب اغفرلی ولوالدی ولمن دخل بیتی مومنا﴾ اے اللہ مجھے بخش میرے ماں باپ کو بخش اور جو ایمان لا کر میرے گھرانہ نبوت کے افراد بن گئے ان کو بخش دے اور اللہ تعالی نے اسی رشتہ ایمانی کی بنا پر ازواج مطہرات کو محمدیوں کی مائیں ٹھہرایا ﴿وازواجه امهاتهم﴾ اور بعض قرأت کے مطابق وهو اب لهم بھی ساتھ فرمایا یعنی نبی علیہ السلام ان کے باپ ہیں اور اس قرأت سے قطع نظر ازواج مطہرات ایمانی رشتہ کے لحاظ سے مائیں ہونے میں نبی مکرم ﷺ کی ابوت کے تابع ہیں آپ اس رشتہ میں اصل اصیل اور اولین بنیاد ہیں لہذا آپ کو بھائی سمجھنا بایں معنی اس نص

قرآنی کی عبارت اور اقتضاء کے سراسر خلاف ہے نیز جب آپ اہل ایمان کے بھائی ٹھہرے تو ان کو آپس میں بھائی بنانے والا باپ تلاش کرنا پڑے گا تو ہم اس انتظار میں ہیں کہ علمائے دیوبند کس کو باپ بناتے ہیں؟ جب سب پیغمبران کے بھائی تو ان میں سے تو کسی کو باپ نہیں بنا سکتے اور جب نبی باپ نہیں بنا سکتا تو اس کی امت کا کوئی فرد روحانی باپ کیونکر ہو سکتا ہے؟ تو ہمیں بس انتظار ہی رہے گا کہ کب علمائے دیوبند اپنی لئے کسی باپ کا متفقہ فیصلہ کرتے ہیں۔

## حضور علیہ السلام کو مر کر مٹی میں مل گئے کہنا معاذ اللہ

۔سرفراز صاحب **تقوية الايمان** کی ایک اور عبارت کا جواب دیتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں عبارت یہ تھی کہ اسماعیل نے حضور علیہ السلام کی طرف منسوب کر کے کہا کہ میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں اس پر اعلی حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا اعتراض تھا کہ یہ گستاخی ہے سرفراز صاحب نور اللغات کے حوالے سے فرماتے ہیں کہ مٹی میں ملنے کے کئی معانی ہوتے ہیں۔ پیوستہ ہونا' ملحق ہونا' چسپاں ہونا' ایک ذات ہونا' اور کہتے ہیں کہ ''میں'، کبھی'' سے'' کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے کہا جاتا ہے درخت میں باندھ دو۔

## گکھڑوی تاویل کا رد

ان تمام حوالہ جات سے سرفراز صاحب کا مقصد یہ ہے کہ اسماعیل کی عبارت میں جو لفظ ''میں'' آیا ہے۔ وہ ''سے'' کے معنی میں ہے حالانکہ مٹی میں ملنے کا متبادر معنی یہ ہے کہ مٹی کے ساتھ مٹی ہونا اور خود سرفراز کی نقل کردہ عبارات میں یہ معنی موجود ہے ہم سرفراز صاحب سے پوچھتے کہ اگر ''میں'' ''سے'' کے معنی میں آتا ہے تو کیا یہ کہا جا سکتا ہے کہ ڈنڈا سرفراز میں گم ہو گیا کیا آپ یہاں بھی یہ تاویل کریں گے یا غصے سے لال پیلے ہو جائیں گے دوسری گزارش یہ ہے کہ جس شخص کی عبارت کی آپ یہ تاویل کر رہے ہیں اس نے خود ایسی تاویلات سے منع کیا ہے۔

وہ اسی کتاب کے صفحہ نمبر 39 انتالیس پر کہتا ہے کہ یہ بات محض بے جا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور اس سے کچھ اور معنی مراد لے اس کی اس عبارت نے آپ کی تمام تاویلات فاسدہ کا خاتمہ کر دیا۔ اس سلسلے میں آپ نے **فتاوی رشیدیہ** کا حوالہ دیا ہے کہ گنگوہی صاحب نے کہا کہ مٹی میں ملنے کے دو معانی ہیں۔ ایک یہ کہ مٹی ہو کر زمین کے ساتھ خلط ملط ہو جائے دوسرا مٹی سے ملاقی و متصل ہو جانا ہو یہاں مراد دوسرا معنی ہے حالانکہ ملا علی قاری جو سرفراز کے نزدیک مجدد ہیں اور ان کی عبارات حجت ہیں **مرقاۃ** میں فرماتے ہیں ﴿**اجمعو اعلی ان تعیین المراد لایرفع الایراد**﴾ اس بات پر اجماع ہے کہ مراد کا متعین کر دینا اعتراض کو ختم نہیں کرتا پھر مخالف کے مقابلے میں **فتاوی رشیدیہ** کا حوالہ دینا برہانی طریقہ ہے نہ جدلی۔ پھر گنگوہی کا یہ کہنا کہ انبیاء کے جسموں کے خاک نہ ہونے کے مولانا بھی قائل ہیں آپ یہ بتلائیں کہ اسماعیل نے کس کتاب میں کہا ہے کہ انبیاء کے جسم خاک نہیں ہوتے۔ بالفرض کہا بھی ہو تو اس کا یہ کہنا اس فرد جرم کو نہیں مٹا سکتا کیونکہ آپ کے مسلک کے بہت بڑے مناظر مرتضیٰ حسن در بھنگی نے اپنی کتاب **اشد العذاب** میں مرزائیوں کی تاویل و توجیہ کو رد کر دیا جب مرزا غلام احمد کی طرف سے عیسیٰ علیہ السلام کی توہین کرنے کی وجہ سے تکفیر کی گئی تو (مرزائیوں نے مرزا کے وہ کلمات دکھائے جن میں اس نے عیسی علیہ السلام کی تعریف کی تھی) اس کے جواب میں در بھنگی نے کہا کہ جب تک مرزائی مرزا کی توہینی کلمات سے توبہ نہ دکھائیں یہ تعریفی کلمات اس کو فائدہ نہیں پہنچا سکتے۔ **اشد العذاب** صفحہ نمبر 22 لہذا جب تک اسماعیل کی اس گستاخانہ عبارت سے توبہ نہ دکھائی جائے اس سے توہین کا الزام دور نہیں ہوسکتا۔ جب آپ کو تسلیم ہے کہ مٹی میں ملنے کے دو معنے ہوتے ہیں تو پھر بھی اسماعیل کو یہ لفظ استعمال نہیں کرنا چاہیے تھا کیونکہ راعنا میں بے ادبی والا معنی نہیں تھا لیکن یہودی اپنے خبث باطن کی وجہ سے اس لفظ کو بگاڑ کر بولتے تو اس کا معنی متکبر بن جاتا یا چرواہا بن جاتا حالانکہ مسلمان صحیح نیت کے ساتھ

استعمال کرتے تھے اور اس کا صحیح تلفظ کرتے تھے پھر بھی خدا تعالیٰ نے اس کا بولنا حرام ٹھہرایا اس آیت کی تفسیر میں تمام مفسرین نے یہ واقعہ لکھا ہے مولوی حسین احمد مدنی نے بھی **شہاب ثاقب** میں یہ بات لکھی ہے۔ **شہاب ثاقب** میں حسین احمد مدنی، رشید گنگوہی کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بولنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ اگرچہ نیت تحقیر کی نہ بھی کی ہو۔ بالفرض مان بھی لیا جائے کہ اسماعیل کی عبارت میں مٹی میں ملنے کا معنی مٹی میں دفن ہونے والا ہے پھر بھی ایہام اس معنی کا ہوتا ہے جو گستاخی ہے اور گنگوہی کا فتوی ہے کہ جن الفاظ سے ایہام بھی گستاخی کا ہو وہ الفاظ کفر ہیں اور بولنے والا کافر ہے۔ اب **تقویۃ الایمان** کا نیا ایڈیشن شائع ہوا ہے اس میں عبارت یوں تبدیل کی گئی ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ میں لحد میں سو جاؤں گا اگر گستاخی کا ایہام نہیں تھا تو عبارت تبدیل کیوں کی پھر اسمعیل نے آیات کی تکذیب کی

**﴿ولا تقولوا لمن يقتل في سبيل الله اموات بل احياء ولكن لا تشعرون ☆ ولا تحسبن الذين قتلوا في سبيل الله امواتا بل احياء عند ربهم يرزقون﴾**

جن کے غلاموں کی یہ شان ہے تو کیا آقا مر کر مٹی میں مل جائیں گے معاذ اللہ

سرفراز صاحب بتلائیں کہ اگر ایہام پیدا نہیں ہوتا تو پھر آپ یہ کیوں کہتے ہیں کہ اس کا وہ مطلب نہیں جو اہل بدعت لیتے ہیں بلکہ یہ مطلب ہے جو راقم اثیم بیان کر رہا ہے۔ گنگوہی جی کا ایک فتوی **فتاوی رشیدیہ** ہی سے ملاحظہ ہو۔ اس سے سوال کیا گیا کہ شاعر جو اپنے اشعار میں آنحضرت ﷺ کو صنم یا بت یا آشوب ترک فتنہ عرب باندھتے ہیں اس کا کیا حکم ہے؟

گنگوہی جواب دیتا ہے یہ الفاظ قبیحہ بولنے والا اگرچہ معنی حقیقی بمعنی ظاہرہ خود مراد نہیں رکھتا بلکہ معنی مجازی مقصود لیتا ہے مگر تاہم ایہام گستاخی واہانت واذیت ذات پاک حق تعالیٰ اور

جناب رسول اللہ ﷺ سے خالی نہیں

(فتاوی رشیدیہ جلد نمبر 3 صفحہ نمبر 30)

اسی جلد کے صفحہ نمبر 31 پر ارشاد فرماتے ہیں الحاصل ان الفاظ میں گستاخی اور اذیت ظاہر ہے پس ان الفاظ کا بکنا کفر ہوگا۔ سرفراز صاحب سے بھی یہی عرض ہے اگر بالفرض اسماعیل نے وہ ناپاک لفظ بول کر دفن والا معنی مراد لیا ہے اور دفن والا معنی حقیقی ہو اور مٹی کے ساتھ مٹی ہونے والا معنی مجازی ہو پھر بھی بقول گنگوہی بوجہ ایہام ان الفاظ کا بکنا کفر ہوگا اور یہ الفاظ ایہام گستاخی واہانت واذیت حق تعالیٰ و جناب رسول پاک ﷺ سے خالی نہیں ہوں گے۔ 1

سرفراز صاحب کا ایک اور ہم مسلک عالم فردوس علی قصوری اپنی کتاب ''**چراغ سنت**'' صفحہ نمبر 150 میں تسلیم کرتا ہے کہ ان الفاظ میں گستاخی کا شبہ ہے اور گنگوہی جس کا اپنے بارے میں اعلان ہے کہ سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانے میں ہدایت ونجات موقوف ہے میری اتباع پر اسی گنگوہی کا فتوی ہے کہ جو الفاظ گستاخی کا شبہ پیدا کریں وہ کفر ہیں اور بولنے والا کافر ہے گنگوہی صاحب کی اس منقولہ بالا عبارت سے جس میں اس نے ایہام گستاخی کو بھی کفر قرار دیا ہے۔ سرفراز صاحب کے اس قول کا ابطال ہو جائیگا وہ بار بار کہتے ہیں کہ ان کی مراد یہ نہیں تھی جو خانصاحب نے بیان کی ان کا مقصد اور تھا بریلویوں نے اور سمجھا

---

**حاشیہ: 1** اسمعیل دہلوی کا حضور ﷺ کو مر کر مٹی میں ملنے والا کہنا صریح طور پر قرآن وحدیث کے خلاف ہے بطور نمونہ حدیث پاک ملاحظہ ہو۔ ﴿**الانبیاء احیاء یصلون فی قبورهم ان الله حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء**﴾ ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ، مستدرک لحاکم، وذہبی نے اس حدیث پاک کو صحیح قرار دیا ہے اور مسلم شریف میں ہے ﴿**اذا مررت بقبر موسی وهو قائم یصلی فی قبره**﴾ ان تمام احادیث کی اسمعیل نے تکذیب کی ہے۔

# رشید احمد گنگوہی کا مقام علمائے دیو بند کی نظر میں

مناسب ہوگا کہ یہاں مرثیہ گنگوہی کے چند اشعار پیش کیئے جائیں۔ تا کہ لوگوں کو پتہ چل جائے کہ گنگوہی صاحب اپنے ہم مسلک لوگوں کے لئے کتنی بھاری بھر کم شخصیت ہیں محمود الحسن نے مرثیہ گنگوہی میں اس کی جو شان بیان کی ہے۔

اس کی ایک جھلک ملاحظہ ہو دیوبندیوں کے شیخ الہند ارشاد فرماتے ہیں۔

زبان پر اہل اھوا کے ہے کیوں اعل ھبل شاید
اٹھا عالم سے کوئی بانی اسلام کا ثانی

پھر فرماتے ہیں۔ قبولیت اسے کہتے ہیں مقبول ایسے ہوتے ہیں
عبید سود کا ان کے لقب ہے یوسف ثانی

پھر عیسی علیہ السلام سے تقابل کرتے ہوئے بلکہ فوقیت دیتے ہوئے کہتے ہیں:

مردوں کو زندہ کیا زندوں کو مرنے نہ دیا
اس مسیحائی کو دیکھیں ذری ابن مریم

مزید ارشاد ہوتا ہے: ہدایت جس نے ڈھونڈی دوسری جا ہوا گمراہ
وہ میزاب ہدایت تھے یا نص قرآنی

ان اشعار کے نقل کرنے کا مقصد یہ ہے تا کہ قارئین کو بتلایا جائے کہ دیوبندیوں کے دلوں میں اپنے اکابر سے کتنی عقیدت ہے اور ان کی تعریف میں کس قدر مبالغہ کرتے ہیں ان کا پورا لٹریچر پڑھ جایئے کہیں بھی آپ کو نہیں ملے گا کہ انہوں نے اپنے مولویوں کے بارے میں کہا ہو کہ وہ مر کر مٹی میں مل گئے ہیں بلکہ اپنے مولویوں کے بارے میں کہتے ہیں کہ عیسی علیہ السلام تو صرف مردوں کو زندہ کرتے تھے لیکن ہمارے گنگوہی صاحب کی شان یہ تھی کہ وہ مروں کو زندہ

کرتے تھے اور زندوں کو مرنے نہیں دیتے تھے اور کبھی کہتے ہیں کہ تھانوی کے پردادا صاحب مرنے کے بعد مٹھائی لاکر گھر والوں کو دیتے تھے ملاحظہ ہو"اشرف السوانح" جلد اول صفحہ نمبر **12** تھانوی صاحب کے محبوب خلیفہ عزیز الحسن لکھتے ہیں کہ تھانوی صاحب کے پردادا تو کیرانہ اور شاملی کے درمیان جہاں پختہ سڑک ہے شہید ہوئے اور شہادت کے بعد ایک عجیب واقعہ ہوا شب کے وقت اپنے گھر مثل زندوں کے تشریف لائے اور اپنے گھر والوں کو مٹھائی لاکر دی اور فرمایا کہ اگر تم کسی سے ظاہر نہ کروگی تو روزانہ آیا کریں گے لیکن ان کے گھر والوں کو یہ اندیشہ ہوا کہ گھر والے بچوں کو مٹھائی کھاتے دیکھیں گے تو معلوم نہیں کیا شبہ کریں گے اس لئے ظاہر کردیا اور پھر آپ نے اپنا جلوہ نہیں دکھایا۔ تھانوی صاحب کے دادا صاحب کو تو بغیر کسی دلیل عقلی ونقلی کے زندہ اور قاسم مٹھائی بتایا رجارہا ہے جب کہ حضورﷺ کو جن کی حیات پر قوی نقلی وعقلی دلائل موجود ہیں ان کو مرکر مٹی میں ملنے والا کہا جارہا ہے حالانکہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام مرکر مٹی ہوگئے ہوتے تو مسجد اقصی میں انبیاء کی امامت کیسے ہوگئی اور وہ اقتداء محمدی میں نماز کیسے پڑھتے کمافی روایۃ مسلم اور ترمذی شریف میں صالح آدمی کا قبر میں سورہ ملک کی تلاوت کرنا ثابت ہے اور موطا امام مالک میں ہے کہ چالیس سال کے بعد قبر شہید کھولی گئی تو دو شہید صحیح وسلامت جسم میں تھے تو جن کے غلاموں کی حیات ایسی ہے تو کیا یہ ممکن ہے کہ حضورﷺ خود مرکر مٹی ہوگئے ہوں اب سرفراز صاحب ہی اس معمہ کو حل کریں نعوذ باللہ نقل کفر کفر نباشد حضور علی السلام تو مرکر مٹی میں مل گئے۔ اور تھانوی صاحب کے پردادا گھر والی کو مٹھائی کھلارہے ہیں اور ان کو قبر میں ہوتے ہوئے پتہ چل گیا کہ راز فاش ہوچکا ہے اس لئے بعد میں نہیں آئے یہ کیسا تضاد ہے جبکہ آپ اپنے رسالہ سماع موتی میں لکھتے ہیں کہ اگر کوئی چپکے سے قبر پر سجدہ کرتا ہے یا نیاز رکھ دیتا ہے تو قبر والے بزرگ کو کیا خبر؟ ان چیزوں میں تطبیق دیجئے اس سے لاکھوں کا بھلا ہوگا۔

## اسماعیل کا انبیاء اولیا کو چوہڑا چمار کہنا

سرفراز صاحب نے **تقویۃ الایمان** کی ایک اور عبارت کی تصحیح کرنے کی کوشش کی ہے وہ ۔عبارت پہلے سرفراز صاحب نے اعلیٰ حضرت کی کتاب مستطاب **الکوکبۃ الشھابیہ** سے ان الفاظ میں نقل کی ہے کہ اعلیٰ حضرت کہتے ہیں ''تقویۃ الایمان'' میں اسماعیل نے پہلی فصل اس دعوے کے ثبوت کے بیان میں کہ انبیاء اولیاء کو پکارنا شرک ہے قائم کی ہے۔ یہ دلیل دی کہ ہمارا خالق اللہ ہے اور اس نے ہم کو پیدا کیا تو ہم کو بھی چاہیے کہ اپنے ہر کام کا علاقہ اسی سے رکھیں اور کسی سے ہم کو کیا کام جیسے جو کوئی ایک بادشاہ کا غلام ہو چکا تو وہ اپنے ہر کام کا علاقہ اسی سے رکھتا ہے دوسرے بادشاہ سے بھی نہیں رکھتا اور کسی چوہڑے چمار کا کیا ذکر۔ مولوی سرفراز صاحب کو اس میں بھی کوئی سقم نظر نہیں آتا آپ ارشاد فرماتے ہیں کہ شاہ اسماعیل نے تو عمومی الفاظ ذکر کیے ہیں انہوں نے انبیاء اولیاء کا نام لیکر تو چوہڑا چمار نہیں کہا۔ لہٰذا اعلیٰ حضرت کا یہ کہنا کہ اسماعیل نے بے ادبی کی ہے یہ ان کا افتراء ہے۔ سرفراز پر اپنے مولویوں کی محبت اس طرح مسلط ہے کہ جتنے غلیظ الفاظ اس کے اکابر بولتے جائیں اس کو ان الفاظ میں کوئی خرابی نظر نہیں آتی بلکہ جو ان الفاظ کے قبح پر دوسروں کو متنبہ کرے اور انکی شناعت بیان کرے مولوی مذکور کو ان پر غصہ آتا ہے حالانکہ اس کا یہ چکر دینا ہے کہ یہ اجمالی طور پر کہا تفصیلی طور پر نہیں کہا اگر انبیاء اولیاء کا نام لیکر کہا ہوتا تو پھر توہین ہوتی حالانکہ جب اس نے فصل یہی قائم کی ہے کہ انبیاء کو پکارنا شرک ہے اور ان لوگوں کی تردید کر رہا ہے جو انبیاء و اولیاء کو مشکل میں پکارتے ہیں ایک جگہ یہ کہتا ہے کہ انبیاء اولیاء اس کے روبرو ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں دوسری جگہ کہتا ہے کہ جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں ایک اور جگہ کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جیسے زبردست کے ہوتے ہوئے ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا جو کچھ نفع نقصان نہیں دے سکتے محض ناانصافی ہے کہ ایسے بڑے شخص کا مرتبہ ایسے ناکارہ لوگوں کیلئے ثابت کیا جائے تو ظاہر ہے کہ جن کو ناکارہ اور

ذرہ ناچیز سے کمتر اور چمار سے ذلیل عاجز بے اختیار کہہ رہا ہے تو چوہڑے کے الفاظ بھی انہیں کے لئے اپنے خبث باطن کی وجہ سے استعمال کر رہا ہے۔ تھانوی بھی تسلیم کرتا ہے کہ **تقویۃ الایمان** میں بعض سخت الفاظ واقع ہو گئے ہیں۔ پہلے تھانوی صاحب کا حوالہ گزر چکا ہے۔ اور خود مولوی اسمٰعیل کو بھی اعتراف ہے کہ اس کتاب میں تیز الفاظ بھی آ گئے ہیں اور تشدد بھی ہو گیا ہے اور اس کتاب کے شائع ہونے سے شورش ہو گی۔ اب سرفراز صاحب کو ایک مثال کے ساتھ سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں مثلاً ایک آدمی کو کوئی دیوبندی کہتا ہے کہ آپ علمائے دیوبند سے تعلیم حاصل کریں وہ جواب میں کہتا ہے کہ میرے استاد علامہ عطا محمد صاحب بندیالوی ہیں۔ ان جیسے استاد کے ہوتے ہوئے میں کسی سنی عالم سے بھی نہیں پڑھوں گا کسی چوہڑے چمار کا کیا ذکر ہے تو کیا آپ یہ الفاظ برداشت کریں گے اس نے علمائے دیوبند کا نام تو نہیں لیا بلکہ اجمالاً بات کی ہے آپ کے حسین احمد مدنی رشید احمد گنگوہی کے حوالے سے کہتے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بھی بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگر چہ نیت تحقیر کی نہ بھی کی ہو۔ کیا یہ الفاظ گستاخی کے موہم نہیں اگر نہیں ہیں تو آپ تاویلیں کیوں کرتے ہیں۔ اگر ہیں تو پھر آپ اسماعیل کے کفر کا اقرار کیوں نہیں کرتے اسماعیل نے کہا کہ کئی لوگ باوجود ایمان کے دعویٰ کے مشرک ہوتے ہیں۔

﴿**ومایؤمن اکثرھم باللہ الا وھم مشرکون**﴾ (سورۃ یوسف) **ترجمہ:** نہیں اکثر لوگ ایمان لاتے اللہ پر مگر وہ مشرک ہوتے ہیں۔'' تو یہاں اسماعیل ان لوگوں کو مشرک کہہ رہا ہے جو اپنے آپ کو مسلمان کہلاتے ہیں لیکن انبیاء اولیاء کو متصرف اور مشکل کشا سمجھ کر پکارتے ہیں ان کی تردید کرتے ہوئے جب وہ یہ الفاظ بول رہا ہے اور فصل بھی یہی قائم کی ہے کہ انبیاء اولیاء کو پکارنا شرک ہے تو پھر بھی سرفراز صاحب کا یہ کہنا کہ انہوں نے انبیاء واولیاء کی تعیین نہیں کی محض تاویل فاسد ہے انور شاہ کشمیری اکفار الملحدین میں کہتے ہیں ''**التاویل الفاسد کالکفر**'' تاویل فاسد کفر کی طرح ہے نیز جس کی عبارت کی صفائی کی کوشش میں سرفراز ایڑی چوٹی کا زور لگا رہے ہیں پھر بھی

بات نہیں بن رہی وہ اسی کتاب کے صفحہ نمبر **39** پر کہتا ہے کہ یہ بات محض بے جا ہے۔ کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور معنی کچھ اور مراد لے۔ یہ لفظ ظاہر میں بے ادبی کا ہے لہذا اس سے دوسرا معنی مراد لینا خود اسماعیل کے فرمان کے خلاف ہے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا یہ فرمان بالکل بجا ہے کہ انبیاء کرام کے بارے میں ایسے الفاظ وہی شخص استعمال کر سکتا ہے۔ جس کے دل میں ایمان نام کی کوئی شے نہ ہو۔ اور ایسے الفاظ کی تائید بھی وہی کر سکتا ہے جو ایمان سے خالی ہو ورنہ جس کے دل میں ایمان ہو اور قرآن وحدیث میں انبیاء کرام اولیاء عظام کی جن عظمتوں کو بیان کیا گیا ہے ان سے مطلع ہو وہ ہرگز ایسی خرافات کی تائید نہیں کر سکتا ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿**لاتجدقوما یؤمنون باللہ والیوم الآخر یوادون من حاد اللہ ورسولہ ولو کانو اآبأھم او ابنأھم او اخوانھم اوعشیرتھم**﴾ (پارہ **28** سورۃ مجادلۃ)

**ترجمہ:** ''تو نہیں پائے گا کسی قوم کو جو یقین رکھتی ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر کہ دوستی کرے ایسے لوگوں سے جو مخالف ہوئے اللہ کے اور اس کے رسول کے خواہ وہ انکے باپ ہوں یا انکے بیٹے یا انکے بھائی''۔ اس آیت سے پتہ چلا کہ جس کے دل میں ایمان ہو وہ اللہ اور رسول ﷺ کے دشمنوں اور گستاخوں سے دوستی نہیں رکھ سکتا اگرچہ وہ گستاخ لوگ اس کے قریبی رشتہ دار ہی کیوں نہ ہوں سرفراز اور ان کے ہم مسلک لوگ باوجود ان گستاخیوں پر مطلع ہونے کے ان گستاخ لوگوں کو اپنا پیشوا اور بزرگ مانتے ہیں لہذا اس آیت کی رو سے وہ اور تو سب کچھ ہوں گے لیکن مومن نہیں ہو سکتے۔

## اسماعیل کا انبیاء اولیاء کو چمار سے ذلیل کہنا

دیوبندی مذہب کے روح رواں اسماعیل دہلوی **تقویۃ الایمان** کے صفحہ نمبر **16** پر فرماتے ہیں کہ یہ یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق چھوٹا ہو یا بڑا وہ اللہ کی شان کے آگے چما

سے ذلیل ہے سرفراز صاحب اس کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ یہاں ذلیل بمعنی کمزور ہے اور اس سلسلے میں انہوں نے قرآن کریم کی ایک آیت کا حوالہ دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿لقد نصر کم الله ببدرٍ و انتم اذلة﴾ تحقیق اس اللہ تعالیٰ نے میدان بدر میں تمہاری مدد فرمائی حالانکہ تم کمزور تھے۔ سرفراز صاحب کا مقصد یہ ہے کہ جس طرح یہاں ذلیل بمعنی کمزور ہے **تقویۃ الایمان** میں بھی اسی معنی میں ہے حالانکہ حضرت کو معلوم ہونا چاہیے کہ اردو میں جب ذلیل کا لفظ بولا جائے تو اس سے کمزور والا معنی مراد نہیں ہوتا بلکہ حقیر والا معنی مراد ہوتا ہے۔ مثلاً ایک آدمی کہتا ہے کہ سرفراز ذلیل ہے تو کیا آپ اس کی بات برداشت کریں گے؟ اور یہ تاویل کریں گے کہ چونکہ میں بوڑھا ہو چکا ہوں لہٰذا ممکن ہے کہ مجھے ذلیل کہنے والے نے اس وجہ سے کہا ہو کہ جب آدمی بوڑھا ہو جائے تو اس کے قویٰ کمزور ہو جاتے ہیں اس لئے اگر اس نے یہ الفاظ استعمال کیے ہیں تو کوئی حرج نہیں اور قرآن مجید میں بھی لفظ ذلیل کمزور کے معنی میں آیا ہے لہٰذا یہاں بھی اسی معنی میں ہوگا۔ ویسے تو سرفراز صاحب لغت کی کتابوں کا بڑا مطالعہ رکھتے ہیں اور ان کے حوالہ جات دیتے رہتے ہیں تو کیا سرفراز صاحب کو یہ معلوم نہیں تھا کہ نور اللغات اور امیر اللغات میں ذلیل کا کیا معنی لکھا ہوا ہے انہوں نے بھی لکھا ہے کہ ذلیل معنی خوار بہت حقیر پھر بقول سرفراز صاحب کے یہ ان کی بھی اخلاقی پستی ہوگی پھر یہ بھی دیکھیں اسماعیل چمار سے ذلیل کہہ رہا ہے اور جب کسی کی تحقیر مقصود ہو تو اسے کہا جاتا ہے کہ تو چمار ہے تو لفظ چمار اس پر قرینہ ہے کہ یہاں ذلیل بمعنی حقیر ہے اس جملے سے پہلے اسماعیل نے کہا کہ اللہ کا حق مخلوق کو دیا تو بڑے کا حق ذلیل سے ذلیل کو دیا تو یہاں اس نے لفظ ذلیل کو بڑے کے مقابلے میں استعمال کیا ہے۔ اور بڑے سے مراد وہ ہے جو رتبہ میں بڑا ہو تو پھر ذلیل سے مراد بھی وہی ہوگا جو رتبہ میں کم ہو کیونکہ یہ تقابل ہے بڑے اور ذلیل کے درمیان اور یہ تب صحیح ہوتا ہے جب متقابلین آپس میں ضد ہوں آپ کے مشہور اہل قلم حسین احمد مدنی کے شاگرد خاص جناب عامر عثمانی اسی عبارت کے

بارے میں رقم طراز ہیں کہ میں نے دیکھا شاہ اسماعیل شہید نے **تقویۃ الایمان** میں فصل اول فی الاجتناب عن الاشراک کے ذیل میں لکھا ہے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے ذلیل ہے یہ عبارت ہمارے نزدیک سو فیصد صحیح ہے لیکن کیا اسکا صاف اور بدیہی مطلب یہ نہیں کہ اولیاء کرام تو ایک طرف رہے تمام انبیاء رسل اور خاتم النبیین علیہ السلام بھی اللہ کی شان کے آگے چمار سے زیادہ ذلیل ہیں۔ کیسا خطرناک انداز بیان ہے کتنے لرزا دینے والے الفاظ ہیں ماہنامہ تجلی فروری مارچ **1957** صفحہ نمبر **71** اب سرفراز صاحب کے ہم مسلک عالم کی عبارت سے بھی ثابت ہو گیا کہ یہ الفاظ لرزا دینے والے ہیں اور انداز بیان خطرناک ہے ظاہر بات ہے کہ اگر اس عبارت سے گستاخی کا ایہام نہ ہوتا تو فاضل دیوبند ان الفاظ کو لرزا دینے والے اور انداز بیان کو خطرناک قرار نہ دیتے حسین احمد مدنی جو کہ آپکے استاد بھی ہیں رشید احمد گنگوہی کے حوالے سے **شہاب ثاقب** میں کہہ چکے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہوں ان سے بھی بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگرچہ نیت تحقیر کی نہ بھی کی ہو اور **ارواح ثلاثہ** میں گنگوہی کا ارشاد اشرف علی تھانوی نے نقل کیا ہے کہ اللہ نے مجھ سے وعدہ کر لیا ہے کہ میری زبان سے غلط نہیں نکلوائے گا لہٰذا آپ کے لئے کوئی چارہ نہیں سوائے اس کے کہ یہ آپ مان جائیں **تقویۃ الایمان** کی عبارت کفریہ ہے نیز سرفراز صاحب فرمائیں کہ کوئی آدمی آپ کی شان میں ولد الحرام کا لفظ بولتا ہے تو آپ اس کے کلام میں تاویل کریں گے کہ چونکہ لفظ حرام کا معنی حرمت وعزت والا بھی قرآن میں مستعمل ہوا ہے ﴿**کما قال اللہ تبارک و تعالیٰ من المسجد الحرام ومن یعظم حرمات اللہ فھو خیر**﴾ لہٰذا کوئی حرج نہیں اور میرا کوئی شاگرد اور معتقد اس سے نہ الجھے.

# کلمات کے سب وشتم ہونے کا دارومدار عرف عام اور محاورات پر ہوتا ہے نہ کہ لغوی معانی پر

اللہ کے بندے کسی کلام کا وہی معنی کیا جاتا ہے جو عرف میں مشہور ہو دیکھیے اصول کی کتابوں میں مسئلہ ہے کہ اگر کوئی بندہ قسم اٹھائے کہ میں گوشت نہیں کھاؤں گا۔ تو اگر وہ مچھلی کا گوشت کھائے گا تو وہ حانث نہیں ہوگا۔ حالانکہ قرآن میں مچھلی کے گوشت کو ﴿ لحما طریا ﴾ کہا گیا ہے۔ لیکن چونکہ عرف میں اس کو گوشت نہیں کہا جاتا اس لئے وہ حانث نہیں ہوگا اسی طرح غور کیجئے کہ عرف میں جب کسی کو ذلیل کہا جائے تو جس کو کہا گیا ہے وہ بھی اور باقی سننے والے بھی اس سے حقارت والا مفہوم سمجھتے ہیں۔ مواہب الدنیہ میں فرمایا! ﴿من سبه او انتقصه و صفه بما یعدنقصا عرفا قتل بالاجماع ﴾ (جلد 5 صفحہ 315) یعنی جس نے آپ کو گالی دی یا آپ میں نقص ثابت کیا یعنی ایسے امور سے متصف ٹھہرایا جو عرف عام میں نقص شمار ہوتے ہیں تو اس پر علمائے اسلام کا اجماع ہے کہ ایسے شخص کو قتل کر دیا جائے خواہ اس نے سب وشتم کا ارادہ نہ بھی کیا ہو۔ لہذا جب دارومدار عرف پر ہے تو پھر اسماعیل کے ان الفاظ کے گستاخانہ ہونے میں کیا شبہ ہے۔ بالفرض محال اگر بقول مولوی سرفراز تسلیم کر لیا جائیکہ یہاں ذلیل بمعنی کمزور ہے تو پھر بھی گستاخی ہے کیونکہ پھر معنی یہ ہوگا کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی کمزور ہے۔ کیا انبیاء واولیاء چمار سے بھی کمزور ہیں تو پھر کمزور والا معنی مراد ہو تو بھی عبارت گستاخانہ ہونے میں کوئی شک نہیں بتلایئے کہیں کوئی مفر ہے؟ نیز یہ کہا جاسکتا ہے کہ ہر دیوبندی مولوی بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے سرفراز صاحب کو معلوم ہوگا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے راعنا کا لفظ بولنے سے منع فرمایا حالانکہ اس میں معنوی طور پر کوئی خرابی نہیں تھی۔ لیکن یہودی اس کو ﴿ راعینا ﴾ پڑھتے مسلمان اگرچہ صحیح نیت سے کہتے

تھے۔ پھر بھی اللہ تعالیٰ نے اس کا بولنا حرام قرار دیا کیونکہ اس لفظ کو منافقوں نے گستاخی کا ذریعہ بنالیا تھا اگرچہ بذات خود وہ لفظ ٹھیک تھا یہ روایت تمام مفسرین نے نقل کی ہے اور نئے حکم کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں انظرنا کہا کرو کا یہی شان نزول بیان کیا ہے ممکن ہے سرفراز اس کی سند پر جرح شروع کردے کیونکہ اس روایت کی سند میں محمد بن مروان سدی صغیر ہے اور حافظ ابن حجر نے لکھا ہے کہ وہ کذاب تھا۔

تو اس بارے میں عرض یہ ہے کہ اس روایت کی تائید قرآن سے ہو رہی ہے قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**﴿من الذین ھادوا یحرفون الکلم عن مواضعه ویقولون سمعنا وعصینا واسمع غیر مسمع وراعنا لینا بالسنتھم وطعنا فی الدین بالسنتھم ولو انھم قالو اسمعنا واطعنا واسمع وانظرنا لکان خیرالھم و اقوم﴾**

(پارہ نمبر **5** سورۃ النساء)

**ترجمہ:** محمود الحسن "بعض لوگ پھیرتے ہیں بات کو اس کے ٹھکانے سے اور کہتے ہیں ہم نے سنا اور نہ مانا اور کہتے ہیں سن نہ سنایا جائیو اور کہتے ہیں راعنا موڑ کر اپنی زبان کو اور عیب لگانے کو دین میں اور اگر وہ کہتے ہم نے سنا اور مانا اور سن اور ہم پر نظر کر تو بہتر ہوتا ان کے حق میں اور درست" لہٰذا جب اس شان نزول کی تائید قرآن حکیم سے ہوگئی تو اس میں سند کے لحاظ سے بحث کرنا فضول ہوگا۔ دیوبند کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی صاحب اس آیت کے تفسیری فوائد بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں یعنی حضرت کی خدمت میں آتے تو یہود راعنا کہتے اس کے بھی دو معنی ہیں ایک اچھے اور ایک برے۔ جن کا بیان سورۃ بقرہ میں گزر چکا ہے اچھے معنی تو یہ ہیں کہ ہماری رعایت کرو اور شفقت کی نظر کرو کہ تمہارا مطلب سمجھ لیں اور جو پوچھنا ہو پوچھ سکیں اور برے معنی یہ کہ یہود کی زبان میں یہ کلمہ تحقیر کا ہے یا زبان کو دبا کر کہتے راعینا یعنی تو ہمارا چرواہا ہے اور یہ ان کی

محض شرارت تھی کیونکہ وہ خوب جانتے تھے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور دیگر پیغمبروں نے بکریاں چرائیں (تفسیر عثمانی صفحہ نمبر 148)

اب علی تقدیر التسلیم اگر اردو محاورات میں ذلیل کے دو معنی بھی ہوں پھر بھی ان الفاظ کا استعمال کرنا حرام ہوگا کیونکہ بقول شبیر احمد عثمانی راعنا کے اچھے معنی بھی تھے اور برے بھی کیونکہ یہود کی زبان میں کلمہ تحقیر ہے پھر بھی اس لفظ کا بولنا حرام قرار دیا گیا اسماعیل کی عبارت میں تو یہ قطعاً حقیر کے معنی میں ہے۔ کیونکہ اسی کتاب میں وہ کہتا ہے کہ سب انبیاء اولیاء اس کے روبرو ذرہ ناچیز سے کمتر ہیں ایک جگہ کہتا ہے کہ غیب کے معاملے میں نبی اور غیر نبی یکساں نادان اور بے خبر ہیں تو جو آدمی انبیاء کو ذرہ ناچیز سے کمتر قرار دے اور سب بڑوں اور چھوٹوں کو ناداں کا لقب دیتا ہو تو اس سے یہی توقع ہو سکتی ہے۔ جو پوری کتاب میں سخت لب ولہجہ اپنائے ہوئے ہو اور تنقیص انبیاء واولیاء پر کمر بستہ ہو تو اگر اس کی عبارت میں ذلیل کا لفظ آئے گا تو وہ خوار اور حقیر کے معنی میں ہی ہوگا دوسرے معنی میں قطعاً نہیں ہوگا۔

اس کے الفاظ پر غور کریں وہ کہتا ہے اللہ کی شان کے آگے چمار سے ذلیل ہے تو اگر یہاں ذلیل کمزور کے معنی میں ہو تو پھر یہ مطلب ہوگا کہ ہر مخلوق اللہ کی شان کے آگے چمار سے کمزور ہے حالانکہ یہ مطلب مہمل ہے شان کے آگے کمزور ہونے کا کیا مطلب؟ پھر ذلیل کا لفظ ظاہراً بے ادبی ہے کیونکہ جس کسی کو یہ لفظ بولا جائے وہ سخت ناراض ہوتا ہے اور اسماعیل نے خود اس سے منع کیا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولا جائے اور اس سے معنی دوسرا مراد لیا جائے۔ اشرف علی نے امداد الفتاوی میں ایسے الفاظ کا بولنا اس زمانہ میں گستاخی قرار دیا ہے تو اگر ایسے الفاظ میں قباحت نہیں تھی تو آج کل بولنا گستاخی کیوں ہے۔ اسماعیل کو بھی اعتراف ہے کہ اس کتاب میں تشدد ہو گیا ہے اور تیز الفاظ بھی آگئے ہیں لہٰذا جب سرفراز صاحب کے اکابر بھی مانتے ہیں کہ الفاظ میں سختی ہے تو سرفراز صاحب کو بھی اعتراف کر لینا چاہیے اور ایسی بیہودہ اور

گستاخانہ عبارات کی وکالت سے باز آ کر توبہ کر کے سنی ہو جانا چاہیے مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے آیت کا حوالہ دے کر ثابت کیا تھا کہ اللہ کے پیاروں کو ذلیل کہنا منافقوں کا کام اور وطیرہ ہے انہوں نے جو آیت پیش فرمائی وہ یہ ہے ﴿یقولون لئن رجعنا الی المدینۃ لیخرجن الاعز منھا الاذل وللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین ولکن المنافقین لایعلمون﴾ (پارہ نمبر **28** سورۃ منافقون)

**ترجمہ:** کہتے ہیں البتہ اگر ہم پھر گئے مدینہ کو تو نکال دے گا جس کا زور ہے وہاں سے کمزور لوگوں کو زور تو اللہ کا ہے اور اس کے رسول کا اور مومنین کا لیکن منافق نہیں جانتے۔

(ترجمہ محمود الحسن)

بعض نام نہاد سنی کہتے ہیں کہ گستاخیاں تو وہابیوں کے اکابرین نے کی ہیں تو ان کا کیا قصور ہے تو اس کے جواب میں عرض یہ ہے کہ انہیں لفظ یقولون پر غور کرنا چاہیے ذلیل کا لفظ تو عبد اللہ بن ابی نے بولا تھا لیکن اس کے باوجود اللہ تعالی نے یقولون کا لفظ استعمال فرمایا کیونکہ باقی منافق اس کی بات پر راضی تھے اسی طرح چونکہ آجکل کے وہابی اس بات پر راضی ہیں اس لئے ان کو بھی گستاخ کہا جاتا ہے۔

شبیر احمد عثانی اپنے حاشیہ قرآن میں کہتے ہیں یعنی منافق یہ نہیں جانتے کہ زور آور اور عزت والا کون ہے یاد رکھو اصلی اور ذاتی عزت تو اللہ کی ہے اس کے بعد اسی سے تعلق رکھنے کی بدولت درجہ بدرجہ رسول علیہ السلام کی اور ایمان والوں کی روایات میں ہے کہ عبداللہ بن ابی کے وہ الفاظ (عزت والا ذلیل کو نکال دے گا) جب اس کے بیٹے حضرت عبداللہ بن عبداللہ کو پہنچے اور باپ کے سامنے تلوار لے کر کھڑے ہو گئے بولے جب تک اقرار نہ کرے گا کہ رسول کریم ﷺ عزت والے ہیں اور تو ذلیل ہے زندہ نہ چھوڑوں گا اور نہ مدینہ میں گھسنے دوں گا آخر اقرار کرا کر چھوڑا تفسیر عثانی صفحہ نمبر **95** سرفراز صاحب نے آیت کا کوئی جواب نہیں دیا گویا

زبان حال سے اپنی عاجزی اور بے بسی کا اعتراف کر لیا اگر سرفراز کے اندر قوت ایمانی ہوتی جس طرح عبداللہ بن ابی کے بیٹے عبداللہ میں تھی تو اسماعیل کے پہلے مرجانے کی وجہ سے قتل کی دھمکی نہ دیتے تو کم از کم اس کی عبارت کو کفریہ تو سمجھتے ہی سہی۔ اے روسیاہ تجھ سے تو یہ بھی نہ ہو سکا

لیکن ایمانداری کا صرف نام ہی نام ہے **نعوذ باللہ من خرافات الوھابیین** اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔ **ان الذین یحادون اللہ و رسولہ اولئک فی الاذلین۔** (پارہ 28 سورۃ مجادلۃ)

**ترجمہ:** محمود الحسن۔ ''جو لوگ خلاف کرتے ہیں اللہ کا اور اس کے رسول کا وہ لوگ سب سے بیقدر لوگوں میں'' سرفراز صاحب ہمیں تو شرک کا شیدائی کہتے رہتے ہیں حالانکہ جن عقائد کی بنا پر کہتے ہیں اپنے مولویوں اور پیروں کے بارے میں وہی عقائد رکھتے ہیں۔ لیکن چونکہ انبیاء سے عداوت ہے اس لئے جو ان کے لئے یہ چیزیں تسلیم کرے جو یہ لوگ اپنے مولویوں کے بارے میں تسلیم کرتے ہیں۔ وہ ان کے نزدیک مشرک ہے جو حضرات اس بارے ان کی متضاد پالیسی کا جائزہ لینا چاہیں وہ حضرت علامہ ارشد القادری کی معرکۃ الآرا کتاب **زلزلہ** کا مطالعہ فرمائیں مصنف نے ان کو بیچ چوراہے میں ننگا کر دیا ہے۔ اور ان کی ناک کاٹ دی ہے کبھی اپنی عبارات پر آپ نے غور کیا کہ جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ عزت میرے لئے ہے میرے حبیب کے لئے ہے اور میرے رسول کے غلاموں کے لئے ہے ﴿**وللہ العزۃ ولرسولہ وللمومنین ولکن المنافقین لا یعلمون**﴾ اور جس رسول پاک کی پیروی کرنے پر اللہ تعالیٰ محبوب خدا بننے کی بشارت دے ﴿**قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ**﴾ اور جن کے غلاموں کے بارے میں فرمائے کہ تم میں سے جو زیادہ متقی ہے وہ اللہ کے نزدیک زیادہ عزت والا ہے ﴿**ان اکرمکم عند اللہ اتقکم**﴾ اور جن ہستیوں کے بارے میں فرمائے کہ وہ اللہ کے ہاں وجیہ ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق فرمایا: ﴿**وکان عند**

الله وجیها ﴾ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق فرمایا ﴿وجیها فی الدنیا والآخرة ﴾ نیز ارشاد باری تعالیٰ ﴿ولقد کرمنا بنی آدم ﴾ ایسی ہستیوں کو چمار سے ذلیل قرار دینا اور اس کے باوجود (مومن) اور موحد ہونے کا دعویٰ کرنا کیا یہی ایمان ہے یہی آپ کی توحید ہے؟

ان ارشادات ربانیہ اور آیات قرآنیہ کی روشنی میں ایک ایمان واسلام کے دعویدار شخص کے لئے اس کے علاوہ کوئی چارہ نہیں رہتا کہ وہ انبیاء کرام رسل عظام اور اولیاء کرام بلکہ اہل تقویٰ اور اہل ایمان کو عنداللہ معزز ومکرم اور آبرومند سمجھے اور جن کو ان کی عزت اور آبرومندی اور کرامت ووجاہت معلوم ومحسوس نہیں ہوتی ان کے منافق اور باطنی کافر ہونے کا عقیدہ رکھے کما قال الله تعالیٰ ﴿ ولکن المنافقین لا یعلمون ﴾

سرفراز صاحب نے آیت کریمہ ﴿لقد نصرکم الله ببدر وانتم اذلة ﴾ سے استدلال کرتے ہوئے ذلیل بمعنی کمزور ہونے پر دلیل بنایا ہے تو شاہ اسمعیل کی عبارات میں کمزور والا معنی مراد ہونے کا بطلان واضح کیا جا چکا ہے لہذا یہ استدلال اس کی صفائی میں کارآمد نہیں لیکن فی نفسہ اس سے رسول گرامی ﷺ صحابہ کرام علیہ الرضوان کی کمزوری اور ناتوانی اور عاجزی اور بے بسی ثابت ہو رہی ہے تو کیا ان مقدس ہستیوں کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا درست ہے؟

تو اس سلسلہ میں گزارش یہ ہے کہ ان حضرات کی ایک ذاتی حیثیت ہے دوسری اللہ تعالیٰ کی عطاء وبخشش اور فضل واحسان والی ہے یہاں اللہ تعالیٰ نے ان کو ذاتی حیثیت میں بے سروسامانی اور قلت تعداد اور دوسری طرف مکمل تیاری اور ساز وسامان کی فراوانی اور تین گنا سے بھی زیادہ افرادی قوت کو ملحوظ رکھے ہوتے ﴿وانتم اذلة ﴾ فرمایا لیکن علمائے دیوبند کو پہلے حصہ یعنی ﴿لقد نصرکم الله ﴾ پر اور اللہ تعالیٰ کے انعام واکرام اور فضل واحسان پر بھی نظر رکھنی چاہیے تھی اور بعطائے الٰہی ان کو قوی وتوانا اور ارباب قدرت وقوت سمجھنا چاہیئے تھا کیا ذاتی قدرت وطاقت اور ساز وسامان کا ہی اعتبار واعتداد درست ہے اللہ تعالیٰ کی عطاء وبخشش اور اس

کے جودونوال کا کوئی اعتبار نہیں ہے؟نعوذ باللہ من ذالک

اللہ رب العزت کا ارشاد ہے: ﴿کتب اللہ لاغلبن انا ورسلی﴾ اللہ تعالی فیصلہ فرما چکا ہے کہ ضرور بالضرور غالب رہوں گا میں اور میرے رسول گرامی۔

فرمان باری تعالی ہے ﴿انا لننصر رسلنا والذین آمنوا فی الحیاۃ الدنیا ویوم یقوم الاشھاد﴾

**ترجمہ:** بیشک ہم مدد کرتے رہتے ہیں اپنے رسولوں کی اور اہل ایمان کی دنیوی زندگی میں اور قیامت کے دن بھی جبکہ گواہ گواہی کے لئے کھڑے ہوں گے۔

اعلان خداوند تعالی ہے ﴿وانتم الاعلون ان کنتم مؤمنین﴾ تم ہی غالب وقاہر اور سرفراز و سربلند ہوا گر مومن ہو تو اس لئے اہل ایمان نے کبھی اپنی قلت تعداد اور ساز وسامان کی قلت کو مدنظر نہیں رکھا اور اللہ تعالی کی امداد واعانت اور اس کے فضل وکرم پر نظر رکھی اس لئے منافقین کہنے لگے تھے ﴿غر ھؤلاء دینھم﴾ ان لوگوں کو ان کے دین وایمان اور مسلک ومذہب نے مغرور بنا دیا ہے کہ وقت کی ہمالہ پیکر سلطنتوں اور ان کے عظیم جنود وعساکر کے ساتھ ٹکرا جانے سے ذرہ بھر ڈر اور خوف محسوس نہیں کرتے

شاید ان مولویوں کی نظریں اور نگاہیں ان منافقین سے بھی کمزور ترین ہیں کہ انہیں حضرات صحابہ میں مذہبی قوت اور ایمانی توانائی نظر آ گئی مگر ان کو کچھ بی نظر نہ آیا نعوذ باللہ من الضلالۃ والغوایۃ ان کو کون سمجھائے کہ حضرات انبیاء ورسل اور اولیاء واحباء اور مومنین کاملین حزب اللہ اور ان کی قدرت وقوت اور طاقت وتوانائی کا سرچشمہ اللہ تعالی کی ذات والاصفات ہوا کرتی ہے اور اسی نے ان کے کامیاب وکامران اور غالب حکمران بنانے کا اعلان واجب الاذعان کر رکھا ہے ﴿اولئک حزب اللہ الا ان حزب اللہ ھم المفلحون﴾ ﴿فان حزب اللہ ھم الغالبون﴾ لہذا ان مقدس ہستیوں کے حق میں وارد ان ارشادات کو نظر انداز

کرنے اوران کی خداداد ظاہری وباطنی قدرتوں اور طاقتوں کے انکار کا کیا جواز ہو سکتا ہے۔

سرفراز صاحب کو آیت کریمہ ﴿و انتم اذلة ﴾ تو نظر آ گئی لیکن آیت کریمہ ﴿تعز من تشاء وتذل من تشاء ﴾ نیز آیت کریمہ ﴿ترھقھم ذلة ﴾ نیز ارشاد باری تعالی ﴿ان الذین اتخذو العجل سینالھم غضب من ربھم و ذلة ﴾ ان آیات بینات پر نظر نہیں پڑی اور غور نہیں کیا کہ ان آیات میں ذلت کا لفظ کن معنوں میں آیا ہے

جلد از جلد توبہ کریں اور بارگاہ رسالت میں گستاخی کرنے اور گستاخوں کی وکالت کرنے سے باز آئیں اور عذاب جہنم سے ابھی بچاؤ کا انتظام کریں ابھی توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔

آج لے ان کی پناہ آج مدد مانگ ان سے
کل نہ مانیں گے قیامت کو اگر مان گیا

## مولوی سرفراز کا اولیاء کا نام لے کر دھوکہ دینا

سرفراز صاحب اسماعیل کی عبارت کو توہین سے بچانے کے لئے ایک اور راستہ اختیار کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی عوارف المعارف میں حدیث نقل کرتے ہیں کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ آدمی کا ایمان کامل نہیں ہو سکتا جب تک تمام

---

**حاشیہ:** جب اسمعیل دہلوی نے یہ کہا کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے تو ظاہر بات ہے کہ اسمعیل دہلوی خود بھی مخلوق میں داخل ہے تو لازماً اس عبارت سے خود بھی چمار سے ذلیل ثابت ہو گیا اور قول باری تعالی ﴿ان الذین یحادون اللہ ورسولہ اولئک فی الاذلین ﴾ کا مصداق ہونا اپنی عبارت سے ثابت ہو گیا ﴿کذالک العذاب والعذاب الآخرۃ اکبر ﴾

لوگ اس کے نزدیک مینگنیوں کی طرح نہ ہو جائیں **''عوارف المعارف''** صفحہ نمبر 36 علامہ عراقی نے احیاء العلوم کی تخریج میں فرمایا کہ اس حدیث کی کوئی اصل نہیں (احیاء العلوم جلد 4)۔ ویسے تو سرفراز صاحب صوفیاء کی بات حجت نہیں مانتے اور ان کی نقل کردہ حدیثوں پر جرح قدح کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ محدثین کی بات ہی حجت ہے جو بال کی کھال اتارتے ہیں اور صحیح وسقیم میں امتیاز کرتے ہیں حضرت صاحب نے ان خیالات کا اظہار مقام ابوحنیفہ اور **تبرید النواظر' تفریح الخواطر** میں کیا ہے مقام ابوحنیفہ میں فرماتے ہیں **غنیة الطالبین** جو غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کتاب ہے جعلی اور موضوع احادیث سے پُر ہے اور حضرت کو اس امر پر اصرار شدید ہے کہ **غنیة الطالبین** غوث پاک کی طرف صحیح منسوب ہے اور **میزان الاعتدال** اور **لسان المیزان** کا حوالہ دیا کہ **احیاء العلوم** اور **غنیة الطالبین** شیخ اکبر کی تصانیف **فتوحات مکیه** اور **فصوص الحکم** وغیرہ میں جعلی اور موضوع حدیثوں کی بھرمار ہے لیکن اسماعیل کی صفائی پیش کرنے کے لئے اب حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی کی نقل کردہ حدیث کا سہارا لے رہے ہیں کیا موصوف اس کی سند پیش کر سکتے ہیں اور اس کی سند کے راویوں کی توثیق کتب اسماء الرجال سے پیش کر سکتے ہیں حضرت صاحب شیخ الحدیث کہلاتے ہیں کیا انہوں نے مسلم شریف کے مقدمہ میں امام مسلم کا یہ قول نہیں پڑھا ﴿**لم نرا کذب من الصالحین فی الحدیث**﴾ کہ ہم نے صوفیاء سے بڑا حدیث میں کذاب نہیں دیکھا وہ جان بوجھ کر جھوٹ نہیں بولتے بلکہ جھوٹ ان کی زبان پر جاری ہو جاتا ہے۔

**نوٹ:** جان کر احادیث گھڑنا گناہ ہے لیکن حسن ظن کی بناء پر کسی سے سنی ہوئی حدیث بیان کر دینا کہ کوئی شخص جھوٹی حدیث کیسے حضور علیہ السلام کی طرف منسوب کر سکتا ہے یہ وعید میں داخل نہیں **ھکذا قال خصمنا** اب ایک فرمان شیخ شہاب الدین سہروردی کا پیش کیا جاتا ہے۔ اُمید ہے کہ سرفراز صاحب اس پر ایمان لائیں گے اور اب تک جو اس عقیدہ کو تبرید النواظر اور تفر

یح الخواطر میں شرک کہتے رہے اس سے توبہ کریں گے حضرت شیخ شہاب الدین ارشاد فرماتے ہیں **پس باید که بنده همچناں که حق سبحانه و تعالیٰ را پیوسته برجمیع احوال خود ظاهراً و باطناً واقف و مطلع بیند رسول الله ﷺ رانیز بظاهر و باطن خود مطلع و حاضر داند۔**

(مصباح الهدایت ،عوارف المعارف صفحه نمبر **165**)

**ترجمہ:** پس چاہیے کہ جس طرح بندہ حق تعالیٰ کو ہر حال میں ظاہر و باطن طور پر واقف جانتا ہے اسی طرح حضور علیہ السلام کو بھی اپنے ظاہر و باطن پر مطلع اور حاضر جانے اگر سرفراز صاحب اس بات کو مانتے ہیں۔ تو چشم ماروشن دل ماشاد لیکن **تقویۃ الایمان** جس کی عبارات کی تاویلات میں آپ حیراں وسرگردان ہیں اس میں لکھا ہے کہ کسی کو اللہ تعالیٰ جیسا حاضر ناظر سمجھنا شرک ہے جس مخلوق کو بھی سمجھے خواہ نبی ﷺ کو خواہ ولی کو اب سرفراز صاحب اسماعیل کے فتوی کی رو سے مشرک ہو جائیں گے بلکہ اسماعیل کے فتوی کی رو سے تو معاذ اللہ حضرت شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ کافر ثابت ہوتے ہیں سرفراز ان کو ولی کامل مانتے ہیں اب سرفراز صاحب بتلائیں کہ جو ولی کامل کو کافر کہے اس کا کیا حکم ہے بخاری شریف میں ہے کہ جو کسی مسلمان کو کافر کہے کفر خود اس پر لوٹ آتا ہے۔ جب عام مسلمان کو کافر کہنے والا کافر ہے تو جو ایک سلسلہ کے بانی بزرگ اور ولی کامل اور غوث زمان کو کافر کہے اس کا کیا حکم ہوگا ایسے شخص کی وکالت کیوں کرتے ہیں۔ اگر آپ اپنے **تفریح الخواطر** اور **تبرید النواظر** والے فتوے کو برقرار رکھیں اور اسماعیل کی کتاب جو بقول گنگوہی ''عین اسلام'' ہے کو حق مانیں تو پھر آپ کے فتوی کی رو سے تو حضرت شیخ مشرک ثابت ہوتے ہیں تو پھر آپ کے نزدیک جب ان کے عقائد مشرکانہ ہیں تو پھر ان کے ذاتی اقوال سے استدلال کیوں کرتے ہیں۔ اور اگر یہ ان کا ذاتی قول نہیں بلکہ حدیث ہے تو پہلے اس حدیث کی سند پیش کریں پھر اس سے استدلال کریں ثبت العرش ثم

انقش اسی مضمون کی عبارت سرفراز صاحب نے حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہی کے ملفوظات سے نقل کی ہے

## علمائے دیوبند کے نزدیک حق وباطل کا میزان

صوفیاء کرام کی عبارت کے بارے میں سرفراز صاحب شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے حوالے سے فرماتے ہیں۔ ﴿والمیزان فی الخیر و الشر الکتاب علی تاویله الصریح و معروف السنة لااجتها دالعلماء و لا اقوال الصوفیاء﴾ خیراور شرکی ترازو قرآن کریم ہے جو صریح تاویل پر مشتمل ہواور مشہور حدیث ہے نہ حضرات علماء کرام کا اجتہاداور نہ حضرات صوفیاء کرام کے اقوال۔ مزید فرماتے ہیں عقائد وشرائع کے بارے میں ایک دونہیں علماء کرام اور صوفیاء عظام کے سینکڑوں اقوال وعبارات پیش کیے جائیں تو لا حاصل ہے صفحہ نمبر **154** صفدری اصول کے مطابق تو صوفیاء کی سینکڑوں عبارات بھی شرائع کے بارے میں حجت نہیں تو ایک عبارت کیسے حجت ہوگی۔

### مینگنی والی عبارت کا جواب اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی زبانی۔

اسی عبارت کا جواب اعلی حضرت عظیم البرکت مجدد برحق مولانا احمد رضا خان صاحب فتاوی رضویہ جلد نمبر **6** صفحہ نمبر **308** پر دیتے ہیں ہم انہی کا کلام نقل کر دیتے ہیں کیونکہ کلام الامام امام الکلام اعلحضرت قدس سرہ ارشاد فرماتے ہیں۔ پہلا جواب اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے یہ ارشاد فرمایا۔کوئی کتاب یا رسالہ کسی بزرگ کے نام منسوب ہونا اس سے ثبوت قطعی کو مستلزم نہیں بہت سارے رسائل خصوصاً حضرات اکابر چشت کے نام منسوب ہیں جس کا اصلاً ثبوت نہیں۔

**ثانیاً:**۔ کسی کتاب کا ثابت ہونا اس کے ہر فقرے کا ثابت ہونا نہیں بہت سے اکابر کی کتابوں میں الحاقات ہیں جن کا مفصل بیان کتاب الیواقیت والجواہر امام شعرانی میں ہے

حضرت مخدوم صاحب ہی کی کتاب عقائد''**عمدة الكلام**''میں ہے **قریش جد اعلی مصطفی بودو اودو پسر داشت یکے رانام هاشم بود و دوم رانام تیم بود پیغمبر ازنسل هاشم است و ابو بکررضی الله تعالی عنه ازنسل تیم۔**
کوئی جاہل سے جاہل ایسی بات کہہ سکتا ہے کہ ہاشم کے باپ کا نام قریش تھا اوران کے دو بیٹے تھے ایک ہاشم اور دوسرا تیم۔ہم ہرگز ایسی نسبت بھی حضرت مخدوم صاحب کی طرف نہیں کر سکتے ضرور کسی جاہل کا الحاق ہے نہ کہ معاذ اللہ توہین شان رسالت یہ وہابیہ میں سے کسی کا الحاق ہے۔

امام حجۃ الاسلام غزالی''احیاء العلوم''میں فرماتے ہیں کہ کسی مسلمان کی طرف کبیرہ کی نسبت بلا تحقیق حرام ہے ہاں یہ کہنا جائز ہے کہ ابن ملجم نے مولیٰ علی رضی اللہ تعالی عنہ کو شہید کیا کہ یہ تواتر سے ثابت ہے تو کسی مسلمان کی طرف کفر یا فسق کی نسبت بلا تحقیق اصلاً جائز نہیں کتاب کا چھپ جانا اسے متواتر نہیں کرسکتا کہ چھاپے کی اصل وہ نسخہ ہے جو کسی الماری میں ملا۔اس سے نقل کر کے کاپی ہوئی سیدھی صاف باتوں میں کسی کتاب سے ظنی طور پر کسی بزرگ کی طرف منسوب ہو۔اسناد اور بات ہے اور ایسے امر میں جیسے مستند کلمہ کفر بنانا۔اور اسے توہین شان رسالت کے جواز پر سند لانا ہے اس پر اعتماد اور بات ہے علماء کے نزدیک ادنی درجہ ثبوت یہ تھا کہ ناقل کے لئے مصنف تک سند مسلسل متصل بذریعہ ثقات ہو خطیب بغدادی بطریق عبدالرحمان امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی ایک کتاب پائے جس میں علم کی بات ہے اور اسے کسی عالم سے نہ سنا تو برتن میں پانی منگا کر وہ کتاب اس میں ڈبو دے کہ سیاہی سپیدی ایک ہو جائے فتاوی حدیثیہ میں زین عراقی سے ہے کہ علماء کرام کا اجماع ہے کہ آدمی جس بات کی سند متصل نہ رکھتا ہو اس کا نقل اسے حلال نہیں ہاں اس کے پاس اگر نسخہ صحیحہ ہو کہ خود اس نے یا کسی ثقہ معتمد نے خود اصل نسخہ مصنف سے مقابلہ کیا ہو یا اس نسخہ صحیحہ معتمدہ سے جس کا مقابلہ اصل نسخہ مصنف یا اور ثقہ نے کیا وسائط زیادہ ہوں تو سب کا اسی

طرح کے معتمدات ہونا معلوم ہو تو یہ بھی ایک طریقہ روایت ہے اور ایسے نسخہ کی عبارت کو مصنف کا قول بتانا جائز ہے فتاوی حدیثیہ میں ہے علماء کرام نے فرمایا جو عبارت کسی تصنیف کے کسی نسخہ میں ملے اگر صحت نسخہ پر اعتماد ہے یوں کہ اس نسخہ کو خود مصنف یا اور کسی ثقہ نے خاص اصل ناقل تک جب تو یہ کہنا جائز ہے کہ مصنف نے فلاں کتاب میں یہ لکھا ہے ورنہ جائز نہیں۔ ہماری نظر میں ہیں وہ کلمات جو اکابر اولیاء سے گزر کر اکابر علماء معتمدین مثلاً امام ابن حجر مکی و ملا علی قاری وغیرہ کی کتب مطبوعہ میں پائے جاتے ہیں اور ہم یقین کرتے ہیں کہ وہ الحاقی ہیں ایک ہلکی نظیر علی قاری کی شرح فقہ اکبر صفحہ نمبر **47** پر ہے کہ ﴿**ماسمی به الرب نفسه وبسمی به مخلوقاته مثل الحی والقیوم**﴾ اگرچہ کتاب ''اجمالاً'' مشہور معروف ہے بخلاف کلمات اسماعیل کے کہ موافق و مخالف کے نزدیک اس سے متواتر ہیں۔ مخالفین رد کرتے ہیں موافقین تاویلیں کرتے ہیں اب یہیں دیکھیے کہ اس چمار والی کلام پر سے دفع ایراد کو یہ عبارت پیش کی۔ خود اسماعیل کی زندگی میں اس پر مواخذے ہوئے۔

**رابعاً:۔** ایسی جگہ خلق سے مراد وہ لوگ ہوتے ہیں جو عظمت دینی سے بالکل حصہ نہیں رکھتے شیخ سعدی قدس سرہٗ فرماتے ہیں

نگاہ دارد آں شوخ در کیسہ در! کہ داند ہمہ خلق را کیسہ بر

ابلیس ہوگا وہ جو کہے کہ اس سے عام مراد ہے کہ انبیاء و اولیاء کو بھی معاذ اللہ گرہ کٹ جانے حقیقت امر یہ ہے کہ مخلوق دو قسم کی ہے اول وہ جو عظمت دینی رکھتے ہیں جن کے سردار مطلق حضور سید المرسلین ﷺ ہیں۔ پھر باقی حضرات انبیاء ملائکہ اولیاء اہل بیت و صحابہ پھر دیگر علماء و صلحاء اتقیا پھر سلاطین اسلام پھر عام مؤمنین اس علاقہ کے سبب ان کی تعظیم اللہ کی تعظیم ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں بے شک اللہ کی تعظیم سے ہے۔ بوڑھے مسلمان کی عزت کرنی اور حافظ قرآن کی نہ اس میں حد سے بڑھے نہ اس سے دوری کرے اور حاکم عادل کی رواہ ابوداؤد بسند حسن۔ مولی

عزوجل فرماتا ہے ﴿فان العزة لله جميعاً﴾ عزت ساری اللہ ہی کے لئے ہے اور خود فرماتا ہے ﴿لله العزة ولرسوله وللمؤمنين ولكن المنافقين لايعلمون﴾ عزت اللہ اور اس کے رسول اور مسلمانوں ہی کے لئے ہے مگر منافقوں کو خبر نہیں رسول اللہ ﷺ اور مسلمانوں کی عزت اگر عزت الٰہی سے جدا ہوتی تو عزت کے حصے ہو جاتے ایک حصہ اللہ کا ایک رسول کا ایک مؤمنین کا حالانکہ رب عزوجل فرما چکا کہ عزت ساری اللہ ہی کے لئے ہے تو قطعاً انکی عزت اللہ ہی کی عزت سے ہے اور انکی تعظیم اللہ ہی کی تعظیم سے ہے اللہ اور اس کے رسول میں تفرقہ کرنیوالوں کو قرآن عظیم کافر فرماتا ہے ایک قوم کا حال ارشاد فرمایا۔ ﴿يريدون ان يفرقوا بين الله ورسله﴾ اللہ اور اس کے رسولوں میں جدائی ڈالنا چاہتے ہیں پھر فرمایا۔ ﴿اولئک هم الكافرون حقاً﴾ یہی پکے کافر ہیں رسولوں کی عزت رسولوں کی عظمت اللہ عزوجل کی عظمت سے جدا ماننی اللہ اور اس کے رسول میں جدائی ڈالنی ہے۔

خاصان حق خدا نہ باشند لیکن زخدا جدا نہ باشند۔

لہٰذا ان کی تعظیم مدار ایمان ہے اور ان کی ادنیٰ توہین کفر۔

دوم وہ کہ عظمت دینی سے اصلاً بہرہ نہیں رکھتے کہ اللہ عزوجل سے انہیں کوئی علاقہ قرب نہیں ہے۔ بُعد ہی ہے ان کے بدتر و ذلیل تو کفار مشرکین مثل وہابیہ دیوبندیہ غیر مقلدین پھر باقی ضالین نیز صفات رذیلہ مثل کفر و ضلال اعمال خبیثہ مثل زنا و شرب خمر، اخلاق رذیلہ مثل تکبر عجب اماکن نجسہ مثل معابد کفار غرض دنیا مافیہا جس کو اللہ عزوجل سے کوئی علاقہ قرب نہیں۔

رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ﴿الدنيا ملعونة وملعون مافيها الاذكر الله اوما والاه اوعالم اومتعلم﴾ دنیا پر لعنت ہے اور دنیا میں جو کچھ ہے سب پر لعنت ہے مگر اللہ کا ذکر اور جسے اس سے علاقہ قرب ہے اور عالم یا طالب علم دین۔

﴿الدنيا ملعونة وملعون مافيها الا ما كان منها لله عزوجل﴾ دنیا ملعون

ہے اور دنیا میں جو کچھ ہے ملعون ہے مگر جو اس میں سے اللہ تعالیٰ کے لئے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے﴿ان الذین یحادون اللہ ورسولہ اولئک فی الاذلین﴾ بے شک تمام کافر کتابی ومشرک جھنم کی آگ میں ہیں ہمیشہ اس میں رہیں گے۔ وہ تمام مخلوق الٰہی سے بدتر ہیں اونٹ کی مینگنی سے بدتر کتے سور کے غلیظ سے بدتر مخدوم صاحب نے اگر کہا تو دنیا اور دنیا کی چیزوں کو کہا جنکو اللہ سے علاقہ نہیں بے شک وہ مینگنی سے حقیر تر ہیں اور اس گمراہ نے چوہڑے چمار، چمار سے ذلیل ناکارے لوگ اور ذرہ ناچیز سے کمتر حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو کہا اب ان سے پوچھیے کہ یہ کہنا تمہارے نزدیک حق ہے یا باطل اگر باطل ہے تو باطل سے سند لانے والا مکار عیار اور اس سے توہین شان رسالت کا ہلکا پن چاہنے والا کافر بے دین فی النار ہے یا نہیں اور اگر کہیں کہ ہاں وہ حق ہے اور حضرات انبیاء وسید الانبیاء علیہم السلام معاذ اللہ اس ناپاک مثال کے لائق ہیں تو پردہ کھل گیا ہر بچہ ہر بے علم ہر ناخواندہ بشرطیکہ مسلمان ہو اور محمد رسول اللہ ﷺ کی عظمت پر ایمان سے اس کا دل کچھ بھی حصہ رکھتا ہو وہ تین باتوں پر فوراً یقین کریگا۔

(1) یہ جو انبیاء کرام اولیاء عظام وخود حضور اقدس ﷺ سید الانام علیہ السلام کو اس ناپاک گندی مثال کے لائق بتارہے ہیں قطعاً کافر ہیں اور اللہ اور اس کے رسول کے کھلے دشمن۔ اس سے صاف روشن ہو جائے گا کہ ہرگز حضرت مخدوم صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ایسی ملعون بات نہ فرمائی اور نہ کوئی مسلمان ایسا کہہ سکتا ہے جن کے غلامان غلام کے غلاموں کی کفش برادری سے حضرت مخدوم صاحب حضرت مخدوم صاحب ہوگئے۔

(2) اگر انہیں کو ایسا بتاتے تو خود کہاں رہتے اور اپنے آپ اس سے کتنے لاکھ درجے بدتر گندی گھنونی ذلیل ناپاک مثال کے قابل ہوتے نہ کہ سند لانے کے لائق مگر حاشا اللہ بات وہی ہے﴿وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا﴾۔ حضرت مخدوم صاحب نے تو کفر نہ کیا یہ شیاطین ہی کفر کر رہے ہیں۔

(3) اسی سے کھل جائیگا کہ اسماعیل دہلوی کے نجس اقوال اس لیے ہی نجس وناپاک ہیں کہ ان کے بنانے کے لئے انبیاء اولیاء وخداو رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ایسی گندی مثال ایسی سڑی دشنام میں دینے کی حاجت ہوتی ہے پھر وہ گالیاں اللہ اور رسول ﷺ پر تو چسپاں ہو نہیں سکتیں۔ وہ پاک ومنزہ ہیں انہیں اسماعیل پرستوں کے کفر خبیث پر رجسٹری ہوتی ہے کیا ان کے دل میں اللہ واحد قہار کے حبیب کی اتنی قدر ہے۔ امید ہے کہ سرفراز کی طبیعت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ان جوابات کو پڑھ کر اعتدال پر آ جائے گی اور سارا بخار اتر جائے گا۔

## حضرت علامہ علی قاری کی تحقیق ملاحظہ فرماویں

﴿يَعْنِي حُبَّ الرِّيَاسَةِ وَالْجَاهِ فِي قُلُوْبِ النَّاسِ هُوَ مِنْ اَمْرِ غَوَائِلِ النَّفْسِ وَمَوَاطِنِ مَكَائِدِهَا يَبْتَلِي بِهَا الْعُلَمَاءُ وَالْعُبَّادُ وَالْمُشَمِّرُوْنَ عَنْ سَاقِ الْجِدِّ لِسُلُوْكِ طَرِيْقِ الْآخِرَةِ مِنَ الزُّهَّادِ فَاِنَّهُمْ مَهْمَا قَهَرُوْا اَنْفُسَهُمْ وَفَطَمُوْهَا عَنِ الشُّبُهَاتِ وَحَمَلُوْهَا بِالْقَهْرِ عَلٰى اَصْنَافِ الْعِبَادَاتِ عَجَزَتْ نُفُوْسُهُمْ عَنِ الْمَعَاصِي الظَّاهِرَةِ الْوَاقِعَةِ عَنِ الْجَوَارِحِ فَطَلَبَتِ الْاِسْتِرَاحَةَ اِلَى التَّظَاهُرِ بِالْخَيْرِ وَاِظْهَارِ الْعِلْمِ وَالْعَمَلِ فَوَجَدَتْ مُخْلَصًا مِنْ مَشَقَّةِ الْمُجَاهَدَةِ اِلٰى لَذَّةِ الْقُبُوْلِ عِنْدَ الْخَلَائِقِ وَلَمْ تَقْنَعْ بِاطِّلَاعِ الْخَالِقِ وَفَرِحَتْ بِحَمْدِ النَّاسِ وَلَمْ تَقْنَعْ بِحَمْدِ اللّٰهِ وَحْدَهٗ فَاَحَبَّ مَدْحَهُمْ وَتَبَرُّكَهُمْ بِمُشَاهَدَتِهٖ وَخِدْمَتِهٖ وَاِكْرَامِهٖ وَتَقْدِيْمِهٖ فِي الْمَحَافِلِ فَاَصَابَتِ النَّفْسُ فِي ذَالِكَ اَعْظَمَ اللَّذَّاتِ وَاَلَذَّ الشَّهَوَاتِ وَهُوَ يَظُنُّ اَنَّ حَيَاتَهٗ بِاللّٰهِ وَعِبَادَاتِهٖ وَاِنَّمَا حَيٰوتُهٗ بِهٰذِهِ الشَّهَوَاتِ الْخَفِيَّةِ الَّتِي تَعْمٰى عَنْ دَرْكِهَا اِلَّا الْعُقُوْلُ النَّاقِدَةُ قَدْ ثَبَتَ اِسْمُهٗ عِنْدَ اللّٰهِ مِنَ الْمُنَافِقِيْنَ وَهُوَ يَظُنُّ اَنَّهٗ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ عِبَادِهِ الْمُقَرَّبِيْنَ﴾ (مرقاۃ جلد 2 صفحہ 68,69)

**ترجمہ:** یعنی ریاست وحکومت اور لوگوں کے دلوں میں قدر ومنزلت کی تمنا نفس کی ہلاکت خیزیوں اور اس کی شکارگاہوں میں سے ہے جس کے ساتھ علماء وعابدین اور راہ آخرت پر گامزن ہونے کے لئے کوشاں لوگ مبتلا ہیں کیونکہ جب انہوں نے اپنے نفوس پر جبر وقہر کے ذریعے شہوات وخواہشات نفسانی سے الگ کر دیا ہے اسے دور رکھا بلکہ انہیں انواع واقسام کی عبادات پر آمادہ کرلیا تو وہ نفوس جوارح کے ساتھ واقع ہونے والے ظاہری گناہوں سے عاجز آ کر لوگوں کے سامنے اپنی خوبی اور فضیلت علمی وعملی کے اظہار میں راحت محسوس کرنے لگے اور مخلوق کے نزدیک محبوبیت ومقبولیت ان کو مجاھدات وریاضات کی مشقتیں گوارہ کرنے میں کارآمد ثابت ہونے لگی اور صرف اللہ تعالیٰ کا ان اعمال وافعال پر مطلع ہونا انہوں نے کافی نہ سمجھا لوگوں کی مدح ثنائی پر خوشی محسوس ہونے لگی اور فقط اللہ کا محمود وممدوح ہونا انہیں مطمئن نہ کر سکا۔

بلکہ ان کی فرحت وشادمانی کا صرف اور صرف یہ سامان رہ گیا کہ لوگ ان کی مدح سرائی کریں ان کے دیدار ومشاہدہ سے برکات حاصل کریں اور ان کا اعزاز واکرام کریں ان کو محافل ومجالس میں منصب صدرات پر فائز کریں۔

الغرض ان کے نفوس کو انہی امور میں عظیم ترین لذات اور لذیذ ترین خواہشات کے ساتھ بہرہ وری حاصل ہوئی ان کا گمان تو یہ ہے کہ ان کی حیات اللہ تعالیٰ کی ذات اور اس کی عبادات سے ہے اور حالانکہ اس کا سامان زیست فقط یہ مخفی خواہشات اور لذات نفسانی ہیں جن کو دیکھنے کی صلاحیت صرف عقول ناقدہ اور ارباب قوت قدسیہ میں ہے دوسرے ان سے اندھے ہیں ایسے لوگوں کا نام عند اللہ منافقین میں ہے حالانکہ وہ گمان کرتے ہیں کہ ہم اللہ تعالیٰ کے مقرب بندوں میں سے ہیں۔''

تو ثابت ہوا کہ اس حدیث پاک اور حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہی کے ارشاد گرامی کا مطلب یہ ہے کہ بندوں کا ایمان کامل اسی وقت ہوگا اور طوق نفاق ان کے گلے سے اسی

وقت اترے گا جب وہ لوگوں کے نزدیک بڑا بننے کے فکر ترک کریں گے اور ان کی مدح وثنا اور اعزاز واکرام کو خاطر میں نہیں لائیں گے جو ان کی مدح سرائی میں کوشاں ہیں نہ یہ کہ وہ اللہ تعالی کے مقبولان بارگاہ کو العیاذ باللہ مینگنی کی طرح خسیس وذلیل سمجھیں

علمائے دیوبند کی بدقسمتی یہ ہے وہ خلق دنیا اور من دون الله ما سوی الله کے الفاظ دیکھ کر اور ان لالغوی عموم مدنظر رکھ کر سمجھ لیتے ہیں کہ انبیاء کرام اولیا کرم صدیقین وشہدا اور صالحین بھی ان میں داخل ہیں۔

اور ہر طرح کی رزالت وحقارت و اور عاجزی و بےبسی ان کے حق میں بھی ثابت کر دیتے ہیں جو اصنام و اوثان اور اعداء اللہ اور اولیاء الشیطان کے حق میں ثابت ہے حالانکہ وہ حضرات ان احکام سے مستثنے ہوتے ہیں اور وہ اپنی ذوات کے لحاظ سے بیشک اللہ تعالے کے غیر ہیں لیکن احکام میں اس کے ساتھ شامل ہوتے ہیں جیسے کہ اللہ تعالی نے محبوب کریم علیہ السلام کی اطاعت کو اپنی اطاعت قرار دیا ﴿من یطع الرسول فقد اطاع الله﴾ ان کی بیعت کو اپنی بیعت اور ان کے ہاتھ کو اپنا ہاتھ ﴿ان الذین یبایعونک انما یبایعون الله ☆ید الله فوق ایدیهم﴾ ان کے مارنے کو اپنا مارنا ﴿وما رمیت اذ رمیت ولکن الله رمی﴾ اور ان کے کلام کو اپنا کلام ﴿وما ینطق عن الهوی ان هو الا وحی یوحی﴾ اور محبوب کریم علیہ السلام کے کامل متبعین کے لئے کان، آنکھ، ہاتھ، پاؤں اور زبان اور دل ودماغ بن جانے کا اعلان فرمایا ﴿فکنت سمعه الذی یسمع به وبصره الذی یبصر به﴾ (الحدیث) لہذا ان کو احکام میں جدا ماننا بالکل غلط ہے بلکہ سراسر گمراہی و بیدینی ہے۔علامہ ابن تیمیہ نے "**الصارم المسلول**" میں کہا

**﴿فی هذا وغیره بیان لتلازم الحقین وان جهة حرمة الله تعالی و جهة حرمة رسوله واحدة فمن اذی الرسول فقد اذی الله ومن اطاع الرسول فقد**

اطاع اللہ لان الامۃ لایصلون ما بینھم و بین اللہ الا بواسطۃ الرسول ﷺ لیس لاحدھم طریق سواہ ولا سبب غیرہ وقد اقامہ اللہ مقام نفسہ فی امرہ ونھیہ واخبارہ وبیانہ فلا یجوزان یفرق بین اللہ وبین رسولہ فی شی من ھذہ الامور ﴾

(الصارم المسلول صفحہ نمبر:**41**)

**ترجمہ:** اس قول باری تعالی اور دیگر ارشادات میں اللہ تعالی اور رسول مقبول ﷺ کے حقوق کا باہم لازم ملزوم ہونا بیان کیا گیا ہے اور اس حقیقت کو واضح کیا گیا ہے کہ اللہ تعالی کے ادب و احترام اور نبی پاک ﷺ کی تعظیم کا سبب اور علت موجبہ ایک ہی ہے لہذا جس نے رسول اکرم ﷺ کو تکلیف پہنچائی تو اس نے اللہ تعالی کو تکلیف پہنچائی اور جس نے آپ کی اطاعت کی اس نے اللہ تعالی کی اطاعت کی کیونکہ امت کا ربط وتعلق باری تعالی کے ساتھ بلا وساطت رسول ممکن نہیں ہے اور کسی کے لئے ذات باری تعالی سے وصول کا کوئی راستہ اور سبب ووسیلہ سوائے آپ کی ذات اقدس کے نہیں ہے۔

اور یقیناً ان کو اللہ تعالی نے ان کو اپنا خلیفہ اور نائب بنا دیا ہے اپنے امر ونہی میں اور اخبار واطلاع اور اظہار واعلام میں لہذا یہ جائز ہی نہیں کہ اللہ تعالی اور اس کے رسول مقبول ﷺ کے درمیان ان امور میں فرق کیا جائے۔

علمائے دیوبند اپنے اس امام کے کلام میں ہی غور کر لیتے تو ایسی ضلالتوں اور گمراہیوں کے گرداب میں مبتلا نہ ہوتے

حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ فرماتے ہیں:

''اما دوستان وے ومقربان وے داخل غیر نیستند وتوجہ بایشاں بایں حیثیت عین توجہ بحضرت اوست'' لیکن اللہ تعالی کے دوست واحباء اور مقربان بارگاہ ناز غیر اللہ نہیں ہیں اور ان کی طرف از روئے محبوبان الہ اور مقربان خداوند تعالی ہونے کے متوجہ ہونا یہ بعینہ اللہ تبارک وتعالی کی

بارگاہ اقدس کی طرف توجہ ہے نہ کہ غیر کی طرف۔ (شرح فتوح الغیب صفحہ:42)

کس قدر حیرت اور تعجب کی بات ہے کہ جن حضرات کو اللہ تعالیٰ اپنا خلیفہ اور نائب بنائے خلق خدا پر ان کی اتباع واطاعت لازم ٹھہرائے اطاعت واتباع کا شرف حاصل کرنے والوں کو اپنا محبوب بنادے اور عصیان وطغیان سے کام لینے والوں کو جہنم واصل کر دے ان کی محبت کو اپنی محبت کی طرح لازم ٹھہرائے اور ان کی عداوت اور دشمنی کو اپنی عداوت اور دشمنی کی طرح حرام ٹھہرائے ان کے آداب واحترام اور تعظیم وتکریم کو اہم ترین فریضہ اور جان فرائض ٹھہرائے اور ان کی ذراسی بے ادبی پر تمام اعمال خیر کو بمع توحید برباد ٹھہرادے وغیر ذالک۔ان کو چمار سے ذلیل اور مینگنی سے کمترین سمجھنا کیوں کر متصور ہوسکتا ہے؟

کیا بادشاہ کے نائب کو کوئی بھنگی سے حقیر اور اس کی بارگاہ میں مینگنی سے خسیس سمجھ سکتا ہے؟

معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ صرف ایمان وایقان سے ہی محروم نہیں بلکہ عقل ودانش اور فہم و فراست سے بھی کلیۃ عاری اور خالی ہیں ولقد صدق من قال ان الوهابية قوم لا يعقلون

سرفراز صاحب فرماتے ہیں ہم ان اولیاء کو مسلمان سمجھیں یا کافر؟ حالانکہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے کلام سے پہلے وضاحت پیش کی جاچکی ہے کہ ان اولیاء کا دامن توہین شان رسالت سے پاک ہے لہٰذا سرفراز صاحب کا کلام لغو اور باطل ہے سرفراز صاحب سے پوچھنا چاہیے کہ آپ کے نزدیک جو یہ عقیدہ رکھے کہ انبیاء اولیاء حاضر ناظر ہیں وہ کافر ہے تو ان اولیاء کرام کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے مثلاً حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندی کا ارشاد جو ''نفحات الانس'' میں ہے کہ ''**زمین در نظر ایشان همچو روئے ناخنے است هیچ چیز از نظر ایشان غائب نیست**'' **ترجمہ:** زمین اس جماعت کی نظر میں ناخن کی طرح ہے کوئی چیز ان کی نگاہ سے غائب نہیں خواجہ معین الدین چشتی اجمیری فرماتے ہیں عارفوں کے لئے ایک مرتبہ ہے جب وہ اس مرتبہ تک پہنچتے ہیں تمام جہان کو اور جو کچھ اس کے

اندر ہے اپنی دو انگلیوں کے درمیان دیکھتے ہیں۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی کا ارشاد پہلے گزر چکا ہے کہ آدمی کو چاہیے کہ جس طرح اللہ کو حاضر ناظر سمجھتا ہے اسی طرح نبی کریم علیہ السلام کو بھی حاضر ناظر سمجھے تو کیا یہ چاروں سلسلوں کے بانی آپ کے نزدیک مسلمان ہیں جبکہ **تبرید النواظر** اور **تفریح الخواطر** میں آپ اس عقیدے کو کفر لکھ چکے ہیں اور اسماعیل کا بھی یہی فتوی ہے جب آپ کے نزدیک سلاسل اربعہ کے تمام اولیاء نعوذ باللہ کافر ہیں تو آپ کو اولیاء کرام کا نام لینے کا کیا حق حاصل ہے؟

## دیوبندی حکیم الامت کا تبصرہ ان کی تقویۃ الایمان پر

تھانوی صاحب کے نزدیک بھی گستاخی ہے سرفراز صاحب کو معلوم ہونا چاہیے کہ ان کے حکیم الامت اشرف علی تھانوی بھی ان الفاظ کو گستاخانہ قرار دیتے ہیں ملاحظہ ہو امداد الفتاوی جلد **5** صفحہ نمبر **348** پہلے سوال پھر تھانوی صاحب کا جواب ملاحظہ ہو۔

**سوال:** وہابی کی کتاب **تقویۃ الایمان** میں لکھا ہے ﴿**کل مؤمن اخوۃ**﴾ یعنی آپس میں سب مؤمن مسلمان بھائی ہیں اور یہ بھی لکھا ہے کہ خدا کے آگے پیغمبر ایسے ہیں جیسے چمار چوہڑے تو آپ اس میں کیا فرماتے ہیں کہ بھائی کہنا درست ہے یا نہیں؟ اور چمار چوہڑے کے بارے میں بھی لکھنا ضرور بالضرور لکھنا تاکید کی جاتی ہے۔ کیونکہ یہاں نفاق پڑا ہے وہابی کہتے ہیں کہنا درست ہے اور حضرت ﷺ کو بڑا بھائی کہتے ہیں اور سب جماعتیں کہتی ہیں کہ کہنا درست نہیں لہذا برائے مہربانی اس خط کا جواب بہت جلد لکھئے۔

**جواب:** اب تھانوی صاحب کا جواب ملاحظہ ہو۔ **تقویۃ الایمان** میں جو سخت الفاظ واقع ہو گئے تو اس زمانہ کی جہالت کا علاج تھا جس طرح قرآن مجید میں عیسیٰ علیہ السلام کو الہ ماننے والوں کے مقابلہ میں۔ ﴿**قل فمن یملک من اللہ شیاء ان ارادان یھلک المسیح**

**ابن مریم وامه﴾۔ ترجمہ:** ''فرمادو پھر کس کا بس چل سکتا ہے اللہ کے آگے اگر وہ چاہے کہ ھلاک کرے مسیح ابن مریم کو اور اس کی ماں کو'' لیکن مطلب ان الفاظ کا برا نہیں ہے جو غور کرنے سے یا سمجھانے سے سمجھا جاسکتا ہے۔ لیکن اب جو بعضوں کی عادت ہے کہ ان الفاظ کو بلاضرورت بھی استعمال کرتے ہیں یہ بیشک بے ادبی اور گستاخی ہے۔

تھانوی صاحب فرماتے ہیں کہ اب ان الفاظ کا استعمال کرنا گستاخی ہے اگر اب گستاخی ہے تو جس وقت یہ الفاظ بولے گئے اس وقت بھی گستاخی تھی کیونکہ گستاخی کا تعلق الفاظ کی شدت کے ساتھ ہے وہ اس وقت بھی تھی آج بھی ہے تھانوی صاحب کہتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو خدا ماننے والوں کے رد میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا اگر وہ چاہے تو ہلاک کرے عیسیٰ علیہ السلام کو اور حضرت مریم کو۔ لیکن تھانوی صاحب نے اس پر غور نہیں کیا کہ یہی لفظ حضرت یوسف علیہ السلام کے حق میں بھی موجود ہیں۔ **﴿حتیٰ اذاھلک قلتم لن یبعث اللہ من بعدہ رسولا﴾** (پارہ **24**) بخاری شریف میں حدیث ہے کہ **﴿لما ھلک نبی خلفه نبی﴾** تو ثابت ہوا کہ عربی میں لفظ ھلاک توہین پر مبنی نہیں ہے ورنہ تمام انبیاء کی طرف اس کی اسناد نہ کی جاتی یہاں حضرت یوسف علیہ السلام کے بارے میں لفظ ہلاک سخت نہیں ہے اور ان کو کسی نے خدا نہیں مانا تھا **﴿ادفع بالتی ھی احسن﴾** تو گویا یہاں ادفع کا وہی مطلب ہوگا جو اردو میں دفع کے لئے لیا جاتا ہے؟ نیز ارشاد باری تعالیٰ **﴿کل شیء ھالک الا وجھه﴾** تو کیا ما سوائے ذات باری تعالیٰ کے ہر ایک پر سختی کرنا مقصود ہے؟ لہٰذا اردو محاورات کو عربی پر قیاس کرنا غلط محض ہے۔ اس آیت کریمہ سے اس فریب کا جواب بھی ہو جائے گا جو چمار والی عبارت سے اعتراض کو دور کرنے کے لئے آیت کریمہ **﴿وانتم اذلة﴾** پڑھ کر دیا جاتا ہے دوسری چیز یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اختیار ہے کہ اپنے بندوں سے جیسے چاہے خطاب کرے لیکن امتی کہلوانے والے کو قطعاً یہ حق نہیں کہ وہ بھی اپنے آپ کو خدائی سطح پر سمجھتے ہوئے وہی الفاظ استعمال کرے یا مقبولان

بارگاہ کی جناب میں درشتی سے کام لے۔ سورۃ بقرہ میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔﴿ **ولا تقربـاهذه الشجرة فتكونا من الظالمين** ﴾ (پارہ:1 ترجمہ محمود الحسن) ''اور پاس مت جانا اس درخت کے پھر تم ہو جاؤ گے ظالم'' تو کیا اس دلیل سے دوسروں کے لئے بھی آدم وحواء علیھما السلام کو ظالم کہنا جائز ہوگا؟ حالانکہ ان کو ایسا کہنا کفر ہے۔ **کما صرح به العلماء** تھانوی صاحب کہتے ہیں جو سخت الفاظ استعمال ہو گئے ہیں وہ اس زمانے کی جہالت کا علاج تھا حالانکہ جس چیز کو تھانوی صاحب جہالت سمجھتے ہیں وہ آج بھی موجود ہے مثلاً انبیاء اولیاء کو مشکل کشا حاجت روا سمجھنا ان کے لئے علم غیب ماننا ان کے لئے تصرفات تسلیم کرنا۔ بے شمار لوگ دنیا میں ہیں جو ان عقائد کے حامل ہیں سرفراز بھی مانتا ہے کہ بریلوی علماء لوگون کو شرک کے جام بھر بھر کر پلاتے ہیں۔ تو پھر آج کل ان الفاظ کا بولنا گستاخی اور بے ادبی کیوں ہے جبکہ سخت الفاظ استعمال کرنے کی جو علت بقول تھانوی صاحب پہلے تھی وہ آج بھی موجود ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ یہ تھانوی کی محض لیپا پوتی ہے نیز تھانوی کا کہنا کہ ان الفاظ کا مطلب سمجھ میں آسکتا ہے یعنی غور کرنے اور سمجھانے سے تو اس سے پتہ چلا کہ عبارت گستاخی کی موہم ہے کیونکہ سمجھنے سمجھانے کی ضرورت وہیں پیش آتی ہے جہاں الفاظ کسی غلط معنی کے موہم ہوں اور جس سائل نے تھانوی صاحب سے سوال کیا اس نے بھی **تقوية الايمان** کے الفاظ کو گستاخی سمجھا تبھی سوال کیا تو سائل کے سوال اور تھانوی کے جواب سے ثابت ہو گیا کہ **تقوية الايمان** کے الفاظ موہم تحقیر ہیں رشید احمد گنگوہی لطائف رشیدیہ میں اور حسین احمد مدنی **شهاب ثاقب** میں فرماتے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بھی بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگرچہ نیت تحقیر کی نہ بھی ہو اور یہ حوالہ کئی بار پیش ہو چکا ہے اور گنگوہی کا یہ ارشاد بھی کئی بار نقل جو چکا ہے کہ حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے میں کچھ نہیں مگر اس زمانے میں ہدایت ونجات موقوف ہے میری اتباع پر لہٰذا ثابت ہو گیا کہ اسماعیل کے یہ الفاظ کفریہ ہیں اور وہ بیدین اور کافر ہے۔

ممکن ہے سرفراز صاحب یا اس کے ہم مسلک علماء فرمائیں کہ انبیاء اولیاء اس سے مستثنیٰ ہیں تو اس سلسلے میں گزارش ہے کہ رشید احمد گنگوہی **فتاوی رشیدیه** میں کہتے ہیں کہ مولوی اسماعیل کی عبارت میں حضور علیہ السلام تک تمام لوگ داخل ہیں چنانچہ گنگوہی صاحب کہتے ہیں فخر عالم باوجود یہ کہ تمام مخلوق سے برتر و معزز و بے نہایت عزیز ہیں کوئی مثل ان کا ہوا نہ ہوگا مگر حق تعالیٰ کی ذات کے مقابلہ میں وہ بھی بندہ مخلوق ہیں اس عبارت سے مراد حق تعالیٰ کی بڑائی ظاہر کرنا ہے کہ اس کی سب مخلوقات اگرچہ کسی درجہ کی ہو اس سے کچھ مناسبت نہیں رکھتی کمہار لوٹا مٹی کا بناوے اگر خوبصورت اور پسندیدہ ہو اس کو احتیاط سے رکھے مگر توڑنے کا بھی مختار ہے اور کوئی مساوات کسی وجہ سے لوٹے کو کمہار کے ساتھ نہیں حق تعالیٰ کی ذات پاک خالق محض قدرت سے ہے اس کے ساتھ کیا نسبت و درجہ کسی خلق کا ہو سکتا ہے۔ (فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر **43**) رشید احمد صاحب کی اس عبارت سے عموم مراد ہونا بھی واضح ہو گیا اور بالخصوص سید عالم ﷺ کا اس عموم میں داخل ہونا بھی ثابت ہو گیا اور اس تمثیل سے رشید احمد صاحب کی بے ادبی اور گستاخی بارگاہ الوہیت اور دربار رسالت مآب ﷺ میں بھی ثابت ہوگئی انبیاء و رسل علیہم السلام اللہ تعالیٰ کے خلفاء اور نائب ہیں کیا لوٹا بھی اسی منصب کا مالک ہے۔

## اوراق غم کی عبارت سے مغالطہ دہی کا جواب

بعض دیوبندی علماء اس عبارت کے جواب میں بطور معارضہ اوراق غم کی عبارت پیش کرتے ہیں کہ مولانا ابو الحسنات قادری نے کہا ہے کہ آدم علیہ السلام شکار تیر مذلت ہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ کاتب کی غلطی سے بجائے مزلت کے مذلت لکھا گیا کیونکہ کاتب اکثر و بیشتر پڑھے لکھے نہیں ہوتے کچھ کا کچھ لکھ جاتے ہیں نئے ایڈیشنوں میں تصحیح کر لی گئی ہے وہ عبارت قرآن مجید کی آیت ﴿**فازلهما الشيطن**﴾ سے اقتباس ہے لہٰذا اس عبارت کو **تقوية**

**الایمان** کی عبارت کی صفائی میں پیش کرنا لغو وباطل ہے۔

# مولوی سرفراز کی "تقویۃ الایمان" کی عبارات کے ذریعے صفائی پیش کرنیکی ناکام کوشش

سرفراز صاحب نے **تقویۃ الایمان** کی کچھ عبارات یہ ثابت کرنے کے لئے پیش کی ہیں کہ اسماعیل دہلوی انبیاء کرام علیہم السلام کا بالعموم اور حضور علیہ السلام کا بالخصوص بڑا معتقد ہے تو اس بارے میں گزارش ہے کہ وہ عبارات خود بے ادبی پر مبنی ہیں ان کو گستاخانہ عبارات کی صفائی میں پیش کرنا سرفراز صاحب جیسے مجذوب آدمی کا ہی کام ہے۔ سرفراز صاحب کو معلوم ہونا چاہیے کہ اگر بالفرض اسماعیل کے کچھ مدحیہ کلمات ہوں بھی سہی تب بھی جب تک ان کفریہ الفاظ سے توبہ ثابت نہ ہو وہ مدحیہ کلمات ان گستاخانہ کلمات کی فرد جرم کو نہیں مٹا سکتے سرفراز صاحب کے مسلک کے عظیم عالم اور ابن حجر ثانی انور شاہ کشمیری کے ملفوظات میں ہے جب ایک جگہ کلمات توہین رسالت ثابت ہو گئے تو دوسری ہزار جگہ بھی کلمات مدحیہ لکھے ہوں اور ثناء خوانی کی ہو تو وہ کفر سے نجات نہیں دلا سکتے۔ (ملفوظات محدث کشمیری صفحہ نمبر **55**) اسی مضمون کی عبارت **اشد العذاب** میں بھی موجود ہے۔

## اسمٰعیل صاحب کی صفائی میں پیش کی جانے والی عبارت نمبر۔ 1

سرفراز صاحب نے اسماعیل کی ایک عبارت پیش کی ہے کہ انبیاء کو اللہ تعالیٰ نے جو سب لوگوں سے بڑا بنایا ہے سو ان کی یہی بڑائی ہے کہ اللہ کی راہ بتاتے ہیں اور برے بھلے کاموں سے واقف ہیں اس عبارت سے سرفراز صاحب یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ اسماعیل بزرگوں کا بڑا معتقد ہے۔ حالانکہ یہ عبارت بھی انبیاء کی تنقیص پر مشتمل ہے کیونکہ اس نے بڑائی کا حصر اس میں

کر دیا ہے کہ وہ برے بھلے کاموں سے واقف ہوتے ہیں حالانکہ برے بھلے کاموں سے تو علماء بھی واقف ہوتے ہیں ﴿**قال اللہ تعالی کنتم خیر امت اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنھون عن المنکر**﴾ (الآیۃ) تو اس عبارت سے انبیاء کی کونسی برتری ثابت ہوئی اصل میں یہ لوگ گستاخیاں کر کے اتنے بے حیا اور بے باک ہو چکے ہیں کہ ان کا احساس توہین بھی ختم ہو چکا ہے۔ اور جو عبارت گستاخی پر مشتمل ہے اس کو کمال ڈھٹائی اور بے ادبی و بے حیائی کیوجہ سے مدحیہ عبارت ثابت کرنے پر تلے ہوئے ہیں۔ نمبر **2** سرفراز نے اسماعیل کی ایک اور عبارت پیش کی ہے کہ وہ کہتا ہے کہ تمام انبیاء واولیاء کے سردار پیغمبر خدا ﷺ تھے اور لوگوں نے انہیں کے بڑے بڑے معجزے دیکھے اس عبارت کے نقل کرنے سے بھی حضرت کا مقصد یہ ہے کہ اسماعیل بڑا باادب آدمی ہے لیکن سرفراز صاحب نے یہ نہیں بتلایا۔

## اسماعیل دہلوی کا حضور علیہ السلام کا رتبہ گاؤں کے چوہدری کے برابر قرار دینا

اسماعیل کن معنوں میں حضور علیہ السلام کو سردار مانتا ہے اسی **تقویۃ الایمان** میں کہتا ہے جس طرح ہر قوم کا چودھری اور ہر گاؤں کا زمیندار سوان معنوں میں ہر پیغمبر اپنی امت کا سردار ہے

**(صفحہ نمبر 61)**

سرفراز صاحب بتلائیں کیا گاؤں کے چوہدری کی آواز پر آواز بلند ہونے سے تمام اعمال تباہ ہو جاتے ہیں یا گاؤں کے چوہدری کی اطاعت گاؤں والوں پر فرض ہوتی ہے اور کیا گاؤں کے چوہدری کی وفات کے بعد اس کی بیویوں سے نکاح کرنا حرام ہوتا ہے یا گاؤں کے چوہدری کی تعظیم کا اللہ تعالیٰ نے کہیں حکم دیا ہے۔ جبکہ انبیاء کرام کے بارے میں فرمایا کہ ان کی راہ پر چلنے کی اللہ سے تمنا کرو۔ **کما قال تعالی﴿ صراط الذین انعمت علیھم﴾﴿ انعم**

الله علیهم من النبیین و الصدیقین و الشهداء و الصالحین﴾

جن لوگوں کو اللہ نے اپنا خلیفہ بنایا اور بالخصوص حضور علیہ السلام جن کے بارے میں تمام نبیوں سے عہد لیا گیا کہ جب میں تم کو کتاب وحکمت عطا کروں پھر تمہارے پاس وہ رسولِ گرامی ﷺ تشریف لائیں تو تمہیں ان کی اتباع کرنی ہوگی اور ان کی مدد کرنی ہوگی اور جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرمائے ﴿لا اقسم بهذا البلد و انت حل بهذا البلد﴾ میں قسم اس شہر کی اٹھاتا ہوں جس میں آپ موجود ہوں اور جن کی طرف ہجرت کرنے کو اللہ تعالیٰ اپنی طرف ہجرت قرار دے۔ ﴿ومن یخرج من بیته مهاجرا الی الله و رسوله﴾

**ترجمہ:** اور جو اپنے گھر سے ہجرت کر کے نکلے اللہ کی طرف اور اس کے رسول کی طرف اور جن کی سکونت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ پورے مدینہ کو ارض اللہ فرمائے ﴿الم تکن ارض الله واسعة فتهاجروا فیها﴾ ترجمہ کیا اللہ کی زمین وسیع نہیں تھی کہ تم اس میں ہجرت کر جاتے اور جن کے بارے میں خدا فرمائے کہ میرے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تعظیم اور توقیر کرو اور جن کے بارے میں خدا فرمائے۔ ﴿تعزروه وتوقروه وتسبحوه بكرة واصيلا﴾ پارہ نمبر 26۔ یعنی اللہ تعالیٰ ان کے بولنے کی قسم اٹھائے اور ان کی زندگی کی قسم اٹھائے۔ ﴿وقیله یارب لعمرک انهم لفی سکرتهم یعمهون﴾ اور فرمائے۔ ﴿ان کنتم تحبون الله فاتبعونی یحببکم الله﴾ اگر تم اللہ سے محبت چاہتے ہو میرے حبیب کی پیروی کرو اللہ تمہیں اپنا حبیب بنائے گا اور جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرمائے کہ میرے نبی ﷺ کی بیویاں مومنوں کی مائیں ہیں ﴿ازواجهم امهاتهم﴾ اور فرمایا کہ اللہ اور رسول ﷺ کے آگے لگ کر نہ چلو ﴿قال الله تعالی لا تقدموا بین یدی الله ورسوله﴾ کیا اللہ تعالیٰ گلیوں میں چلتا پھرتا ہے پتہ چلا کہ اس کے حبیب کے آگے لگ کر چلنا درحقیقت اللہ کے آگے لگ کر چلنا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ ﴿استجیبوا لله لرسوله اذا دعاکم﴾ جب حضور علیہ

السلام تمہیں بلائیں اگر چہ تم نماز میں ہی کیوں نہ ہو فوراً ان کی بارگاہ میں حاضر ہو جاؤ تمہاری یہ حاضری صرف حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضری نہیں ہوگی بلکہ اللہ کی بارگاہ میں بھی ہوگی۔ اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا جو اس کے نبی کو ایذا دیتے ہیں وہ ملعون ہیں اور دوسری جگہ فرمایا کہ جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتے ہیں وہ ذلیل ہیں اور جو ان کی عزت کرتے ہیں فلاح پاتے ہیں۔

سرفراز صاحب بتلائیں آپ بزعم خویش ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کر چکے ہیں کیا کسی کتاب میں گاؤں کے چوہدری اور زمیندار کے ایسے مراتب بیان کیے گئے ہیں۔ پھر گاؤں کے چوہدری اور زمین دار اکثر فاسق اور متکبر ہوتے ہیں ان کی تعظیم کرنا تو دین کے انہدام پر مدد کرنا ہے۔ ﴿کما قال علیہ الصلوٰۃ والسلام من وقر صاحب بدعۃ فقد اعان علی ھدم الاسلام﴾ (مشکوۃ) جس نے بدعتی کی تعظیم کی اس نے دین کے منہدم کرنے پر تعاون کیا سرفراز صاحب بتلائیں کہ کیا نبی ﷺ کے بلند منصب کو گاؤں کے چوہدری کی سطح پر لے آنا توہین نہیں تمہاری اتنی مت ماری گئی کہ آیات واحادیث کے دفتر تمہارے سامنے ہیں اور بزعم خویش مولوی ہو پھر بھی تمہیں اس میں کوئی سقم نظر نہیں آتا اور تشبیہ کا قاعدہ یہ ہے کہ مشبہ بہ مشبہ سے اقوی ہوتا ہے۔ تو ثابت ہوا کہ تمہارے نزدیک انبیاء کی نسبت چودھری کی سرداری کا زیادہ مرتبہ ہے۔ شرم کرو ڈوب مرو۔ جن کا نام لینے کی وجہ سے تمہاری عزت ہے کیا ان کا یہی حق تھا جو تم نے ادا کیا؟

اور تم پہ میرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا

## 3۔ اسماعیل کا نبی کریم علیہ السلام کو بے حواس کہنا

سرفراز صاحب نے اسماعیل کو عاشق رسول ثابت کرنے کے لئے ایک عبارت یہ پیش کی ہے کہ اسماعیل نے کہا سبحان اللہ اشرف المخلوقات محمد رسول اللہ ﷺ کی تو اس کے دربار میں

یہ حالت ہے کہ ایک گنوار کے منہ سے اتنی بات سنتے ہی مارے دہشت کے بے حواس ہو گئے یہ عبارت بھی بے ادبی اور گستاخی پر مشتمل ہے اور محدث اعظم پاکستان کی عقل اتنی ماؤف ہو چکی ہے اور اس کی غیرت اور علمیت کا جنازہ نکل چکا ہے کہ وہ توہین آمیز عبارات کو تعریفی قرار دے کر اپنے دجل اور تلبیس کی وجہ سے عوام کی آنکھوں میں دھول جھونک رہا ہے حالانکہ اس عبارت میں حضور علیہ السلام کے لیے بے حواس کا لفظ بولا گیا ہے اور یہ سخت بے ادبی ہے حالانکہ جب حضور علیہ السلام ایک گنوار کے منہ سے بات سن کر نعوذ باللہ بے حواس ہو جائیں تو پھر جبرائیل امین علیہ السلام کی وحی کو کیسے یاد رکھیں گے پھر تو قرآن پر بھی اعتماد نہ ہوا۔ نیز جب حضور علیہ السلام نے خدا کا جلوہ دیکھا اور بے حواس نہیں ہوئے تو ایک اعرابی کی بات سن کر آپ بے حواس کیسے ہو سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿مازاغ البصر وما طغٰی﴾ بہکی نہیں نگاہ اور نہ حد سے بڑھی۔ ترجمہ محمود الحسن۔

سرفراز صاحب کے مسلک کے ناقوس اعظم انور شاہ کشمیری "**فیض الباری**" میں فرماتے ہیں۔ ﴿**أنہ رآہ کمایری الحبیب إلی الحبیب و العبد إلی مولاہ لاھو یملک ان یکف عنہ نظرہ ولا ھو یستطیع ان یشخص الیہ بصرہ وھو قولہ تعالٰی مازاغ البصر وماطغی**﴾ ( فیض الباری جلد اول صفحہ نمبر **17**) حضور علیہ السلام نے باری تعالی کو ایسے دیکھا جیسے محب محبوب کی طرف دیکھتا ہے اور غلام آقا کی طرف دیکھتا ہے نہ وہ اس پر قادر تھے کہ اپنی آنکھوں کو دیکھنے سے باز رکھیں اور نہ اس پر قادر تھے کہ ٹکٹکی باندھ کر دیکھیں جیسے اللہ نے فرمایا ﴿مازاغ البصر وماطغٰی﴾

## سرفراز کی چالاکی

سرفراز صاحب نے **تقویۃ الایمان** کی صرف چار عبارات کا جواب دینے کی سعی

نامشکور فرمائی جس کے تار و پور میں نے فضائے محیط میں بکھیر دیے باقی عبارات کے بارے میں فرمایا کہ ان میں کوئی قباحت نہیں خواہ مخواہ بریلوی کھینچ تان کر اس سے توہین ثابت کرتے ہیں لیکن سوال یہ ہے کہ بقول آپکے توہین تو کسی عبارت میں نہیں اور سنی لوگ کھینچا تانی سے کام لیتے ہیں تو پھر چار عبارات کی صفائی میں اوراق سیاہ کرنے اور مغز ماری کرنے کی کیا ضرورت تھی اصل وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ جہاں حضرت کچھ تاویلات فاسدہ کر سکتے تھے وہاں کرتے رہے اور جہاں بولنے کی گنجائش نہ تھی وہاں لفظوں کی شعبدہ بازی سے راہ فرار اختیار کر لی۔

## اسماعیل کا انبیاء کے لئے خبر غیب ماننے سے انکار

اسماعیل دہلوی **تقویۃ الایمان** صفحہ نمبر **40** پر کہتا ہے کہ غیب کی بات اللہ ہی جانے رسول کو کیا خبر سرفراز گکھڑوی اپنی کتاب **ازالۃ الریب** میں کہتا ہے۔ اس مقام پر یہ بتلانا ہے کہ علم غیب عالم الغیب ﴿**عالم ماکان ومایکون**﴾ اور ﴿**علیم بذات الصدور**﴾ کا مفہوم الگ اور جدا ہے اور اخبار غیب اور انباء غیب پر مطلع ہونا جدا مفہوم ہے ۔دوسری بات کا سرکار علیہ السلام کے لیے منکر ملحد اور زندیق ہے اور پہلی بات کا مثبت مشرک اور کافر ہے" **ازالۃ الریب**"

صفحہ نمبر **38** اس عبارت میں حضرت نے فرمایا کہ جو انبیاء کرام علیہ السلام سے خبر غیب کی نفی کرے وہ ملحد اور زندیق ہے اور اسماعیل نے کہا کہ رسول کو کیا خبر تو سرفراز صاحب کے فتوی کی رو سے اسماعیل ملحد اور زندیق ہے اب کوئی اس بھلے مانس سے پوچھے کہ جو آدمی تیرے فتوی کی رو سے زندیق ہے تو اس کی وکالت کیوں کرتا ہے اور اسکی وجہ سے سنیوں کو گالیاں کیوں دیتا ہے۔

قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ شفا شریف میں نبوت کا معنی کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔﴿**النبوۃ ھی الاطلاع علی الغیب**﴾ نبوت غیب پر اطلاع کا نام ہے زرقانی علی

المواھب میں یہی عبارت موجود ہے علامہ شیخ قاسم قطلو بغا اپنی کتاب ''شرح مسائرہ'' میں نبی کا معنی بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں لفظ نبی فعیل بمعنی مفعول ہے کیونکہ اللہ نے آپ کو وحی سے اسرار غیبیہ کی خبریں دیں ہیں (صفحہ نمبر **217**)

**المنجد** جس کا دس دیوبندیوں نے ترجمہ کیا ہے اس میں لکھا ہوا ہے کہ نبوت کا معنی ہے خدا تعالیٰ کی طرف سے الہام پا کر غیب کی بات بتانا جسکو لفظ نبی کا مفہوم بھی نہیں آتا وہ نبی کے مقام کو کیا سمجھے گا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿**ذالک من انباء الغیب نوحیه الیک**﴾ یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم آپکی طرف وحی کر رہے ہیں سورۃ یوسف پارہ نمبر **13** دوسری جگہ فرمایا ﴿**تلک من انباء الغیب نوحیه الیک**﴾ یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم آپ کی طرف وحی کر رہے ہیں سورۃ ھود پارہ نمبر **12**

عیسیٰ علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں ﴿**انبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم**﴾ ترجمہ محمود الحسن۔ میں تمہیں خبر دیتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو گھروں میں ذخیرہ کرتے ہو ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿**اتینا عیسی بن مریم البینت**﴾ ہم نے عیسیٰ علیہ السلام کو کھلی نشانیاں عطا فرمائیں مفسرین کرام مثلاً بیضاوی ' جلالین ' قرطبی ' روح المعانی ' وغیرہ لکھتے ہیں ﴿**کالاخبار جلد بالمغیبات**﴾ لہذا ثابت ہوا کہ اسماعیل کا یہ کہنا کہ غیب کی بات اللہ ہی جانے رسولوں کو کیا خبر سراسر بے ادبی اور گستاخی ہے اور سرفراز کے نزدیک بھی الحاد اور زندیقیت ہے۔

## اسماعیل کا انبیاء اولیا کو نادان قرار دینا

اسماعیل علم غیب کی بحث کرتے ہوئے کہتا ہے کہ آنے والے واقعات کے بارے میں خبر دینے سے چھوٹے بڑے سب نادان اور جاہل ہیں **تقویۃ الایمان صفحہ نمبر 21** بڑے چھوٹے کی وضاحت کرتے ہوئے اسماعیل خود کہتا ہے یعنی انسان آپس میں سب بھائی ہیں جو بڑا

بزرگ ہو وہ بڑا بھائی ہے دوسری عبارت میں یوں کہتا ہے اولیاء انبیاء امام زادے پیر وشہید جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز اور ہمارے بھائی مگر ان کو اللہ نے بڑائی دی وہ بڑے بھائی ہوئے "**تقویۃ الایمان**" صفحہ نمبر **42** ان عبارات سے پتہ چلا کہ وہ انبیاء اولیاء کو بڑا اقرار دیتا ہے تو اب اس کی صفحہ نمبر **17** والی عبارت کا مطلب یہ ہوا کہ نعوذ باللہ انبیاء نادان اور بے خبر ہیں کیا انبیاء کو نادان کہنا ان کی گستاخی نہیں کیا اگر کوئی سرفراز صاحب کو نادان کہے تو وہ برا نہیں مانیں گے مستقبل کے واقعات کی آپ ﷺ نے اتنی خبریں دیں کہ وہ شمار سے باہر ہیں قاضی عیاض فرماتے ہیں ﴿**والاحادیث فی ھذاالباب بحر لایدرک قعرہ ولاینزف غمرہ**﴾ کہ اس بارے میں احادیث سمندر کی طرح ہیں نہ انکی گہرائی کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اور نہ انکی کثرت بیان ہو سکتی ہے چند احادیث ملاحظہ ہوں۔ بخاری شریف میں حدیث ہے حضرت عمر راوی ہیں وہ فرماتے ہیں۔ ﴿قام فینا رسول اللہ ﷺ فاخبر نا عن بدء الخلق حتی دخل اھل الجنة منازلھم و اھل النار مناز لھم﴾ **ترجمہ**۔ حضور علیہ الصلوۃ والسلام ہمارے اندر کھڑے ہوئے مخلوق کی ابتدا سے لیکر انتہا تک جنتیوں کے جنت جانے تک اور جہنمیوں کے جہنم رسید ہونے تک سب کچھ بیان کر دیا۔ بخاری شریف میں حدیث ہے حضرت حذیفہ فرماتے ہیں ﴿قام فینا رسول اللہ ﷺ ماترک شیاء یکون فی مقامه ذلک إلی الساعة الاانباء نا به﴾ یہ حدیث بخاری شریف مسلم شریف ترمذی وغیرہ میں کئی جگہ موجود ہے سرکار علیہ السلام نے فرمایا کہ آج سے لے کر قیامت تک جو پوچھنا چاہتے ہو پوچھو میں تمہیں بتاؤں گا بخاری و مسلم شریف میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے فجر کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد سے لیکر غروب آفتاب تک خطبہ دیا جو ہو چکا تھا وہ بھی آپ نے بیان کر دیا اور جو کچھ قیامت تک ہونے والا تھا وہ بھی بیان کر دیا۔

**نوٹ**۔ نماز کے اوقات خارج ہیں حضرت حذیفہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضور علیہ السلام نے جو

کچھ ہو چکا تھا وہ بھی بتا دیا اور جو کچھ ہونیوالا تھا وہ بھی بتا دیا جو آدمی حضور علیہ السلام کے علم غیب شریف کا مفصل بیان دیکھنا چاہتا ہو وہ خالص الاعتقاد انباء المصطفےٰ ﷺ ﴿جاء الحق، مقام رسول ﷺ، الدولة المكية، كوثر الخيرات، الكلمة العليا﴾ کا مطالعہ کرے۔ میرا چونکہ فی الحال یہ موضوع نہیں اس لئے اختصار سے کام لیا ہے علامہ سعیدی زید مجدہ کی کتاب ''مقام ولایت ونبوت'' بھی اس موضوع پر لاجواب ہے بہرحال ان احادیث سے ثابت ہوگیا کہ اسماعیل کا یہ کہنا کہ سب بڑے اور چھوٹے مستقبل کے واقعات سے نادان اور بے خبر ہیں سراسر بے دینی ہے اور بارگاہ رسالت ﷺ میں جسارت اور بے باکی ہے ممکن ہے سرفراز یا اس کی ذریت میں سے کوئی کہے کہ اسماعیل نے کوئی انبیاء اولیاء کا نام لیکر کہا ہے کہ وہ نادان ہیں اس بارے میں عرض یہ ہے کہ اس کی عبارات وضاحت کررہی ہیں کہ وہ بڑوں سے مراد انبیاء لیتا ہے خود سرفراز صاحب نے اسکی ایک عبارت نقل کی ہے جس سے یہ تاثر دینا چاہا کہ وہ انبیاء کا بڑا معتقد ہے وہ عبارت یہ ہے کہ انبیاء کو جو اللہ نے سب لوگوں سے بڑا بنایا ہے تو ان میں بڑائی یہی ہوتی ہے کہ وہ اچھے برے کاموں سے واقف ہیں تو ثابت ہوا کہ اسماعیل نادان انبیاء کرام کو کہہ رہا ہے۔ کیونکہ اس کا مقصد علم غیب کی تمام مخلوق سے نفی کرنا ہے اسی لئے تو وہ حصر کررہا ہے کہ انبیاء صرف دینی امور کا علم رکھتے ہیں اور اسی کی رہنمائی کرتے ہیں اس کا اصل مقصد بھی انبیاء کرام کے بارے میں علم غیب وغیرہ کی نفی کرنا ہے لہٰذا انہی کو وہ نادان اور بے خبر کہہ رہا ہے نعوذ باللہ من هذه الخرافات.

## اسماعیل کا حضور علیہ السلام کا نام اقدس بے ادبی سے لینا اور آپ کے ملک اختیار کا انکار کرنا

اسماعیل دہلوی اسی کتاب میں کہتا ہے کہ جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مالک مختار نہیں صفحہ نمبر 28 یہاں کس قدر بدتمیزی کے ساتھ حضور علیہ السلام کا نام لیا ہے اور حضرت

علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام لینے میں کس قدر بدتمیزی سے کام لیا ہے۔ مثلاً سرفراز صاحب کا کوئی شاگرد یا بیٹا ان کے بارے میں کہے کہ جس کا نام سرفراز ہے اس کا علم کچھ نہیں تو کیا سرفراز صاحب اس انداز گفتگو کو پسند کریں گے نیز اسماعیل کے کلام سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ اسے پتہ ہی نہیں کہ محمد ﷺ کون ہیں اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کون ہیں کیونکہ لفظ محمد کے ساتھ نہ حضرت وغیرہ لکھا اور نہ ﷺ نہ علی کے لفظ کے ساتھ حضرت لکھا اور نہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیسے مبہم انداز میں کہا جس کا نام محمد یا علی ہے تو یہ انداز بیان واضح طور پر تجاہل اور لاعلمی ظاہر کر رہا ہے تو یہ کتنی بے حیائی ہے کہ آدمی جس ہستی کا کلمہ پڑھے اس کے بارے میں یہ انداز اختیار کرے نیز وہابی تو اپنے گھر کے مختار ہوں دوکانوں اور زمینوں کے مختار ہوں لیکن نبی پاک علیہ السلام کسی چیز کے مختار نہ ہوں۔" العیاذ باللہ تعالی " اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿مانقموا الا ان اغنهم الله و رسوله من فضله﴾ ان کو یہی بات بری لگی کہ ان کو اللہ نے غنی کیا اور اس کے رسول نے غنی کیا اپنے فضل سے سورۃ توبہ پارہ نمبر 10 نیز فرمایا۔ ﴿انا اعطینک الکوثر﴾ ہم نے آپ ﷺ کو کوثر عطا فرمایا۔ حضرت ابن عباس اس کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ ﴿هو الخیر الکثیر کله﴾ تمام خیرات اور بھلائیاں ہم نے آپ کو عطا کر دیں۔ شبیر احمد عثمانی اپنے ''حاشیہ قرآن'' میں کہتا ہے کہ اس آیت کے عموم میں ہر قسم کی دینی دنیاوی حسی معنوی نعمتیں داخل ہیں دیکھئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿قل متاع الدنیا قلیل﴾ تم فرمادو کہ دنیا کا سامان تھوڑا ہے حالانکہ دنیا کا سامان ہماری گنتی اور شمار سے باہر ہے۔ کما قال اللہ تبارک وتعالیٰ ﴿ان تعدوا نعمت الله لاتحصوها﴾ اگر تم اللہ کی نعمتوں کو شمار کرنا چاہو تو تم ہرگز ہرگز ان کو شمار نہیں کر سکتے اس کے باوجود فرمایا کہ یہ سب کچھ قلیل ہے تو جب رب تعالیٰ کا قلیل اتنا ہے تو جس کو اللہ تعالیٰ کوثر فرمائے اس کی وسعت کتنی ہوگی جو حضرات لفظ کوثر کی تفصیل چاہتے ہیں ان کو ''کوثر الخیرات لسید السادات'' کا مطالعہ کرنا چاہیے۔

بخاری شریف میں حدیث ہے ﴿واعلموان الارض لله ولر سوله﴾ جان لو کہ زمین اللہ کی اور اس کے رسول کی ہے مسلم شریف میں حدیث ہے ہم بطور اختصار ترجمہ پیش کرتے ہیں۔

## حضرت ربیعہ کا سرکار کے بارے میں عقیدہ

حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی اللہ عنہ سے روایت ہے فرمایا کہ میں حضور علیہ السلام کے لئے وضو کا پانی اور جس چیز کی آپ ﷺ کو ضرورت ہوا کرتی تھی لایا کرتا تھا آپ نے فرمایا اے ربیعہ مجھ سے مانگو کیا مانگتے ہو میں تجھے عطا کروں گا انہوں نے کہا حضرت میں آپ ﷺ سے یہی مانگتا ہوں کہ جنت میں آپ کی رفاقت نصیب ہو۔ آپ نے فرمایا کچھ اور بھی مانگتے ہو حضرت ربیعہ نے کہا پس حضرت یہی مانگتا ہوں آپ نے فرمایا کہ پس تم کثرت سجود سے میری مدد کرو ملا علی قاری اس کی شرح میں فرماتے ہیں یعنی حضور ﷺ نے جو مانگنے کا حکم مطلق دیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ عزوجل نے حضور علیہ السلام کو قدرت بخشی ہے کہ اللہ کے خزانوں میں سے جو کچھ چاہیں عطا فرمائیں (مرقاۃ جلد اول صفحہ نمبر 555)

یہی عبارت شبیر احمد عثمانی نے **فتح الملهم شرح مسلم** میں اسی حدیث کے تحت لکھی ہے جلد نمبر 2۔ یہی مضمون **اشعة اللمعات** میں بھی لکھا ہے نیز ان اکابر کی تصریحات سے قطع نظر اگر نبی ﷺ نے صرف اللہ تعالی سے مانگنے کا حکم دیا ہوتا تو آپ کا صحابی یہ کیوں عرض کرتا کہ میں تم سے مانگتا ہوں۔ نیز اگر کوئی مخصوص دنیاوی چیز مانگنے کا حکم دیا ہوتا تو وہ جنت میں رفاقت کا مطالبہ کیوں کرتے اور نبی مکرم ﷺ نے اس پر ردو قدح کیوں نہ فرمایا کہ میں نے دنیاوی چیزیں لونڈی اور مکان وغیرہ مانگنے کا کہا تھا تو نے یہ کیا مانگ لیا؟ لہذا واضح ہو گیا کہ آپ کا مدعا بھی عام تھا اسی لئے لفظ سل کو مطلق ذکر فرمایا اور اس کے مفعول کو حذف کر دیا تا

دارین کی نعمتوں میں سے جو چاہیں مانگ لیں اور انہوں نے حسن طلب کا مظاہرہ کرتے ہوئے سب سے بڑی اور اصل بلکہ سب نعمتوں کی جامع نعمت کو آپ سے طلب کرلیا

تجھ سے مانگوں میں تجھی کو کہ سب کچھ مل جائے
سو سوالوں سے ہی ایک سوال اچھا ہے

مولوی سرفراز نے لکھا ہے کہ وہ غیر معصوم لوگ ہیں۔ یہ ان کی لغزشیں ہیں میں پوچھتا ہوں کہ شبیر احمد عثمانی صاحب تو آپ کے بزرگ ہیں اس نے بھی یہی بات لکھی تھی کیا اس کی بھی لغزش ہے آپ تو اپنے اکابرین کو معصوم سمجھتے ہیں تو اس سے لغزش کیسے ہوگئی اگر اس سے لغزش ہوگئی ہے تو اسماعیل سے نہیں ہوسکتی جس کی وجہ سے تم صدہا کفریات کے ٹھیکیدار بنتے ہو۔ حضرت مولانا منظور احمد فیضی زید مجدہ نے فرمایا اور کیا خوب فرمایا حدیث صحیح کے ان الفاظ ﴿سلنی فاعطیک اسئلک مرافقتک فی الجنة اوغیر ذلک﴾ سے عالم سنیت میں ایمان افروز بہار آتی ہے لیکن بیچاری وہابیت اپنے مصنوعی دھرم کو گرتا دیکھ کر پگھلنے لگ جاتی ہے محبوس بلی کی طرح اچھلتی ہے کودتی ہے کبھی شاخیں نکالتی ہے کبھی پنجے مارتی ہے لیکن اس صحیح حدیث کے صاف صریح الفاظ کی سلاخیں اور مزید براں علی قاری رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ محقق کی تشریحانہ الفاظ کی میخیں اس بیچاری کو نکلنے نہیں دیتیں کبھی کہتی ہے کہ صحیح مسلم اور نسائی شریف کے الفاظ کو میرا سلام میں تو بدایہ نہایہ کی طرف جاتی ہوں کبھی کہتی ہے کہ شیخ محقق اور ملا علی قاری غیر معصوم شخصیتوں کی لغزشوں کا نام ایمان نہیں یہ علماء کی غلطیاں ہیں اور لغزشیں ہیں اری مظلومہ جب تیری بات آئمہ محدثین اور الفاظ حدیث کے خلاف ہے اس کو ردی کے ٹوکرے میں ڈال کر آگ لگادے۔ (مقام رسول صفحہ نمبر 309) نیز اگر یہ علماء کی لغزشیں ہیں تو پھر صحابی کے حق میں بھی یہ لغزش تسلیم کرنی پڑے گی بلکہ نبی مکرم ﷺ کے حق میں بھی کیونکہ آپ کا فرض تھا کہ غلط نظریہ وعقیدہ پر رد وقدح فرماتے جبکہ آپ نے الثاان کے مطالبہ اور آرزو کو پورا کرنے کا وعدہ فرمالیا۔

## اسماعیل کے کلام میں تضاد

یہی اسماعیل **صراط مستقیم** میں کہتا ہے حضرت علی کی وہ فضیلت آپ کے فرماں برداروں کا زیادہ ہونا اور مقامات ولایت بلکہ قطبیت اور غوثیت اور ابدالیت اور انہی جیسی باقی خدمات آپ ﷺ کے زمانہ سے لے کر دنیا کے ختم ہونے تک آپ ہی کی وساطت سے ہونا ہے اور بادشاہوں کی بادشاہت اور امیروں کی امارت میں آپ کو وہ دخل ہے جو عالم ملکوت کی سیر کرنے والوں پر مخفی نہیں (صفحہ نمبر **104**)

دوسری جگہ لکھتا ہے اسی طرح ان مراتب عالیہ اور مناصب رفیعہ کے صاحبان عالم مثال اور عالم شھادت میں تصرف کرنے کے ماذون مطلق اور مجاز ہوتے ہیں۔ مثلاً ان کو جائز ہے کہ کہیں عرش سے فرش تک ہماری حکومت ہے (صفحہ نمبر **103**)

## محمود الحسن کا سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کو تمام کائنات کا مالک قرار دینا

اسی طرح کی کئی عبارات **صراط مستقیم** اور منصب امامت میں موجود ہیں دیوبندیوں کے شیخ الہند محمود الحسن ادلہ کاملہ صفحہ نمبر **152** پر فرماتے ہیں آپ ﷺ اصل میں بعد از خدا مالک عالم ہیں چاہے نباتات ہوں یا جمادات یا حیوانات بنی آدم ہوں یا غیر بنی آدم آپ اصل میں مالک ہیں یہ عبارت بھی دیوبندی اکابرین کی ہیں لیکن مولوی سرفراز اور اس کے ہمنوانہ اسماعیل کی دوسری عبارات کو مانیں گے بلکہ ان کے مطابق عقیدہ رکھنے والوں کو مشرک قرار دیں گے نہ اپنے شیخ الہند کی بات مانیں گے حالانکہ علم کے لحاظ سے وہ اسماعیل سے ہزاروں گنا زائد ہے اور شبیر احمد عثمانی، حسین احمد مدنی، کفایت اللہ، اشرف علی تھانوی اور انور شاہ کشمیری جیسے

جغادری مولوی اس کے شاگرد ہیں۔اور اسماعیل تو بقول اپنے چچا شاہ عبدالقادر صاحب کے ایک حدیث کا معنی بھی نہیں سمجھا اس کی اس عبارت کو حرز جان بنائے ہوئے ہے۔ یہی وہابیوں کا طریقہ ہے اپنے اکابر کی متنازعہ عبارات کو اسلامی ثابت کرنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں لیکن ان سے جو اچھی باتیں صادر ہوگئی ہیں ان کے مطابق عقیدہ رکھنے کو شرک اور کفر قرار دیتے ہیں لیکن ان عبارات کی وجہ سے ان کو مشرک نہیں کہیں گے لیکن وہی بات سنی کہیں گے تو فوراً ان کو مشرک کہہ دیں گے۔

**نوٹ:** جو حضرات حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مختار کل ہونے کا ثبوت مفصل طور پر چاہتے ہوں وہ علامہ فیضی کی کتاب مقام رسول ﷺ حضرت علامہ سعیدی صاحب کی کتاب **مقام ولایت و نبوت، جاء الحق سلطنت المصطفیٰ** از مجدد بریلوی **الامن والعلی** کا مطالعہ کریں۔اس وقت چونکہ میرا یہ مستقل موضوع نہیں ورنہ اس بارے میں سینکڑوں حوالہ جات بحمدہ تعالیٰ پیش کیے جا سکتے ہیں علامہ ارشد القادری کی کتاب **زلزلہ** بھی اس موضوع پر لاجواب ہے انہوں نے ثابت کیا کہ دیوبندی اپنے اکابر کے لئے وہ تمام تصرفات مانتے ہیں جو انبیاء اولیاء کے لئے شرک کہتے ہیں۔اشرف علی تھانوی کی کتاب ''جمال الاولیاء بھی اس موضوع پر اچھی ہے ''التکشف'' اور ''افاضات' انفاس العارفین حجۃ اللہ البالغۃ ، فیوض الحرمین'' وغیرہ میں بھی اس موضوع پر اچھا خاصا مواد موجود ہے۔﴿**من شاء فلیطالع ثم فاعتبر وایااولی الابصار**﴾

## اسمعیل دہلوی کا کہنا کہ رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا

اسماعیل صاحب **تقویۃ الایمان** صفحہ نمبر 40 میں فرماتے ہیں کہ رسول ﷺ کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا یہ اسماعیل کی دریدہ دہنی ہے اور اس کا یہ قول صریح قرآن کے خلاف ہے

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔﴿فلنو لینک قبلة ترضها﴾ ہم آپ کو ایسے قبلے کی طرف پھیریں گے جس پر آپ راضی ہوں گے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا کا ارشاد بخاری ومسلم میں موجود ہے کہ انہوں نے عرض کیا﴿ماری ربک الا یسارع فی هواک﴾ **ترجمہ:** میں سمجھتی ہوں کہ آپ کا رب آپ کی خواہش پوری کرنے میں جلدی کرتا ہے یہ صرف موقوف حدیث نہیں بلکہ مرفوع ہے کیونکہ مرفوع حدیث کی تین قسمیں ہیں قولی، فعلی اور تقریری۔

حضور پاک ﷺ کے سامنے جب یہ بات کی گئی تو آپ ﷺ نے انکار نہیں فرمایا تو حدیث تقریری ہوگئی تو ثابت ہوا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اپنے بارے یہی عقیدہ ہے کہ میری خواہش اللہ تعالیٰ پوری فرماتا ہے حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے۔

﴿لو شئت لسارت معی جبال الذهب﴾ اگر میں چاہتا تو میرے ساتھ سونے کے پہاڑ چلتے مشکوۃ شرح السنہ ابو یعلی تنقیح الرواۃ میں ہے کہ اس کی سند حسن ہے قرآن میں ہے۔﴿والذی جاء بالصدق و صدق به اولئک هم المتقون لهم مایشاؤن عند ربهم﴾ پارہ نمبر 24 سورۃ زمر **ترجمہ:** جو ہستی سچائی کو لے کر آئی اور جنہوں نے اس کی تصدیق کی وہی لوگ متقی ہیں ان کے لئے اپنے رب کے پاس ہے جو کچھ وہ چاہیں اگر نمازیں پچاس سے پانچ بنیں تو آپ کے چاہنے سے اگر قرآن مجید کی قرأتیں ایک سے سات بنیں تو آپ کے چاہنے سے اگر باب شفاعت کھلے گا تو آپ کے چاہنے سے جنت کا دروازہ کھلے گا تو آپ کے چاہنے سے اور انبیاء وامم اس میں داخل ہوں گے تو آپ کے چاہنے سے انبیاء اور خواص کو حق شفاعت ملے گا تو آپ کے چاہنے سے وغیرہ وغیرہ لہذا کوئی عقل کا اندھا ہی ایسے گندے اور غلیظ الفاظ کو استعمال کر سکتا ہے اور دین و دیانت اور ایمان امانت سے تہی دامن ہے یہ انداز بیان اختیار کر سکتا ہے حضرت سلیمان علیہ السلام نے عرض کیا۔﴿رب هب لی ملکا لا ینبغی لاحد من بعدی انک انت الوهاب﴾ **ترجمہ:** میرے خدا مجھے ایسا ملک عطا

کر جو میرے علاوہ کسی کو نہ ملے اللہ تعالیٰ نے ان کی عرض کو قبول کیا اور ارشاد فرمایا۔

**﴿فسخرنا له الريح تجری بامره رخاء حيث اصاب و الشياطين كل بناء وغواص و آخرين مقرنين فی الاصفاد هذا عطاؤ نافامنن او امسک بغير حساب﴾** **ترجمہ**: ہم نے ہوا ان کے تابع کردی تھی وہ ان کے حکم سے چلتی تھی جہاں وہ چاہتے تھے اور جنات کو بھی ان کے تابع کردیا یعنی عمارتیں بنانے والوں کو اور موتی وغیرہ کے لئے غوطہ خوروں کو بھی اور دوسرے جنات کو بھی جو زنجیروں میں جکڑے رہتے تھے سو خواہ دو یا نہ دو تم سے کچھ دارو گیر نہیں ہے ترجمہ تھانوی صاحب کا ہے۔ (تفسیر بیان القران)

اس آیت سے معلوم ہوا کہ ہوا سلیمان کی مشیت کے تابع تھی تو جب انکا یہ اختیار ہے تو ان کے آقا علیہ السلام کا کیا اختیار ہوگا۔ اس آیت سے قطعی طور پر ثابت ہو گیا کہ معجزہ نبی کے اختیار سے صادر ہوتا ہے کیونکہ مفسرین کی تصریح کے مطابق یہ سلیمان علیہ السلام کا معجزہ تھا جیسا کہ بیضاوی، تفسیر کبیر، تفسیر ابوسعود، تفسیر نیشاپوری، تفسیر کشاف اور روح المعانی وغیرہ میں اس کی تصریح موجود ہے۔

## سرفراز صاحب کے چیلنج کا جواب

اس آیت سے سرفراز صاحب کے اس چیلنج کا جواب بھی ہو جائے گا جو انہوں نے اپنی کتاب ''راہ ہدایت'' میں کیا ہے کہ ایک عالم کا حوالہ پیش کیا جائے کہ معجزہ مقدور نبی ہے جب اس کا ثبوت قرآن سے مل گیا تو اب کسی عالم کا قول پیش کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ کیونکہ سرفراز صاحب علماء مشائخ کی عبارات کے بارے میں فرماتے ہیں کہ یہ غیر معصوم لوگوں کے اقوال ہیں اگر سرفراز صاحب نے شرح عقائد پڑھی ہوتو انہیں یہ علم ہوگا کہ باب الکرامات میں معجزات کے بارے میں علامہ تفتازانی نے فرمایا۔

من قصده اظهار خوارق العادات۔ کہ معجزہ نبی کے ارادے سے صادر ہوتا ہے۔ ویسے تو حضرت فرماتے ہیں کہ میں مختلف علوم وفنون کی کتابیں پڑھا کر بوڑھا ہو گیا ہوں تو یہ عبارت آج تک نظر مبارک سے نہیں گزری۔ اسی مضمون کی عبارت شرح مواقف صفحہ نمبر 666 پر موجود ہے اس کا جواب دیتے ہوئے حضرت نے فرمایا کہ معجزہ کا مقدور نبی ہونا اور بات ہے اور مقدور نبی میں معجزہ کا تحقق اور چیز ہے پتہ نہیں ان دو چیزوں میں کیا فرق ہے ہم سرفراز صاحب سے کہتے ہیں کہ عبارت سے جو بھی چیز ثابت ہوتی ہے۔ اسے مان لیں معجزہ کا مقدور نبی ہونا یا مقدور نبی میں معجزہ کا متحقق ہونا جس چیز کو بھی آپ اختیار کریں ہمارا اس پر صاد ہے چشم ماروشن دل ماشاد معجزہ کے مقدور نبی کی عبارات احیاء العلوم جلد نمبر 4 صفحہ نمبر 190 "فتح الباری" جلد نمبر 12 زرقانی علی المواهب صفحہ نمبر 4 جلد اول فتاوی حدیثیه صفحه نمبر 255 وغیرہ پر موجود ہیں۔ جو حضرات تفصیل کے طلب گار ہوں وہ علامہ سعیدی صاحب کی کتاب ''مقام ولایت اور نبوت'' مطالعہ فرمائیں علامہ فیضی صاحب نے اس بارے میں ایک کتاب لکھی ہے ''نشان ہدایت'' اس میں اس کا وافر ثبوت ہے باذوق حضرات اس کا مطالعہ کریں چونکہ میرا موضوع نہیں اس لئے ضمناً عرض کر دیا گیا۔

عبدالماجد دریا آبادی اپنی کتاب ''حکیم الامت'' میں تھانوی صاحب کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اللہ نے وہی چاہا جو اس کے مقبول بندے نے چاہا یعنی تھانوی کے بارے میں اگر کہا جائے کہ ان کے چاہنے سے سب کچھ ہو جاتا ہے تو بجا ہے لیکن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں یہ عقیدہ رکھنا لازم ہو کہ ان کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ شرم تم کو مگر نہیں آتی

## اسماعیل دہلوی کی بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں ایک اور دریدہ دہنی

اسماعیل نے اسی کتاب کے صفحہ نمبر 17 پر کہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں

غیب جانتا تو برائی میں قدم کیوں رکھتا اب ظاہر بات ہے کہ اسماعیل اور اس کی پارٹی علم غیب ماننے کو شرک قرار دیتے ہیں تو پھر لازم آیا بقول اسماعیل کہ حضور نبی کریم ﷺ نے برائی میں قدم رکھا۔ **نعوذ باللہ من ذلک** حالانکہ سید عالم ﷺ اور جملہ انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں اور واجب الاتباع ﴿**قال اللہ تعالی وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللہ** ☆ **وقال اللہ تعالی لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنہ**﴾ حالانکہ برائیوں کے مرتکب کی اتباع واطاعت نہ لازم اور ضروری ہوسکتی ہے اور نہ بارگاہ الوہیت میں قبولیت اور محبوبیت کا سبب ہوسکتی ہے اور ملائکہ اور انبیاء ورسل کے معصوم ہونے پر اجماع ہے نیز بعطائے الٰہی آپ کو علم غیب کا ہونا نصوص کلام مجید اور ارشادات سید المرسلین سے واضح طور پر ثابت ہے اور کوئی مسلمان اس میں شک وشبہ کر ہی نہیں سکتا۔ یہ کتنی بڑی توہین ہے۔ اور کفر خالص ہے اللہ تعالیٰ ان ظالموں کے مکر سے ہر مسلمان کو محفوظ رکھے۔

## شاہ اسمعیل دہلوی کا انبیاء واولیاء کو ذرہ ناچیز سے کمتر قرار دینا

اسماعیل **تقویۃ الایمان** کے صفحہ نمبر **54** پر کہتا ہے کہ سب انبیاء اولیاء اس کے روبرو ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں اللہ کی بڑائی کا تو کوئی کلمہ گو منکر ہی نہیں لیکن اس کی بڑائی بیان کرتے ہوئے یہ انداز اختیار کرنا۔ کتنی خباثت اور بے ایمانی ہے جن ہستیوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿**اتخذ اللہ ابراھیم خلیلا**﴾ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم کو اپنا خلیل اور دوست بنایا اور فرمایا ﴿**کان عنداللہ وجیھا**﴾ موسیٰ علیہ السلام اللہ کے نزدیک عزت وآبرو والے تھے اور فرمایا ﴿**وجیھا فی الدنیا والاخرۃ**﴾ حضرت عیسیٰ دنیا وآخرت میں وجیہ ہیں پارہ نمبر **3** اللہ تعالیٰ جن کے غلاموں کو محبوبیت کا تاج پہنائے ﴿**کما قال فاتبعونی یحببکم اللہ**﴾ وہ کس قدر عظیم محبوب اور جلیل القدر اور ارفع واعلی وجاہت کے مالک ہوں گے اگر وہ ذرہ ناچیز سے کمتر

ہیں تو پھر بڑا خلیل اور محبوب اور مرتبہ تو ذرہ ناچیز ہونا چاہیئے تھا ان کمتر حضرات کو یہ اعزاز کیوں بخشے جن ہستیوں کے قدم لگنے سے پہاڑیاں اللہ کی نشانیاں بن جائیں ﴿ان الصفا والمروة من شعائر الله﴾ بیشک صفا اور مروۃ پہاڑی اللہ کی نشانیوں میں سے ہے۔ نیز ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿ومن یعظم شعائر الله فانها من تقوی القلوب﴾ اللہ کی نشانیوں کی تعظیم کرنا متقی ہونے کی دلیل ہے لہٰذا یہ عبارت بھی صریح گستاخی کے ضمن میں آتی ہے اس عبارت میں اسماعیل واضح طور پر کہہ رہا ہے کہ ذرہ ناچیز اتنا کمتر نہیں جتنے انبیاء اولیاء کمتر ہیں لیکن ان عبارات سے بجائے توبہ کرنے کے سرفراز صاحب اہل سنت کو خبیث کہتے ہیں کیونکہ وہ دوسرے لوگوں کو یہ باور کراتے ہیں۔ وہابی گستاخ ہیں یہ بھی خوب رہی کہ جنہوں نے گستاخیاں کی ہیں وہ خبیث نہ ہوں اور جو ان کی گستاخیوں سے لوگوں کو آگاہ کریں وہ خبیث ہو جائیں شرم کرو آخرت میں کیا جواب دو گے۔

## اسماعیل کا سرکار علیہ السلام کے اوصاف وکمالات بیان کرنے سے منع کرنا

اسماعیل **تقویۃ الایمان** صفحہ نمبر 49 میں کہتا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی تعریف عام بشر جیسی کرو سو اس میں بھی اختصار کرو غور کیجئے جس حبیب پاک کے بارے میں اللہ فرمائے۔ ﴿ورفعنا لک ذکرک﴾ ہم نے آپ کا ذکر بلند کر دیا۔ شفا شریف اور جلالین وغیرہ میں یہ حدیث قدسی موجود ہے۔ ﴿اذا ذکرت ذکرت معی﴾ جہاں میرا ذکر ہوگا ساتھ ہی تمہارا ذکر بھی ہوگا امام رازی اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں اے محبوب ہم نے آپ کو بلندی ذکر عطا کی اور آپ کے ذکر کو عام کیا۔ دنیا و آخرت میں زمین و آسمان میں عالم علوی و سفلی میں تمام انبیاء و رسل کی زبانوں پر تمام امتوں اور آسمانی کتابوں میں تمہارے ذکر کو عام کیا فرشتے تمہاری یاد میں مصروف انسان و جن تمہارے لئے دعا گو شجر و حجر، بحر و بر تمہاری مدح و ثناء میں مشغول تمام جاندار و

حیوانات بہائم تمہارے ذکر میں رطب اللسان تمام عالم میں کوئی ایسا مقام نہیں جہاں آپ کی یاد نہ ہو بلکہ لامکان میں بھی آپ ہی کے تذکرے ہیں امام اہلسنت فرماتے ہیں۔

ورفعنا لک ذکرک کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے تیرا ذکر ہے اونچا تیرا

قرآن مجید میں ارشاد ہے۔﴿ان اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھالذین امنو اصلوا علیہ وسلمو اتسلیما﴾ امام بخاری نے صحیح میں ابوالعالیہ سے نقل کیا ہے کہ اللہ کی صلواۃ یہ ہے کہ وہ فرشتوں کے سامنے اپنے نبی کی تعریف کرتا ہے اب اس آیت کا معنی یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کی ہمیشہ تعریف کرتا ہے اللہ نے یصلون کا لفظ ذکر فرمایا ہے اور مضارع دوام وتجدد کے لئے آتا ہے تو اللہ تو ہر وقت تعریف کرے اور اس کے تمام فرشتے بھی ہر وقت آپ کی تعریف وتوصیف کریں اور یہ حوالہ دیکر اللہ تعالیٰ ایمان والوں کو﴿صلوا علیہ وسلمو اتسلیما﴾ کا حکم دے تو اس کا واضح مطلب یہی ہوا کہ تم بھی میری سنت اور ملائکہ کی سنت پر عمل کرنے کی سعی مشکور کرو اور ہر وقت ان کی تعریف وتوصیف کرو لیکن اسماعیل کہے کہ بشر جیسی تعریف کرو بلکہ اس میں بھی اختصار کرو۔ کوئی ٹھکانہ ہے اس بے ایمانی کا۔ اللہ نے اپنے حبیب کا نام ہی محمد رکھا ہے۔ جس کا معنی ہے کہ وہ ہستی جس کی ہر زمانے میں تعریف کیجاتی ہو اور ہر وصف کمال کے ساتھ اور ہر ایک کی زبان پر کیوں کہ یہاں محمود اوصاف کا بھی اور حامدین کا بھی ذکر نہیں ہے اور حذف دلیل عموم ہوتا ہے لہذا یہاں زمان ومکان کے لحاظ سے بھی تعمیم مقصود ہے اور حامدین اور اوراوصاف حمد کے لحاظ سے بھی تعمیم مقصود ہے اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے﴿اما بنعمت ربک فحدث﴾ اپنے رب تعالیٰ کی نعمتوں کو بیان کرو کیونکہ جب تک آپ اپنے امتیازات اور اختصاصات بیان نہیں کریں گے تو لوگوں کو نہ آپ کے مرتبہ ومقام کا صحیح اندازہ ہو سکے گا اور نہ ہی آپ کے شایان شان محبت اور عقیدت پیدا ہو سکے گی اس لئے آپ کو یہ حکم دیا اور آپ نے اس کی تعمیل میں اپنا اولین

شافع اور مشفع صاحب مقام محمود ہونا اور مالک لواالحمد ہونا جس کے نیچے سب انبیاء علیہم السلام کھڑے ہوکر آپ کے نائب اور لشکری ہونے کا عملی اظہار کریں گے۔

وغیر ذالک من الکمالات بیان فرمائے تو کیا آپ کی یہی تعریف کرنا جائز ہے یا ناجائز ہے؟ بصور ادنی وہ عام بشر کی سی کیسے ہوئی وہ تو عام نبی کے بھی شایاں نہیں اور بصورت سابقہ لازم آئے گا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ناجائز کام کا حکم دیا۔العیاذ باللہ۔اور آپ نے اس پر عمل کر کے اور خدا کی انفرادی اور امتیازی شانیں بیان کر کے گناہ کیا اور امت کو غلط راہ پر ڈال دیا ۔نعوذ باللہ

قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے۔﴿وتعزروہ وتوقروہ وتسجوہ بکرۃ واصیلا﴾ ابن تیمیہ کہتا ہے کہ یہ تمام ضمیریں حضور علیہ السلام کی طرف لوٹتی ہیں اب مطلب آیت کا یہ ہوا کہ تم میرے نبی کی تعظیم کرو اور توقیر کرو اور صبح شام ان کی تعریف کرو اور ان کی حمد و ثناء کرو۔ابن تیمیہ نے یہ بات ''الصارم المسلول علی شاتم الرسول'' میں بیان کی ہے۔تو خلاصہ یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ تو فرمائے تم صبح شام میرے حبیب کی تعریف کرو اور اسماعیل کہے۔عام انسان سے بھی کم کرو حضور علیہ السلام کے بارے میں ان کے اسی نظریہ کیوجہ سے امام اہلسنت نے فرمایا:

ذکر روکے فضل کاٹے نقص کا جویاں رہے
پھر بھی کہے مردک کہ ہوں امت رسول اللہ ﷺ کی

ادھر تو دیوبندی کہتے ہیں کہ سید الانبیاء ﷺ کی عام بشر سے بھی کم تعریف کرو ادھر اپنے مولویوں کے بارے میں یوں رطب اللسان ہیں اسی سلسلہ میں محمود الحسن کے مرثیہ گنگوہی کے چند اشعار ہم قارئین کی عدالت میں پیش کرتے ہیں تاکہ قارئین کو پتہ چلے کہ دیوبندیوں کے دلوں میں جتنی عزت اپنے اکابر کی ہے اتنی حضور علیہ السلام کی نہیں اسی وجہ سے مسلمان دیوبندیوں کے مخالف ہیں

# دیوبندی اپنے اکابر کی تعریف انبیاء سے کرتے ہیں

## شیخ الہند کا اپنے پیر کی شان میں مبالغہ

محمود الحسن کے عقیدت کے پھول جو اس نے گنگوہی پر نچھاور کیے ملاحظہ ہوں۔

خدا ان کا مربی تھا وہ مربی تھے خلائق کے
میرے مولا میرے ہادی تھے بیشک شیخ ربانی (صفحہ نمبر 12)

مردوں کو زندہ کیا زندوں کو مرنے نہ دیا
اس مسیحائی کو دیکھیں ذرا ابن مریم (صفحہ نمبر 33)

قبولیت اسے کہتے ہیں مقبول ایسے ہوتے ہیں
کہ عبید سود کا ان کے لقب ہے یوسف ثانی (صفحہ نمبر 11)

زبان پر اہل ہوا کی ہے کیوں اعل ھبل شاید
اٹھا عالم سے کوئی بانی اسلام کا ثانی (صفحہ نمبر 9)

پھرتے تھے کعبہ میں بھی پوچھتے گنگوہ کا رستہ
جو رکھتے تھے اپنے سینوں میں ذوق وشوق عرفانی (صفحہ نمبر 13)

حوائج دین ودنیا کے کہاں لے جائیں ہم یارب
گیا وہ قبلہ حاجات روحانی وجسمانی (صفحہ نمبر 10)

تمہاری تربت انور کو دے کے طور سے تشبیہ
کہوں ہوں بار ارنی میری بھی دیکھی نادانی (صفحہ نمبر 17)

نہ رکا پر نہ رکا پر نہ رکا پر نہ رکا
اس کا جو حکم تھا سیف قضائے مبرم (صفحہ نمبر 31)

زمانے نے دیا اسلام کو داغ اس کی فرقت کا

کہ تھا داغ غلامی جس کا تمغائے مسلمانی (صفحہ نمبر 6)

مسیحائے زماں پہنچا فلک پر چھوڑ کر سب کو

چھپا چاہ لحد میں وائے قسمت ماہ کنعانی (صفحہ نمبر 8)

وفات سرور عالم کا نقشہ آپ کی رحلت

تھی ہستی گر نظیر ہستی محبوب سبحانی (صفحہ نمبر 16)

چھپائے جامہ فانوس کیوں کر شمع روشن کو

تھی اس نور مجسم کے کفن میں بھی وہ عریانی (صفحہ نمبر 16)

ضرورت قابلیت کی تو ہے ہر حالت میں لیکن

قریب وبعید یکساں مہر کی ہے نور افشانی (صفحہ نمبر 16)

وہ تھے صدیق وفاروق پھر کہیے عجب کیا ہے

شہادت نے تہجد میں قدم بوسی کی اگر ٹھانی (صفحہ نمبر 16)

وہ سینہ جس کا مصباح نبوت کے لئے مشکوۃ

بجز مہدی نیابی ایں چنیں ہادی حقانی (صفحہ نمبر 13)

شہید وصالح وصدیق ہیں حضرت باذن اللہ

حیات شیخ کا منکر ہے جو ہے اس کی نادانی (صفحہ نمبر 15)

جنید وشبلی ثانی ابومسعود انصاری

رشید ملت ودیں غوث اعظم قطب ربانی (صفحہ نمبر 5)

رقاب اولیا کیوں خم نہ ہوتیں آپ کے آگے

وہ شہاب طریقت تھے محی الدین جیلانی (صفحہ نمبر 11)

ہدایت جس نے ڈھونڈی دوسری جا ہوا گمراہ

وہ میزاب ہدایت تھے کہیں کیا نص قرآنی (صفحہ نمبر 12)

فقط ایک آپ کے دم سے نظر آتے تھے سب زندہ

بخاری' غزالی' بصری' شبلی وشیبانی (صفحہ نمبر 17)

نہ آئے مہدی موعود تم بھی چلے جہان سے

کرے گا گلشن اسلام کی کون اب نگہبانی (مرثیہ گنگوھی صفحہ نمبر 17)

اب ناظرین کرام دیکھیں کہ کونسا منصب ہے جس پر گنگوہی صاحب کو فائز نہیں کیا گیا حتیٰ کہ ان کو خدا بھی کہہ دیا گیا اور اپنے آپ کو کلیم کہا گیا۔ اسماعیل نے حدیث نقل کی ہے کہ سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ میری شان میں ایسا مبالغہ نہ کرو جیسے عیسائیوں نے کیا میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔ سرکار علیہ السلام کا مقصد تو یہ ہے کہ مجھے خدا اور اس کا بیٹا نہ کہا جائے یہ نہیں ذرہ ناچیز سے کمتر' چمار سے ذلیل' چوڑھا چمار اور برائی میں قدم رکھنے والا تسلیم کیا جائے۔ معاذ اللہ

سرفراز صاحب بتلائیں کہ جب سرکار علیہ السلام کی شان اور تعریف میں مبالغہ کرنا حرام ہے تو گنگوہی کے بارے میں کیسے یہ مبالغہ جات درست ہو گئے۔ ﴿مالکم لاتنطقون﴾

# کیا آپ کو رسول کہہ دینے سے سب خصائص و فضائل کا اعتراف ہو جاتا ہے؟

اسماعیل دہلوی اسی کتاب کے صفحہ نمبر 43 پر ایک حدیث نقل کرتا ہے جس میں حضور علیہ السلام نے تواضعاً چند کلمات ارشاد فرمائے اسماعیل اس حدیث کی تشریح کرتے ہوئے کہتا ہے یعنی جو خوبیاں اور کمالات اللہ نے مجھ کو دیے ہیں وہی بیان کرو۔ اور وہ سب رسول کہہ دینے

میں آ جاتے ہیں کیونکہ بشر کے حق میں رسالت سے بڑا کوئی مرتبہ نہیں۔ سرفراز صاحب اور اس کے نادان اکابر کو آج تک یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ جو کلمات کوئی ہستی بطور تواضع استعمال کرتی ہے اس سے اگر دوسرا استدلال کر کے کہے کہ بس اب میرے لئے بھی اجازت ہوگئی تو یہ اس مستدل کی نادانی کی دلیل ہے اپنے اکابر کی شان سنیں۔ مثلاً تھانوی صاحب نے کہا کہ میں بیوقوف ہوں مثل ہد ہد کے۔ تو کیا تھانوی صاحب آپ کے نزدیک بیوقوف ہیں دوسری بات یہ کہ صرف رسول کہہ دینے میں آپ کے سارے کمالات کیسے آ جاتے ہیں رسول تو تین سو تیرہ ہیں۔ نفس رسالت ہی تو سرور دو عالم ﷺ کے لئے وجہ امتیاز نہیں۔ حضور ﷺ حضرت حسان بن ثابت کو منبر پر کھڑا کر کے حکم دیتے کہ میری طرف سے دفاع کرو جب تک تم میری طرف سے دفاع کرتے رہو گے اللہ تعالیٰ تمہاری مدد کرتا رہے گا۔ یہ حدیث پاک بخاری شریف میں ہے کیا حضرت حسان بن ثابت منبر پر کھڑے ہو کر صرف رسول ﷺ رسول ﷺ کہتے رہتے تھے۔ حضرت عباس نے حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں قصیدہ عرض کیا اور آپ ﷺ نے فرمایا اللہ تیرے منہ کو سلامت رکھے۔ اور وہ قصیدہ اشرف علی تھانوی نے نشر الطیب میں ذکر کیا ہے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی آپ ﷺ کی شان میں نعتیں پڑھتے آپ کے فضائل بیان کرتے کیا وہ سارے حضرات صرف رسول ﷺ کہنے پر اکتفا کیا کرتے تھے؟ ترمذی شریف میں حدیث ہے کہ ایک بار صحابہ کرام اور انبیاء علیہم السلام کے خداداد مناصب کو بیان کر رہے تھے حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے تمہارے کلاموں کو سنا تم نے جو انبیاء کرام علیہم السلام کے مراتب بیان کیے وہ سارے ٹھیک ہیں لیکن میرا مقام یہ ہے کہ میں اللہ کا حبیب ہوں۔

ترمذی شریف میں ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا ﴿**لواء الحمد یوم القیامة بیدی آدم ومن دونه تحت لوائی یوم القیامة**﴾ حمد کا جھنڈا میرے ہاتھ میں ہوگا آدم علیہ السلام اور دوسرے انبیا علیہم السلام میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے۔

ترمذی شریف میں ہی حدیث ہے کہ سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جب لوگ قبروں سے باہر آئیں گے تو سب سے پہلے باہر آنے والا میں ہوں گا جب سب لوگ اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہوں گے ان کے لئے شفاعت کا دروازہ کھلوانے والا میں ہوں گا جب وہ لوگ مایوس ہو جائیں گے ان کو خوشخبری دینے والا میں ہوں گا جب سب لوگ چپ ہو جائیں گے ان کی طرف سے بولنے والا میں ہوں گا عزتیں ساری اور چابیاں سب خزانوں کی اس دن میرے ہاتھ میں ہونگی۔

مسلم شریف میں حدیث ہے ﴿انا سید ولد آدم یوم القیامة﴾ قیامت کے دن میں تمام اولاد آدم کا سردار ہوں گا اور فرمایا کہ قیامت کے دن تمام مخلوق حتیٰ کے ابراھیم علیہ السلام بھی میری پناہ ڈھونڈیں گے۔

دارمی میں حدیث ہے۔﴿اقوم عن یمین العرش مقاماً یغبطنی فیه الاولون والاخرون﴾ میں عرش کے دائیں جانب کھڑا ہوں گا جہاں سب اگلے پچھلے مجھے نگاہ رشک سے دیکھیں گے الغرض دیدہ بینا کے لئے اس مضمون کی ہزاروں احادیث ہیں یہ بطور مشت نمونہ از خروارے چند ایک لکھیں ہیں۔

سنی لوگوں کو تو ان احادیث کا علم ہے لیکن جن کی آنکھوں پر ابلیس نے بغض رسالت ﷺ کی پٹی باندھ دی ہے ان کو یہ روایات نظر نہیں آتیں ان کو پورے ذخیرہ احادیث میں یہی روایت ملی ہے۔ کہ حضور علیہ السلام کو کوئی پتہ نہیں کہ ان کیساتھ کیا معاملہ ہوگا یعنی نہ حضور ﷺ کو اپنی نجات کا علم ہے اور نہ ہی اپنی امت کی نجات کا علم ہے نعوذ باللہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک کے بارے میں فرمایا۔﴿ورفع بعضهم درجات وماارسلنک الا رحمة للعالمین. عسیٰ ان یبعثک ربک مقاماً محموداً ولکن رسول الله وخاتم النبین" نیز فرمایا۔ " فاوحیٰ الی عبده ماا وحی والضحی

والیل اذا سجی. وللا خرۃ خیر لک من الاولی ولسوف یعطیک ربک فترضی. الم نشرح لک صدرک . لعمرک انھم لفی سکرتھم یعمھون. وقیلہ یاربّ ان الذین یبایعونک انمایبا یعون اللہ. وما رمیت اذرمیت ولکن اللہ رمی من یطع الرسول فقد اطاع اللہ﴾ الغرض پورا قرآن حضور علیہ السلام کے خصوصی فضائل سے بھرا ہوا ہے باقی سب رسل تو آپ کے وسیلہ سے ہیں جیسا کہ آیت میثاق سے ظاہر ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء کرام سے عہد لیا کہ جب میں تمہیں کتاب وحکمت عطا کروں پھر تمہارے پاس وہ رسول گرامی آئیں جو تمہاری تصدیق کرنے والے ہیں تو تمہیں ان پر ایمان بھی لانا ہوگا اور ان کی مدد بھی کرنی ہوگی۔ لیکن ان آیات واحادیث کی صراحت کے باوجود وہابیوں کا یہی عقیدہ ہے کہ بس صرف رسول کہہ دیا کرو اور تعریف عام بشر سے کم کیا کرو وہابیہ کا یہ عقیدہ صرف سید الانبیا ﷺ کے حق میں ہے۔ اپنے مولویوں کے بارے میں وہ خدائی منصب سے کم پر قناعت نہیں کرتے۔

## حسین احمد کے لئے خدائی منصب

چنانچہ ملاحظہ ہو ''**شیخ الاسلام**'' صفحہ نمبر 59 حسین احمد مدنی کے بارے میں اس کا ایک معتقد لکھتا ہے تم نے کبھی خدا کو اپنی گلی کوچوں میں چلتے پھرتے دیکھا کبھی خدا کو بھی اس کے عرش عظمت وجلال سے نیچے فانی انسانوں سے فروتنی کرتے دیکھا تم کبھی تصور بھی کر سکے کہ رب العالمین اپنی کبریائیوں پر پردہ ڈال کر تمہارے گھروں میں بھی آ کر رہے گا۔ اب حضرت شیخ الحدیث اور مختلف علوم وفنون پڑھا کر بوڑھے ہو جانے والے مولوی سرفراز خانصاحب ہی ارشاد فرمائیں کہ حضور علیہ السلام کے بارے میں تو آپ کہتے ہیں کہ بس ان کو صرف رسول کہو کیونکہ بشر کے حق میں رسالت سے بڑا کوئی مرتبہ نہیں لیکن اپنے مولوی کے لئے الوہیت سے کم

مرتبہ نہیں ظالمو کیوں تمہاری مت ماری گئی ہے جلدی توبہ کرو اور اللہ کے عذاب سے اپنی ہڈیوں اور بوٹیوں کو بچاؤ اور بارگاہ رسالت مآب ﷺ میں توہین کرنے سے باز آؤ۔

## اسماعیل کا حضور علیہ السلام کے برابر کروڑوں آسکنے کا دعویٰ کرنا

اسماعیل اسی کتاب میں کہتا ہے کہ شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی اور جن اور فرشتہ جبرائیل اور محمد ﷺ کے برابر پیدا کر ڈالے۔ حالانکہ دوسرے ﴿رحمة للعالمین ☆ للعالمین نذیرا ☆ کآئفة للناس بشیرا ونذیرا اور خاتم النبیین﴾ نہ ہوں تو آپ جیسے نہ ہوئے اور اور اگر اس قسم کے کمالات سے متصف ہوں تو اجتماع نقائض لازم آئے گا جبکہ اجتماع نقیضین محل قدرت نہیں اور نہ محال متعلق قدرت باری تعالیٰ کے ہے۔ لہذا کروڑوں تو کجا ایک شخص بھی نبی مکرم ﷺ جیسا پیدا ہونا محال ہے کیونکہ آپ سب انبیاء کے خاتم ہیں تو دوسرا سب کا خاتم نہیں ہوسکتا اور وہ خاتم ہو تو آپ سب کے خاتم نہ ہوئے وہ سب جہانوں کے لئے رحمت ہو تو آپ بھی اس کے احاطہ رحمت میں ہوں گے پھر آپ رحمۃ للعالمین نہیں ہوسکتے اور اگر آپ سب جہانوں کے لئے رحمت ہیں تو دوسرا رحمۃ اللعالمین نہیں ہوسکتا ورنہ اجتماع نقیضین لازم۔

**(نوٹ)** پوری تفصیل معلوم کرنے کے لئے حضرت علامہ فضل حق خیرابادی کی تالیف منیف **''امتناع النظیر''** کا مطالعہ کریں

دیوبندی اس کا جواب یہ دیتے ہیں کہ یہ اللہ کی قدرت کا بیان ہے اس میں کیا توہین ہے جواباً عرض ہے کہ اگر کوئی کہے کہ اللہ تعالیٰ چاہے تو گستاخ نبی کو خنزیر بنا دے یا فلاں وہابی مولوی کو کتا بنا دے۔ اگر وہابی چین بجبیں ہو تو کہہ دے کہ میں نے قدرت کا بیان کیا ہے۔ تو کیا اس کا یہ عذر سنا جائے گا بے شرمو کیا اللہ تعالیٰ کی شان بیان کرنے کا یہی طریقہ ہے کہ اس کے

پیاروں کی شان میں ہرزہ سرائی کی جائے قلندر لاہوری نے فرمایا۔

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دین ہمہ اوست
اگر باو نہ رسیدی تمام بولہبی ست

## اسماعیل کا انبیاء واولیاء کو نا کارہ کہنا

اسماعیل نے دعویٰ کیا کہ انبیاء اولیاء کو پکارنا شرک ہے آگے فصلیں قائم کر کے اس کا ثبوت دیتا ہے۔ اسی کتاب کے صفحہ نمبر 26 پر کہتا ہے اللہ جیسے زبردست کے ہوتے ہوئے ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا جو کچھ فائدہ اور نقصان نہیں پہنچا سکتے محض ناانصافی ہے کہ ایسے بڑے شخص کا مرتبہ ایسے نا کارہ لوگوں کو ثابت کیا جائے۔ یہاں اسماعیل نے انبیاء اولیاء کو نا کارہ قرار دیا ہے۔ کیا یہ شان رسالت اور شان ولایت میں کھلی توہین نہیں ہے۔ کیا سرفراز صاحب کو نا کارہ کہہ لیا جائے تو وہ برداشت کر لے گا اگر تم اپنے لئے ایسے الفاظ برداشت نہیں کر سکتے تو پھر ایسے الفاظ اللہ تعالیٰ کے پیاروں اور برگزیدہ ہستیوں کے لئے استعمال کیوں کرتے ہو اور توجہ دلانے پر اہلسنت کو گالیاں کیوں دیتے ہو؟ یہاں کوئی وہابی یہ تاویل نہیں کر سکتا کہ مولوی اسماعیل نے تو بھوت پری وغیرہ کو نا کارہ کہا ہے کیونکہ اسماعیل نے دعویٰ یہ کیا ہے کہ انبیاء اولیاء کو پکارنا شرک ہے تو پھر نا کارہ بھی انہیں کو کہا اسماعیل نے ایک آیت درج کی ہے کہ کئی لوگ باوجود اللہ پر ایمان رکھنے کے شرک میں مبتلا ہوتے ہیں تو بقول اس کے جو لوگ ایمان کے دعویدار ہیں اور شرک میں بھی مبتلا ہیں وہی لوگ ہوں گے جو نبیوں ولیوں کو پکارتے ہیں۔ کیونکہ ایمان کے دعویدار بھوت پری کو تو نہیں پکارتے اور اسماعیل کی ساری کدوکاوش بھی ان لوگوں کی تردید کے لئے ہے۔ جو مشکل کے وقت نبیوں ولیوں کو پکارتے ہیں جیسا کہ ''**تذکیر الاخوان**'' میں اس کا ملخط ذکر کیا گیا ہے۔ اور پہلے وہ صراحت کے ساتھ کہہ چکا ہے کہ انبیاء اولیاء شہید پیرزادے امام

زادے جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ انسان ہی ہیں اور بندے عاجز۔

خدا نے ان کو بڑائی دی وہ بڑے بھائی ہوئے اور ہم ان کے چھوٹے بھائی ہوئے اور اس کے متصلاً کہا کہ چونکہ سب انسان آپس میں بھائی بھائی ہیں جو بڑا بزرگ ہو وہ بڑا بھائی سو اس کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے۔ اس عبارت پر پہلے مفصل بحث گزر چکی ہے۔ یہاں ضمناً عرض کیا گیا ہے مقصد یہ ہے کہ اس عبارت میں اسماعیل نے انبیاء اولیاء کو عاجز کہا اور دوسری جگہ ساتھ ناکارہ بھی کہا۔ نیز اس کی یہ عبارت بھی واضح کر رہی ہے کہ اس سے مراد انبیاء اولیاء ہیں وہ کہتا ہے سب انبیاء اولیاء اس کے روبرو ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں تو جو بندہ ان ہستیوں کو ذرہ ناچیز سے کمتر کہہ سکتا ہے وہ ناکارہ بھی کہہ سکتا ہے کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ جو مقدس ہستیاں کارکنان قضاء قدر سے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے خلفاء ونائبین ہیں اور اللہ تعالیٰ کے احکام کو بندوں تک پہنچانے والے اور ان میں احکام الہیہ کو نافذ کر کے ان کے نفوس کی تطہیر کرنے والے ہیں اور ان کو مقام ولایت ومحبوبیت تک واصل کرنے والے ہیں ان کو بالعموم اور ان کے مقتداء و سردار کو بالخصوص ناکارہ قرار دیا جائے جن کی ذات پاک کائنات کے لئے سبب ایجاد اور باعث بقا ہے تاج لولاک اللہ تعالیٰ نے ان کے سر سجایا ہے اور انبیاء کے لئے سرچشمہ فیوض وبرکات اور مبداء ومعجزات وکمالات بنایا اور ان کو رحمۃ اللعالمین بنا کر مبعوث فرمایا ﴿کما قال وما ارسلنک الا رحمة للعالمین﴾ اور کائنات کا ہر فرد ان کی رحمت سے مستفید ومستفیض ہو رہا ہے اور ہوتا رہے گا حتی کہ کافروں کو بھی ان کے طفیل عذاب استیصال اور ہلاکت عامہ سے محفوظ رکھا اور قیامت تک محفوظ رکھے گا کما قال اللہ تعالیٰ ﴿ ما کان اللہ لیعذبھم وانت فیھم ﴾ اللہ تعالیٰ کو یہ زیب نہیں دیتا کہ ان کو عذاب دے جبکہ تم ان کے درمیان موجود رہو اور آپ قیامت تک یہیں موجود رہیں گے لہذا کفار بھی آپ کے طفیل ہلاکت عامہ سے محفوظ ومامون رہیں گے اور قیامت کے دن اولین وآخرین انبیاء ومرسلین اور ان کے متبعین سب آپ کی رحمت

سے فائز ہوں گے

اسی طرح آپ نے امت کو قرآن بخشا ان کا تزکیہ فرمایا اور ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دی اور اس نسبت سے اللہ تعالی نے آپ کو اپنی عظیم نعمت قرار دیا اور آپ کی بعثت کو احسان عظیم قرار دیا **کما قال الله تعالى ﴿لقد من الله على المومنين اذبعث فيهم رسولا من انفسهم يتلو عليهم آياته ويزكيهم ويعلمهم الكتاب ولحكمة وان كانو من قبل لفي ضلال مبين﴾**

**ترجمہ:** البتہ تحقیق اللہ تعالی مومنین پر احسان فرمایا جبکہ ان میں انہیں میں سے ایک عظیم رسول مبعوث فرمایا جو ان پر آیات الہیہ کی تلاوت کرتے ہیں ان کو پاک فرماتے ہیں اور ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دیتے ہیں اگر چہ وہ ان کی بعثت سے قبل کھلی گمراہی میں تھے

اب تک جس کو جو ملا ہے اور قیامت تک ملے گا بلکہ اس کے بعد بھی جو ملے گا وہ آپ کے توسط وتوسل سے ملیگا اور آپ کے ہی دست جود ونوال سے **كما قال عليه السلام﴿ انما انا قاسم والله يعطى﴾** اور دونوں جگہ مفعول یعنی مقسوم اور معطی کو حذف کر کے عموم پر تنبیہ کر دی گئی ہے اور ہر ارضی وفلکی اور خاکی وبادی کو اور ہر نوری وناری کو ان کے جود ونوال والے وسیع وعریض دستر خوان کا ریزہ خوار بنا دیا گیا ہے

؎ آسمان خواں زمین خوان زمانہ مہمان صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا

اس عبارت میں حضور علیہ السلام کی توہین کے ساتھ ساتھ خدا کی بھی توہین ہے کیونکہ اللہ کو شخص کہنا بدتمیزی ہے شخص انسانوں کو کہا جاتا ہے۔ نہ کہ باری تعالی کو اور یہ امر واقعہ ہے کہ جو لوگ اللہ کے حبیب کی تعظیم وتوقیر نہیں کرتے وہ اللہ کی تعظیم بھی نہیں کر سکتے۔

## شاہ اسماعیل کا علم باری تعالیٰ کے قدیم اور دائم ہونے کا انکار

اسی **تقویۃ الایمان** ہی میں کہا گیا ہے کہ اللہ صاحب ہی کی شان ہے کہ درخت کے پتے گن دے اور کہتا ہے غیب کا دریافت کر لینا اپنے اختیار میں ہو جب چاہے دریافت کر لے یہ اللہ صاحب کی شان ہے حالانکہ سرفراز ماہر مدرس ہونے کا مدعی ہے اور اس نے ساٹھ سال تک مختلف فنون کی کتابیں پڑھائیں اسے علم ہوگا کہ شرح عقائد میں لکھا ہوا ہے۔

**﴿ان الصادر عن الشیء بالقصد والاختیار یکون حادثاً بالضرورۃ﴾**

**ترجمہ:** جو چیز قصد اور اختیار سے صادر ہو وہ بالبداہت حادث ہوتی ہے تو اسماعیل نے اللہ کے علم کو حادث کہا حالانکہ اللہ تعالیٰ کی صفات قدیم ہیں۔ سرفراز صاحب یہی تمہاری توحید ہے جس کی آڑ میں انبیاء اولیاء کرام کی شان میں گستاخیاں کرتے ہو یہی تمہارے نزدیک اللہ کی قدر ہے کہ اگر کوئی درخت کے پتے گن لے تو وہ اللہ کا شریک بن جائے گا حالانکہ **صراط مستقیم** میں خود کہتا ہے کہ اگر کوئی آدمی یا حی یا قیوم کا وظیفہ کرے گا تو اسے لوح محفوظ زمین و آسمان جنت و دوزخ اور ارواح کا کشف ہو جائے گا اور اس کتاب میں کہتا ہے کہ درخت کے پتے جان لینا یہ اللہ تعالیٰ کا خاصہ ہے اور اللہ کے علم کو اس کی مشیت کے ساتھ معلق کر کے اس کے دوام کا بھی انکار کر دیا اور گویا کہہ دیا کہ اسے ہر وقت تو معلوم نہیں ہاں جب چاہے دریافت کر لے۔

## گنگوہی صاحب کے نزدیک وحدۃ الوجود کا مفہوم و مطلب

اب ہم قارئین کی ضیافت طبع کے لیے انکا عقیدہ وحدۃ الوجود بیان کرتے ہیں **تذکرۃ الرشید** جلد **2** صفحہ نمبر **242** پر عاشق الٰہی میرٹھی لکھتے ہیں گنگوہی صاحب نے مسکراتے ہوئے فرمایا کہ ضامن علی جلال آبادی تو توحید میں مستغرق تھے۔ ان کی سہارنپور میں بہت سی رنڈیاں مرید تھیں ایک بار سہارنپور میں کسی رنڈی کے مکان پر ٹھہرے ہوئے تھے سب مریدنیاں

اپنے پیر صاحب کی زیارت کے لئے آئیں مگر ایک رنڈی حاضر نہ ہوئی میاں صاحب بولے کہ فلانی کیوں نہیں آئی رنڈیوں نے جواب دیا میاں صاحب ہم نے بہتیرا کہا کہ چل میاں صاحب کی زیارت کو اس نے کہا کہ میں میاں صاحب کو کیا منہ دکھاؤں گی۔ میں زیارت کے قابل نہیں میاں صاحب نے کہا نہیں جی تم اس کو میرے پاس ضرور لانا چنانچہ رنڈیاں اسے لیکر آئیں جب وہ سامنے آئی تو میاں صاحب نے پوچھا بی تم کیوں نہیں آئی تھیں اس نے کہا حضرت روسیاہی کی وجہ سے زیارت کو آتے ہوئے شرماتی ہوں میاں صاحب بولے بی تم شرماتی کیوں ہو کرنے والا کون کرانے والا کون وہی تو ہے۔ رنڈی یہ سن کر آگ بگولا ہوگئی اور خفا ہو کر کہا ﴿**لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم**﴾ اگرچہ میں روسیاہ ہوں اور گناہ گار ہوں مگر ایسے پیر کے منہ پر پیشاب بھی نہیں کرتی میاں صاحب تو شرمندہ ہو کر سرنگوں ہوگئے اور وہ اٹھ کر چل دی۔

سرفراز صاحب اور اس کے چیلے چانٹے بتائیں کہ اس سے بڑھ کر بھی کوئی باری تعالیٰ کی توہین ہوسکتی ہے کہ کنجری کے قبیح فعل اور کنجروں کے قبیح افعال کو اللہ کی طرف بطور کسب منسوب کر دیا جائے۔ حالانکہ فقہاء کرام اور متکلمین نے لکھا ہے اور سرفراز نے اسی کتاب میں اس کو نقل کیا ہے کہ اللہ کو ﴿**خالق کل شیء**..... کہنا جائز ہے لیکن خالق الخنازیر کہنا کفر بنتا ہے لیکن ضامن علی جلال آبادی دیوبندی وہابی پیر نے زنا جیسے قبیح فعل کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کر دیا اس سے تو وہ کنجری ہزاروں درجے بہتر ثابت ہوئی جس نے کہا کہ میں ایسے پیر کے منہ پر پیشاب بھی نہیں کرتی اور گنگوہی نے اس پیر کے کفریہ قول بدتر از بول کو مسکرا کر بیان کیا اور ایسے کفریہ کلمات کو استغراق فی التوحید کی دلیل بنایا حضرت علامہ ابن حجر مکی اپنی کتاب ''اعلام بقواطع الاسلام'' صفحہ نمبر **30** پر متفق علیہ کفر کا بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

﴿**من تلفظ بلفظ الكفر يكفر و كذا من ضحك عليه او استحسنه او رضى يكفر**﴾

**ترجمہ** : جو کلمہ کفر بولے وہ کافر ہے اس طرح جو اس پر ہنسے یا اس کو اچھا جانے یا اس پر راضی ہو وہ کفر کا مرتکب ہے سرفراز صاحب ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کر چکے ہیں انہیں معلوم ہوگا کہ رضا بالکفر بھی کفر ہے اس عبارت کے سامنے آنے کے بعد قارئین کرام کو اندازہ ہو جائیگا کہ اس فرقہ میں کتنی بے باکی پائی جاتی ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے بارے میں اس کا کتنا گندہ نظریہ ہے کہ زنا جیسے برے فعل کا اللہ تعالیٰ کو کاسب بناڈالا (بحر الرائق جلد نمبر **5** صفحہ نمبر **134** علامہ ابن نجیم مصری فرماتے ہیں عربی عبارت کا ترجمہ پیش خدمت ہے جو بدمذہبوں کے کلام کو اچھا جانے یا کہے کہ بامعنی ہے اگر وہ کلمہ کفر ہوگا تحسین کرنیوالا بھی کافر ہو جائے گا اس سے پتہ چل گیا کہ جو حکم ضامن علی جلال آبادی کا ہوگا وہی حکم گنگوہی صاحب کا ہوگا۔

## تقویۃ الایمان کے متعلق اعلیٰ حضرت گولڑوی کا نظریہ

**تقوية الايمان** کی کفریہ عبارت کی ابحاث ختم ہوئیں اب **تقوية الايمان** کے بارے میں حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ایک عبارت پیش کی جاتی ہے حضرت پیر صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سرفراز نے مقدمہ کتاب میں منصف مزاج علمائے بریلوی میں شمار کیا ہے لہٰذا امید کرنی چاہیے کہ سرفراز صاحب ان کی رائے کو اہمیت دیتے ہوئے **تقوية الايمان** کی عبارات کی تاویلات فاسدہ سے باز آجائیں گے پیر صاحب اپنی کتاب ''اعلاء کلمۃ اللہ'' میں رقم طراز ہیں۔

الحاصل غور کرنا چاہیے کہ کاملین کی ارواح اور بتوں میں واضح فرق ہے لہٰذا بتوں کے بارے میں وارد ہونے والی آیات کو انبیاء اولیاء پر چسپاں کرنا جیسا کہ **تقوية الايمان** میں کیا گیا ہے۔ قبیح تحریف اور بدترین تخریب ہے

(اعلاء کلمة الله صفحه نمبر **171**)

حضرت پیر صاحب نے اپنی مشہور کتاب "**سیف چشتیائی**" میں محمد بن عبدالوہاب نجدی کو مسیلمہ کذاب اور مرزا قادیانی کی صف میں شمار کیا ہے سیف چشتیائی صفحہ نمبر **20** گنگوہی صاحب نجدی کے عقائد کو عمدہ کہتے ہیں اور **تقویۃ الایمان** کا انداز بیان اس کی کتاب **التوحید** سے بالکل ملتا جلتا ہے لہٰذا پیر صاحب کے نزدیک جو حکم مسیلمہ کذاب کے ماننے والوں کا ہوگا وہی مرزائیوں کا ہوگا اور نجدی کے لئے اور اس کے پیروکاروں کے لئے بھی وہی حکم ہوگا۔

**الافاضات الیومیہ** میں اشرف علی تھانوی کا قول ہے کہ نجدی عقیدے میں اچھے ہیں سرفراز صاحب جو آج کل کے دیوبندیوں کے روح رواں ہیں **تسکین الصدور** میں فرماتے ہیں کہ نجدی کے بارے میں صحیح نظریہ وہی ہے جو گنگوہی کا ہے خالد محمود سیالکوٹی بھی دیوبندیوں کا اہل قلم ہے وہ بھی نجدی کا بڑا مدح سرا ہے گنگوہی کا ارشاد کئی بار نقل ہو چکا ہے کہ نجات اس کی یعنی گنگوہی کی اتباع پر موقوف ہے لہٰذا تمام دیوبندی اسی کے فیصلے کے پابند ہونگے ورنہ وہ ناجی نہیں بنیں گے۔ پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی رائے **تقویۃ الایمان** اور نجدی کے بارے میں واضح ہونے کے بعد کسی وہابی کو ان کا نام لے کر اہلسنت کو دھوکا دینے کی جرات نہیں ہوگی۔

جو حضرات **تقویۃ الایمان** کی خرافات کی تفصیل دیکھنا چاہتے ہوں وہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کتاب **الکوکبۃ الشہابیہ** اور "صدر الافاضل" مولانا نعیم الدین مرادآبادی کی کتاب **اطیب البیان** کا مطالعہ کریں۔

## تھانوی صاحب کا تقویۃ الایمان کے متعلق تاثر

دیوبندیوں کے حکیم الامت اشرف علی صاحب کو بھی اعتراف ہے کہ اس کتاب میں

سخت الفاظ واقع ہو گئے ہیں چنانچہ وہ لکھتے ہیں **تقویۃ الایمان** میں جو سخت الفاظ واقع ہو گئے ہیں وہ اس زمانہ کی جہالت کا علاج تھا جس طرح عیسیٰ علیہ السلام کو الہ ماننے والوں کے مقابلے میں ﴿**ان یھلک المسیح ابن مریم**﴾ فرمایا ہے۔

(امداد الفتاویٰ جلد پنجم صفحہ نمبر **384**)

مصنف کا اپنا بھی بیان یہی ہے کہ اس میں تیز الفاظ آ گئے ہیں اور تشدد بھی ہو گیا ہے تھانوی صاحب نے سخت الفاظ کی وجہ یہ بیان فرمائی ہے کہ لوگوں کی جہالت کی وجہ سے یہ الفاظ استعمال کیے گئے جس طرح عیسائیوں کی جہالت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اھلاک کا لفظ استعمال کیا۔ اگر بقول تھانوی اسمٰعیل دہلوی نے لوگوں کی جہالت کا رد کرنا تھا تو **صراط مستقیم** میں خود وہ باتیں کیوں لکھیں اور وہ عقائد کیوں بیان کیے جن کو بنیاد بنا کر **تقویۃ الایمان** میں انبیاء کے بارے میں سخت الفاظ لکھے جیسا کہ ہم **صراط مستقیم** کے کئی حوالہ جات اس بحث کے شروع میں دے چکے ہیں تھانوی صاحب کی اس توجیہ کی وجہ سے مرزائی بھی کہہ سکتے ہیں کہ مرزا صاحب نے عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں الفاظ استعمال کیے ہیں وہ عیسائیوں کی جہالت کیوجہ سے کیے ہیں کیونکہ اس وقت پاک و ہند میں عیسائیوں کی حکومت تھی اور عیسیٰ علیہ السلام کو وہ خدا اور خدا کا بیٹا کہتے تھے اور اگر مرزائی بھی یہی آیت پیش کر دیں جو تھانوی صاحب نے پیش کی ہے تو تھانوی کے معتقدین کیا جواب دیں گے تھانوی کے استاد بھائی انور شاہ کشمیری اور خلیفہ مرتضیٰ حسن در بھنگی مرزا اور اس کے ماننے والوں کی ان الفاظ کی وجہ سے تکفیر کرتے ہیں اور ان کی کوئی تاویل قبول نہیں کرتے۔ معلوم ہوا کہ یہ عذر لنگ ہے اور اسماعیل کی محبت میں غرق ہونے کی وجہ سے یہ عذر تراشا گیا ہے مرثیہ گنگوہی میں گنگوہی صاحب کے لئے خدائی منصب ثابت کیا گیا ہے۔ تو کیا اس وجہ سے گنگوہی کو چمار سے ذلیل چوہڑہ چمار ذرہ ناچیز سے کمتر ناکارہ مر کر مٹی میں ملنے والا کہا جا سکتا ہے۔ یہ الفاظ استعمال کر کے اگر کوئی سنی یہی تاویل کرے

جو تھانوی نے کی ہے تو کیا اس کی یہ تاویل قابل قبول ہو گی تھانوی صاحب کی اس عبارت کو پہلے نقل کر کے ہم سیر حاصل تبصرہ کر چکے ہیں یہاں صرف سرفراز صاحب کو بتلانا مقصود تھا کہ ایسی کتاب کی صفائی کی کوشش کیوں کرتے ہو جس کے بارے میں تمہارا حکیم الامت بھی تسلیم کرتا ہے کہ یہ سخت الفاظ پر مشتمل ہے اللہ تعالیٰ وہابیوں کو سمجھ عطا فرمائے اور اپنے اکابر کی کفریات کو کفریات جاننے کی توفیق عطا فرمائے تاکہ کفر پر راضی ہو کر خود نہ کافر بن جائیں اور نہ جہنم کا ایندھن بنیں۔

## اسماعیل کا حضور علیہ السلام کے خیال کو گدھے اور بیل کے خیال سے بدتر قرار دینا (معاذ اللہ)

اسماعیل دہلوی **صراط مستقیم** میں ارشاد فرماتے ہیں یعنی اندھیرے میں درجے ہیں بعض اوپر بعض کے زنا کے وسوسے سے اپنی بیوی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے اور شیخ یا اسی جیسے بزرگ کی طرف خواہ جناب رسالت مآب ﷺ ہی ہوں اپنی ہمت کو لگا دینا اپنے بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے برا ہے کیونکہ شیخ کا خیال تو تعظیم اور بزرگی کے ساتھ انسان کے دل میں چمٹ جاتا ہے اور بیل اور گدھے کے خیال کو نہ چسپیدگی ہوتی ہے۔ اور نہ تعظیم بلکہ حقیر ذلیل ہوتا ہے اور غیر کی یہ تعظیم اور بزرگی جو نماز میں ملحوظ ہو وہ شرک کی طرف کھینچ کر لے جاتی ہے اسماعیل کی یہ عبارت **صراط مستقیم** صفحہ نمبر **91** پر موجود ہے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس پر مواخذہ فرمایا کہ اسماعیل نے حضور علیہ السلام کے خیال کو گدھے اور بیل کے خیال میں غرق ہونے سے بدتر قرار دیا

## صراط مستقیم کی عبارت کی گھڑی تاویلات اور ان کا رد

مولوی سرفراز صاحب اس کے جواب میں کہتے ہیں کہ **صراط مستقیم** اسماعیل کی کتاب ہی نہیں حالانکہ ناظم تعلیمات دیو بند مرتضیٰ حسن در بھنگی اپنی کتاب **"توضیح المراد لمن تخبط فی الاستمداد"** میں **صراط مستقیم** کو اسماعیل کی تصنیف تسلیم کرتے ہیں گنگوہی نے لطائف رشیدیہ میں **صراط مستقیم** کو اسماعیل کی تصنیف قرار دیا ہے بالفرض شاہ اسمٰعیل دہلوی کی نہیں تو بھی دیو بندیوں کی ہے کسی سنی بریلوی کی تو نہیں ہے اگر اس کے مندرجات سے تمہیں اتفاق نہیں تو پھر تسلیم کرو کہ اس میں گستاخی اور بے ادبی ہے اور اس کا لکھنے والا اور ایسا غلیظ عقیدہ رکھنے والا کافر ہے۔ جھگڑا ختم ہو جائے گا سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ اسماعیل نے نماز کی روح کو بیان کیا ہے۔ کہ بالکل انہماک ہونا چاہیے اور اللہ ہی کی طرف متوجہ ہونا چاہیے کسی اور ہستی کی طرف توجہ کرنے سے اس کی تعظیم پیدا ہو جائے گی اور نماز میں خلل پیدا ہو جائے گا لیکن سرفراز خان صاحب کی یہ توجیہ احادیث صحیحہ صریحہ کے سخت خلاف ہے بخاری شریف میں حضرت سھل بن سعد ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور علیہ السلام ایک قبیلے میں صلح کرانے کے لئے تشریف لے گئے تھے جب آپ ﷺ واپس آئے تو

## صحابہ کرام کا عین حالت نماز میں سرکار علیہ السلام کی تعظیم کرنا

صحابہ کرام نماز میں مصروف تھے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مصلائے امامت پر کھڑے تھے آپ ﷺ کے آتے ہی صحابہ کرام نے تالیاں بجانا شروع کر دیں جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ متوجہ ہوئے تو دیکھا کہ پیچھے امام الانبیاء تشریف لا کر کھڑے ہو گئے ہیں انہوں نے مصلیٰ چھوڑنا چاہا حضور علیہ السلام نے اشارہ کر کے فرمایا اپنی جگہ کھڑے رہو پیچھے نہ ہٹو لیکن اس کے باوجود وہ حضور علیہ السلام کے ادب اور تعظیم کی خاطر پیچھے ہٹ آئے اور مصلیٰ خالی کر دیا نماز ختم ہونے کے بعد حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میرے منع کرنے کے باوجود پیچھے

کیوں ہٹے تو انہوں نے عرض کیا کہ ابو قحافہ کے بیٹے کو یہ حق نہیں تھا کہ وہ اللہ کے رسول کے آگے کھڑے ہو کر نماز پڑھائے (بخاری جلد اول صفحہ نمبر 125)

ویسے تو وہابی کہتے ہیں کہ صحیح طریقہ وہی ہے جو نبی پاک اور صحابہ کا ہے کیونکہ نبی پاک نے فرمایا ﴿ما انا علیه و اصحابی﴾ جب صحابہ کے طریقے سے ثابت ہو گیا کہ نبی ﷺ کی طرف نماز میں توجہ کرنی چاہیے تو وہابی حضرات اب اس طریقے کو کیوں نہیں اپناتے کیوں کہتے ہیں کہ گدھے اور بیل کے خیال میں غرق ہو جانا آپ ﷺ کے خیال سے بہتر ہے ہم سے وہابی حضرات مطالبہ کرتے ہیں کہ فلاں حدیث جو تم نے بیان کی ہے وہ بخاری و مسلم میں ہے؟ جو تم فلاں کام کرتے ہوں یہ کسی صحابی یا تابعی نے کیا ہے؟ ہم ان سے مطالبہ کرنے میں بھی حق بجانب ہیں کہ شاہ اسماعیل نے یہ جو عبارات لکھی ہیں کیا اس کی دلیل بخاری و مسلم میں ہے

مولوی سرفراز بزعم خویش بہت بڑا محدث اور شیخ الحدیث ہے اس نے کئی بار یہ حدیث پڑھائی ہوگی لیکن پھر بھی وہ اس بات پر اڑا ہوا ہے کہ نماز میں کسی مقدس ہستی کا خیال آنے سے آدمی کی توجہ اللہ سے ہٹ جاتی ہے کیا صحابہ کرام کو یہ علم نہیں تھا وہ خود بھی حضور اکرم ﷺ کی طرف متوجہ ہوئے اور اپنے امام کو بھی متوجہ کیا حضور علیہ السلام کے سامنے صحابہ نے تالیاں بجائیں امام نے مصلیٰ چھوڑا اگر یہ خلاف شرع فعل ہوتا تو حضور علیہ السلام کا فرض بنتا تھا کہ اس سے منع کرتے کیونکہ شارع کا کام بھی یہی ہوتا ہے کہ خلاف شرع کام سے منع کرے وہابیوں کو تو فکر ہو کہ لوگوں کی نماز صحیح ہونی چاہیے حضور علیہ السلام کو فکر نہ ہو کہ لوگوں کی نماز صحیح ہونی چاہیے حالانکہ جس ہستی کو اللہ تعالیٰ نے دین سکھانے کے لئے مبعوث فرمایا وہ مقدس ہستی شرک کے ارتکاب پر خاموشی کیونکر اختیار فرما سکتی تھی؟ ان لوگوں کی مت ماری گئی ہے اپنے امام اسماعیل کی محبت میں اتنے غرق ہیں کہ نہ حدیث کو دیکھتے ہیں نہ اقوال علماء کو دیکھتے ہیں اور نہ سرکار ﷺ کی تعظیم کا خیال کرتے ہیں بس ان کی یہی کوشش ہے کہ کسی طرح اسماعیل کا بھرم باقی رہے افسوس ہے ایسی بے

دینی پر۔ نیز اللہ رب العزت بھی وحی نہیں بھیجتا کہ تمہارے صحابہ نماز میں تمہاری تعظیم کر رہے ہیں میری نماز میں حضور ﷺ کی تعظیم کیوں ہو رہی ہے جب اللہ کو اس ادب و احترام پر اعتراض نہیں تو تمہیں اعتراض کرنے کی جرأت کیونکر ہوئی بخاری شریف میں ہی حدیث ہے کہ حضرت خباب سے پوچھا گیا سرکار دو عالم ﷺ نماز ظہر میں اور عصر میں قرات کیا کرتے تھے تو انہوں نے فرمایا ہاں پوچھا گیا تمہیں کیسے پتا چلتا تھا تو آپ نے فرمایا کہ سرکار ﷺ کی داڑھی مبارک ہلنے سے ہمیں پتا چلتا تھا کہ آپ قرأت فرما رہے ہیں۔

(بخاری شریف جلد اول صفحہ نمبر 42)

حالانکہ بیہقی شریف میں حضور اکرم ﷺ کا فرمان منقول ہے کہ نظر سجدہ والی جگہ پر ہونی چاہیے لیکن صحابہ کرام کی توجہ کا مرکز حضور علیہ السلام کا سراپائے اقدس ہوتا ہے بخاری شریف میں حضرت برا ابن عازب کا فرمان موجود ہے کہ جب ہم آپ کے پیچھے نماز ادا فرماتے تو اس چیز کو محبوب رکھتے کہ حضور ﷺ کی دائیں طرف پہلی صف میں کھڑے ہوں تاکہ آپ سلام پھیرتے وقت سب سے پہلے ہماری نظر آپ کے رخ انور پر پڑے۔

کاشکے اندر نمازم جا شود پہلوئے تو　　　تا بتقریب سلام افتد نظر بر روئے تو

بخاری شریف جلد اول ان دونوں حدیثوں سے صراحتاً معلوم ہوا کہ نماز میں صحابہ حضور علیہ السلام کی طرف متوجہ ہوتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے سرکار علیہ السلام کیساتھ نفل پڑھنے شروع کیے تو حضور علیہ السلام نے لمبی سورتیں پڑھنا شروع کیں اور میں تھک گیا اور میں نے برا ارادہ کیا پوچھا گیا آپ نے کیا ارادہ فرمایا؟ کہنے لگے میں نے یہ ارادہ کیا کہ میں بیٹھ جاؤں اور حضور علیہ السلام کو کھڑا چھوڑوں بخاری شریف جلد اول مسلم جلد اول مسند امام احمد بیہقی طحاوی حالانکہ نفل پڑھتے ہوئے کوئی تھک جائے تو بیٹھ کر پڑھنے جائز ہیں لیکن صحابی اس

کو بھی برا فرما رہے ہیں۔ کیونکہ وہ اس کو بے ادبی سمجھتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کھڑے ہوں اور میں آپ کے پہلو میں بیٹھ جاؤں صحابہ کی توحید تو یہ ہے کہ نفلی نماز بغیر عذر کے بھی بیٹھ کر پڑھنے کی رخصت کے باوجود حضور علیہ السلام کے ادب واحترام کی خاطر کھڑے ہو کر نفل ادا فرما رہے ہیں۔ حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی ﷺ کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ میرے گھر میں تشریف لائیں اور نماز ادا فرمائیں تاکہ میں اس جگہ کو نماز کی جگہ بنالوں سرکار علیہ السلام نے ان کی استدعا کو شرف قبولیت بخشا (بخاری شریف) اس حدیث میں بھی اس امر کی صراحت ہے کہ سرکار علیہ السلام کی طرف توجہ نماز میں کرنا صحابہ کا طریقہ تھا۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ صحابہ کرام صبح کی نماز میں مصروف تھے کہ اچانک حضور علیہ السلام نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے کمرے کا پردہ اٹھایا۔ اور اپنے غلاموں کو نماز پڑھتے دیکھا مسکرائے اور خوشی میں ہنسے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس خیال سے کہ حضور علیہ السلام تشریف لائیں گے پیچھے ہٹ گئے۔ تاکہ صف کیساتھ مل جائیں اور مسلمانوں نے ارادہ کیا کہ رسول خدا ﷺ کی زیارت اور دیدار کی خوشی میں نماز کو توڑ دیں تو آپ نے اپنے ہاتھ سے اشارہ فرمایا کہ اپنی نماز کو پورا کرو پھر آپ ﷺ نے حجرہ مبارک کی کھڑکی بند کر دی۔ بخاری شریف کی روایت صاف طور پر بتا رہی ہے کہ قریب تھا صحابہ کرام شوق دیدار میں نماز توڑ بیٹھیں اور اگر آپ اشارے سے اتمام نماز کا حکم نہ فرماتے تو نماز مکمل نہ ہوسکتی۔ وہ حجرہ اقدس جہاں ایام علالت میں سرکار تشریف رکھتے تھے۔ وہی آج گنبد خضرا کے روپ میں قبلہ اہل ایماں بنا ہوا ہے اور مرکز تجلیات بنا ہوا ہے۔ وہ مسجد کے قبلہ والی جانب نہیں بلکہ مشرقی جانب ہے اس جانب سے حضور علیہ السلام کا دیکھنا التفات نظر بلکہ چہروں کو قبلہ سے پھیرے بغیر ممکن نہیں اور پھر آپ کے اشارہ کو دیکھنا چہروں کو قبلہ سے پھیرے بغیر اس کا بھی متصور نہیں ہوسکتا گویا کہ عین حالت نماز میں سب پروانوں کی نظریں اس شمع نبوت پر لگی ہوئی تھیں نیز حضرت ابوبکر

صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ مصلیٰ امامت سے امام الانبیاء کی خاطر پیچھے ہٹے لیکن کسی کی نماز میں خلل واقع نہیں ہوا لیکن یہاں حال یہ ہے کہ گدھے اور بیل کے خیال میں مستغرق ہونے کی تو اجازت ہے لیکن حضور علیہ السلام کیطرف توجہ کرنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے۔ حضرت ابو سعید بن معلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز ادا فرما رہے تھے کہ حضور علیہ السلام نے یاد فرمایا تو جلدی سے نماز مکمل کر کے حاضر ہوئے تو آپ نے پوچھا تم کہاں تھے عرض کیا میں مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ تم نے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان نہیں سنا ﴿استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم﴾ کہ اللہ اور اس کے رسول گرامی کی بارگاہ میں حاضری دو۔ جب کہ میرا رسول تمہیں پکارے حاضری دو ہستیوں کی بارگاہ میں دینی ہے کس وقت دینی ہے۔ جب حضور علیہ السلام بلائیں بلانے والی ہستی ایک ہے اور حاضری اللہ کی بارگاہ میں بھی دینی ہے اور اس کے حبیب ﷺ کی بارگاہ میں بھی تو پتہ چلا کہ حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضری اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضری ہے یہ حدیث بھی بخاری شریف میں موجود ہے۔ اللہ اور اس کا رسول علیہ السلام تو فرمائے کہ نماز چھوڑ دو اور پہلے حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضری دو اور یہ بدبخت اور شیطان کے ایجنٹ کہیں کہ نماز میں خیال آنحضرت ﷺ کی طرف پھیرنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اور نمازی مشرک ہو جاتا ہے۔

امام بخاری حضرت کعب بن مالک کا قول نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ انہوں نے ارشاد فرمایا (جن دنوں نبی مکرم ﷺ نے ان سے بائیکاٹ کا حکم دیا ہوا تھا) کہ جب میں فرض پڑھ لیتا اور نفل پڑھنے لگتا تو میں نماز میں حضور علیہ السلام کی طرف نظریں چرا کر دیکھتا ﴿کنت اسارقه النظر﴾ کہ آیا آپ میری طرف متوجہ ہوتے ہیں یا نہیں۔

(بخاری شریف جلد اول مسند امام احمد)

نیز بخاری شریف باب صلوۃ الکسوف میں حدیث ہے کہ نبی پاک ﷺ صلوۃ الکسوف پڑھا رہے تھے۔ نبی پاک ﷺ آگے بڑھے پھر پیچھے ہٹے تو صحابہ نے عرض کیا ﴿رایناک تناولت شیئا فی مقامک ثم تکعکعت﴾ اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ صحابہ نماز میں نبی پاک ﷺ کی طرف متوجہ ہوتے تھے۔

## حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کا سرکار ﷺ کی خاطر عصر کی نماز قضا کر دینا

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے کہ خیبر والے دن سرکار علیہ السلام کا سر مبارک حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی گود میں تھا حضور اکرم ﷺ نے عصر کی نماز پڑھ لی تھی حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے ابھی عصر کی نماز نہیں پڑھی تھی حضور علیہ السلام ان کی گود میں آرام فرما رہے ہیں۔ حتیٰ کہ سورج غروب ہو گیا اور حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی عصر کی نماز قضا ہو گئی جب سرکار دو عالم ﷺ بیدار ہوئے پوچھا کیا آپ نے عصر کی نماز پڑھ لی ہے عرض کیا نہیں حضور علیہ السلام نے دعا فرمائی اے اللہ علی رضی اللہ تعالی عنہ تیری اور تیرے رسول ﷺ کی اطاعت میں تھا سورج کو واپس لے آ حضرت اسماء رضی اللہ تعالی عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے دیکھا سورج غروب ہو گیا تھا اور دعا فرمانے کے بعد پھر ظاہر ہو گیا۔ اس حدیث کو ''شفا شریف'' میں قاضی عیاض نے صحیح قرار دیا ہے۔ امام طحاوی نے مشکل الآثار میں اس کو نقل کر کے فرمایا اس کے راوی ثقہ ہیں علامہ قسطلانی نے مواھب الدنیہ میں اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے علامہ زرقانی نے مواھب کی شرح میں اس کو صحیح قرار دیا ہے امام سیوطی نے الحاوی للفتاوی میں فرمایا کہ یہ حدیث ثابت ہے اور اس کی کئی سندیں ہیں۔ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح

ہے علامہ بدرالدین عینی نے عمدۃ القاری میں اس حدیث کو صحیح قرار دیا علامہ ابن حجر مکی نے فتاوی حدیثیہ میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے امام سخاوی نے مقاصد حسنہ میں فرمایا یہ حدیث صحیح ہے۔ امام نورالدین ھیثمی نے مجمع الزوائد میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے علامہ خفاجی نے نسیم الریاض میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے علامہ قطب خضری نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے علامہ شامی نے سیرت میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے علامہ ابن عابدین شامی نے ردالمحتار میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مدارج النبوت میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے ملاعلی قاری نے شرح شفااور **موضوعات کبیر** میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے مولوی سرفراز صاحب نے **تسکین الصدور** میں امام مالک اور منصور کا مکالمہ شفاشریف کے حوالے سے ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ جب قاضی عیاض جیسے محدث اسے نقل کرتے ہیں تو اس کے تسلیم کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں لیکن اپنی کتاب ''دل کا سرور'' میں حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی مذکورہ بالا روایت کو موضوع قرار دیتے ہیں لیکن یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ یہ حدیث شفاء شریف صفحہ نمبر **140** پر موجود ہے اور قاضی عیاض اس کی تصیح کرتے ہیں۔

کوئی اس سے پوچھے کہ ابوجعفر منصور اور امام مالک کے مکالمے کو اگر قاضی عیاض نقل کردیں تو آپ کہتے ہیں کہ اس کے تسلیم کرنے میں کوئی حرج نہیں اور حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی مذکورہ روایت کی وہ نقل کر کے تصیح بھی کریں پھر اس کے تسلیم کرنے میں کیوں حرج ہے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے واقعہ سے پتہ چلا کہ ان کا عقیدہ یہ تھا کہ عصر جیسی مؤکد نماز جس کے بارے میں حکم ہے ﴿حافظوا علی الصلوٰت و الصلوٰۃ الوسطی﴾ کو آرام مصطفیٰ پر قربان کیا جاسکتا ہے اور یہ بھی حدیث ان کے علم میں ہوگی جس نے عصر کی نماز ترک کی گویا اس کا گھر بھی برباد ہوگیا اور مال بھی برباد ہوگیا۔ لیکن اس کے باوجود وہ سمجھتے ہیں کہ جو نماز آرام مصطفیٰ علیہ السلام میں خلل انداز ہوکر پڑھی جائے اس کی اللہ کی بارگاہ میں کوئی وقعت نہیں۔

پھر حضور علیہ السلام نے جو دعا مانگی اے اللہ علی تیری اطاعت میں تھا اور تیرے رسول ﷺ کی اطاعت میں تھا۔ تو کیا نماز پڑھنا اللہ کی اطاعت ہے یا قضا کر دینا اللہ کی اطاعت ہے حضور علیہ السلام کی دعا سے سمجھ آ رہا ہے۔ کہ نماز آرام مصطفیٰ ﷺ کی خاطر قضا کر دینا یہ بھی اللہ کی اطاعت ہے کیونکہ رسول ﷺ کی اطاعت اللہ کی اطاعت ہے۔ ﴿من یطع الرسول فقد اطاع اللہ﴾

مسند امام احمد اور فتح الباری میں صحیح حدیث ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کیساتھ تہجد کی نماز شروع کی سرکار علیہ الصلوۃ والسلام نے ان کو دائیں جانب کھڑا کیا وہ پیچھے ہٹ جاتے بالآخر سرکار نے فرمایا ﴿مالک اجعلک حذائی ثم تخلف عنی ﴾ توانہوں نے عرض کی ﴿من نستطیع ان یقوم بحذائک وانت رسول اللہ﴾ یہاں بھی صحابی عین نماز میں سرکار کی تعظیم کر رہا ہے

وہابی حضرات نماز میں دعا مانگتے ہیں ﴿اھدنا الصراط المستقیم ☆ صراط الذین انعمت علیھم ﴾ اور جب منعم علیہ لوگوں کا راستہ سامنے آتا ہے تو یوں بدک کر بھاگ جاتے ہیں ﴿ کانھم حمر مستنفرۃ ☆ فرت من قسورۃ ﴾ منعم علیہ لوگوں کا بیان اس آیت میں ہے ﴿انعم اللہ علیھم من النبیین والصدیقین والشھداء والصالحین﴾

صحاح ستہ میں حدیث ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی تشہد میں بیٹھے تو اس کو کہنا چاہیے کہ تمام قولی عبادتیں مالی اور بدنی عبادتیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں۔ سلام ہو آپ پر اے نبی امام غزالی احیاء العلوم جلد اول صفحہ نمبر 175 پر فرماتے ہیں

﴿ قبل قولک السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ و برکاتہ' احضر شخصہ الکریم فی قلبک ولیصدق املک فی انہ یبلغہ' سلامک ویرد علیک بما ھو اوفی منہ﴾ ترجمہ: یعنی التحیات پڑھتے وقت جب تو ﴿السلام علیک ایھا

النبی﴾ تک پہنچے تو اپنے دل میں نبی پاک اور آپ کی ذات بابرکات کو حاضر سمجھ اور پھر عرض کر السلام علیک ایھا النبی ﷺ اے نبی آپ ﷺ پر سلام ہو اللہ کی رحمت اور اس کی برکات ہو۔ اور تجھے پختہ امید ہونی چاہیے کہ میرا سلام آپ کی بارگاہ پہنچ رہا ہے اور آپ میرے سلام کی نسبت کامل ترین جواب کیساتھ مجھے مشرف فرمارہے ہیں۔

ملا علی قاری نے "مرقات" جلد 2 صفحہ نمبر 223 پر اس عبارت کو نقل کیا ہے شبیر احمد عثمانی نے 'فتح الملھم" جلد 2 صفحہ نمبر 143 پر اس عبارت کو **مرقاة** سے نقل کیا ہے حافظ ابن حجر عسقلانی اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔﴿ویحتمل ان یقال علی طریق اهل العرفان ان المصلین لما استفتحوا باب الملکوت بالتحیات اذن لهم بالدخول فی حریم الحی الذی لایموت فقرت اعینهم بالمناجات فنبهو علی ان ذلک بواسطه نبی الرحمة و برکت متابعته فالتفتوا فاذا الحبیب فی حرم الحبیب حاضر" فاقبلو علیه قائلین السلام علیک ایها النبی ورحمة الله و برکاته﴾

## تشہد میں صیغہ خطاب کی توجیہ عرفاء کی زبان سے

یعنی علامہ عسقلانی فرماتے ہیں اہل عرفان کے طریقہ پر یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ جب نمازیوں نے التحیات کے ساتھ ملکوت کا دروازہ کھلوایا تو انہیں حیی لایموت کی بارگاہ میں داخل ہونے کی اجازت مل گئی ان کی آنکھیں فرحت مناجات سے ٹھنڈی ہوئیں تو انہیں اس کی تنبیہ کی گئی کہ بارگاہ خداوندی میں جو انہیں یہ شرف باریابی حاصل ہوا ہے یہ سب نبی رحمت ﷺ کی برکت متابعت کے طفیل ہے نمازیوں نے اس حقیقت سے باخبر ہو کر بارگاہ خداوندی میں جو نظر اٹھائی تو دیکھا کہ حبیب کے حرم میں حبیب حاضر ہے یعنی دربار خداوندی میں نبی کریم ﷺ

حاضر ہیں تو وہ آپ کی طرف متوجہ ہوئے جبکہ عرض کر رہے تھے ﴿السلام علیک ایھا النبی ورحمة الله وبرکاته﴾

(زرقانی شرح موطاء امام مالك" جلد صفحه نمبر 170 "سعایه" جلد 2 صفحه نمبر 228 "نورالایمان" صفحه نمبر 10 "فتح الملهم" جلد نمبر 2 صفحه نمبر 143 اور "اوجز المسالك" جلد اول صفحه نمبر 265 "شرح مشکوٰة للعلامة طیبی" جلد 2 صفحه نمبر 353 "المسمی بالکاشف حقائق السنن التعلیق الصبیح" جلد 1 صفهه نمبر 398)

مولانا عبدالحی لکھنوی سعایہ میں فرماتے ہیں۔ "**السر فی خطاب التشهد ان الحقیقة المحمدیة کانها ساریة فی کل وجود و حاضرة فی باطن کل عبدٍ و انکشاف هذه الحالة علی الوجه الاتم فی حالة الصلوة فحصل محل الخطاب**" **(جلد 2 صفحه نمبر 228)**

**ترجمہ**: یعنی التحیات میں السلام علیک ایھا النبی ﷺ کہنے کا راز یہ ہے کہ حقیقت محمدیہ ہر موجود میں جاری و ساری اور ہر بندہ کے باطن میں حاضر اور موجود ہے اس حالت کا پورا انکشاف بحالت نماز ہوتا ہے لہٰذا محل خطاب حاصل ہو گیا۔

امام عبدالوہاب شعرانی میزان الکبریٰ میں فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے سردار علی خواص سے سنا وہ فرماتے تھے۔ شارع علیہ السلام نے تشہد میں نماز کو رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھنے کا حکم صرف اسی لیے دیا کہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں اور اس بارگاہ عالی میں ان کے نبی علیہ السلام بھی تشریف فرما ہیں اور چونکہ وہ دربار خداوندی سے کبھی جدا نہیں ہوتے پس نمازی نبی کریم ﷺ کو بالمشافہ سلام کے ساتھ خطاب کرے۔ **( جلد 1 صفحه نمبر 154)**

اختصار کیوجہ سے ہم نے عربی عبارت کا ترجمہ پیش کیا ہے۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ "**حجۃ اللہ البالغہ** "میں فرماتے ہیں
پھر اس کے بعد التحیات میں نبی کریم ﷺ پر سلام اختیار کیا۔ان کا ذکر پاک بلند کرنے کو اور ان کی رسالت کا اقرار ثابت کرنے کو اور ان کے حقوق سے ایک ذرہ ادا کرنے کے لئے۔صفحہ نمبر **210**
شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی اشعتہ اللمعات میں رقم طراز ہیں کہ حضور اکرم ﷺ ہمیشہ مومنوں کا نصب العین اور عابدوں کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہیں تمام احوال و واقعات میں خصوصاً حالت عبادت میں اور بعض عرفاء نے فرمایا ہے کہ یہ خطاب اس وجہ سے ہے کہ حقیقت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام تمام موجودات کے ذرات اور افراد ممکنات میں جاری وساری ہے پس آنحضرت ﷺ نمازیوں کی ذات میں موجود اور حاضر ہیں لہٰذا نمازی کو چاہیے کہ اس معنی سے آگاہ رہے حضور اکرم ﷺ کے اس حاضر ہونے سے غافل نہ ہو تاکہ انوار قرب اور اسرار معرفت سے روشن اور فیض یاب ہو

(اشعتہ اللمعات جلد **1** صفحہ نمبر **430** تیسر القاری جلد **1** صفحہ نمبر **281** مسلک الختام جلد **1** صفحہ نمبر **244**)

مولوی سرفراز اور پوری دیوبندی قوم ان عبارتوں کو دیکھے کہ ائمہ دین بلکہ اکابر دیوبند کیا کہہ رہے ہیں اور تم کیا تاثر دے رہے ہو مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ اسماعیل کی عبارت میں گدھے بیل سے مراد بالخصوص گدھا بیل مراد نہیں ہے بلکہ ہر امر جو اللہ سے توجہ ہٹانے کا باعث ہے وہ مراد ہے مولوی سرفراز صاحب نے "عبارات اکابر" کے صفحہ نمبر **91** پر خود اسماعیل کی عبارت نقل کی ہے کہ اس نے **صراط مستقیم** کے صفحہ نمبر **86** پر کہا ہے کہ زنا کے وسوسہ سے بیوی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے اور شیخ یا اسی جیسے بزرگوں کی طرف خواہ جناب رسالت مآب ﷺ ہی ہوں اپنی ہمت کو لگا دینا اپنے بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے برا ہے کیونکہ شیخ کا خیال تعظیم اور بزرگی کے ساتھ انسان کے دل کے ساتھ

چمٹ جاتا ہے۔ اور بیل اور گدھے کے خیال کو نہ اس قدر چسپیدگی ہوتی ہے۔ اور نہ تعظیم بلکہ حقیر اور ذلیل ہوتا ہے خود یہ عبارت نقل کرنے کے باوجود لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونک رہا ہے۔ کہ بریلوی عوام کو بھڑکانے کے لئے یہ تاثر دیتے ہیں کہ اسماعیل نے حضور علیہ السلام کے خیال کو بیل اور گدھے کے خیال میں مستغرق ہونے سے برا کہا ہے۔ حالانکہ اس کی اپنی نقل کردہ عبارت سے ظاہر ہے کہ اسماعیل کے نزدیک زنا کے خیال کی نسبت بیوی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے۔ کیونکہ یہ اسکی نسبت اچھا ہے اور گدھے بیل کی صورت میں مستغرق ہو جانا حضور علیہ السلام کی طرف خیال پھرنے سے بہتر ہے اور وجہ اس کی یہ بیان کی ہے۔ گدھے کا خیال حقیر ہوتا ہے اور دل کے ساتھ نہیں چمٹتا لیکن نبی ﷺ اور ولی کا تصور کرنے سے ان کی تعظیم پیدا ہوتی ہے جو شرک کی طرف لے جاتی ہے تو وہ صاف طور پر گدھے اور بیل کی صورت میں مستغرق ہونے کی وجہ بیان کر رہا ہے اور اس کا فائدہ بیان کر رہا ہے اور یہ رئیس المحرفین تاثر دے رہا ہے کہ اس کا یہ مقصد نہیں ہے کہ گدھے اور بیل کی صورت میں مستغرق ہونا حضور علیہ السلام کی طرف خیال کو پھیرنے سے بہتر ہے۔ مولوی ہو کر اور سفید ریش ہو کر جھوٹ بولتے ہوئے شرم تو نہیں آئی ہوگی اور یہ خیال بھی نہیں آیا ہوگا کہ لوگ جب میرے جھوٹ پر مطلع ہوں گے تو میرے بارے میں کیا رائے قائم کریں گے کہ دیو بند کا یہ مایہ ناز شیخ الحدیث اتنے صریح جھوٹ بولتا ہے۔

## اعلیحضرت بریلوی کا اس عبارت پر مواخذہ

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت اس عبارت پر مواخذہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں مسلمانو! کیا ہر نماز کے ختم پر درود شریف پڑھنا سنت نہیں؟ اور حضرت امام شافعی اور امام احمد کے نزدیک تو فرض ہے پھر درود حضور اکرم ﷺ کی یاد نہیں تو کیا ہے؟ درود کو محمد رسول اللہ ﷺ کے خیال باعظمت وجلال سے انفکاک کیونکر ممکن ہے مسلمانو! ہر رکعت میں الحمد شریف پڑھنا ہمارے

نزدیک امام ومنفرد پرواجب ہے ان سے کہو ﴿صراط الذین انعمت علیھم﴾ نکال دیں یعنی راہ ان کی جن پر تو نے انعام کیا جانتے ہو وہ کون ہیں ہاں قرآن سے پوچھو وہ کون ہیں۔ ﴿اولئک الذین انعم اللہ علیھم من النبیین والصدیقین والشھداء والصالحین﴾ جن پر خدا نے انعام کیا وہ انبیاء اور صدیق اور شہدا اور نیک لوگ ہیں جب **صراط مستقیم** پڑھ کر ان کی راہ مانگی جائیگی ضرور عظمت کے ساتھ ان کا خیال آئے گا اور وہ خیال اس کے نزدیک شرک ہے تو الحمد میں سے شرک کو دور کرنے کی کوشش کریں صرف ﴿غیر المغضوب علیھم ولا الضالین﴾ رکھیں کہ انبیاء صدیقین کی جگہ نماز میں یہود ونصاری کی یادگیری رہے مسلمانوں میں صرف الحمد کو کہتا ہوں نہیں نہیں شاید دوایک کے سوا قرآن عظیم کی کسی سورۃ کا نماز میں تلاوت کرنا اس وبائی شرک سے نہ بچے گا جن سورتوں میں حضور پر نور ﷺ یا دیگر انبیاء کرام یا ملائکہ عظام یا صحابہ کبار یا متقین ومحسنین وعباد اللہ الصالحین کی صریح تعریفیں ہیں ان کا تو کہنا ہی کیا یونہی وہ بھی جن میں حضرات انبیاء علیھم السلام کے قصص مذکور ہیں ان کا تو تصور جب آئے گا عظمت ہی سے آئے گا جس کا اس شخص کو خود اقرار ہے ان کے سوا گنتی ہی کی سورتیں حضور اقدس محمد رسول اللہ ﷺ کے ذکر صریح سے خالی ہونگی اور کچھ نہ ہو تو کم از کم حضور علیہ السلام سے خطاب ہوں گے۔ جیسے چاروں قل اور تبت یدا میں کھلا ہوا حضور اقدس ﷺ کا ذکر لکھا ہوا ہے کہ اس کی تلاوت میں ضرور خیال جائیگا کہ یہ بھاری انتقام اللہ عزوجل کس کی طرف سے لے رہا ہے۔ یہ سخت غضب الٰہی کس کی جناب میں گستاخی کرنے سے اتر رہا ہے۔ ﴿لایلف قریش﴾ میں اگر حضور اکرم ﷺ کا صراحتاً ذکر نہیں تو کعبہ معظمہ کا ذکر ہے اور وہ بھی کمال تعظیم کے ساتھ کہ اپنی ربوبیت کو اس کی طرف اضافت فرمایا اس کا تصور کیا بے عظمت آئے گا بنظر ظاہر صرف سورۃ تکاثر اس عالمگیر وبا سے بچے گی باقی تمام وکمال ہر سورۃ کی تلاوت شرک میں ڈالے گی میں صرف نماز میں گفتگو کرتا ہوں نہیں نہیں۔ اس کے نزدیک بیرون نماز بھی قرآن عظیم

کی تلاوت شرک ہے کیا فقط نماز ہی میں عبادت غیر اللہ کی روا نہیں اور قرآن کی سورتیں محمد رسول اللہ ﷺ کی نعت ان کے ذکر ان کی یاد اور ان کی تعظیم وتکریم سے گونج رہی ہیں تو عبادت تلاوت بے تصور عظمت سید عالم ﷺ کیونکر متصور

(الکو کبۃ الشہابیہ" صفحہ نمبر 59)

## مولوی سرفراز کی اعلیٰ حضرت کے مواخذے پر مکمل خاموشی اور جواب سے عاجزی

مولوی سرفراز نے اگر عبارات اکابر لکھ کر ان کی صفائی پیش کرنی تھی تو اس کو چاہیے تھا کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے دلائل کے ساتھ جو ان کا رد کیا تھا ان دلائل کو ذکر کر کے ان کا بھی جواب دیتا لیکن بجائے ان کے دلائل کا جواب دینے کے گالی گلوچ سے اپنے نامہ اعمال کو سیاہ کیا اور ان کی کسی دلیل کو ہاتھ تک لگانے کی جرات نہیں ہوئی جب ان کے اکابر کو جرات نہیں ہوئی کہ وہ اپنا ایمان ثابت کریں تو کسی بعد والے سے کیسے ممکن ہے کہ ان کو گستاخی سے بری الذمہ ثابت کر سکے

## گنگوہی صاحب کی نمازیں اور اسماعیلی عبارت

اسماعیل دہلوی اور اس کے متبعین حضور علیہ السلام کی طرف خیال کرنے کو مفسد نماز قرار دیتے ہیں ان سے سوال یہ ہے کہ گنگوہی صاحب کی نمازوں کے بارے میں کیا کہو گے "ارواح ثلاثہ" کے صفحہ نمبر 30 پر موجود ہے۔

امیر شاہ خانصاحب فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت گنگوہی جوش میں تھے اور تصور شیخ کا مسئلہ درپیش تھا فرمایا کہہ دوں عرض کیا گیا فرمایئے پھر فرمایا گیا کہہ دوں عرض کیا گیا فرمائیں

پھر فرمایا کہ کہہ دوں عرض کیا گیا فرمایئے تو فرمایا تین سال کامل حضرت امداد کا چہرہ میرے قلب میں رہا اور میں نے ان سے پوچھے بغیر کوئی کام نہیں کیا پھر اور جوش میں آئے اور فرمایا کہہ دوں عرض کیا گیا ضرور ضرور فرمایئے۔ فرمایا اتنے سال محمد رسول اللہ ﷺ میرے قلب میں رہے اور میں نے کوئی بات آپ سے پوچھے بغیر نہیں کی۔ اب مولوی سرفراز خانصاحب فاضل دیوبند ارشاد فرمائیں آپ تو فرما رہے تھے کہ جب دل کے مہمان خانہ (وہ مہمان خانہ بھی عجیب ہے کہ جس میں گدھا اپنے اعضاء واجزاء سمیت سما سکتا ہے اور اس کی گنجائش ہے لیکن سید الانبیاء کے تصور کی کوئی گنجائش نہیں ہے لعنت بریں عقیدہ باد) میں کسی عظیم ہستی کی آمد ہوگی تو بندہ ادھر متوجہ ہو کر نماز میں اللہ سے توجہ ہٹا بیٹھے گا اور تعظیم کی وجہ سے شرک میں مبتلا ہو جائے گا۔ تو گنگوہی صاحب بقول آپ کے مشرک ہوئے یا نہ ہوئے۔ دونوں آپ کے امام ہیں اسماعیل کی بات کو آپ صحیح مانیں تو گنگوہی کا مشرک ہونا ثابت ہوتا ہے اور گنگوہی کی بات صحیح مانیں تو اسماعیل کی عبارت لغو ثابت ہوتی ہے اور لوگوں کو خواہ مخواہ مشرک بنانے والا ثابت ہوتا ہے یہ آپ کا اور آپ کے آباء کا معاملہ ہے جس کی مرضی کرے گمراہ قرار دیجئے۔

من نہ گویم این مکن و آں کن
مصلحت بیں و کار آساں کن

## علمائے دیوبند اور تصوف

مولوی سرفراز کو اس امر پر بڑا اصرار ہے کہ اسماعیل نے تصوف کا اعلیٰ مقام بیان کیا ہے۔ کہ نماز میں بالکل استغراق ہونا چاہیے اور اللہ کے سوا کسی کی طرف متوجہ نہیں ہونا چاہیے یہ عجیب تصوف ہے کہ زنا کی نسبت بیوی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خیال سے گدھے اور بیل کے خیال میں غرق ہو جائے بہتر ہے اگر تصوف کا وہ مقام ہو تو

آدمی کو نہ اپنا ہوش رہتا ہے نہ اپنے عمل کا ہوش رہتا ہے چہ جائیکہ اس کو یہ درس دیا جائے کہ وہ جماع اور گدھے اور بیل کے خیال میں غرق ہو جائے اگر آپ اتنے صوفی ہیں تو اس واقعہ کا جواب دیں جو ''اشرف المعمولات'' صفحہ نمبر 14 پر موجود ہے تھانوی صاحب اپنی ایک نماز کے بارے میں فرماتے ہیں کہ وہ صبح کی سنتیں پڑھ رہا تھا کہ بڑے گھر سے آدمی دوڑا ہوا آیا اور یہ خبر لایا کہ گھر میں سے کوٹھے کے اوپر سے گر گئی ہیں میں نے یہ خبر سنتے ہی نماز توڑ دی۔ یہی آپ کا نماز میں استغراق ہے کہ حضور علیہ السلام کا خیال لانے کی صورت میں نماز کی یکسوئی میں فرق آتا ہے اور توجہ صرف اللہ کی طرف ہونی چاہیے اور اپنا یہ حال ہے کہ بیوی کی خاطر نماز توڑ دی افسوس ہے ایسی عقل پر اور تف ہے ایسی دیانت پر۔

تھانوی صاحب کے خلیفہ مجاز عبدالماجد دریا آبادی اپنی کتاب ''حکیم الامت'' صفحہ نمبر 64 پر لکھتے ہیں کہ میں نے تھانوی صاحب کی طرف لکھ بھیجا کہ آپ کو جب نماز میں مصروف تصور کرتا ہوں تو اتنی دیر تک نماز میں دل لگ جاتا ہے لیکن مصیبت یہ ہے کہ خود یہ تصور بھی عرصہ تک قائم نہیں رہتا بہر حال یہ امر اگر محمود ہے تو تصویب فرمائی جائے ورنہ آئندہ احتیاط کروں۔ جواب ملا'' محمود ہے جب دوسروں کو اطلاع نہ ہو'' دیکھیے سرفراز صاحب آپ کے تھانوی صاحب کے نزدیک مریدوں کو اپنی نماز پڑھتے وقت ان کا نماز کی حالت میں ہونے کا تصور کیے رہنا محمود اور پسندیدہ امر ہے۔

اور تھانوی کی طرف توجہ عین حالت نماز میں کرنا درست ہے لیکن حضور علیہ السلام کی طرف توجہ کرنا گدھے اور بیل کے خیال میں غرق ہونے سے برا ہے۔ شرم کرو اور بارگاہ رسالت مآب ﷺ میں گستاخی کرنے سے باز آؤ اور توبہ کر کے جہنم کی آگ سے بچو۔

اس بحث کے آخر میں ایک روایت پیش کر کے اس عبارت کی سنگینی کو مزید واضح کیا جاتا ہے بخاری شریف میں ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا کے زمانہ اقدس میں بعض

عراقیوں نے فتویٰ دیا کہ نمازی کے سامنے سے کتا گزرے گدھا گزرے عورت گزرے تو نماز ٹوٹ جاتی ہے اس فتوی کو سننے کے بعد حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے فرمایا او عراقیو بدبختو منافقو تم نے ہمیں کتا بنا دیا ہے اس سے پتہ چلا کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے بالعموم جب عورت کا ذکر کتے اور گدھے کیساتھ سنا تو آپ نے اس کو توہین سمجھا آپ کا مقصد یہ تھا کہ جب عورت کا ذکر آئے گا تو ازواج مطہرات کا ذکر بھی اسی ضمن میں آئے گا تو گویا اس طرح تم نے ہماری توہین کر دی اور یہاں اسماعیل نے بیل اور گدھے کے تصور کو بالخصوص حضور علیہ السلام کے خیال سے اچھا بتایا ہے تو ایسے الفاظ اگر حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا کے زمانہ اقدس میں کوئی استعمال کرتا تو آپ کا ردعمل کیا ہوتا؟ وہابی کہتے ہیں کہ یہ تو خود مرفوع حدیث میں ہے جو ابوداؤد و مسلم شریف میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ عورت نماز کو توڑتی ہے گدھا نماز کو توڑتا ہے کتا نمازی کے سامنے سے گزرے تو نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ جواباً عرض ہے کہ مسند امام احمد جلد 6 مسند عائشہ میں حضور علیہ السلام سے یہ روایت خود حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے نقل کی ہے لہذا آپ فرمان نبوی سے بیخبری میں یہ ارشاد نہیں فرما رہیں اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے تو عرض نہیں کی کہ آپ نے ہمارا ذکر کتوں اور گدھوں کے ساتھ کیوں کیا ہے لیکن جب مولویوں نے فتویٰ دیا اور عورت کا ذکر کتے اور گدھے کے ساتھ کیا تو آپ نے اھل شقاق و نفاق کے لفظ سے یاد فرمایا معلوم ہوا ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے امتیوں کے لئے اس قسم کے اکٹھا ذکر کرنے پر ناپسندیدگی ظاہر کی کیونکہ امتی ہونے کے دعویدار کو اپنی حیثیت ملحوظ رکھ کر بات کرنی چاہیے۔ نیز یہ روایت تو صرف اسمٰعیل کی عبارت کی سنگینی اور اس کی گستاخی اور بے ادبی پر مشتمل ہونے کی تائید میں اور حضرت عائشہ صدیقہ کا ممکنہ ردعمل ظاہر کرنے کے لئے ذکر کی گئی ہے کہ جب بطور عام عورت کا کتے اور گدھے کے ساتھ ذکر اور حکم میں شرکت آپ کے نزدیک

اسقدر نا گوار ہے تو ازواج مطہرات کی تصریح ہوتی اور کتے گدھے کے ساتھ ان کی تشبیہ ہوتی تو پھر آپ کا ردعمل کیا ہوتا اسی طرح اگر دہلوی کی یہ عبارت جس میں رسالت مآب ﷺ کی تصریح اور گدھے بیل کے ساتھ آپ کی صرف تشبیہ ہی نہیں بلکہ آپ کی طرف توجہ کے پھیرنے کو گدھے بیل کے خیال میں غرق ہونے سے بدرجہا بدتر کہا جارہا ہے اگر حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا کے سامنے لائی جاتی تو آپ کا ردعمل کیا ہوتا تو ظاہر کہ آپ ردعمل اس سے بھی شدید ہوتا ہماری پیش کردہ یہ روایت متعدد طرق سے بخاری شریف اور مسلم شریف میں مروی ہے اور اس کی صحت میں کلام نہیں ہوسکتا۔ رہا علمائے دیوبند کا یہ جواب کہ یہ ردعمل غلط ہے تو یہ ان کا ہم پر اعتراض نہیں بلکہ ام المومنین رضی اللہ تعالی عنہا کی سوچ اور فہم وفراست اور دانش وبینش پر اعتراض ہے اور جو لوگ اپنے مولوی کی خاطر نبی پاک ﷺ کی ذات کو سب وشتم کا نشانہ بنا سکتے ہیں ان سے حضرت صدیقہ کے حق میں دریدہ دہنی کیونکر مستبعد ہوسکتی ہے

## کیا صراط مستقیم مولوی اسماعیل کی تصنیف نہیں

مولوی صاحب بار بار کہتے ہیں کہ **صراط مستقیم** مولوی اسماعیل کی تصنیف نہیں اس لئے ضروری ہے کہ ان کے قطب عالم کے حوالے سے ثابت کیا جائے **صراط مستقیم** مولوی اسماعیل ہی کی تصنیف ہے فتاوی رشیدیہ میں مولوی گنگوہی صاحب کا فتوی ہے کہ **تقویۃ الایمان، صراط مستقیم، ایضاح الحق** اسماعیل دہلوی کی تصانیف ہیں **فتاوی رشیدیہ جلد 2 صفحہ نمبر 297)**

**تذکرۃ الرشید** میں مولوی عاشق الٰہی میرٹھی نے گنگوہی کے بارے میں لکھا ہے آپ نے کئی مرتبہ بحیثیت تبلیغ یہ الفاظ زبان فیض ترجمان سے فرمائے سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے اور میں بقسم کہتا ہوں میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانہ میں ہدایت اور

نجات موقوف ہے میری اتباع پر (تذکرہ الرشید جلد **2** صفحہ نمبر **17**)

لہٰذا ثابت ہو گیا کہ اگر دیوبندیوں کو ہدایت ونجات چاہیے تو وہ گنگوہی صاحب کی اتباع پر موقوف ہے اور گنگوہی صاحب کی اتباع تبھی ہو گی جب مانا جائے گا کہ **صراط مستقیم** اسماعیل کی تصنیف ہے۔

## کیا اسمعیل دہلوی کو کافر کہنے والا کافر ہو جائے گا؟

مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اسماعیل دہلوی کے بارے میں اعلیٰ حضرت کے دو نظریے ہیں ایک جوانی کا اور دوسرا بڑھاپے کا۔ جوانی میں انہوں نے اسماعیل کو کافر کہا اور بڑھاپے میں ان کو کافر کہنے سے کف لسانی کیا۔ سرفراز کہتے ہیں مولوی اسماعیل صاحب اگر مسلمان تھے تو اعلیٰ حضرت انکو کافر کہہ کر خود کافر ہو گئے کیونکہ جو مسلمان کو کافر کہے وہ خود کافر ہے اقول اس بارے میں سرفراز صاحب کو فتاویٰ رشیدیہ دیکھنا چاہیے کہ کیا واقعی اسماعیل کو کافر کہنے والا خود کافر ہے **فتاوی رشیدیہ** سے سوال وجواب نقل کیا جاتا ہے۔

**سوال:** جو شخص اسماعیل صاحب شہید کو کافر اور مردود کہتا ہے تو وہ شخص خود کافر ہے یا فاسق اگر وہ خود کافر ہے تو اس کے ساتھ معاملہ کافر کا سا کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** مولانا اسماعیل کو جو لوگ کافر کہتے ہیں بتاویل کہتے ہیں اگرچہ ان کی تاویل غلط ہے لہٰذا ان لوگوں کو کافر کہنا اور معاملہ ان کے ساتھ کفار جیسا نہ کرنا چاہیے جیسا کہ روافض خوارج کو بھی اکثر علماء کافر نہیں کہتے حالانکہ وہ شیخین اور صحابہ کرام کو اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کافر کہتے ہیں۔ پس جب سبب تاویل باطل کے ان کے کفر سے بھی آئمہ نے تحاشی کی تو مولوی اسماعیل کے کافر کہنے والوں کو بطریق اولیٰ کافر نہ کہنا چاہیے۔

**(فتاوی رشیدیہ جلد اول صفحہ نمبر 187)**

مولوی سرفراز بتلائے کہ اسماعیل کی شان اور مرتبہ آپ کے نزدیک خلفائے راشدین سے زیادہ ہے کہ ان کے کافر کہنے والوں کے کفر سے بقول گنگوہی آئمہ نے تحاشی کی تو اسماعیل کے کافر کہنے والوں کو آپ کافر قرار دیں تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ اسماعیل کا مقام خلفائے راشدین سے زیادہ ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک

## کیا کافر کو کافر نہ کہنا خود کافر ہونے کو مستلزم ہے؟

مولوی سرفراز صاحب نے فرمایا کہ اگر مولوی اسماعیل صاحب کافر تھے تو اعلیٰ حضرت نے تکفیر سے کف لسان کر کے خود کفر کا ارتکاب کیا۔ کیونکہ جو کافر کو کافر نہ سمجھے وہ خود کافر ہے۔ سرفراز صاحب نے تو یہ قاعدہ بیان کیا ہے۔ کہ کافر کو کافر نہ کہنے والا خود کافر ہے۔

## سرفراز صاحب کا رد اس کے اکابر کی زبانی

لیکن مولوی اشرف علی تھانوی ''مجالس الحکمت'' میں فرماتے ہیں اگر کوئی واقعہ میں کافر ہے ہم نے کافر نہ کہا تو کیا نقصان ہوا اور اس میں کیا حرج ہے لیکن اگر وہ کافر نہیں اور ہم نے کہہ دیا تو یہ خطرناک بات ہے۔ (مجلس پنجاہ و دوم)

اب مولوی صاحب اپنے حکیم الامت سے پوچھیں کہ کافر کو کافر کہنا کیوں ضروری نہیں آپ کا تو یہ فتوی ہے کہ جو کافر کی تکفیر نہ کرے وہ مسلمان نہیں رہتا اور تھانوی صاحب کے نزدیک وہ مسلمان ہے اب تھانوی صاحب آپ کے نزدیک کیا ہوئے اور تھانوی صاحب کے نزدیک آپ کا حکم کیا ہوگا

## اعلیحضرت بریلوی کے متعلق اکابر دیوبند کا نظریہ

سرفراز صاحب نے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بارے میں لکھا ہے کہ ان کے

کفر میں کوئی شک نہیں۔

**(1)** لیکن **الافاضات الیومیہ** میں مرقوم ہے کہ تھانوی صاحب نے فرمایا کہ ایک رئیس صاحب نے کوشش کی کہ دیوبندیوں اور بریلویوں کی صلح ہو جائے تھانوی صاحب نے کہا کہ ہماری طرف سے کوئی لڑائی نہیں وہ نماز پڑھائیں تو ہم پڑھ لیتے ہیں اور اگر ہم پڑھائیں تو وہ نہیں پڑھتے تو ان کو آمادہ کرو۔

(افاضات جلد **5** صفحہ نمبر **220** ملفوظ نمبر **225**)

**(2)** انور شاہ صاحب کے ملفوظات میں ہے کہ انہوں نے کہا کہ بطور وکیل تمام جماعت دیوبند کیطرف سے گزارش کرتا ہوں کہ حضرات دیوبند بریلویوں کی تکفیر نہیں کرتے

(ملفوطات محدث کشمیری صفحہ نمبر **69**)

اب حضرت صاحب سے سوال یہ ہے کہ اگر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کافر تھے نعوذ باللہ تو کافر کو مسلمان کہہ کر انور شاہ صاحب کیا ہوئے اور پوری جماعت دیوبند کیا ہوئی کیونکہ وہ صرف اپنی بات نہیں کرر ہے پوری جماعت کی بات کرر ہے ہیں اگر بریلوی مسلمان ہیں تو ان کو کافر کہہ کر آپ کیا ہوئے کیونکہ آپ کہہ چکے ہیں کہ جو کسی مسلمان کو کافر کہے وہ خود کافر ہے۔ ﴿**کذالک العذاب و لعذاب الاخرۃ اکبر**﴾ فتاوٰی دارالعلوم دیوبند میں مفتی محمد شفیع کا فتوی ہے کہ مولانا امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متبعین کو کافر کہنا صحیح نہیں

فتاوی دارالعلوم دیوبند جلد **2** صفحہ نمبر **142**)

فتاوی دارالعلوم دیوبند جو عزیز الرحمٰن کا ہے اس میں بھی ہے کہ بریلوی بدعتی ہیں کافر نہیں ہیں

(فتاوی دارالعلوم دیوبند جلد **5** صفحہ نمبر **67**)

## اسماعیل کی عبارت کو کفریہ نہ ماننے اور اس کو کافر نہ کہنے کی وجہ

اب رہا سرفراز صاحب کا یہ کہنا کہ اگر وہ گستاخ تھا تو اس کو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے بڑھاپے میں کافر کہنے سے کیوں گریز کیا۔ جوانی میں اور فتویٰ دیا اور بڑھاپے میں اور فتویٰ دیا تو اس کی وجہ یہ ہے اس کی توبہ مشہور ہوگئی تھی۔ **فتاوی رشیدیه** میں ایک سائل سوال کرتا ہے۔ سوال کی عبارت ملاحظہ ہو ایک بات یہ مشہور ہوگئی ہے کہ مولوی اسماعیل صاحب نے اپنے انتقال کے وقت بہت سے آدمیوں کے روبرو بعض مسائل **تقوية الايمان** سے توبہ کی ہے۔ دیوبندی سائل کی بات سے معلوم ہوا کہ اسماعیل کی توبہ مشہور ہوگئی تھی اسی وجہ سے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے یہ سوچ کر کہ شاید اس نے توبہ کر لی ہو فرمایا علماء محتاطین اسے کافر نہ کہیں لیکن اس کے اقوال کو کفریہ کہا ہے جیسے کہ آپ کی کتاب ''الکوکبۃ الشہابیہ علی کفریات ابی الوہابیہ'' کے نام سے ہی ظاہر ہے اور اس میں مندرج بیانات سے بھی لیکن بقول گنگوہی توبہ نہیں کی ہے لہٰذا اسے کافر سمجھنا چاہیے اور اس کی کفریات کو کفر ہی سمجھنا چاہیے تا کہ ایمان محفوظ رہے۔

# (باب دوم)

# بحث متعلقہ تحذیر الناس

## مولوی قاسم نانوتوی کا حضور ﷺ کی ختم نبوت زمانی سے انکار

مولوی قاسم صاحب نانوتوی اپنی کتاب **تحذیر الناس** کے صفحہ نمبر 3 پر ارشاد فرماتے ہیں بعد حمد وصلوٰۃ کے قبل عرض جواب گذارش ہے کہ اول معنیٰ خاتم النبین کے معلوم کرنے چاہیں تا کہ فہم جواب میں کچھ دقت نہ ہو سو عوام کے خیال میں تو رسول اللہ ﷺ کا خاتم ہونا بایں معنیٰ ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابقین کے بعد ہے اور آپ سب میں آخری نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں پھر مقام مدح میں ﴿ولکن رسول اللہ و خاتم النبین﴾ فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہوسکتا ہے ہاں اس وصف کو اوصاف مدح میں سے نہ کہیے اور اس مقام کو مقام مدح قرار نہ دیجئے تو خاتمیت باعتبار تاخر زمانی صحیح ہوسکتی ہے مگر میں جانتا ہوں کہ اہل اسلام میں سے کسی کو یہ بات گوارہ نہ ہوگی کہ اس میں ایک تو خدا کی جانب نعوذ باللہ یاوہ گوئی کا وہم ہے آخر اس وصف میں اور قد وقامت میں اور شکل ورنگ وحسب ونسب وسکونت وغیرہ اوصاف میں جن کو نبوت یا اور فضائل میں کچھ دخل نہیں نانوتوی صاحب کی یہ بات بھی لغو ہے کہ نبی پاک کے رنگ وشکل اور قد وقامت اور حسب ونسب کو فضائل میں دخل نہیں ہے کیونکہ محدثین کرام نے باقاعدہ باب قائم کر کے حضور علیہ السلام کے حسن و جمال اور قد وقامت کو بیان فرمایا نبی پاک ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے قریش میں سے بنو ہاشم کو چنا اور بنو ہاشم میں سے مجھکو منتخب فرمایا (مسلم شریف) نیز ارشاد فرمایا ﴿بعثت من خیرا القرون قرنی حتی کنت من القرآن الذی کنت فیہ﴾ (رواہ بخاری مسلم) نیز ارشاد فرمایا ﴿الناس معادن کمعادن الذھب والفضۃ خیرکم فی

الجاهلة خیر کم فی الاسلام اذا فقهوا ﴾ (بخاری مسلم) نیز ارشاد فرمایا ﴿الآمة من قریش ﴾ اگر حسب ونسب میں فضیلت نہ ہوتی تو حضور کے یہ فرامین موجود نہ ہوتے کیا فرق ہے جو اس کو ذکر کیا اوروں کو ذکر نہ کیا۔ دوسرے رسول اللہ ﷺ کی جانب نقصان قدر کا احتمال ہے کیونکہ اہل کمال کے کمالات ذکر کیا کرتے ہیں۔ اور ایسے ویسے لوگوں کے اس قسم کے احوال بیان کیا کرتے ہیں نانوتوی صاحب کی اس عبارت میں کس قدر کفریات ہیں۔ ان کا اندازہ لگائیں

**نانوتوی کی عبارت میں موجود وجوہ کفر کا بیان:** خاتم النبیین کے معنی سب میں آخری نبی ہونے کو جو تفاسیر واحادیث اور اجماع امت سے قطعی اور متواتر طور پر ثابت ہو چکے ہیں انہیں عوام اور جاہلوں کا خیال بتلانا۔ انہیں یعنی حضور علیہ السلام صحابہ کرام ائمہ دین کو کوتاہ فہم ٹھہرانا تمام امت کو عوام اور نافہم قرار دینا۔

**مخالفین معنی تفسیر وحدیث اور اجماع کو اہل فہم بتلانا:** معنی متواتر قطعی جو ثابت با حادیث واجماع ہیں کچھ فضیلت نہ ماننا۔ اس متواتر معنی کو مقام مدح میں ذکر کرنے کے قابل نہ جاننا اور کہنا کہ خاتم النبیین سے خاتمیت بمعنی تاخر زمانی مراد لینا اس صورت میں صحیح نہیں جبکہ یہ مانو۔ خاتمیت باعتبار تاخر زمانی جب تک صحیح نہیں کہ یہ مانو کہ یہ مدح کا مقام ہے اور یہ وصف اوصاف مدح میں سے ہے۔

اگر حضور علیہ السلام کو آخری نبی مانا جائے اور اس کو وصف مدح مانا جائے تو خدا کی طرف یاوہ گوئی کا وہم ہونا اور حضور کی جانب نقصان قدر کا احتمال پیدا کرنا اور یاوہ گوئی۔ بیہودہ بکواس کو کہتے ہیں اور اس میں خدا کی توہین بھی ظاہر ہے۔ ان تمام کفر کے ہوتے ہوئے مولوی سرفراز صاحب کو اس میں کوئی سقم نظر نہیں آتا اور وہ کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تین عبارتوں کو ملا کر کفریہ معنی پیدا کر لئے۔ مولوی صاحب سے سوال یہ ہے کہ ان تین

عبارتوں کا مجموعہ کفر ہے یا فرداً فرداً کفر ہے۔ اگر فرداً فرداً کفر ہے تو ملا کر وہ عبارات کیسے کفریہ نہ ہونگی۔ اور اگر فرداً فرداً کفر ہے تو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا کیا قصور ہے اگر مجموعہ کفر ہے تو اگر وہ عبارات فرداً فرداً ٹھیک تھیں تو ان کا مجموعہ کفر کیوں ہو گیا۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے **تحذیر الناس** کی جو عبارات نقل کی ہیں ان میں سے ہر ایک عبارت مستقل کفر ہے

## گکھڑوی تاویل اور اس کا رد

سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ نانوتوی کے نزدیک اس آیت میں ختم نبوت مرتبی مطابقۃ مراد ہے اور ختم نبوت زمانی التزاماً مراد ہے حضرت یہ فرمائیں کہ خاتم النبین کا یہ معنی کہ حضور علیہ السلام بالذات نبی ہیں اور باقی انبیاء بالعرض نبی ہیں کس حدیث میں ہے اور کونسی تفسیر میں ہے آپ تو ماشاء اللہ ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کر چکے ہیں کسی ایک کتاب کا حوالہ پیش کریں ورنہ آیت معلوم پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ مفتی دیوبند محمد شفیع اپنی کتاب "**ھدیۃ المھدیین**" میں کہتے ہیں۔ ﴿ان اللغۃ العربیۃ حاکمۃ بان معنی خاتم النبین فی الایۃ ھو آخر النبین لا غیر﴾

---

**حاشیہ:** نانوتوی صاحب فرماتے ہیں کہ اہل کمال کے کمالات بیان کیے جاتے ہیں اور اس طرح کے لوگوں کے اس طرح حالات بیان کیے جاتے ہیں یعنی اول ہونا آخر ہونا حالانکہ حضور پاک نے خود مقام مدح پر ارشاد فرمایا ﴿فضلت علی الانبیاء بست...... الی أن قال﴾ ﴿ختم بی النبییون﴾ رواہ مسلم نیز ارشاد فرمایا ﴿انا العاقب﴾ نیز ارشاد فرمایا ﴿جعلنی فاتحا وخاتما﴾ نیز ارشاد فرمایا ﴿کنت اول النبیین فی الخلق واخرھم فی البعث﴾ تو جب نبی پاک ﷺ نے خود اپنے آخری نبی ہونے کو مقام مدح میں بیان فرمایا تو گویا نانوتوی صاحب نے نبی پاک ﷺ کو ایسا ویسا کہا تو کیا سرکار ﷺ کو ایسا ویسا کہنا آپ کی توہین نہیں؟ اور کیا آپ کی توہین کفر خالص نہیں؟

**ترجمہ:** بے شک لغت عربی اس پر حاکم ہے کہ آیت میں جو خاتم النبیین کا لفظ ہے اس کا معنی آخری نبی ہے نہ کچھ اور" (هدية المهديين" صفحه نمبر **21**)

مولوی ادریس کاندھلوی مسلک الختام صفحہ: **22** پر ارشاد فرماتے ہیں کہ آیت کریمہ خاتم النبیین کے معنی آخری نبی کے ہی ہیں۔ **﴿ومن شاء فليؤمن ومن خاء فليكفر﴾**

خاتم النبیین کے جس معنی پر قرآن مجید دال ہے اور حدیث پاک اس کی وضاحت کر رہی ہیں اور امت کا جس پر اجماع ہے وہ یہی آخری نبی والا معنی ہے خاتم النبیین کا یہ معنی کرنا کہ آپ بالذات نبی ہیں علامہ آلوسی کی اس عبارت کی رو سے کفر ہے۔

مفتی شفیع ہی **روح المعانی** سے ناقل ہیں۔ **﴿كونه صلى الله عليه وسلم خاتم النبين مما نطقت به الكتاب وصدعت به السنة واجمعت عليه الامة فيكفر مدعى خلافه﴾** حضور علیہ السلام کا خاتم النبیین ہونا قرآن سنت اور اجماع امت سے ثابت ہے جو اس کے خلاف دعویٰ کرے وہ کافر ہے جبکہ کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ اور اجماع امت کی خلاف ورزی کرتے ہوئے نانوتوی صاحب نے آیت کی یہ تفسیر بالرائے کی ہے اور خود انہوں نے **تحذیر الناس** میں حدیث نقل کی ہے کہ جو آدمی قرآن کی تفسیر بالرائے کرے وہ کافر ہے اگر نانوتوی صاحب ختم زمانی کے قائل تھے تو وہ اثر ابن عباس کی تصحیح وتقویت کیوں کر رہے ہیں کیونکہ اس میں بالفعل حضور علیہ السلام کی مثل چھ نبی تسلیم کیے گئے ہیں لہٰذا نانوتوی

---

**حاشیہ:** نانوتوی صاحب نے عوام واہل فہم کا تقابل یوں کیا ہے عوام کے خیال میں خاتم النبیین کا معنی آخری نبی ہے **من حيث قال** ۔۔۔۔ الخ اگر ایک آدمی یوں کہے کہ سرفراز صاحب یوں کہتے ہیں اور اہل فہم یوں کہتے ہیں تو صاف معلوم ہوگا کہ سرفراز صاحب اہل فہم سے نہیں ہیں ولا شک فیہ

صاحب کا تمام تفاسیر اور احادیث کو رد کر دینا گمراہی نہیں تو کیا ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اعتراض یہ کیا تھا کہ خاتم النبین کے معنی آخری نبی خود حضور علیہ السلام نے فرمائے ہیں اور نانوتوی صاحب یہ معنی کرنے والے کو اہل فہم کے مقابلے میں ذکر کر رہے ہیں لہٰذا لازم آیا کہ حضور علیہ السلام اہل فہم نہیں۔ اس کے جواب میں مولوی صاحب نے قاسم العلوم کی ایک عبارت پیش کی ہے۔ ﴿جز انبیاء علھیم السلام یار اسخین فی العلم همه عوا﴾' اندر باب تفسیر میں سوائے انبیاء کرام یا راسخین فی العلم کے سارے عوام ہیں لیکن **تحذیر الناس** میں اس نے خاتم النبین کا معنی آخری نبی کرنے والوں کو عوام قرار دیا ہے اور ان کو اہل فہم کے مقابلہ میں ذکر کیا ہے اور حضور علیہ السلام نے خود خاتم النبین کا معنی لا نبی بعدی ارشاد فرمایا مولوی صاحب دکھائیں کہ حضور علیہ السلام نے خاتم النبین کا معنی بالذات نبی کیا ہو لہٰذا قطعی طور پر ثابت ہو گیا کہ نانوتوی صاحب نے اس آیت سے ختم نبوت سمجھنے والوں کے لیے یہ الفاظ استعمال کیے۔ عوام' نافہم' ضروریات دین کی طرف کم التفات رکھنے والے، کم فہم' مقام مدح کے سمجھنے سے قاصر' اوصاف اور فضائل کی معرفت سے ناآشنا تناسب جمل قرآنی سے ناواقف، عطف واستدراک کے فوائد سے جاہل، ذکر وعدم ذکر کے مقاصد سے لاعلم، کلام الٰہی کی بے ربطی سے نادان، نانوتوی صاحب کا خیال ہے کہ اگر اس آیت کا معنی یہ ہو کہ حضور علیہ السلام کے بعد کوئی نبی نہیں تو کلام میں بے ربطی پیدا ہو جاتی ہے اور لکن کے ماقبل اور مابعد میں کوئی تناسب نہیں رہتا اس سے لازم آیا کہ حضور علیہ السلام صحابہ کرام ائمہ دین نے اس سے جو آخری نبی والا معنی سمجھا تو ان کو پتہ نہ چلا کہ اس صورت میں کیا خرابیاں لازم آئیں گی۔

نانوتوی صاحب کہتے ہیں کہ اگر بوجہ کم التفاتی کے بڑوں کا فہم اس مضمون تک نہیں پہنچا تو ان کی شان میں کوئی گستاخی لازم نہیں آئیگی۔ لیکن یہ بات عقل سے ماوراء ہے کہ دین کی اتنی اہم چیز کے بارے میں نبی علیہ السلام اور صحابہ وتابعین توجہ نہ کریں اور چودھویں صدی کے ایک عالم توجہ کریں

# اعلیحضرت بریلوی پراعتراض اوراس کا جواب

مولوی صاحب اوران کے ہمنوا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے ترجمہ پر جوانہوں نے **تحذیر الناس** کی عبارت کا کیا ہے۔اس پر بھی اعتراض کرتے ہیں کہ **تحذیر الناس** میں بالذات کالفظ تھا تو اس سے بطور مفہوم مخالفت یہ مطلب نکلتا تھا تقدم یا تاخر زمانی میں بالعرض فضیلت ہے حالانکہ سرفراز کا یہ اعتراض غلط ہے کیونکہ اگلی عبارت ہے پھر مقام مدح میں ﴿ ولکن رسول اللہ و خاتم النبین﴾ فرمانا اس صورت میں کیونکہ صحیح ہوسکتا ہے؟ حالانکہ مقام مدح میں مذکور ہونے کے لئے کسی وصف کا بالذات ہونا ضروری نہیں نانوتوی صاحب کے نزدیک حضور علیہ السلام بالذات نبی ہیں اور باقی انبیاء بالعرض حالانکہ باقی انبیاء کی نبوت کو ان کی تعریف کے مقام میں ذکر کیا گیا ہے۔لہٰذا علماء دیوبند کا یہ کہنا کہ وہ بالعرض فضیلت کے قائل ہیں یہ غلط ہے خود نانوتوی صاحب اپنے مکتوب میں جوانہوں نے مولوی فاضل کو لکھا فرماتے ہیں۔

**معنی خاتم النبین در نظر ظاهر پرستان همیں باشد که زمانه نبوی آخراست از زمانه گذشته و باز نبی دیگر نخواهد آمد مگر میدانی که ایں سخن ایست که مدحی است دراں نه ذمی ترجمہ:** خاتم النبین کا معنی سطحی نظر والوں کے نزدیک تو یہی ہے کہ زمانہ نبوی ﷺ گذشتہ انبیاء کرام سے آخر کا ہےاوراب کوئی نبی نہیں آئیگا مگر آپ یہ جانتے ہیں کہ یہ ایک ایسی بات ہے جس میں نہ تعریف ہےاور نہ مذمت ہے۔ **(انوارالنجوم ترجمہ قاسم العلوم صفحہ نمبر 55)**

اس عبارت سے ظاہر ہوگیا کہ آخری نبی ہونا قاسم نانوتوی کے نزدیک تعریف والی بات نہیں ہے۔اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے اپنی طرف سے کوئی فتویٰ کفر نہیں دیا بلکہ ''**شفا شریف**'' میں قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے آیت کا معنی آخری نبی کے علاوہ کرنے کو کفر قرار

دیا ہے۔وہ فرماتے ہیں۔"لا نہ اخبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم انہ خاتم النبین لانبی بعدہ و اخبر عن اللہ تعالیٰ انہ خاتم النبین اجمعت الامۃ علی حمل ھذا الکلام علی ظاھرہ وان مفھومہ المرادبہ دون تاویل ولا تخصیص فلاشک فی کفر ھولاء الطوائف کلھا قطعا واجماعاً وسمعاً"

(شفا شریف) صفحہ نمبر 285)

اس لئے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خبر دی ہے کہ آپ خاتم النبین ہیں اور آپ کے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ خبر دی ہے کہ آپ ﷺ انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں اور اسی پر امت کا اجماع ہے کہ یہ کلام بالکل اپنے ظاہری معنی پر محمول ہے اور جو اس کا مفہوم ظاہری الفاظ سے سمجھ میں آتا ہے وہی بغیر کسی تاویل یا تخصیص کے مراد ہے پس ان لوگوں کے کفر میں کوئی شک نہیں ہے جو اس کا انکار کرے یہ قطعی اور اجماعی عقیدہ ہے۔

سرفراز صاحب ارشاد فرمائیں کہ اگر ایک آدمی نماز کی فرضیت کا قائل ہو اور اس کی فرضیت کے منکر کو کافر قرار دے لیکن آیت کریمہ ﴿اقیموا الصلوۃ﴾ کا معنی تبدیل کرتے ہوے اس کا معنی ورزش کرنا قرار دے تو کیا وہ کافر نہیں ہوگا تو جو حکم اس کا ہوگا وہی حکم نانوتوی صاحب کا ہوگا۔

## مفتی شفیع دیوبندی کا بانی مدرسہ دیوبند کو کافر کہنا:

مولانا صفدر کے استاد محترم مفتی شفیع دیوبندی کراچی والے نے اس عبارت کو ختم نبوۃ فی الاثار صفحہ نمبر 107 پر نقل کیا ہے۔مولوی سرفراز صاحب نے یہ ثابت کرنے کے لئے نانوتوی صاحب ختم نبوت زمانی کے قائل تھے **تحذیر الناس** کی یہ عبارت نقل کی ہے سو یہ عدم تواتر الفاظ باوجود تواتر معنوی یہاں ایسا ہی ہوگا۔جیسے تواتر اعداد رکعات' فرائض و وتر وغیرہ جیسا اس کا

منکر کافر ہے۔ اس عبارت سے تو ثابت ہوا کہ جو وتروں کی تعداد تین سے کم یا زیادہ مانے وہ نانوتوی صاحب کے نزدیک کافر ہے۔ حالانکہ ان کی تعداد میں علمائے امت کے درمیان شدید اختلاف ہے ایک رکعت کے قائلین سے لے کر تیرہ تک کے قائلین ملتے ہیں اور روایات بھی ہر قسم کی ملتی ہیں۔ بخاری شریف میں حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے (اختصار کیوجہ سے ترجمہ پیش خدمت ہے)

ہم نے جب سے لوگوں کو پایا ہے انہیں تین رکعات وتر پڑھتے دیکھا اور گنجائش سب میں ہے ابن حجر فرماتے ہیں کہ حضرت قاسم کے قول کے معنی یہ ہے کہ وتر ایک رکعت' تین رکعت' پانچ رکعت اور سات رکعت سب جائز ہے۔

## نانوتوی کا ائمہ ھدٰی کی تکفیر کرنا

نانوتوی صاحب کے کلام سے لازم آیا کہ جو ایک' پانچ' سات' نو' گیارہ یا تیرہ کے قائلین ہیں وہ سب کافر ہیں۔ حالانکہ اگر کوئی وتروں کے وجوب کا ہی انکار کر دے تو کافر نہیں کیونکہ وتروں کا وجوب اخبار احاد سے ثابت ہے اس بحث کے آخر میں ہم دیوبندیوں کے خاتم الحفاظ انور شاہ کشمیری کا کلام پیش کرتے ہیں اختصار کے پیش نظر صرف اردو ترجمہ پیش کرتے ہیں۔ عبداللہ بن عباس کے اثر مذکورہ کی شرح میں مولانا نانوتوی نے ایک مستقل رسالہ **تحذیر الناس** عن انکار اثر ابن عباس لکھا ہے اور اس میں ثابت کیا ہے کہ اگر کوئی اور خاتم کسی دوسری زمین میں ہو تو **محمد رسول اللہ** ﷺ کی خاتمیت کے خلاف نہیں جیسا کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس اثر میں مذکور ہے اور مولانا نانوتوی کے کلام سے ظاہر جو ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ ساتوں آسمان سات زمینوں کے لئے ہیں۔ اور قرآن سے جو ثابت ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ ساتوں آسمان اسی زمین کیلئے ہیں فیض الباری جلد 3 صفحہ نمبر 333 انور شاہ کشمیری جو بالواسطہ

نانوتوی صاحب کے شاگرد ہیں نے وضاحت کے ساتھ نانوتوی کے کلام کو قرآن کے خلاف قرار دیا ہے۔فیض الباری کی ایک اور عبارت کا ترجمہ پیش کیا جاتا ہے۔

اور حاصل کلام یہ ہے کہ جب ہم نے اثر مذکور کو شاذ پایا اور اس کے ساتھ ہماری نماز اور روزے کا کوئی امر متعلق نہیں نہ اس پر ہمارے ایمان سے کوئی امر موقوف ہے ہم نے مناسب جانا کہ اس کی شرح کو ترک کردیں اور اے مخاطب اگر تیرے لیے کوئی چارہ نہیں اور تو اس بات پر مجبور ہے کہ ایسی چیز میں دخل انداز ہو جس کے بارے میں تجھے کچھ علم نہیں تو ارباب حقائق کے طریق پر تجھے یہ کہنا چاہیے کہ غالباً اثر مذکور میں سات زمینوں کے لفظ سے سات عوالم کو تعبیر کیا گیا ہے۔جن میں تین کا وجود تو درجہ صحت کو پہنچ چکا ہے۔عالم اجسام عالم مثال عالم برزخ پھر عالم ذر عالم نسمہ تو بے شک ان دونوں کے متعلق بھی حدیث وارد ہوئی ہے۔لیکن ہم نہیں جانتے کہ یہ دونوں مستقل عالم ہیں یا نہیں بس یہ پانچ عالم ہیں اور انہیں پانچ کی طرح دو اور بھی نکال لے تاکہ پورے سات ہو جائیں تو ایک چیز اس عالم سے دوسرے عالم کی طرف نہیں گزرتی لیکن اس حال میں گزرتی ہے کہ اس عالم کے احوال لے لیتی ہے اور بے شک ایک شے کے لئے اس عالم میں آنے سے پہلے کئی وجود شرع مطہر میں ثابت ہو چکے ہیں اور اس وقت تیرے لئے بغیر کسی دشواری کے یہ ممکن ہے کہ تو مختلف عالموں میں ایک ہی نبی ہونے کا التزام کرے۔

(فیض الباری جلد **3** صفحہ نمبر **334**)

"**فیض الباری**" کی ان منقولہ عبارات سے پتہ چلا کہ نانوتوی کے بالواسطہ شاگرد کشمیری صاحب بھی اثر ابن عباس کی تحقیق کے بارے میں نانوتوی صاحب سے متفق نہیں اور انہوں نے لطیف انداز میں نانوتوی پر چوٹیں کی ہیں مولانا سرفراز صاحب صفدر نے یہ بات ثابت کرنے کے لئے کہ مولوی قاسم نانوتوی ختم نبوت زمانی کے قائل تھے فرمایا حضرت نانوتوی نے منطقی طور پر ختم نبوت ثابت کی ہے۔کیونکہ نانوتوی صاحب نے فرمایا ہے ما بالعرض کا سلسلہ

ما بالذات پر ختم ہوتا ہے۔ دوسرے انبیاء وصف نبوت کے ساتھ بالعرض متصف ہیں حضور علیہ السلام بالذات متصف ہیں لہٰذا سلسلہ نبوت آپ پر ختم ہو گیا۔

## قاسم نانوتوی کا باقی انبیاء کی نبوت سے انکار

سرفراز صاحب قاسم نانوتوی کی اس عبارت کو ختم نبوت زمانی پر بطور دلیل پیش کرتے ہیں حالانکہ اس طرح تو باقی انبیاء علیہم السلام کی نبوت سے تو انکار ہو جائے گا کیونکہ جو کسی وصف سے بالعرض موصوف ہو اس کے ساتھ اس کا اتصاف مجازی ہوتا ہے جس طرح جالس فی السفینہ کو بھی متحرک کہا جاتا ہے۔ کشتی وصف تحرک کے ساتھ حقیقتاً متصف ہے اور جو اس میں سوار ہے وہ مجازاً متصف ہے اور اس سے اس کی نفی بھی جائز ہوتی ہے جیسے کسی کو کہا جائے کہ تو شیر ہے تو اس سے شیر ہونے کی نفی کرنا بھی جائز ہے مولانا سرفراز صاحب نے ''اتمام البرھان'' میں فرمایا ہے کہ حضرت نانوتوی نے واسطہ فی الثبوت غیر سفیر محض مراد لیا ہے۔ جیسے چابی کی حرکت ہاتھ کے واسطہ سے ہوتی ہے اور خود ہاتھ بھی حرکت کے ساتھ متصف ہوتا ہے اور دونوں متحرک ہونے کے ساتھ حقیقتاً متصف ہیں حالانکہ یہ حضرت کا سفید جھوٹ ہے کیونکہ نانوتوی صاحب نے خاتم النبیین کا معنی بالذات نبی کیا ہے اور حسین احمد مدنی نے ''شھاب ثاقب'' میں کشتی والی مثال دیکر وضاحت کرنے کی کوشش کی ہے کہ کشتی وصف تحرک کے ساتھ حقیقتاً متصف ہے اور کشتی سوار مجازاً متصف ہے حسین احمد مدنی نے اسے واسطہ فی العروض قرار دیا ہے کشتی سوار کے لئے حرکت سے متصف ہونے کے لئے واسطہ فی العروض ہے اس طرح حضور علیہ السلام باقی انبیاء علیہم السلام کے لئے وصف نبوت میں واسطہ فی العروض ہیں مولوی صاحب نے تلبیس سے کام لیتے ہوئے واسطہ فی العروض کو واسطہ فی الثبوت غیر سفیر محض قرار دیا جس میں واسطہ اور ذوالواسطہ وصف سے حقیقتاً متصف ہوتے ہیں حالانکہ واسطہ فی الثبوت غیر سفیر محض اور واسطہ فی

العروض آپس میں قسیم ہیں۔

اور علامہ موصوف کو علم ہوگا کہ ﴿**قسیم الشیء یجب ان یکون غیرہ**﴾ جو کسی شی کا قسیم ہوتا ہے ضروری ہے کہ وہ اس کا غیر ہو۔

نیز اس دلیل سے اگر نبوت کا آپ ﷺ پر مختتم ہونا ثابت ہوتا ہے تو ایمان اور علم کا بھی آپ پر ختم ہونا ثابت ہوتا ہے۔ کیونکہ اسی **تحذیر الناس** کے صفحہ نمبر **10** پر تحریر ہے کہ حضور علیہ السلام وصف ایمان سے بالذات متصف ہیں اور باقی لوگ بالعرض اور ما بالعرض کا سلسلہ ما بالذات پر ختم ہوتا ہے تو لازم آیا کہ ایمان بھی آپ ﷺ پر ختم ہو اور بعد میں کوئی مومن نہ ہو۔

اسی **تحذیر الناس** کے صفحہ نمبر **11** پر ہے کہ علم حضور علیہ السلام میں بالذات ہے اور آپ ﷺ کے علاوہ باقیوں میں بالعرض ہے پھر ثابت ہوگا کہ حضور علیہ السلام کے بعد کسی میں علم بھی نہیں ہے کیونکہ ما بالعرض کا سلسلہ ما بالذات پر ختم ہوتا ہے نیز لازم آئیگا کہ حضور علیہ السلام کے زمانے میں اور آپ ﷺ کے زمانہ کے بعد سارے جاہل ہوں دیوبندیوں کے خاتم الحفاظ انور کشمیری اپنے رسالہ خاتم النبین کے صفحہ نمبر **73** میں فرماتے ہیں۔ ﴿**وارده ما با لذات و ما با لعرض عرف فلسفه است نه عرف قرآن کریم نه حوار عرب**

---

**حاشیہ:** نانوتوی صاحب تحذیر الناس میں لکھتے ہی کہ اگر بالفرض آپ ﷺ کے زمانہ میں یا اپ کے زمانہ کے بعد اسی زمین یا باقی چھ زمینوں میں کوئی تجویز کیا جائے تو پھر نبی پاک ﷺ خاتم النبیین ہونا بدستور باقی ہے اور دیوبندیوں کے ابن حجر ثانی اپنی کتاب اکفار الملحدین میں لکھتے ہیں۔ **تجویز النبی معه ﷺ وبعده تکذیب للقرآن البعید** (اکفار الملحدین) مولوی سرفراز ہزار کتابوں کا الا ماشاء اللہ مطالعہ کر چکے ہی۔ اس لئے ان کا پتہ ہوگا کہ نیا نبی تجویز کرنا جب تکذیب القرآن ہے اور تکذیب القرآن بالاجماع کفر ہے۔

**نہ نظم راہیچ گونا ایما ودلالت برآں اضافہ استفادہ نبوت زیادہ است بر قرآن محض باتباع ھواء﴾**

اس عبارت کا خلاصہ یہ ہے کہ مابالذات اور مابالعرض فلسفے کا عرف ہے قرآن کریم اور محاورات عرب سے اس کا کوئی تعلق نہیں اور نہ الفاظ میں اس کی طرف کوئی اشارہ پایا جاتا ہے۔ قرآن مجید میں اس پر کوئی دلالت موجود نہیں پس مراد قرآنی پر استفادہ نبوت کا اضافہ کرنا قرآن پر زیادتی ہے اور خالصتاً خواہش نفسانی کی اتباع ہے۔

سرفراز صاحب اب تو مان جایئے کہ نانوتوی صاحب نے قرآن کی تفسیر بالرائے کی ہے آپ کے خاتم الحفاظ مولوی انور شاہ صاحب کشمیری کی تمام عبارت کا رخ یقیناً **تحذیر الناس**

---

**حاشیہ:** نانوتوی صاحب لکھتے ہیں اگر خاتم النبیین کا وہ معنی لیا جائے جو اس ہیچ ملاں نے عرض کیا ہے تو نبی پاک کی افضلیت نا صرف انبیاء علیہم السلام کے افراد خارجیہ پر ثابت ہوگی بلکہ انبیاء کے افراد مقدرہ پر بھی ثابت ہو جائے گی تو یہاں نانوتوی صاحب نے انبیاء کے افدراد کی دو قسمیں بنا دیں افراد خارجیہ اور افراد مقدرہ حالانکہ جب نبی کریم ﷺ کے بعد کسی نبی کا آنا محال ہے پھر یہ کہنا کہ نبی کریم ﷺ کی فضیلت انبیاء کے افراد مقدرہ پر بھی ثابت ہو جائے گی یہ جملہ لغو اور باطل ہے اور قرآن وسنت کی تصریحات کے بالکل خلاف ہے

نانوتوی صاحب تحذیر الناس کے صفحہ 16 پر لکھتے ہیں کہ اللہ تعالی نے اور انبیاء کو نبوت حادث عطا فرمائی اور نبی پاک ﷺ کو نبوت قدیم عطا فرمائی حالانکہ جب آپ خود حادث ہوں تو نبوت جو صفت ہے آپ کی وہ کیسے قدیم ثابت ہوگی پھر لازم آیا کہ جو نبوت آپ کی صفت قدیم ہے تو آپ ﷺ موصوف بھی قدیم ٹھہرے حالانکہ اللہ تعالی کے علاوہ مخلوق کو قدیم کہنا بجائے خود کفر ہے کیونکہ عقائد کا مسئلہ ہے کہ اللہ تعالی اور اس کی صفات قدیم ہیں جبکہ باقی ہر شے حادث ہے

کی طرف ہے اور نانوتوی صاحب نے اسی **تحذیر الناس** میں تفسیر بالرائے کرنے والے کے لئے حدیث نقل کی ہے کہ۔

**حدیث:۔** ﴿**من فسر القرآن برایه فلیتبوء مقعده من النار**﴾

جو قرآن کی تفسیر اپنی رائے سے کرے وہ کافر ہے آج تک کسی مفسر اور کسی عالم نے خاتم النبین کی یہ تفسیر نہیں کی جو نانوتوی صاحب نے کی ہے اگر کسی نے کی ہے تو اس کا حوالہ دیا جائے۔ نیز یہ جو کہا ہے کہ ما بالعرض کا سلسلہ ما بالذات پر ختم ہوتا ہے۔ یہ ماضی کی جانب ہوتا ہے کیونکہ ہر انسان کا وجود اپنے سے پہلے انسان والد کی وجہ سے ہے اس طرح اس کا اپنے سے پہلے کی وجہ سے اگر یہ سلسلہ یونہی چلتا رہے تو تسلسل لازم آئے گا جو باطل ہے اگر کسی ممکن پر جا کر رکے تو ما بالعرض کا تحقق بغیر ما بالذات کے لازم آئے اور یہ بھی باطل ہے اور اگر ما بالذات پر ختم ہو تو ثابت ہو گیا کہ اللہ کے علاوہ کوئی خدا نہیں کیونکہ وہ واجب الوجود ہے اور باقی ممکن ہے اور واجب ممکن کے لئے علت ہے۔ نیز یہ کہنا کہ خاتمیت ذاتی ختم زمانی کو مستلزم ہے غلط ہے کیونکہ اسی **تحذیر الناس** کے صفحہ نمبر **13** پر مرقوم ہے اگر بالفرض آپ کے زمانے میں کہیں کوئی اور نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور قائم رہتا ہے صفحہ نمبر **25** پر کہتے ہیں اور اگر بعد زمانہ نبوی ﷺ بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہیں آئے گا چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں فرض کیجئے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ ختم نبوت زمانی کے منکر ہیں۔

کیونکہ ان کے نزدیک اگر نیا نبی آجائے تو خاتمیت میں کچھ فرق نہیں آتا تو جب خاتمیت زمانی جو لازم تھی وہ باطل ہو گی تو خاتمیت ذاتی جو ملزوم تھی وہ بھی باطل ہو گئی کیونکہ لازم کا بطلان ملزوم کے بطلان پر دلیل ہوتا ہے بعض دیوبندی کہتے ہیں کہ یہاں بالفرض کا لفظ ہے لہٰذا عبارت ٹھیک ہے۔

ان سے چند استفسار کیے جاتے ہیں امید ہے وہ جواب دیں گے۔ اگر کوئی کہے بالفرض کسی کی دونوں آنکھیں نکال دی جائیں تو اس کی بینائی میں کچھ فرق نہیں آئیگا تو کیا اس کی بینائی میں فرق نہیں آئے گا؟ اگر کوئی کہے بالفرض کوئی مسلمان اللہ کے الٰہ ہونے کے بعد کسی اور کو اِلٰہ مانے تو اس کے عقیدہ توحید میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔ اگر مسئولہ بالا عبارات ٹھیک ہیں تو **تحذیر الناس** کی عبارت بھی ٹھیک ہے ﴿واذلیس فلیس﴾ مولانا سرفراز صاحب نے اپنے رسالہ ملاعلی قاری اور علم غیب کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ ملاعلی قاری کی مفصل عبارات حجت ہیں وہ **مرقاۃ شرح مشکوٰۃ** میں فرماتے ہیں۔ ﴿**بعد العلم بخاتمیته علیه السلام لایجوز الفرض و التقدیر ایضاً**﴾ یہ جاننے کے بعد کہ حضور علیہ السلام خاتم النبین ہیں فرض اور تقدیر کے طور پر کسی نبی کے آنے کا قول کرنا جائز نہیں۔ دیوبندی حضرات اپنے مولویوں کے بارے میں جو یہ کہہ رہے ہیں ان کا مقصد یہ نہیں تھا بلکہ اور مقصد تھا اس کے بارے میں ملاعلی قاری فرماتے ہیں۔ ﴿**من القاعدة المقررة ان تعیین المراد لایدفع الایراد**﴾ پختہ قاعدہ ہے کہ مراد کا متعین کر دینا اعتراض کو دور نہیں کرتا

(جلد **4** صفحہ نمبر **222**)

سرفراز صاحب نے مناظرہ عجیبہ کی عبارات پیش کی ہیں جن میں نانوتوی صاحب نے فرمایا خاتمیت زمانی میرا عقیدہ ہے اگر خاتمیت زمانی ان کا عقیدہ ہے تو انہوں نے اثر ابن عباس کی وضاحت میں مستقل رسالہ کیوں تصنیف کیا کیونکہ اس اثر میں تو حضور علیہ السلام کی مثل چھ نبی تسلیم کیے گئے ہیں اور ظاہر مفہوم کے لحاظ سے ختم نبوت کے منافی ہے اور مصنف **تحذیر الناس** نے اس کو صحیح تسلیم کر کے آیت میں تاویل کر دی اور اس کا جو منقول متواتر معنی تھا اس کو خیال عوام قرار دیا۔ جب مصنف **تحذیر الناس** اس اثر کے مضمون کو صحیح سمجھتے ہیں تو وہ ختم زمانی کے قائل کیسے ہیں جب کہ مرزائی نبی پاک کے بعد ایک نبی ماننے سے ختم نبوت کے منکر

ہیں تو نانوتوی چھ نبی ماننے کے بعد ختم نبوت زمانی کے قائل کیسے ہیں؟ اس کے ظاہری مفہوم کو دیکھتے ہوئے علامہ سخاوی نے مقاصد حسنہ میں ملاعلی قاری نے **موضوعات کبیر** میں علامہ ابن کثیر نے **البدایہ والنہایہ** میں اس کو اسرائیلیات سے قرار دیا ہے۔ علامہ ابن حجر مکی اور علامہ آلوسی نے اس کی تاویل کی ہے لہٰذا جب تک نانوتوی صاحب کی کوئی ایسی عبارت نہ دکھائی جائے جس میں انہوں نے کہا ہو کہ میں نے خاتم النبیین کے اصلی معنی کی تغلیط کر کے جو نیا معنی گھڑا تھا اس سے توبہ کرتا ہوں اس وقت تک بات نہیں بن سکتی۔ مرتضیٰ حسن دربھنگی **اشد العذاب** میں فرماتے ہیں کہ مرزا صاحب نے جو آیت خاتم النبیین کے مضمون کا انکار کیا ہے جب تک مرزائی ان کی توبہ اس انکار سے نہ دکھائیں ان کی کوئی بات قبول نہیں لہٰذا یہ قانون یہاں بھی چلے گا اور دیوبندیوں کو ثابت کرنا پڑے گا کہ نانوتوی صاحب نے جو نیا معنی گھڑا تھا اور خود اس کو ایجاد بندہ قرار دیا تھا انہوں نے اس سے توبہ کر لی ہے۔ ﴿ودونہ' خرط القبتاد﴾

آخر میں دیوبندی مولوی محمد شفیع کی عبارت پیش کی جاتی ہے وہ سرفراز صاحب کے استاد بھی ہیں امید ہے کہ حضرت ان کا لحاظ فرمائیں گے۔ مفتی شفیع اپنی کتاب **''ختم نبوت''** کے صفحہ نمبر **108** پر فرماتے ہیں۔

خوب سمجھ لو کہ تمام امت خاتم النبیین سے یہی سمجھی ہے کہ یہ آیت بتلا رہی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نہ کوئی نبی ہے نہ رسول اور اس پر بھی اجماع و اتفاق ہے کہ نہ اس آیت میں کوئی تاویل ہے نہ تخصیص اور جس شخص نے اس آیت میں کسی قسم کی تخصیص کیساتھ کوئی تاویل کی اس کا کلام ایک بکواس اور ہذیان ہے اور یہ تاویل اس کے اوپر کفر کا حکم کرنے سے نہیں روک سکتی کیونکہ وہ اس نص صریح کی تکذیب کرتا ہے اب تو مفتی دیوبند محمد شفیع نے قاسم نانوتوی کو کافر کہہ دیا لہٰذا بلاوجہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو نہ کوسیے بلکہ توبہ کیجئے۔

سرفراز صاحب نے اپنی کتاب کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ مولانا دیدار علی شاہ نے فرمایا

کہ مولانا واستاذ نا مولانا محمد قاسم صاحب مغفور کے فتوی کی نقول میرے پاس موجود ہیں مقدمہ کے اندر ہم نے اس کے جھوٹ کا مکمل و مفصل جواب دیا ہے۔ مزید اس بارے میں گذارش ہے کہ مولانا دیدار علی شاہ صاحب بھی **حسام الحرمین** کے سخت حامی اور مؤید ہیں الصوارم الھندیہ میں آپ کا ارشاد موجود ہے۔ **حسام الحرمین** جو فتوی علمائے حرمین شریفین ہے وہ سرتا پا حق اور بجا ہے اور جن اقوال پر فتوی دیا گیا ہے۔ فریقین میں سے منصف کو ان کتابوں سے ان اقوال کو مطابق کر کے دیکھنا کافی ہے اور معاند کو تمام قرآن بھی پڑھ لے نفع نہیں بخشا اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو حق بات سمجھنے کی توفیق اور انصاف دے اور ان بے دینوں سے اپنے امن میں رکھے۔

اب سرفراز صاحب کو یہ بتانے کی ضرورت تو نہیں ہوگی کہ **حسام الحرمین** میں نانوتوی صاحب پر فتوی کفر ہے۔

کیونکہ اس حقیقت سے حضرت صاحب پوری طرح آگاہ ہیں تو جب **حسام الحرمین** کی تائید ہوگی تو اس میں مندرج سارے فتوؤں کی تائید ہوگی لہٰذا جو قول سرفراز صاحب نے ان کی طرف منسوب کیا ہے وہ افترا ہے۔ ﴿**انما یفتری الکذب الذین لایؤ منون**﴾ **(پارہ 14 سورۃ نحل)**

اس بحث میں اختصاراً یہی کافی ہے جو حضرات تفصیل کیساتھ **تحذیر الناس** کا رد دیکھنا چاہیں **التبشیر برد التحذیر** جو غزالی زماں حضرت علامہ کاظمی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی تصنیف ہے اس کا مطالعہ کریں۔ حضرت شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی کتاب ''**التنویر**'' بھی اس موضوع پر لکھی گئی ہے۔ اس کا مطالعہ بھی سود مند رہے گا حضرت العلام مولانا عطا محمد بندیالوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے بھی **تحذیر الناس** کا رد لکھا ہے جو زیر طبع ہے۔

اور **تحذیر الناس** کے بارے میں حضرت شیخ الحدیث علامہ محمد اشرف سیالوی

مدظلہ صاحب کے گیارہ سوالات ہیں جو حضرت قبلہ شرف صاحب نے مختلف دیوبندی مدارس میں بھجوائے لیکن عرصہ دراز گزرنے کے باوجود ان کا کوئی جواب موصول نہیں ہوا۔عنقریب افادہ عوام کے لیے ان کو منظر عام پر لایا جائے گا۔

ان صفحات میں بقدر ضرورت اس بارے میں بحث کی گئی ہے اللہ تعالیٰ قبول فرمائے اور ذریعہ نجات بنائے۔

## نانوتوی کا انبیاء علیہم السلام کی جھوٹ سے عصمت کا انکار

یہی نانوتوی صاحب اپنی کتاب ''**تصفية العقائد**'' کے صفحہ نمبر **28** پر لکھتے ہیں بالجملہ علی العموم کذب کو منافی شان نبوت بایں معنی سمجھنا کہ یہ معصیت ہے اور انبیاء علیہم السلام معاصی سے معصوم ہیں خالی غلطی سے نہیں۔اس عبارت میں انبیاء کے لئے کہا گیا ہے کہ وہ دروغ صریح کے مرتکب ہیں اور ہر قسم کے جھوٹ کے مرتکب ہو سکتے ہیں حالانکہ یہ کہنا کہ ان کے لئے ہر قسم کے جھوٹ سے معصوم ہونا ضروری نہیں کتنی بڑی بے ادبی ہے اور ان کی نبوت کی سفید چادر کو داغدار کرنے کی مذموم حرکت ہے کیونکہ ان کا جھوٹ بولنا ثابت ہو جاء تو ان کے دعوائے نبوت کی صادقت کون تسلیم کرے گا اسی لئے بادشاہ روم ہرقل نے نبی مکرم ﷺ کا دعوت اسلام پر مشتمل گواہی نامہ موصول ہونے پر عرب کے تاجر وفد کو بلوایا اور ان سے آپ کے متعلق معلومات حاصل کرتے ہوئے یہ سوال کیا ﴿**هل كنتم تهمونه بالكذب ان يقول ما قال**؟﴾ کیا دعوت نبوت سے قبل تم ان کو کذب بیانی اور جھوٹ سے متہم کیا کرتے تھے تو جناب ابو سفیان قائد وفد نے جو ابھی مسلمان بھی نہیں ہوے تھے جواب میں کہا نہیں تو ہرقل نے کہا جو عام انسانوں کے معاملات میں جھوٹ نہیں بول سکتے وہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ کیسے باندھ سکتے ہیں؟ کاش علمائے دیوبند میں ان عقلمند کافروں جیسی سوچ اور فکر موجود ہوتی تو ایسے نازیبا اور غلیظ الفاظ ان

پاک ہستیوں کے متعلق ہرگز نہ لکھتے۔ مگر ایں سعادت بزور بازو نیست

امید ہے جب سرفراز صاحب عبارات اکابر کا دوسرا حصہ لکھیں گے تو دوسری عبارتوں کے علاوہ جن کے جوابات پہلے حصے میں نہیں دیے اس عبارت کا بھی جواب دیں گے

# نانوتوی صاحب کے نزدیک انبیاء صرف علم میں امت سے افضل ہوتے ہیں نہ کہ عمل میں

قاسم نانوتوی صاحب کی ایک اور عبارت آپ کے ذوق کی نذر کرتا چلوں ملاحظہ ہو **تحذیر الناس** صفحہ نمبر **5** فرماتے ہیں کہ انبیاء علیھم السلام علوم میں ہی ممتاز ہوتے ہیں عمل میں بظاہر امتی بڑھ بھی جاتے ہیں صفحہ نمبر **5**

یہاں مولوی سرفراز صاحب نے بظاہر کے لفظ سے بڑا فائدہ اٹھانے کی کوشش کی ہے اور کئی اوراق سیاہ کر دیے ہیں۔ حالانکہ عبارت میں لفظ '**ھی**' استعمال ہوا ہے اس کے ذریعے حصر ثابت ہو گیا اور ثابت ہو گیا کہ نانوتوی صاحب کے نزدیک قوت علمی میں انبیاء کو امتیاز ہوتا ہے قوت عملی میں نہیں ہوتا لہذا بظاہر کا لفظ یہاں مہمل ہے کیونکہ حصر تو لفظ ہی کے ذریعے ہو گیا تو کیا سرفراز صاحب کو معلوم نہیں کہ وہ انبیاء علیھم السلام کے بارے میں کہنا کہ امتی اعمال میں ان سے بڑھ جاتے ہیں انبیاء کی تنقیص ہے اور کتاب کے مقدمے میں سرفراز صاحب نے خود تسلیم کیا ہے کہ انبیاء کی توہین کفر ہے تو اب اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بارے کہنا کہ انہوں نے انگریز کا ایجنٹ ہونے کی وجہ سے اکابر دیوبند کو کافر کہا ہے سفید جھوٹ ہے سرفراز اپنی ہر کتاب میں کہتے رہتے ہیں کہ مولانا احمد رضا خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ انگریز کے ایجنٹ تھے اور دلیل یہ دی جاتی ہے کہ انہوں نے فتویٰ دیا تھا کہ ہندوستان دارالاسلام ہے گنگوہی صاحب فتاویٰ رشیدیہ میں کہتے ہیں کہ ہندوستان دارالاسلام ہے اشرف علی تھانوی صاحب **تحذیر الاخوان** میں کہتے ہیں

کہ ہندوستان دارالاسلام ہے اب گنگوہی اور تھانوی کے بارے میں کیا ارشاد ہے۔

﴿مالکم لاتنطقون﴾ نیز حضرت موصوف ارشادفرمائیں کہ آج کل ہندوستان دارالحرب ہے یا دارالاسلام اگر ہندو حکومت ہوتو دارالاسلام انگریز کی حکومت ہوتو دارالحرب ہو اس تفریق کی کیا وجہ ہے حالانکہ انگریز اہل کتاب ہیں اہل کتاب کا ذبیحہ بھی حلال ہے اور ان کی عورتوں سے نکاح بھی جائز ہے۔ ﴿کماقال تبارک و تعالیٰ طعام الذین اوتو الکتاب حل الکم والمحصنات من الذین اوتو الکتاب حل لکم﴾ اور اگر اب ہندوستان دارالحرب ہے تو وہاں کے دیوبندی وہاں سے ہجرت کیوں نہیں کرتے؟ جبکہ اہل اسلام پر لازم ہوتا ہے کہ موقع ملتے ہی دارالحرب سے دارالسلام کی طرف ہجرت کر جائیں۔

## (باب سوم)

# سرفراز صاحب کی رشید احمد گنگوہی کی طرف سے جوابی کاروائی

سرفراز صاحب جب بزعم خویش اسماعیل دہلوی اور قاسم نانوتوی کی صفائی پیش کر چکے تو گنگوہی صاحب کی صفائی پیش کرنے کی تیاری شروع کی پہلے سرفراز صاحب صفدر نے گنگوہی صاحب کا نسب نامہ پیش کیا اور صرف باپ کا نام لکھا ان کے دادے کا نام نہیں لکھا۔

# گنگوہی صاحب کے نسب کا شرعی حکم بزبان علمائے دیوبند

پہلے **تذکرۃ الرشید** سے گنگوہی صاحب کا نسب نامہ پیش کیا جاتا ہے رشید احمد ابن ہدایت احمد بن پیر بخش اور ماں کی طرف سے نسب نامہ یوں ہے کریم النساء بنت فرید بخش مولوی اسماعیل دہلوی **تقویۃ الایمان** صفحہ نمبر 5 پر فرماتے ہیں کہ کوئی نام رکھتا ہے علی بخش، پیر بخش غلام محی الدین، غلام معین الدین یہ سب جھوٹے مسلمان شرک میں مبتلا ہیں۔ اب حضرت علام صاحب سے استفسار یہ ہے کہ گنگوہی صاحب کے دادا نانا مشرک ہیں تو پھر گنگوہی صاحب کا نسب نامہ مشکوک تو نہیں ہو جائے گا گنگوہی صاحب اسی کتاب کی تعریف و تائید کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ کتاب **تقویۃ الایمان** نہایت عمدہ اور سچی کتاب ہے اور موجب قوت اصلاح ایمان کی ہے اور قرآن و حدیث کا پورا مطلب اس میں ہے فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر 224 اور دوسری جگہ ارشاد فرمایا کہ اس کا رکھنا پڑھنا عین اسلام ہے ایک اور مقام پر فرماتے ہیں تمام **تقویۃ الایمان** پر عمل کرے اس کے سب مسائل صحیح ہیں۔

**بہشتی زیور** میں تھانوی صاحب نے بھی پیر بخش، علی بخش فرید بخش نام رکھنا شرک قرار دیا ہے۔ گویا تھانوی صاحب کے نزدیک گنگوہی صاحب کے دادا نانا مشرک تھے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے علمائے حرمین کے سامنے گنگوہی کا ایک فتویٰ پیش کیا جس

میں انہوں نے کہا تھا کہ جو شخص اللہ تبارک وتعالیٰ کے لئے وقوع کذب کا قائل ہو اس کی تکفیر اور تفسیق نہیں کرنی چاہیے گنگوہی صاحب کے فتوی کی فوٹو کاپی کئی علماء اہلسنت کے پاس موجود ہے ذیل میں گنگوہی صاحب کا فتویٰ نقل کیا جاتا ہے پہلے سوال کی عبارت ملاحظہ ہو۔

## گنگوہی کے نزدیک خدا تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے

دو شخص کذب باری تعالیٰ میں گفتگو کرتے تھے ایک کی طرف داری کے واسطے تیسرے شخص نے کہا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔﴿ان اللہ لایغفران یشرک بہ و یغفر مادون ذالک لمن یشاء﴾ لفظ "ما" عام ہے شامل ہے معصیت قتل مومن کو اس آیت مذکورہ سے معلوم ہوا کہ پروردگار مغفرت مومن قاتل بالعمد کی فرمادے گا اور دوسری آیت میں ہے۔﴿من قتل مومناً متعمداً فجزاؤہ جھنم﴾ اب یہاں لفظ من عام ہے شامل ہے مومن قاتل بالعمد کو اس سے معلوم ہوا کہ مومن قاتل بالعمد کی مغفرت نہیں ہوگی اس قائل کے خصم نے کہا کہ آپ کے استدلال سے وقوع کذب باری تعالیٰ ثابت ہوتا ہے کیونکہ آیت میں یغفر ہے نہ کہ یمکن ان یغفر یہ سن کر اس قائل نے جواب دیا کہ میں نے کب کہا ہے کہ میں وقوع کا قائل نہیں ہوں اور دوسرا قول اس قائل کا یہ ہے کہ کذب علی العموم قبیح بالطبع نہیں آیا یہ قائل مسلمان ہے یا کافر؟ اگر مسلمان ہے تو بدعتی ضال ہے یا اہل سنت والجماعت باوجود قول کرنے کے وقوع کذب باری تعالیٰ کے۔ (فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر)

اب گنگوہی صاحب کا جواب ملاحظہ ہو۔ حضرت نے جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ بعض علماء وقوع خلف وعید کے قائل ہیں اور یہ بھی واضح رہے کہ خلف وعید خاص اور کذب عام ہے کیونکہ کذب بولتے ہیں قول خلاف واقعہ کو سو وہ گاہ وعید ہوتا ہے اور گاہ وعدہ' گاہ خبر اور یہ سب کذب کی انواع ہیں اور وجود نوع کا وجود جنس کو مستلزم ہے اگر انسان ہوگا تو حیوان بھی ضرور ہوگا

لہٰذا وقوع کذب کے معنی درست ہونگے اگر چہ بضمن کسی فرد کے ہو پس بنا علیہ اس ثالث کو کوئی سخت کلمہ نہ کہنا چاہیے کہ اس میں تکفیر علمائے سلف کی لازم آتی ہے ہر چند یہ قول ضعیف ہے۔ مگر تاہم متقدمین کے مذہب پر صاحب دلیل قوی کو تضلیل صاحب دلیل ضعیف کی درست نہیں لہٰذا اس ثالث کو تفسیق وتکفیر سے مامون کرنا چاہیے۔ (رشید احمد گنگوھی۔ 1301)

## گکھڑوی تاویل

مولوی سرفراز کا خیال ہے کہ مندرجہ بالا فتویٰ خود ساختہ ہے اور اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے اپنی طرف سے گھڑ کر علمائے حرمین کی خدمت میں پیش کیا اور اس کے ثبوت میں سرفراز صاحب نے فتاوی رشید صفحہ نمبر 20 سے گنگوہی کا فتوی نقل کیا ہے جس میں گنگوہی نے وقوع کذب باری تعالیٰ کے قائلین کی تکفیر کی ہے پہلے سوال ملاحظہ ہو۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ذات باری تعالیٰ موصوف بصفت کذب ہے یا نہیں اور خدا تعالیٰ جھوٹ بولتا ہے یا نہیں اور جو شخص خدا تعالیٰ کو یہ سمجھے کہ وہ جھوٹ بولتا ہے وہ کیسا ہے۔ گنگوہی صاحب کا جواب ملاحظہ ہو۔

حضرت گنگوہی صاحب نے فرمایا ذات پاک حق تعالیٰ منزہ ہے اس سے کہ متصف بصفت کذب کیا جائے اس کے کلام میں ہرگز شائبہ کذب کا نہیں جو شخص تبارک وتعالیٰ کی نسبت یہ عقیدہ رکھے اور زبان سے کہے وہ ہرگز مومن نہیں وہ قطعا کافر ہے۔ ملعون ہے اور مخالف قرآن وحدیث اور اجماع امت کا ہے۔

## تاویل کا بطلان

سرفراز صاحب کہنا یہ چاہتے ہیں کہ اگر گنگوہی صاحب وقوع کذب کے قائل ہوتے اور اس کے معتقد کو کافر کہنے سے منع کرنے والے ہوتے تو **فتاوی رشیدیہ** میں وقوع کذب

باری تعالیٰ کے قائل کی تکفیر نہ کرتے جب انہوں نے وقوع کذب کے قائلین کی تکفیر کردی تو ثابت ہوا کہ عدم تکفیر والا فتویٰ جعلی ہے لیکن یہ احتمال بھی تو ہوسکتا ہے کہ گنگوہی صاحب نے پہلے وہ فتویٰ دیا ہو لیکن **فتاوی رشیدیه** کے طبع کرانے والے اور ناشر چونکہ دیوبندی تھے لہٰذا انہوں نے **فتاوی رشیدیه** میں وہ فتویٰ درج نہ کیا ہو اور اس کی بجائے اپنی طرف سے گھڑ کر تکفیر والا فتویٰ اس میں درج کردیا ہو اور تکفیر کے ڈر سے پہلا فتویٰ دبا دیا گیا ہو جس طرح براہین قاطعہ گنگوہی نے خود لکھ کر خلیل احمد سہارنپوری کے نام سے شائع کروائی اسی طرح ایک کتاب ''تقدیس القدیر'' کسی اور کے نام سے شائع کروائی اس ''تقدیس القدیر'' کی چند عبارات ملاحظہ ہوں

جواز وقوع میں بحث ہے۔ "تقدیس" صفحہ نمبر **87**

گفتگو ''جواز وقوعی'' میں ہے نہ ''جواز امکانی'' میں صفحہ نمبر **79**

جواز وقوعی کا بعض اثبات کرتے ہیں ''تقدیس'' صفحہ نمبر **44**

"تقدیس القدیر" صفحہ نمبر **21** پر فرماتے ہیں کذب جنس ہے خلف وعید اس کی ایک نوع ہے اور میزان منطق کا طالبعلم بھی جانتا ہے کہ ثبوت نوع سے ثبوت جنس لازم ہے پس یہ فرمانا کہ جواز خلف وعید کے معتقد جواز کذب کے معتقد نہیں طرفہ فقرہ ہے کیا علماء متکلمین کو کوئی ایسا گمان کرسکتا ہے کہ نوع کے وجود کے قائل ہو کر جنس کے عدم کے قائل ہوں پس ضروری ہے کہ وہ جواز کذب کے قائل ہوں گے یہ بعینہ وہی مضمون ہے جو براہین قاطعہ میں ہے کہ خلف وعید میں علمائے متقدمین کا اختلاف ہوا ہے اور امکان خلف کی امکان کذب فرع ہے یعنی کذب جنس ہے اور خلف وعید نوع اس کی۔ براہین قاطعہ میں خلیل احمد صاحب لکھتے ہیں امکان کذب کا مسئلہ اب تو کسی نے نہیں نکالا قدماء میں اختلاف ہوا ہے کہ آیا خلف وعید جائز ہے یا نہیں دیکھئے یہاں امکان کذب کو خلف وعید پر قیاس کیا گیا ہے۔ اور خلف وعید بالفعل ہوگی لہٰذا اس پر کذب کو قیاس کیا گیا ہے تو وہ بھی بالفعل ہوگا کیونکہ مقیس اور مقیس علیہ میں مساوات ہوتی ہے لہٰذا آج

کل کے وہابیوں کا یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے لیکن بولتا نہیں یہ محض دھوکہ ہے کیونکہ ان کے دلائل کی رو سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ بالفعل جھوٹا ہے۔ **نعوذ باللہ من ذلک**

مثلاً ان کی طرف سے ایک دلیل امکان کذب پر یہ دی جاتی ہے کہ ﴿**ان اللہ علیٰ کل شیء قدیر**﴾ اور کذب بھی شی ہے لہذا وہ بھی قدرت باری تعالیٰ کے تحت ہے اور ممکن ہے لیکن بیضاوی شریف میں صاف لکھا ہوا ہے کہ شی وہ ہے جو تین زمانوں میں سے کسی میں موجود ہو اور جب جھوٹ بھی یہاں شی میں داخل ہے تو پھر لازم آئیگا کہ اللہ تعالیٰ بالفعل کاذب ہو جائے لہذا منافقت چھوڑو اور صاف اعلان کرو کہ ہم وقوع کذب کے قائل ہیں کیونکہ جو دلائل پیش کیے جاتے ہیں ان سے وقوع ثابت ہوتا ہے نہ کہ فقط امکان۔

## دربھنگی صاحب کا وقوع کذب باری تعالیٰ کا عقیدہ

مولوی مرتضیٰ حسن دربھنگی ''اسکات المعتدی'' میں رقم طراز ہیں تاویل سے اس شخص کا مذہب جو جواز الخلف فی الوعید کا قائل ہے نہیں بدل سکتا فتویٰ اس کے باب میں مقصود ہے کہ وقوع کذب کا قائل ہو کر کافر ہوا یا نہیں علی ھذا القیاس صاحب مسائرہ نے جو اکابر اشاعرہ کا مسئلہ نقل کیا ہے وہ لوگ بھی وقوع کذب کے قائل ہوئے یا نہیں ان کی نسبت کیا حکم ہے

**(اسکات المعتدی صفحہ نمبر 33)**

دربھنگی صاحب دیوبندیوں کے وہ عالم ہیں جن کا کام یہی تھا کہ وہ اکابر دیوبند کی عبارات کی صفائیاں پیش کریں ان کی منقولہ بالا عبارات سے صاف ظاہر ہے کہ وہ گنگوہی صاحب کو وقوع کذب کا قائل مانتے ہیں تو تبھی کہہ رہے ہیں جن دوسرے اکابر کے کلام سے وقوع کذب لازم آ رہا ہے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ان کی تکفیر کیوں نہیں کرتے۔ سرفراز صاحب کو دربھنگی کی یہ عبارت دیکھنی چاہیے اور سمجھنا چاہیے کہ گنگوہی جی وقوع کذب کے قائل تھے

## علمائے دیوبند کا عذر لنگ

یہ عذر لنگ کہ اگر وہ وقوع کذب کے قائل ہوتے تو وقوع کذب کے قائلین کی تکفیر کیوں کرتے تو اس کا جواب یہ ہے کہ دیوبندی امکان کذب کے قائل بھی ہیں اور امکان کذب کے قائلین کی تکفیر بھی کرتے ہیں سرفراز صاحب کے استاد محترم اور شیخ الاسلام حسین احمد ''شہاب ثاقب'' میں کہتے ہیں کہ ہمارے بارے میں بریلوی کہتے ہیں کہ ان کے نزدیک خداوند اکرم جل جلالہ' کاذب اور جھوٹا ہو سکتا ہے اور ہو سکتا ہے کہ خدا کے کلام میں جھوٹ ہو یہ سب بالکل غلط اور افترائے محض ہے ہرگز ہمارے اکابر اس کے قائل نہیں بلکہ اس کے معتقد کو کافر اور زندیق کہتے ہیں (شہاب ثاقب صفحہ نمبر **105**)

امکان کذب کی بحث کرتے ہوئے سرفراز صاحب خود تنقید متین میں لکھتے ہیں کسی چیز کے کر سکنے میں اور کرنے میں جو دقیق فرق ہے یا تو یہ لوگ اسے سمجھتے نہیں یا گڈمڈ کر رہے ہیں (صفحہ نمبر **161**) اس عبارت میں صاف اقرار ہے کہ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے اور مولوی موصوف کی پسندیدہ لغت کی کتاب نور اللغات میں لکھا ہوا ہے کہ امکان کا معنیٰ ہے ہو سکنا صفحہ نمبر **220** ملاحظہ فرمالیا آپ نے علمائے دیوبند کی دورنگی چال کو کہ امکان کذب کا عقیدہ رکھنے والے کی تکفیر بھی کی جارہی ہے اور عقیدہ بھی یہی ہے۔

مولوی حسین احمد مدنی ''**شہاب ثاقب**'' میں صفحہ نمبر **105** پر فرماتے ہیں ہمارے اکابر صاف طور سے تصریح فرمارہے ہیں کہ خداوند کریم جملہ عیوب سے پاک اور اس کا کاذب ہونا مستحیل بالذات ہے اب بدیہی بات ہے کہ محال بالذات قدرت کے نیچے داخل نہیں ہوتا اور تمام کتب کلامیہ میں تصریح ہے کہ قدرت ممکنات سے متعلق ہوتی ہے نہ کہ واجبات اور مستحیلات سے۔

تو جب دیوبندیوں کے نزدیک اللہ تعالیٰ کا کاذب ہونا مستحیل بالذات ہے تو محمود الحسن کو جھد المقل لکھنے کی کیا ضرورت تھی اور مولوی سرفراز صاحب کو تنقید متین میں یہ لکھنے کی کیا ضرورت تھی کہ جھوٹ بول سکنا اور بات ہے اور بالفعل جھوٹ بولنا اور بات ہے۔ امکان کذب کی بحث میں ان لوگوں نے جھوٹ بولنا اور افتراء کرنا فرض سمجھ لیا ہے۔

مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت نے مولوی رشید احمد کا جو فتوی علمائے حرمین شریفین کی خدمت میں پیش کیا ہے اس میں یہ احتمال بھی ہے کہ وہ تحریر کسی اور شخص کی ہو اور وہ تحریر حضرت گنگوہی کی تحریر کے مشابہ ہو کیونکہ تحریریں ایک دوسرے کے مشابہ ہوتی رہتی ہیں فقہائے کرام نے فرمایا:

﴿الخط یشبه الخط لایعتد به﴾ جواباً عرض ہے کہ جو فتوی سرفراز صاحب نے گنگوہی کا پیش کیا ہے تو یہ احتمال وہاں بھی جاری ہو سکتا ہے کہ ان کی تحریر جیسی تحریر بنالی گئی ہو بلکہ **فتاوی رشیدیه** کے تمام مطبوعات میں یہ احتمال جاری ہو سکتا ہے کہ ﴿الخط یشبه الخط لایعتد به﴾ تو کیا پھر پورا **فتاوی رشیدیه** ناقابل اعتماد سمجھا جائے گا۔

---

**حاشیه:** فقہائے کرام کا قاعدہ ہے کہ الخط یشبه الخط لا یعتد به یہ اس صورت میں ہے کہ جب محرر منکر ہو جائے اور کہے کہ یہ تحریر میری نہیں ہے مثلاً ایک آدمی اپنی زوجہ کو تین طلاقیں دیتا ہے بعد میں منکر ہو جاتا ہے تو اگر جھوٹ بولے گا تو اس کا وبال اسی پر ہوگا اور مفتی اسے قسم دلوا کر کہہ دے کہ اگر یہ اپنی قسم میں سچا ہے تو اس کی بیوی اس کے لئے حلال ہے اور منازعہ فیہ صورت میں گنگوہی صاحب کی طرف سے انکار عبارت نہیں پایا گیا اگر حق انکار تھا تو انہی کو تھا مگر انہوں نے اپنی زندگی میں اس تحریر کے بارے بطور انکار ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ جب دنیا چلے گئے تو چیلے چاٹنے کہنے لگے کہ فاضل بریلوی نے گنگوہی پر افترا کیا ہے

مولوی سرفراز کا سارا زور اس پر ہے کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے وقوع کذب والا فتویٰ خود گھڑ کر علمائے حرمین کی خدمت میں پیش کیا ہے اور دلیل یہ دی ہے کہ وہ تو خود وقوع امکان کذب کے قائل کو کافر کہتے ہیں لہٰذا ان کا یہ فتویٰ کیسے ہو سکتا ہے کہ قائل وقوع کذب کی تکفیر و تفسیق نہیں کرنی چاہیے۔

## گنگوہی کے متضاد فتاوے

اس سلسلے میں عرض یہ ہے متضاد فتویٰ دینا گنگوہی صاحب سے ہرگز بعید نہیں اسی **فتاوی رشیدیہ** میں ان کے کئی متضاد فتوے موجود ہیں مثلاً ان سے سوال ہوا کہ محمد بن عبدالوہاب نجدی کا کیا عقیدہ تھا تو جواب ملا کہ محمد بن عبدالوہاب کے عقائد عمدہ تھے فتاوی رشیدیہ جلد اول صفحہ نمبر 7 اور اسی فتاوی کے صفحہ نمبر 22 پر رقم طراز ہیں کہ محمد بن عبدالوہاب کے عقائد کا حال مجھے معلوم نہیں تو دیکھیے عقائد کو عمدہ بھی کہا جا رہا ہے اور یہ بھی کہا جا رہا ہے کہ ان کے عقائد کا حال مجھے معلوم نہیں۔

**فتاوی رشیدیہ** جلد اول صفحہ نمبر **219** فرمایا کہ جو اسماعیل دہلوی کا کافر کہے وہ خود کافر ہے اور جو ان کو مردود کہے وہ خود مردود ہے اور اسی کتاب کے صفحہ نمبر **187** پر فرمایا جو لوگ مولانا اسماعیل کو کافر کہتے ہیں بتاویل کہتے ہیں اگرچہ تاویل ان کی غلط ہے لہٰذا ان لوگوں کو کافر نہ کہنا اور معاملہ کفار کا سا نہ کرنا چاہیے۔ اب ناظرین دیکھ سکتے ہیں کہ دونوں فتوے گنگوہی صاحب کے ہیں ایک فتوی میں کہتے ہیں کہ مولانا اسماعیل کو کافر کہنے والے خود کافر ہیں اور دوسرے فتوے میں ارشاد فرماتے ہیں کہ ان کو کافر کہنے والے کو کافر نہیں کہنا چاہیے تو اگر گنگوہی صاحب نے قائل وقوع کذب باری تعالیٰ کی تکفیر بھی کی ہو تو اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ انہوں نے عدم تکفیر کا فتویٰ نہ دیا ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ تکفیر والا فتوی پہلے کا ہو اور بعد میں تکفیر کرنے سے

منع فرمادیا ہو جس طرح اسماعیل کو کافر کہنے والوں کو کافر بھی کہا اور کافر کہنے سے منع بھی فرمادیا۔
لہذا متضاد فتوے دینا حضرت سے قطعاً بعید نہیں پہلے کچھ کہہ دیا بعد میں کچھ کہہ دیا۔

مزید دیکھئے اسی **فتاوی رشیدیہ** جلد اول صفحہ نمبر **201** کہا جب انبیاء علیہم السلام کو علم غیب نہیں تو یا رسول اللہ کہنا بھی ناجائز ہوگا۔ اگر یہ عقیدہ کر کے کہے کہ وہ دور سے سنتے ہیں بسبب علم غیب کے تو خود کفر ہے اور جو یہ عقیدہ نہیں تو یہ کلمہ مشابہ بکفر ہے اسی **فتاوی رشیدیہ** میں ندائے یا رسول اللہ ﷺ کے بارے میں سوال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ندا غیر کو دور سے کرنا شرک حقیقی جب ہوتا ہے کہ ان کو عالم سامع مستقل عقیدہ کرے ورنہ شرک نہیں مثلاً یہ جانے کہ حق تعالیٰ ان کو مطلع فرمادے گا یا ﴿باذنه تعالی﴾ انکشاف ان کو ہو جائے گا یا ﴿باذنه تعالی﴾ ملائکہ پہنچادیں گے تو ﴿فی حد ذاته﴾ نہ شرک ہے نہ معصیت۔

**(صفحہ نمبر 174)**

گنگوہی صاحب سے جب پوچھا گیا کہ ﴿یا شیخ عبدالقادر رضی الله تعالی عنه شیاءً لله﴾ کہنا جائز ہے یا نہیں؟

تو اس کا جواب دیتے ہوئے فرمایا اس عقیدہ سے پڑھنا کہ شیخ کو حق تعالیٰ اطلاع کر دیتا ہے اور باذنہ تعالیٰ حاجت براری کر دیتے ہیں یہ بھی شرک نہ ہوگا اور جلدی سے کسی کو کافر بنا دینا غیر مناسب ہے۔ **(فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر 208)**

اب دیکھئے ندا غیر اللہ کے بارے میں دو متضاد فتوے دیئے ہیں ایک جگہ ندائے غائبانہ اور دور سے پکارنے کو شرک قرار دیا ہے اور دوسری جگہ کہا کہ ﴿فی حد ذاته﴾ نہ شرک ہے نہ معصیت

اسی **فتاوی رشیدیہ** کے صفحہ نمبر **495** پر کہا کہ شیعہ کافر ہیں ان سے سنی عورت کا نکاح نہیں ہوسکتا اگر نکاح ہو جائے تو بھی بغیر طلاق کے کسی اور سے نکاح کرسکتی ہے لیکن صفحہ نمبر **296** پر ارشاد فرمایا جو لوگ شیعہ کو کافر کہتے ہیں ان کے نزدیک ان کی تجہیز و تکفین

حسب قاعدہ ہونی چاہیے اور بندہ بھی ان کی تکفیر نہیں کرتا۔

یہاں کوئی دیوبندی وہابی یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہاں تفضیلی شیعہ مراد ہیں کیونکہ تفضیلی شیعہ کی تکفیر کا تو کوئی بھی قائل نہیں ہے اور گنگوہی صاحب کہہ رہے ہیں کہ جو شیعہ کو کافر کہتے ہیں ان کے نزدیک اس کو ویسے ہی دبا دینا چاہیے۔ لہٰذا یہاں تفضیلی ہرگز مراد نہیں ہے۔ اسی طرح کی کئی متضاد باتیں **فتاوی رشیدیہ** اور **تذکرۃ الرشید** وغیرہ میں موجود ہیں لہٰذا متضاد ہونا تو وہابیت کی جان ہے۔ **صراط مستقیم** اور **تقویہ الایمان** اسماعیل کی مؤلفہ کتابیں ہیں اور دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ ایک چیز **صراط مستقیم** میں عین ایمان ہے تو **تقویۃ الایمان** میں عین شرک ہے گنگوہی صاحب نے اپنے **فتاویٰ** کے صفحہ نمبر **297** پر کہتے ہیں کہ **صراط مستقیم** اور **تقویۃ الایمان** اسماعیل کی مؤلفہ کتابیں ہیں اور دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ اور کہا ہے کہ میں ان کتابوں سے خوب واقف ہوں۔

مؤلف دونوں کتابوں کا ایک ہے لیکن دونوں کتابیں ایک دوسرے کی ضد ہیں سرفراز صاحب نے اپنی کتاب میں "**فتاویٰ رشیدیہ**" سے حاجی امداد اللہ صاحب کی ایک عبارت امکان کذب کے ثبوت میں پیش کی ہے۔ لیکن حضرت اپنی کتاب "**اتمام البرھان**" کے صفحہ نمبر **155** پر فرماتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خیر اور شر کی شناخت کی ترازو قرآن کریم ہے نہ کہ حضرات علمائے کرام کا اجتہاد اور نہ حضرات صوفیائے کرام کے اقوال تو حضرت ارشاد فرمائیں کہ جب صوفیائے کرام کے اقوال خیر اور شر کی میزان نہیں ہوسکتے تو حاجی صاحب بھی تو صوفی ہیں ان کے قول سے آپ امکان کذب کیسے ثابت کریں گے۔ ملفوظات اشرف العلوم بابت ماہ رمضان **1355**ھ صفحہ نمبر **88** پر فرمایا۔ حاجی محمد علی انبیٹھوی کلیر شریف سے واپس آئے اور فرمایا کہ حاجی صاحب نے مجھ کو سماع کی اجازت دی ہے۔

## گنگوہی کا حاجی امداداللہ صاحب کی بات ماننے سے انکار:

حضرت مولانا گنگوہی صاحب دیوبند تشریف لائے ہوئے تھے اور بہت بڑا مجمع تھا۔ مولانا سے اس کا ذکر کیا گیا۔ فرمایا محمد علی غلط کہتا ہے اور اگر یہ صحیح کہتا ہے تو حاجی صاحب غلط کہتے ہیں حضرت حاجی مفتی نہیں ہیں یہ مسائل حضرت حاجی صاحب کو ہم سے پوچھنے چاہیں جب گنگوہی صاحب کے بقول وہ مسائل دینیہ سے بے خبر ہیں تو امکان کذب کے مسئلے میں وہ مسائل دینیہ سے باخبر اور مفتی کیسے بن گئے اور باقی مسائل میں مثلاً میلاد شریف عرس وغیرہ میں ان کی بات کیوں نہیں مانی جاتی صرف امکان کذب کے مسئلہ میں وہ حجت کیوں ہو گئے مولوی مذکور نے ''اتمام البرہان'' میں خود لکھا ہے کہ مسائل شرعیہ میں طریقت کے بادشاہ کی بات حجت نہیں تو یہاں کیوں حجت ہوگئی آپ جب مرید ہو کر ان کی بات نہیں مانتے تو ہم پر کیوں ضروری ہے کہ ان کی بات پر عمل کریں۔

حضرت نے **فتاوی رشیدیہ** سے بیضاوی کی عبارت نقل کی ہے کہ ﴿**عدم غفران الشرک مقتضی الوعید فلا امتناع فیہ لذاتہ**﴾ اسی بیضاوی میں ﴿**لایتطرق الکذب الی خبرہ بوجہ لانہ نقص وھو علی اللہ محال**﴾

**ترجمہ:** کذب اللہ کی خبر میں کسی طرح راہ نہیں پاسکتا کیونکہ کذب عیب ہے اور عیب اللہ تعالیٰ پر محال ہے۔

یہی عبارت تفسیر ابوسعود' کبیر' روح البیان، عزیزی روح 'المعانی' کشاف' مظہری' خازن اور مدارک وغیرہ میں بھی ہے اور کشاف کا حوالہ خصوصاً قابل غور ہے کہ معتزلی بھی امتناع کذب کے قائل ہیں لیکن یہ سنیت کے دعویدار اللہ پر امکان کذب کی تہمت رکھتے ہیں مسلم الثبوت جو داخل درس کتاب ہے اس میں بھی کہا گیا ہے کہ معتزلہ اور اہلسنت دونوں کے نزدیک

جھوٹ محال ہے مولوی صاحب کی پیش کردہ عبارت جوانہوں نے بیضاوی سے پیش کی ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ مشرک کی مغفرت عقلاً ممکن ہے اور ممتنع بالغیر ہے اور جو دلیل اس کو ممتنع بنا رہی ہے وہ اللہ کے جھوٹ کا محال ہونا ہے تو اگر اللہ تعالیٰ کا کذب ممکن تھا تو اس نے مغفرت شرک کو محال بالغیر کیسے بنادیا محال بالغیر وہی تو ہوتا ہے جو محال بالذات کو مستلزم ہو۔

مسئلہ امکان کذب کے رد میں جو حضرات تفصیلی دلائل دیکھنا چاہتے ہوں وہ کتاب مستطاب "**سبحان السبوح**" اور حضرت غزالی زماں علامہ کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف **تسبیح الرحمان** کا مطالعہ فرمائیں۔ اور حضرت مولانا احمد حسن کانپوری کی کتاب تنزیہہ الرحمٰن کا مطالعہ بھی مفید رہے گا

اور حضرت علامہ سعیدی صاحب نے **توضیح البیان** میں اس پر شاندار بحث فرمائی ہے۔ اب دیکھتے ہیں کہ گنگوہی پر صرف اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فتویٰ کفر لگایا ہے یا وہ سرفراز صاحب کے نزدیک بھی کافر ہے چنانچہ **تذکرۃ الرشید** کا حوالہ پیش خدمت ہے حضرت گنگوہی نے فرمایا کہ اولیاء کے تصرفات مرنے کے بعد باقی رہتے ہیں

**( صفحہ نمبر 252 )**

مولوی مذکور اپنی مایہ ناز کتاب **تسکین الصدور** میں فرماتے ہیں مشرک کا معاملہ ہی جدا ہے وہ توسل میں غیر اللہ کو حاضر ناظر اور عالم الغیب اور متصرف فی الامور سمجھ کر توسل کرتا ہے اور ان میں سے ایک ایک بات اپنے مقام پر کفر ہے صفحہ نمبر **395** سرفراز صاحب نے اپنی ایک اور کتاب "**گلدستہ توحید**" میں "**بحر الرائق**" سے نقل کیا ہے کہ جو آدمی میت کو اللہ کے علاوہ متصرف سمجھے وہ کافر ہے۔

## سرفراز گکھڑوی کے فتوی کی رو سے گنگوہی جی کافر ٹھہرے

تو اب سرفراز صاحب کے نزدیک بھی گنگوہی صاحب کا کفر ثابت ہو گیا حضرت نے تنقید متین میں اہلسنت پر تنقید کرتے ہوئے فرمایا کہ جو عقیدہ رکھتا ہے کہ آپ ﷺ کا سایہ نہ تھا غلط ہے کیونکہ جب سایہ نہ ہوگا تو آپ ﷺ بشر بھی نہ ہوں گے اور اسی کتاب میں مسئلہ نور بشر پر بحث کرتے ہوئے فرمایا کہ بشریت کا انکار کرنا کفر ہے اور حضور اکرم ﷺ کو بشر جاننا ضروریات دین سے ہے اور حضرت کے نزدیک جو یہ عقیدہ رکھے کہ آپ کا سایہ نہیں تھا وہ بشریت کا منکر ہے اور بشریت کا منکر کافر ہے۔ گنگوہی صاحب امداد السلوک میں لکھتے ہیں کہ یہ بات متواتر روایات سے ثابت ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا سایہ نہیں تھا اور نور کے علاوہ ہر چیز کا سایہ ہوتا ہے۔ صفدر صاحب کے فتویٰ کی رو سے گنگوہی صاحب کا کفر ثابت ہو گیا اب سوال یہ ہے کہ جب گنگوہی صاحب آپ کے نزدیک بھی کافر ہیں اور اعلیٰ حضرت کے نزدیک بھی کافر ہیں تو اس مسئلہ میں تو آپ اور اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ متفق ہیں تو پھر سب شتم کا کیا جواز یہ تو ہمارا اور آپ کا اجماعی مسلک ہوا وجہ میں اختلاف سہی لیکن اصل مدعا میں اور نظریہ میں تو کامل یکسانیت ہے حضرت کا پسندیدہ شعر حاضر ہے۔

تھیں میری اور رقیب کی راہیں جدا جدا
آخر کو ہم دونوں درجاناں پہ جا ملے

## رشید احمد گنگوہی کا رحمۃ اللعالمین کو نبی مکرم ﷺ کی صفت خاصہ ماننے سے انکار

رشید احمد گنگوہی صاحب نے رحمۃ اللعالمین کو نبی مکرم ﷺ کی صفت کو خاصہ ماننے سے

انکار کر دیا حالانکہ یہ وصف نبی مکرم ﷺ کے امتیازی اوصاف میں سے ہے چنانچہ ایک سوال جواب **فتاوی رشیدیه** سے ملاحظہ کریں اور اس بیہودگی اور یاوہ گوئی کا بچشم خود مشاہدہ کریں

**سوال:** کیا رحمۃ اللعالمین نبی پاک ﷺ کی صفت خاصہ ہے یا ہر شخص کو رحمۃ اللعالمن کہہ سکتے ہیں؟

**جواب:** لفظ رحمۃ اللعالمین صفت خاصہ رسول ﷺ کی نہیں ہے بلکہ دیگر اولیاء انبیاء اور علمائے ربانیین بھی موجب رحمت عالم ہوتے ہیں اگر چہ جناب رسول اللہ ﷺ سب سے اعلی ہیں لہذا اگر دوسرے پر اس لفظ کو بتاویل بول دیوے تو جائز ہے (فتاوی رشیدیه صفحه:94)

قرآن مجید اور فرقان حمید میں صرف اور صرف رسول گرامی ﷺ کو یہ اعزاز و امتیاز اللہ تعالی کی طرف سے حاصل ہے اور کسی نبی رسول اور بزرگ سے بزرگ ہستی کے حق میں یہ وصف امتیاز اور صفت خاصہ ثابت نہیں ہے لہذا آپ کی اس خصوصیت کا انکار سراسر آپ کی بے قدری اور بے توقیری ہے۔

سوال یہ ہے کہ اگر آپ کی صفت خاصہ نہیں تو دوسروں میں بتاویل بولنے کی کیا ضرورت ہے اور اگر دوسری جگہ تاویل کے بغیر اس کا اطلاق درست نہیں ہے تو لامحالہ اس کو آپ کی صفت خاصہ تسلیم کرنا ضروری ہے نیز دوسرے حضرات کے موجب رحمت ہونے سے ان کا رحمۃ اللعالمین ہونا تو لازم نہیں آتا اگر دوسرے انبیائے کرام علیہم السلام اور اولیائے عظام کے موجب رحمت ہونے سے رحمۃ اللعالمین کی خصوصیت ختم ہو جائے تو کیا ماں باپ کے اولاد کے لئے مربی ہونے کی وجہ سے ﴿قل رب رحمهما كما ربيني صغيرا﴾ اور استاد کے تلامذہ کے مربی ہونے اور بادشاہ کے رعایا کے لئے مربی ہونے معاذ اللہ ﴿انه ربي احسن مثوای ☆ اذكرني عند ربك﴾ کی وجہ سے اللہ تعالی سے رب العالمین کی صفت خاصہ کی نفی کر دی جائے گی ﴿العياذ بالله﴾ بلکہ ہر ایک ادنی سمجھ والا شخص بھی جانتا ہے رب اور مربی ہونا اور ہے

اور رب العالمین ہونا اور ہے اسی طرح رحمت ہونا اور چیز ہے اور رحمۃ اللعالمین ہونا اور چیز ہے نبی الانبیا ﷺ رؤوف ورحیم ہیں ﴿کما قال اللہ تعالی بالمؤمنین رؤوف رحیم﴾ تو کیا کہا جا سکتا ہے کہ اللہ تعالی رافت ورحمت میں یکتا ویگانہ نہیں ہے؟ اگر چہ اپنی خداداد استعدادو صلاحیت کے مطابق حبیب کریم علیہ الصلوۃ والسلام اللہ تعالی کے رافت ورحمت میں مظہر اتم ہیں چودھویں کا چاند اپنی استعدادو صلاحیت کے مطابق انوار شمسیہ کا مظہر اتم ہوگا مگر اس سے سورج کے سراج منیر ہونے کی خصوصیت کا انکار کیسے کا جا سکتا ہے؟

اہل اللہ کے نزدیک فنافی اللہ اور فنافی الرسول کا مقام مسلم ہے نیز متصف بصفات اللہ اور متخلق باخلاق اللہ ہونا اور اخلاق محمدیہ کا کامل نمونہ ہونا مسلم ہے مگر کسی مستند عالم اور محقق اسلام نے بھی نہ اللہ تعا کی صفات کی اللہ تعالی سے خصوصیت کا انکار کیا اور نہ ہی رسالت مآب ﷺ کی صفات کی ایسی تخصیص کا انکار کیا ورنہ رسالت اور خاتمیین کے صفات بھی ان اولیائے کاملین میں تسلیم کرنے لازم آجائیں گے اور محبوب کریم علیہ الصلوۃ والسلام سے ان کے اختصاص کی نفی کرنی لازم آجائیگی ﴿العیاذ باللہ﴾

الغرض شان رحمۃ اللعالمین میں دیگر انبیائے کرام علیہم السلام اور اولیائے کرام علیہم الرضوان نبی الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء کے سہیم وشریک نہیں اگر چہ ان کے فیوض وبرکات سے کلیۃ محروم بھی نہیں ہیں جیسے امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

**وکل ای اتی الرسل الکرام بھا فانما اتصلت من نورہ بھم**

جتنی آیات بینات رسل کرام لے کر آئے وہ صرف آپ کے ہی نور اقدس کی بدولت ان کو موصول ہوئیں

**وکلھم من رسول اللہ ملتمس غرفا من البحر اورشفا من الدیم**

اور ان میں سے ہر رسول نبی الانبیا ﷺ کے بحر جودو کرم سے ایک چلو اور ابر جودو نوال سے چند

چھینٹوں کا طلبگار ہے۔

**فانه شمس فضل هم کواکبها　　　يظهرون انوارها للناس فی الظلم**

حبیب کریم علیہ السلام فضل و کرم کے آفتاب ہیں اور وہ مقدس ہستیاں اس مہر منیر کے ستاروں کی مانند ہیں جو لوگوں کو ظلمتوں میں روشنی مہیا کرتے ہیں اور تاریکیوں کو نور سے تبدیل کرتے ہیں الغرض ہر کمال خداداد میں نبی کریم ﷺ اصل ہیں اور باقی حضرات تابع آپ مقصودی ہیں دوسرے حضرات طفیلی ان کے کمالات بالخصوص نبوت و رسالت میں بھی علاقہ و مکان اور وقت و زمان کی تحدید ہے اور افراد و اشخاص میں بھی تخصیص و تحدید ہے کوئی کسی شہر کے لئے اور کوئی کسی خاص قوم کے لئے رسول و نبی بنا کر بھیجے گئے۔

مگر نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام کی نبوت و رسالت وقت و زمان اور علاقہ اور مکان اور اراد و اشخاص اور قبائل و اقوام بلکہ مخلوق کے انواع و اقسام کی تخصیص سے بھی بالاتر ہے اور اصل رحمت بنوت و رسالت ہے تو جس طرح عالمین کے لئے رسول ہونا صرف آپ کے ساتھ خاص ہے رحمۃ اللعالمین ہونا بھی آپ کے ساتھ خاص ہے

علمائے دیوبند کو نبی الانبیاء اور امام المرسلین ﷺ اختصاصات و امتیازات کے انکار کی اتنی محبت والفت ہے کہ ﴿حبک الشی یعمی یصم﴾ کے مطابق اندھے بہرے ہو جاتے ہیں اور غور خوض بلکہ ادنی سی توجہ اور ذرا سے التفات کا موقعہ بھی نہیں ملتا ورنہ کس قدر واضح فرق ہے مطلق رحمت ہونے میں اور رحمۃ اللعالمین ہونے میں مگر علمائے دیوبند کے تخیل بھی اس کو محسوس نہ کر سکے ﴿نعوذ بالله من سوء الفهم وغلبة الشقاء﴾

# (باب چہارم)

# دربارۂ خلیل احمد سہارنپوری

مولوی مذکور نے پہلے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی عبارت **حسام الحرمین** سے نقل کی ہے ہم وہ عبارت قارئین کی عدالت میں پیش کرتے ہیں اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے ارشاد فرمایا چوتھا فرقہ وہابیہ شیطانیہ ہے اور وہ رافضیوں کے فرقہ شیطانیہ کی طرح ہے اور یہ تکذیب خدا کرنے والے گنگوہی کے دم چھلے ہیں کہ اس نے اپنی کتاب ''براہین قاطعہ'' میں تصریح کی ہے اور خدا کی قسم وہ قطع نہیں کرتی مگر ان چیزوں کو جن کو جوڑنے کا اللہ عزوجل نے حکم فرمایا ہے کہ ان کے پیر ابلیس کا علم نبی ﷺ کے علم سے زیادہ ہے اور یہ اس کا برا قول خود اس کے بد الفاظ میں صفحہ نمبر 47 پر یوں ہے۔

شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم ﷺ کی وسعت علمی کی کونسی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے اور اس سے پہلے لکھا کہ شرک نہیں تو کونسا ایمان کا حصہ ہے۔ (حسام الحرمین صفحہ نمبر 103)

اعلیٰ حضرت ﷺ نے اس پر مواخذہ کرتے ہوئے فرمایا کہ شرک تو اس چیز کا نام ہے کہ خدا کی صفت غیر اللہ میں ثابت کی جائے شیطان و ملک والموت کو آپ خدا مانتے ہیں کہ ان کے اندر یہ صفت مانی جائے تو شرک نہیں بنتی؟ (حسام الحرمین صفحہ نمبر 103)

مولوی مذکور نے اپنی کتاب **اتمام البرھان** کے صفحہ نمبر 73 پر لکھا ہے کہ'' میں نے اس کا جواب دیا ہے حالانکہ'' عبارات اکابر'' میں اس اعتراض کا قطعاً کوئی جواب نہیں دیا اور حضرت جھوٹ کے مرتکب ہوئے لہٰذا ہمیں آیت معلوم پڑھنے کا حق حاصل ہے۔ ﴿**لعنة الله علی الکاذبین**﴾ مولوی سرفراز نے خلیل احمد سے نقل کیا ہے کہ حضور علیہ السلام کا حاضر و

ناظر ہونا عقیدہ سے متعلق ہے اور عقیدہ قطعیات سے ثابت ہوتا ہے اور قیاس سے اس کا ثابت کرنا جہل ہے پہلے تو یہ عرض ہے کہ مولانا عبدالسمیع نے اس کو قیاس سے ثابت نہیں کیا بلکہ **دلالۃ النص** سے ثابت کیا ہے ان کا مطلب یہ ہے کہ شیطان اور ملک الموت کو جب ادنیٰ درجہ کی لطافت حاصل ہے تو ان کو روئے زمین کا علم حاصل ہے تو حضور ﷺ کو اعلیٰ درجہ کی لطافت حاصل ہے تو آپ کو بطریق اولیٰ یہ علم حاصل ہوگا ابھی تک ان کو قیاس اور دلالۃ النص کے درمیان فرق کا بھی پتہ نہیں ہے۔ باقی رہا یہ کہنا کہ عقائد قطعیات سے ثابت ہوتے ہیں تو عقائد دو قسم کے ہوتے ہیں قطعی اور ظنی۔

## عقائد قطعی بھی ہوتے ہیں اور ظنی بھی

**فتاوی رشیدیه** میں ہے کہ اسمعیل قطعی جنتی ہے تو اس کے قطعی جنتی ہونے پر کون سی آیت یا خبر متواتر ہے نیز تھانوی صاحب **بسط البنان** میں لکھتے ہیں کہ ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ حضور علیہ السلام کی شان تمام کمالات عملیہ اور علمیہ میں یہ ہے کہ ''بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر'' تو تھانوی کے پاس جو قطعی دلیل ہے وہ خلیل احمد کو سنا دو نیز **المهند** میں علمائے دیوبند نے لکھا ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام کے روضہ اقدس کی شان عرش سے زیادہ ہے اور انہوں نے اس بات کو اپنا عقیدہ قرار دیا تو کیا اس عقیدہ پر تمہارے پاس کوئی قطعی دلیل ہے؟ تو ثابت ہوا کہ ہر عقیدہ قطعی نہیں ہوتا عقائد دونوں قسم کے ہوتے ہیں قطعی بھی اور ظنی بھی۔

علامہ پرھاروی نبراس میں **شرح عقائد** میں بیان کردہ مسئلہ کی وضاحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں اختصار کی خاطر ترجمہ پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ اس امر میں کوئی خفا نہیں کہ یہ مسئلہ ظنی ہے جس میں ظنی دلائل پر اکتفا کر لیا جاتا ہے۔ یہ شرح عقائد کی عبارت کا ترجمہ ہے پرھاروی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی شرح کرتے ہوئے فرمایا۔ شارح کے جواب کا حاصل یہ ہے

کہ مسائل اعتقادیہ کی دو قسمیں ہیں ایک وہ جس میں یقین مطلوب ہو جیسے واجب تعالیٰ کی وحدت اور نبی ﷺ کا مصداق اور دوسری وہ جس میں ظن پر اکتفا کرلیا جائے جیسے تفضیل رسل کا مسئلہ نبراس صفحہ نمبر 598 اسی مضمون کی عبارت شرح مواقف میں بھی موجود ہے شرح عقائد اور نبراس کی عبارات سے ثابت ہوا کہ عقائد ظنیہ میں ظنی دلائل پیش کیے جاسکتے ہیں۔

دوسرے نمبر پر مولوی مذکور نے یہ جواب دیا کہ مولوی خلیل احمد نے علم غیب کی نفی میں دو احادیث پیش کی ہیں اور ایک بحرالرائق کی عبارت پیش کی ہے۔

پہلی حدیث کا مضمون یہ ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ بخدا میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے گا اور تمہارے ساتھ کیا کیا جائیگا۔ یہ حدیث بخاری شریف میں موجود ہے۔ مولوی اسماعیل نے **تقویۃ الایمان** میں کہا یعنی جو کچھ اللہ اپنے بندوں سے معاملہ کرے گا خواہ دنیا میں خواہ قبر میں خواہ آخرت میں سو اس کی حقیقت کسی کو معلوم نہیں نہ نبی کو نہ ولی کو نہ اپنا حال نہ دوسرے کا (تقویۃ الایمان صفحہ نمبر 18)

مولوی خلیل نے جو حدیث پیش کی ہے مولوی اسماعیل نے وہی حدیث نقل کر کے اس کا ترجمہ اور مطلب بیان کیا ہے۔ خلیل احمد اور اسماعیل کا ان احادیث سے استدلال کرنا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ ان کے نزدیک حضور علیہ السلام کو اپنی نجات کا علم نہیں کیونکہ **تقویۃ الایمان** کے تمام مسائل ان کے نزدیک صحیح ہیں اور تمام پر عمل کرنا واجب ہے اور اس کا رکھنا پڑھنا عمل کرنا عین اسلام ہے جیسا کہ گنگوہی صاحب کے فتاوی کے حوالے پہلے دیے جاچکے ہیں لیکن اس کے باوجود مولوی مذکور اپنی کتاب **ازالۃ الریب** کے صفحہ نمبر 290 پر سب لوگوں کی آنکھوں میں یوں دھول جھونکتا ہے۔

## مولوی سرفراز کا مفتی احمد یار خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر دھوکہ دہی کا الزام:

مفتی صاحب کا ہمارے ذمہ یہ بہتان لگانا کہ ہم کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کو اپنی نجات اور امت کی نجات کا علم نہیں ہے یہ مفتی صاحب کا دجل ہے۔ حالانکہ دجل تو آپ کا ہے کہ اپنی دو مستند کتابوں میں لکھا ہوا ہونے کے باوجود کہتے ہیں کہ مفتی صاحب ہم پر بہتان باندھتے ہیں۔ کچھ تو انسان کو شرم بھی کرنی چاہیے۔ اپنے آپ کو شیخ الحدیث بھی کہلوائے اور عمر بھی نوے سال سے تجاوز کر چکی ہو پھر بھی جھوٹ بولنے پر کمر بستہ ہو کیا آخرت میں جواب دہی کا خوف بالکل جاتا رہا۔ ذیل میں چند آیات قرآنی پیش کی جاتی ہیں کہ حضور علیہ السلام کو اپنی نجات کا علم ہے یا نہیں۔

## قرآنی آیات سے تصریح کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی عاقبت کا علم ہے

﴿عسیٰ ان یبعثک ربک مقاماً محموداً﴾ پارہ **15** سورۃ بنی اسرائیل

﴿ وللآ خرۃ خیرلک من الاولی ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ﴾

پارہ نمبر **30**

﴿لا یستوی منکم من انفق من قبل الفتح وقاتل اولئک اعظم درجۃ من الذین انفقوا من بعد الفتح وقاتلو کلاً وعد اللہ الحسنی﴾ سورۃ حدید پارہ **27**

﴿والسبقون الا وّلون من المھاجرین والا نصار والذین اتبعوھم باحسان رضی اللہ عنھم و رضوا عنہ﴾ سورۃ توبہ پارہ نمبر **11**

﴿الآ ان اولیاء اللہ لاخوف علیھم ولا ھم یحزنون الذین امنو و کانو یتقون لھم البشریٰ فی الحیوۃ الدنیا و فی الاخرۃ﴾ (سورۃ یونس پارہ 11)

﴿ان الذین قالوا ربنا اللہ ثم استقاموا تتنزل علیھم الملائکۃ الا تخافوا ولا تحز نوا وابشر وا بالجنۃ التی کنتم تو عدون﴾

﴿ان الذین قالو اربنا اللہ ثم استقامو فلا خوف علیھم ولا ھم یحزنون﴾پارہ 26

﴿لیغفرلک اللہ ماتقدم من ذنبک وما تاخر﴾( پارہ 26)

﴿لیدخل المؤمنین والمؤمنات جنات تجری من تحتھا الانھار یوم لایخزی اللہ النبی والذین امنو معہ نور ھم یسعی بین ایدیھم﴾(پارہ28)

﴿قد افلح من تزکی﴾ (پارہ 30)

﴿قدافلح المؤمنون الذین ھم فی صلاتھم خاشعون الزین یرثون الفردوس فیھا خالدون﴾ (پارہ 18)

﴿والذی جاء بالصدق و صدق بہ اولئک ھم المتقون لھم مایشاؤن عندربھم﴾ (پارہ 24)

﴿ اعدت للمتقین ان الذین امنو وعملو الصالحات لھم جنات تجری من تحتھا الانھار و ذلک ھوالفوز الکبیر پارہ ولمن خاف مقام ربہ جنتان﴾(پارہ 27)

الغرض سینکڑوں آیات سے ثابت ہے کہ حضور علیہ السلام کو اپنی نجات کا علم ہے اور اپنے امتیوں کے انجام کا علم ہے۔ مولوی سرفراز اور خلیل احمد سہارنپوری کہتے ہیں کہ عقیدہ میں قطعی دلائل پیش کیے جاتے ہیں کیا مولوی خلیل احمد نے یہ قطعی دلیل پیش کی ہے؟ حالانکہ یہ خبر واحد ہے اور اخبار احادظنی ہوتی ہیں حیرت کی بات ہے کہ قطعی طور پر ثابت ہے کہ انبیاء اولیاء کرام تو دوسروں کی شفاعت کریں گے اور کئی گناہگاروں کو جہنم میں جانے سے پہلے جنت میں داخل

کروائیں گے اور کئی ایسے لوگ ہوں گے جن کو جہنم سے نکال کر جنت میں داخل کروائیں گے لیکن ان تمام احادیث کے ہوتے ہوئے وہابیوں کا عقیدہ یہی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کو نہ اپنے انجام کا علم ہے اور نہ امت کے انجام کا علم ہے اس بارے میں چند احادیث پیش کی جاتی ہیں۔

## احادیث رسول ﷺ سے ثبوت

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جنتی ہے عمر رضی اللہ عنہ جنتی ہے عثمان رضی اللہ عنہ جنتی ہے علی رضی اللہ عنہ جنتی ہے طلحہ رضی اللہ عنہ جنتی ہے زبیر رضی اللہ عنہ جنتی ہے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ جنتی ہے عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ جنتی ہے ابوعبیدہ ابن الجراح رضی اللہ عنہ جنتی ہے سعید بن زید رضی اللہ عنہ جنتی ہے۔ ترمذی شریف مشکوۃ شریف' مسند امام احمد کنز العمال' جامع صغیر' بخاری شریف میں حدیث ہے کہ ایک عورت نے جس کا بیٹا جنگ بدر میں شہید ہو گیا تھا آ کر عرض کی اگر میرا بیٹا حارثہ جنت میں ہے تو صبر کروں ورنہ اس پر افسوس کروں تو حضور علیہ السلام نے فرمایا اے ام حارثہ جنتیں کئی ہیں اور تیرا بیٹا سب سے اعلیٰ درجے میں ہے بخاری شریف جلد اول بخاری شریف میں حدیث ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ فرماتے ہیں ﴿ما بين بيتي و منبري روضة من رياض الجنة﴾ موطا امام مالک میں ہے کہ سرکار فرماتے ہیں ﴿ما بين قبري و منبي روضة من رياض الجنة﴾

مسلم شریف میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے حضرت ثابت بن قیس بن شماس کو فرمایا کہ کیا تو اس بات پر راضی نہیں ہے کہ تو زندہ رہے تو سعادت مندی کیساتھ تیری تعریف ہوتی رہے اور تیری وفات ہو تو شہادت نصیب ہو اور تو جنت میں داخل ہو۔

ترمذی شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام دولت کدہ سے باہر نکلے اور آپ کے دونوں ہاتھوں میں کتابیں تھیں جو کتاب آپ ﷺ کے دائیں ہاتھ میں تھی اس کے

بارے میں فرمایا کہ یہ کتاب اللہ کی طرف سے ہے اس میں جنتیوں کے نام ہیں اور جو کتاب آپ ﷺ کے بائیں ہاتھ میں تھی اس کے بارے میں فرمایا کہ اس میں جہنمیوں اور ان کے آباؤ اجداد کے نام ہیں۔ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

مسلم شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا: ﴿انا اول شافع و اول مشفع﴾ سب سے پہلے شفاعت کرنے والا بھی میں ہوں گا اور سب سے پہلے شفاعت قبول بھی میری ہوگی۔

مسلم شریف میں ایک اور حدیث ہے ﴿اتی باب الجنة یوم القیامة فاستفتح فیقول الخازن من انت فاقول محمد فیقول بک امرت ان لا افتح لاحدٍ قبلک﴾ میں جنت کے دروازے پر آؤں گا پس دربان کہے گا کہ آپ کون ہیں میں ارشاد فرماؤں گا کہ میں محمد ﷺ ہوں تو دربان کہے گا کہ مجھے حکم دیا گیا ہے سب سے پہلے آپ ﷺ کے لئے ہی دروازہ کھولوں۔

مسلم شریف میں ایک اور حدیث ہے کہ سرکار ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ "انا اول من یقرع باب الجنة" سب سے پہلے جنت کا دروازہ میں کھٹکھٹاؤں گا۔

بخاری و مسلم کی متفق علیہ حدیث ہے۔ ﴿من یضمن لی مابین لحییه و ما بین رجلیه اضمن له الجنة﴾ جو مجھے ضمانت دے اس چیز کی جو اس کے جبڑوں کی درمیان ہے اور پاؤں کے درمیان ہے میں اس کو جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔ جو دوسروں کے لئے جنت کے ضامن ہیں کیا معاذ اللہ انہیں اپنی نجات کا علم نہیں ہوگا۔

ترمذی شریف اور مسند امام احمد اور مستدرک میں حدیث ہے۔ ﴿الحسن و الحسین سید اشباب اهل الجنة﴾ حسن اور حسین جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔ ترمذی شریف میں ایک اور ارشاد مروی ہے ابوبکر و عمر سید اکھول اهل الجنہ۔ حضرات شیخین جنت کے

ادھیڑ عمر لوگوں کے سردار ہوں گے۔ مسند امام احمد میں حدیث ہے جنت تمام نبیوں پر حرام ہے جب تک میں داخل نہ ہو جاؤں اور تمام امتوں پر حرام ہے جب تک میری امت داخل نہ ہو جائے۔

دارمی میں حدیث ہے۔ ﴿الکرامة والمفاتیح یومئذ بیدی﴾ عزتیں ساری اور چابیاں سب خزانوں کی میرے ہاتھ میں ہوں گی۔

مسلم شریف میں حدیث ہے حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے تین دعاؤں کا اختیار دیا تھا دو میں نے مانگ لیں ہیں اور تیسری میں نے بچا کر رکھ لی ہے۔ اس دن کے لئے جب ساری مخلوق میرے در پر سوالی بن کر آئے گی حتیٰ کہ ابراھیم علیہ السلام بھی ﴿اخرت الثالثة لیوم یرغب الی الخلق کلھم حتی ابراھیم﴾ تو جن کو معلوم ہے کہ ان کی مدد کا سہارا ابراھیم علیہ السلام ڈھونڈ رہے ہوں گے بلکہ سارے انبیاء علیہم السلام اور ساری مخلوق اور وہ ان کے لئے یہاں سے انتظام کر رہے ہوں انہیں اپنے انجام کا علم کیسے نہ ہوگا بلکہ انہیں صرف اپنے انجام کا علم نہیں بلکہ یہ علم بھی ہے کہ دوسروں کا انجام خیر بھی میرے دست رحم وکرم میں ہوگا

مسلم شریف میں ایک اور حدیث ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے دعا فرمائی اور آیات مبارکہ ﴿فمن تبعنی فانه منی و من عصانی فانک غفور رحیم ان تعذبھم فانھم عبادک وان تغفرلھم فانک انت العزیز الحکیم﴾ یہ دو آیات تلاوت فرما کر سرکار ﷺ رو پڑے اللہ رب العزت نے جبرائیل علیہ السلام کو بھیجا کہ جا کر پوچھو کہ تمہیں کونسی چیز رلا رہی ہے۔ حضور علیہ السلام نے اپنی امت کا ذکر فرمایا اللہ تعالیٰ نے جبرائیل علیہ السلام سے کہا کہ ان کی بارگاہ میں جا کر عرض کرو کہ ہم آپ کو امت کے بارے میں راضی کریں گے۔ اور غمگین نہیں کرینگے۔ تفاسیر معتبرہ میں روایت ہے کہ آیت مبارکہ ﴿ولسوف یعطیك ربك

فترضی﴾ نازل ہوئی تو حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا﴿ لا ارضی وواحد من امتی فی النار﴾ تفسیر روح المعانی' درمنثور' تفسیر کبیر۔ معالم التنزیل' تفسیر خازن' مدارك' قرطبی' جمل' صاوی' بیضاوی' ابو سعود' نیشا پوری' تفسیر مظهری اور جامع البیان عزیزی وغیرہ میں اس کے علاوہ اور علماء نے بھی اس حدیث کو نقل کیا ہے۔ مثلاً نواب صدیق حسن بھوپالی جو غیر مقلد وہابی ہے اس نے اپنی تفسیر فتح البیان کے اندر اس کو نقل کیا ہے۔ مشکوۃ شریف میں شرح السنہ کے حوالے سے منقول ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ اللہ تعالی میری امت کے بارہ لاکھ انسانوں کو (جنت میں داخل کرے گا) بلا حساب کتاب جنت میں داخل کرے گا یہ حدیث مسند امام احمد کے اندر بھی ہے اور مجمع الزوائد کے اندر ہے کہ اس کے راوی بخاری کے راوی ہیں

مسلم شریف میں حدیث ہے کہ سرکار علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ میری امت سے ستر 70 ہزار بغیر حساب وکتاب کے جنت میں داخل ہونگے۔

ابوداؤد میں حدیث ہے۔﴿النبی فی الجنة الشهید فی الجنة والوئید فی الجنة﴾ نبی جنتی ہے شہید جنتی ہے اور زندہ درگور کیا ہوا ہے جنتی ہے۔

مسند امام احمد میں ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ اللہ تعالی میری امت کے انچاس 49 لاکھ آدمیوں کو بلا حساب وکتاب جنت میں داخل کرے گا اور اسی طرح کا مضمون کنز العمال میں ہے اور علامہ ہیثمی مجمع الزوائد میں فرماتے ہیں کہ اس کی سند صحیح ہے

مسلم شریف میں حضرت ربیعہ سے روایت ہے کہ میں حضور علیہ السلام کے ساتھ رہا کرتا تھا ایک دن میں وضو کے لئے پانی لے کر آیا حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ مانگو کیا مانگتے ہو میں نے عرض کی کہ جنت میں آپ کی رفاقت مانگتا ہوں گویا صحابی کا عقیدہ ہے کہ حضور علیہ السلام جنت کے مالک ہیں اور جنت عطا کرنے پر قادر ہیں لیکن وہابی یہی رٹ لگا رہا ہے کہ حضور

علیہ السلام کو نہ اپنے انجام کا پتہ ہے نہ امت کے انجام کا پتہ ہے اور جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں۔

مسند ابو یعلی اور مسند امام احمد میں ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ میری امت کے چار ارب نوے کروڑ **4,90,0000000** آدمی بلا حساب و کتاب جنت میں داخل ہوں گے تفسیر ابن کثیر میں ہے کہ اس کی سند صحیح ہے

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جب ایک بوڑھی عورت سے یوسف علیہ السلام کی قبر مبارک کے بارے میں پوچھا تو اس نے عرض کیا کہ مجھے پتہ ہے لیکن میں تب بتاؤں گی کہ جب آپ مجھے جنت میں اپنے ساتھ رکھنے کا وعدہ کریں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اس کو اپنے والی جنت عطا فرما دو۔ پس موسیٰ علیہ السلام نے اس کو عطا فرما دی یہ حدیث مستدرک جلد **2** طبرانی اوسط جلد **3** مجمع الزوائد ابو یعلی میں صحیح سند کیساتھ منقول ہے۔

(ابن حبان جلد **2** قرطبی جلد **3** ابن کثیر جلد **2** مجمع الزوائد جلد **10**)

## سہارنپوری کی پیش کردہ روایت کی تحقیق

الغرض اس مضمون کی ہزاروں احادیث ہیں جن کے لکھنے کے لئے دفتر درکار ہیں یہ تو بطور مشتے نمونہ از خروارے پیش کی ہیں۔

مولوی خلیل احمد نے جو روایت نقل کی ہے اس میں واریت کا لفظ ہے **مرقاۃ' رد المحتار، المنجد، مفردات امام راغب** جس کا ترجمہ دیوبندیوں نے کیا ہے۔ میں لکھا ہے درایت کا معنی ہے حیلہ اور قیاس کے ذریعے جاننا تو یہاں اٹکل پچو کے ذریعے جاننے کی نفی ہے نہ کہ وحی کے ذریعے جاننے کی یہی مضمون اس آیت کریمہ ﴿**ان ادری ما یفعل بی ولا بکم**﴾ میں بھی ہے لیکن ساتھ ﴿**ان اتبع الا مایوحی الی**﴾ بھی موجود ہے کہ میں

اسی چیز کی پیروی کرتا ہوں جو مجھے وحی کی گئی ہے۔﴿علیہ الصلوۃ والسلام ما یفعل بی ولا بکم﴾ نبی کریم ﷺ نے جو حضرت عبداللہ کے بارے میں فرمایا﴿مازالت الملائکۃ تظلہ باجنحتھا﴾ ام العلاء نے جو حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالی عنہ کے بارے میں فرمایا اس میں فرق بیان کرتے ہوئے حضرت امام العینی فرماتے ہیں﴿ما قال علیہ الصلوۃ والسلام اخبارا من لا ینطق عن الھوی وھو کلام ام العلاء ویسھا بسوآء﴾

(جلد نمبر 8 صفحہ 16 العینی شرح البخاری)

ترمذی شریف کتاب التفسیر سورۃ الفتح بخاری شریف کتاب المغازی میں ہے کہ جب آیت﴿لیغفر لک اللہ ماتقدم من ذنبک وما تاخر﴾ نازل ہوئی تو صحابہ کرام نے کہا یارسول اللہ مبارک ہو آپ کے لئے تو اللہ تعالیٰ نے بیان کیا کہ آپ کے ساتھ کیا کرے گا کاش ہمیں بھی معلوم ہوتا کہ ہمارے ساتھ کیا کرے گا ؟ کہ اس وقت یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔﴿لیدخل المؤمنین والمؤمنات جنات تجری من تحتھا الانھار﴾ لیکن خلیل احمد کو یہ تمام آیات وروایات نظر نہیں آئیں بلکہ یہی نظر آیا کہ حضور علیہ السلام کو نہ اپنے انجام کا علم ہے اور نہ امتیوں کے انجام کا علم ہے۔

بریں عقل و دانش بباید گریست

دیوبندیوں کا حضور علیہ السلام کے بارے میں تو عقیدہ یہ ہے کہ آپ ﷺ کو اپنے خاتمے کا علم نہیں لیکن **صراط مستقیم** میں اسماعیل دہلوی اپنے پیر کے بارے میں لکھتے ہیں کہ اللہ نے سید احمد بریلوی کے ہاتھ کو تھاما اور کہا کہ جو تیری بیعت کریں گے اگرچہ لاکھوں ہی کیوں نہ ہوں میں سب کو کفایت کروں گا (صراط مستقیم مترجم صفحہ نمبر 222)

یعنی سید احمد بریلوی کے مریدوں کے لئے تو اللہ کا وعدہ ہے کہ وہ جنتی ہیں اور ان کی نجات یقینی ہے لیکن امام الانبیاء علیہ السلام کے بارے میں عقیدہ یہ ہے کہ انہیں معاذ اللہ اپنے

انجام کی خبر نہیں افسوس ہے ایسی بے دینی پر اور تف ہے ایسی عقل و دانش پر۔ **تذکرۃ الرشید** میں گنگوہی صاحب کا ارشاد موجود ہے کہ سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے اور میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانے میں ہدایت ونجات موقوف ہے میری اتباع پر

**(تذکرۃ الرشید حصہ دوم صفحہ نمبر 17)**

یعنی گنگوہی صاحب کی پیروی نجات کی ضامن ہے لیکن نبی الانبیاء کی پیروی کرنے والوں کی نجات کا نہ کوئی ضامن اور نہ ہی اس کا علم ہی حضور علیہ السلام کو ہے۔

مولوی سرفراز صاحب ''**اتمام البرھان**'' میں کہتے ہیں کہ راقم اثیم نے حضرت شاہؒ صاحب کی ہمعات کی عبارت کو بغور پڑھا اور حضرت شاہ صاحب کی متعدد دیگر عبارات کو بھی غور وفکر سے پڑھا ہے حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی منزل جنت الفردوس ہے دہانہ سقر نہیں اور راقم اثیم بھی اللہ تعالیٰ کے خصوصی فضل وکرم کا امیدوار ہے مولوی صاحب کو تو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور اپنے بارے میں یقین ہے کہ جنت ان کی منزل ہے لیکن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں **تقویۃ الایمان** اور **براھین قاطعہ** کے موافق یہی عقیدہ ہے کہ آپ ﷺ کو کوئی علم نہیں کہ ان کے ساتھ کیا ہوگا؟ کچھ تو شرم کرنی چاہیے دراصل دیوبندی حضرات کو جتنی عقیدت اپنے پیروں اور مولویوں سے ہے اتنی ہرگز نبی علیہ السلام سے نہیں۔ اسماعیل دہلوی کا حوالہ اوپر گزرا کہ اللہ نے سید احمد کے ہاتھ کو تھام کر کہا کہ اگر لاکھوں لوگ بھی تیری بیعت کریں گے میں سب کو کفایت کروں گا۔ لیکن **تقویۃ الایمان** میں انبیاء کرام علیھم السلام کے بارے میں کہتا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ ان کو کوئی حکم فرماتا ہے تو وہ دہشت کی وجہ سے بے حواس ہو جاتے ہیں یعنی سید احمد تو اللہ کے ساتھ بے تکلفی سے بات چیت کرتے ہیں اور اللہ انہیں بڑی بلند پایہ چیزیں عطا کرتا ہے۔ لیکن انبیاء کرام اس کے رعب میں آکر بے حواس ہو جاتے ہیں اس کا صاف صریح اور بدیہی مطلب تو یہ ہوا کہ انبیاء کرام کے حواس

کا مرتبہ سید احمد کے حواس سے کم ہے **تقویۃ الایمان** میں حضور علیہ السلام کے بارے میں کہا ایک گنوار سے اتنی بات سنتے ہی مارے دہشت کے بے حواس ہو گئے۔ سید صاحب تو بالمشافہ بات کرتے ہوئے نہ گھبرائیں لیکن حضور السلام ایک جنگلی کی بات سن کر نعوذ باللہ بے حواس ہو جائیں تو ثابت ہوا دیو بندی دھرم میں جتنی عزت اپنے پیروں کی ہے اتنی انبیاء کرام کی ہرگز نہیں بہرحال یہ تو ضمناً بات آ گئی۔

اصل بات تو یہ چل رہی تھی کہ دیو بندی دھرم میں حضور علیہ السلام کو اپنے جنتی ہونے یا قبر میں پیش آنے والے معاملات یا دنیا میں پیش آنے والے معاملات کا کوئی علم نہیں۔

## کیا حضور ﷺ کو صرف اجمالی علم ہے تفصیلی نہیں

بعض وہابی یہ تاویل کرتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اپنی عاقبت کا تفصیلی علم نہیں اجمالی ہے اس کے بارے میں اولاً تو یہ گزارش ہے کہ براہین قاطعہ کے مولف نے تفصیلی واجمالی کی کوئی بات نہیں کی اس نے صرف حدیث درج کی ہے۔ تو اس میں مطلقاً علم کی نفی ہے اس میں اجمالی تفصیل کی کوئی وضاحت نہیں حدیث میں لفظ ما آیا ہے جو عموم پہ دلالت کرتا ہے تو حدیث پاک عموم السلب ثابت کر رہی ہے یہ تاویلات ان کو بچانے کے لئے ان کے پیروکار کرتے ہیں یہ تاویل کرنے کی ضرورت تبھی پیش آئی کہ عبارت سے گستاخی کا ایہام پیدا ہو رہا تھا۔

رشید احمد گنگوہی صاحب **فتاوی رشیدیہ** میں اور حسین احمد مدنی صاحب **شہاب ثاقب** میں فرماتے ہیں جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بولنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ اگرچہ نیت تحقیر کی نہ بھی کی ہو اجمالاً تو ہر مسلمان کہلانے والا اپنی نجات کا علم رکھتا ہے پھر حضور علیہ السلام کی کیا خصوصیت ہوئی بالفرض براہین قاطعہ میں تفصیلی علم کی نفی مراد ہو کہ حضور علیہ السلام کو اپنی نجات کا تفصیلی علم نہیں ہے پھر بھی گستاخی ہے کیونکہ سینکڑوں احادیث

ہیں جن میں آپ ﷺ نے محشر کے احوال بیان فرمائے ہیں معراج کی رات آپ ﷺ نے جنت کی سیر فرمائی حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے محل کو دیکھا پھر ان کو بیان بھی فرمایا کہ میں نے جنت میں تیرے محل کو دیکھا ہے یہ روایت بخاری کی ہے۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا کہ میری امت میں سب سے پہلے جنت میں تم داخل ہو گے۔ (ابوداؤد)

بخاری شریف میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے جنت میں جھانکا تو زیادہ تعداد فقراء کی تھی اور جہنم میں جھانکا تو زیادہ تعداد عورتوں کی تھی۔ بخاری شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا ﴿ان موعدکم الحوض وانی لانظر الیه وانا فی مقامی هذا﴾ تمہاری میری ملاقات حوض پر ہوگی اور میں اس کو یہاں بیٹھے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔

ترمذی شریف میں حدیث موجود ہے کہ حضرت انس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں قیامت کے دن آپ کو کہاں طلب کروں تو فرمایا حوض پر یا میزان پر یا پل صراط پر۔

بخاری شریف میں ہے کہ ایک منافق نے پوچھا کہ میرا ٹھکانہ کہاں ہے فرمایا جہنم میں الغرض اس مضمون کی بیشمار احادیث موجود ہیں لیکن جو لوگ بغض رسول ﷺ میں اندھے ہو چکے ہوں ان کو یہ احادیث کیسے نظر آئیں دراصل اس طرح کا نظریہ اپنا کر دیوبندیوں نے اسلام کی خدمت نہیں کی بلکہ عیسائیت کی خدمت کی ہے۔ مثلاً ایک دیوبندی عیسائی کو اسلام کی دعوت دے وہ پوچھے کہ اگر میں اسلام لاؤں تو مجھے کیا حاصل ہوگا دیوبندی کہے تجھے اللہ تعالیٰ جنت عطا کرے گا جواب میں عیسائی کہے کہ جب تمہارے عقیدے کے مطابق تمہارے نبی ﷺ کو اپنے انجام کا علم نہیں تو میں کیسے ان کا امتی بن کر جنتی ہو جاؤں گا۔ اب وہ اسلام کی دعوت دینے والا دیوبندی کیا جواب دے گا اس لئے جلد از جلد توبہ کرو اور بارگاہ رسالت مآب ﷺ کی توہین کرنے سے باز رہو اسلام کو بدنام نہ کرو۔

# خلیل احمد کا شیخ محقق پر افتراء

مولوی خلیل احمد نے دوسری دلیل حضور علیہ السلام کے علم کی نفی میں یہ پیش کی ہے کہ شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھے دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے مدارج النبوت کے اندر شیخ نے اس کو نقل کر کے فرمایا۔ ایں سخن اصلے ندارد و روایتے بداں صحیح نشدہ یہ روایت موضوع من گھڑت ہے ملا علی قاری **موضوعات کبیر** میں فرماتے ہیں ﴿قال العسقلانی لا اصل له﴾ (عسقلانی) کہتے ہیں کہ اس کی کوئی اصل نہیں یہ روایت موضوع ہے اور علامہ ابن حجر مکی نے افضل القری میں فرمایا ﴿لم یعرف له سند﴾ اس کی سند معلوم نہیں ہو سکی۔ علامہ سخاوی المقاصد الحسنہ میں فرماتے ہیں ﴿لا اصل له﴾

مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ خلیل احمد صاحب کے پیش نظر صرف اشعۃ اللمعات ہے اس میں شیخ صاحب نے اس روایت پر کوئی جرح نہیں کی۔ لیکن یہ مولوی مذکور کی سخن سازی ہے کیونکہ دیو بندی اصول یہ ہے کہ اگر ایک مصنف ایک کتاب میں ایک بات لکھتا ہے تو اس بات کی وضاحت کے لئے اس کی دوسری کتب کی عبارات کو بھی دیکھنا چاہیے اس اصول کے پیش نظر مدارج النبوت کی عبارت کو بھی ملحوظ رکھنا چاہیے تھا۔ شیخ نے اشعۃ اللمعات میں روایت نقل کر کے ساتھ یہ بھی فرمایا یعنی بے دانیدن حق تعالیٰ یعنی اللہ کے جتلانے کے بغیر میں دیوار کے پیچھے نہیں جانتا۔

مولوی انبیٹھوی صاحب اگر **اشعۃ اللمعات** سے ہی روایت نقل کر رہے تھے تو پھر بھی ان کی خیانت ثابت ہوتی ہے کہ انہوں نے بے دانیدن حق تعالیٰ کا جملہ چھوڑ دیا۔ جو اس کے علی تقدیر الصحت مطلب ومفہوم کا صحیح بیان تھا اور نبی علیہم السلام کی شان علم کی حفاظت وصیانت تھی مولوی صاحب تنقید متین میں ﴿اول ما خلق اللہ نوری﴾ والی روایت جن کو شیخ

محقق نے صحیح قرار دے کر نقل کیا تھا اس پر بحث کرتے ہوئے کہتے ہیں ان باطل اور موضوع روایات کے چکر میں پڑ کر مسلمان کو کیا پڑی کہ وہ قرآن پاک کی نصوص قطعیہ اور صحیح ومتواتر احادیث کی تاویل بیجا کریں اور معاذ اللہ ان کو رد کر کے عذاب خداوندی کا شکار ہوں اور آتش دوزخ کا ایندھن بنیں۔ (تنقید متین صفحہ نمبر 114) تو اس سے واضح ہو گیا کہ اگر حدیث اپنے نظریہ کے خلاف ہو اور شیخ عبدالحق اس کو صحیح قرار دیں اور اس کے مطابق عقیدہ رکھیں پھر بھی حضرت کے نزدیک وہ روایت موضوع اور باطل ہو اور اس کے مطابق اعتقاد رکھنے والے بھی دوزخ کا ایندھن ہوں لیکن دیوار کے پیچھے کا علم نہ ہونے کی روایت اگر وہ ایک کتاب میں نقل کر دیں اگر چہ وہ ان کے نزدیک موضوع ہو۔ وہ پھر بھی حجت ہے یا للعجب۔ نیز گزارش ہے کہ اگر وہ روایت ان کے نزدیک صحیح ہوتی تو وہ حدیث ﴿فعلمت مافی السموت والارض﴾ کی تشریح کرتے ہوئے یہ کیوں فرماتے۔ عبارت است از حصول تمام علوم کلی و جزوی واحاطہ آں آیت ﴿ھو الاول والاخر و الظاھر و الباطن وھو بکل شیء علیم﴾ کے بارے میں شیخ فرماتے ہیں کہ یہ آیت اللہ کی حمد بھی ہے اور حضور علیہ السلام کی تعریف بھی ہے اگر شیخ کے نزدیک اس روایت کا مضمون صحیح ہوتا تو پھر یہ ارشادات ان کے کیوں ہوتے مدراج میں فرمایا ہر چہ در دنیا است از زمان آدم علیہ السلام تا اوان نفخہ اولی بروئے منکشف ساختند۔ یعنی دنیا میں جو کچھ ہوا اور ہو گا آدم علیہ السلام کے زمانہ سے لیکر پہلی دفعہ صور پھونکنے تک وہ تمام کا تمام آپ پر منکشف کر دیا گیا

**اشعتہ اللمعات** میں حدیث جبرئیل کی تشریح کرتے ہوئے علوم خمسہ کے متعلق فرمایا مراد آنست کہ بے دانیدن حق تعالیٰ ہیچ کس اینہا را نداند مگر آنکہ حق تعالیٰ اور ابدانا ند علوم اولین وآخرین اورا داوہ اند وحقائق اشیاء کماہی نمودہ اند ایک اور مقام پر فرمایا۔ افاضہ کردہ است بروئے علوم واسرار وعلم ماکان ومایکون نیز سرفراز صاحب سے التماس ہے کہ اگر آپ کو شیخ کی

نقل کردہ روایت پر اتنا اعتماد ہے تو انہوں نے مدراج میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جو روایت نقل کی ہے کہ انہوں نے سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کا سایہ زمین پر نہیں پڑنے دیا تاکہ نجس زمین پر نہ پڑے تو کیا شیخ کی منقولہ روایت پر ایمان لا کر سایہ نہ ہونے کا قول کریں گے حالانکہ آپ کے نزدیک سایہ کا منکر بشریت کا منکر ہے اور بشریت کا منکر سب کے نزدیک کافر ہے جیسا کہ تنقید متین میں ہے۔

اگر حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی صاحب کی اس نقل کردہ روایت (در بارہ عدم سایہ) کو آپ تسلیم کریں تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے نزدیک کافر ٹھہریں گے۔ (نعوذ باللہ من ذلک)

چونکہ شیخ بھی سایہ نہ ہونے کے قائل ہیں جیسا کہ مدراج میں انہوں نے لکھا کہ نبود مر آنحضرت را سایہ نہ در آفتاب و نہ در قمر و نہ در چراغ تو شیخ بھی آپ کے نزدیک کافر ٹھہریں گے نیز شیخ صاحب نے حضور علیہ السلام کے لئے ﴿ما کان وما یکون﴾ کا علم ثابت کیا ہے اور **ازالۃ الریب** میں آپ نے صاف لکھا ہے کہ جو حضور علیہ السلام کے لیئے ﴿ما کان وما یکون﴾ کا علم مانے وہ کافر ہے اس کا مطلب بھی یہی ہوا کہ شیخ صاحب آپ کے نزدیک معاذ اللہ کافر ہیں۔

جس کو کافر سمجھا جائے اس کی نقل کردہ روایت کو پیش کرنا کیسے جائز ہوگا جس کے عقائد آپ کے نزدیک کفریہ ہوں کیا اس کو رحمۃ اللہ علیہ کہنا کفر نہ ہوگا؟ یہ ساری بحث مولوی سرفراز کے زعم کے مطابق ہے ورنہ ہمارے عقیدہ کی رو سے تو شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ولی کامل اور مجدد ہیں اور ہندوستان کے اندر علم حدیث پھیلانے والے ہیں۔ وکیل صفائی اور مولوی خلیل احمد دوسروں کو تو کہتے ہیں کہ عقیدے کے لئے قطعی دلیل درکار ہوتی ہے خبر واحد صحیح سے بھی عقیدہ ثابت نہیں ہوتا اور خود موضوع و من گھڑت روایت پیش کرتے ہیں۔ اگر آپ کے نزدیک

حضور علیہ السلام کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں ہے تو آپ کو چاہیے تھا کہ اس پر قطعی دلیل پیش کرتے۔

علامہ سعیدی صاحب نے **توضیح البیان** میں حضور علیہ السلام کے سایہ کی نفی میں الوفا مصنفہ ابن جوزی سے حضرت ابن عباس کی روایت پیش کی تھی۔ اس کے جواب میں صفدر صاحب ''اتمام البرھان'' میں فرماتے ہیں کہ مؤلف مذکور کا فرض بنتا ہے کہ اپنے علمی تھیلے اور پٹاری سے اس کی سند پیش کریں اور ہر راوی کی کتب اسماء الرجال سے توثیق کریں جس طرح کا مطالبہ حضرت نے علامہ سعیدی صاحب سے کیا ہے اسی طرح ہم بھی مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ مذکورہ روایت کی سند اپنے علمی تھیلے اور پٹاری سے پیش کریں؟۔﴿ودونہ خرط القتاد﴾

مولوی مذکور طبقات کی تقسیم کے بڑے قائل ہیں اور اپنی کتاب میں طبقات کی بحث چھیڑتے رہتے ہیں اور زیادہ زور اسی بات پر دیتے ہیں کہ فلاں حدیث طبقہ ثالثہ کی ہے اور فلاں حدیث طبقہ رابعہ کی ہے۔ طبقہ ثالثہ کے بارے میں حضرت کا فیصلہ جسے وہ تمام محدثین کا فیصلہ قرار دیتے ہیں یہ ہے کہ اس کی اکثر احادیث معمول بہ نہیں ہیں اور طبقہ رابعہ کے بارے میں حضرت کا ارشاد ہے کہ اس کی تمام احادیث موضوع اور باطل ہیں اب حضرت صاحب سے استفسار یہ ہے کہ **اشعة اللمعات** کون سے طبقہ کی کتاب ہے؟ نیز یہ بھی ارشاد فرمائیں کہ مولوی خلیل کا یہ کہنا کہ شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھے دیوار کے پیچھے کا علم بھی نہیں اس کا مطلب یہ ہوا کہ شیخ محقق اس روایت کے راوی ہیں جبکہ شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ تعالی علیہ تو گیارہویں صدی کے محدث ہیں انہوں نے آنحضرت ﷺ سے کیسے روایت کی ہے؟ ذرا اس عقدے کو بھی حل کریں۔

بخاری شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ السلام نے نمازیوں کو فرمایا کہ جیسے میں آگے دیکھتا ہوں ویسے ہی پیچھے بھی دیکھتا ہوں یہ حالت صرف نماز میں ہی نہ تھی بلکہ ہر وقت تھی۔ جیسا کہ علامہ عینی، ابن حجر عسقلانی، علامہ قسطلانی اور علامہ قرطبی نے لکھا ہے۔﴿**والظاھر ھو العموم لان فیہ زیادۃ من کرامۃ النبی** ﷺ﴾ عمدۃ القاری، فتح الباری، ارشاد الساری،

کرمانی، ابن بطال قرآن مجید میں ارشاد ہے۔ ﴿وللاخرۃ خیر لک من الاولی﴾ آپ کی ہر آنے والی گھڑی گزری ہوئی گھڑی سے بہتر ہے اگر نماز میں آپ ﷺ آگے اور پیچھے یکساں دیکھیں اور بعد میں نہ دیکھیں تو اس آیت کے خلاف ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿لئن شکرتم لازید نکم﴾ اگر تم شکر کرو گے تو اللہ تعالیٰ تمہیں مزید عطا کرے گا۔ حضور علیہ السلام سید الشاکرین ہیں لہٰذا آپ کے لئے ہر لحہ اس نعمت میں اضافہ ہوگا کمی نہیں ہوگی۔ بخاری شریف میں حدیث ہے حضور اکرم ﷺ ایک باغ میں جلوہ گر ہیں دروازہ کھٹکھٹایا گیا آپ ﷺ نے صحابی کو فرمایا کہ جاؤ دروازہ کھولو اور آنے والے کو جنت کی بشارت دو۔ وہ آنے والے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے پھر دروازہ کھٹکھٹایا گیا آپ نے صحابی سے فرمایا جاؤ دروازہ کھولو اور آنے والے کو جنت کی بشارت دو۔ آنے والے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے کچھ دیر کے بعد دروازہ کھٹکھٹایا گیا اور دروازہ کھولا گیا آپ ﷺ نے صحابی کو ارشاد فرمایا کہ آنے والے کو جنت کی بشارت دو اس مصیبت کی وجہ سے جو ان کو پہنچے گی (شہادت کی طرف اشارہ تھا) چنانچہ اس صحابی نے دروازہ کھولا اور آنے والے کو جنت کی بشارت دی آزمائش سے دوچار ہونے پر اور وہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے

حضور علیہ السلام کا ارشاد جو بخاری و مسلم میں متفق علیہ طور پر موجود ہے۔ ﴿ان موعدکم الحوض وانی لانظر الیہ وانا فی مقامی ھذا﴾ میں یہاں ہوتے ہوئے حوض کوثر کو دیکھ رہا ہوں۔ جو ہستی پاک مدینہ میں ہوتے ہوئے حوض کوثر کو دیکھ سکتی ہے وہ دیوار کے پیچھے کیوں نہیں دیکھ سکتی۔

بخاری شریف کی حدیث۔ ﴿مامن شیء کنت لم ارہ الارأیتہ فی مقامی ھذا حتی الجنۃ والنار﴾ کوئی چیز ایسی نہیں تھی جو پہلے میں نے نہ دیکھی تھی مگر میں نے اس کو اس جگہ میں دیکھ لیا ہے حتیٰ کہ جنت اور دوزخ کو بھی دیکھ لیا ہے۔

بخاری شریف میں ہی سرکار علیہ السلام کا ارشاد پاک ہے۔﴿هل ترون ما اری انی لاری الفتن تقع خلال بیوتکم کو قع المطر﴾ فرمایا میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے میں بارش کے قطروں کی طرح تمہارے گھروں میں فتنے گرتے دیکھ رہا ہوں۔

بخاری شریف و مسلم کی متفق علیہ روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ دو قبروں پر سے گزرے ان کو عذاب ہو رہا تھا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ان کو پیشاب اور چغلی کیوجہ سے عذاب ہو رہا ہے

اس حدیث پاک سے پتہ چلا کہ حضور علیہ السلام کی نگاہوں کے سامنے قبر کا حجاب رکاوٹ نہیں ہے آپ قبر میں ہونے والے معاملات سے آگاہ ہیں۔ حالانکہ قبر کی دبیز تہہ دیواروں سے بھی موٹی ہوتی ہے نیز وہ عالم غیب سے متعلق معاملہ ہے اگر قبر کھول بھی لیں تو ہمیں کچھ بھی عذاب وغیرہ محسوس نہیں ہو سکتا۔

مسلم شریف میں حدیث پاک ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ خچر پر سوار ہو کر کہیں جا رہے تھے۔ خچر بدکا اور قریب تھا کہ آپ کو گرا دے وہاں پانچ چھ قبریں تھیں اور ان میں یہودیوں کے عذاب کو دیکھ لیا۔ اس سے پتہ چلا کہ جس خچر پر آپ ﷺ سوار ہو جائیں قبر کے حالات اس پر بھی منکشف ہو جاتے ہیں جن کی سواری بننے سے خچر پر یہ حالات منکشف ہو جائیں خود ان کی قوت ادراک کا کیا عالم ہوگا۔

ترمذی، مستدرک، مسند امام احمد، ابن ماجہ، خصائص کبریٰ وغیرہ میں یہ حدیث منقول ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا ﴿انی اری مالا ترون واسمع مالا تسمعون﴾ میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے میں وہ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے۔ یہ حدیث حسن ہے حاکم نے اس کو تین جگہ روایت کیا ہے اور مستدرک اور مسند امام احمد میں صحیح حدیث ہے جس کو حاکم اور ذہبی نے صحیح کہا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ میں اپنی ماں کا وہ خواب ہوں کہ جب انہوں نے دیکھا کہ ان سے ایسا نور ظاہر ہوا کہ اس نور سے ان پر شام کے محلات روشن ہو گئے۔ حضرت

آمنہ رضی تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں۔ ﴿خرج منی نور اضائت لی منه قصور الشام﴾ مجھ سے ایسا نور برآمد ہوا جس سے شام کے محلات میرے لیے روشن ہوگے جس کے نور کا عکس حضرت آمنہ کی آنکھوں پہ پڑے اور وہ مکہ میں ہوتے ہوئے اور حجرے کی چاردیواری اور محلے کی چاردیواریوں اور پہاڑیوں کے گھیرے میں ہونے کے باوجود اور رات کی بقایا تاریکی میں شام کے محلات دیکھ لیں تو خود ان کے دیکھنے کا عالم کیا ہوگا۔

مستدرک میں صحیح حدیث ہے کہ جب حضور علیہ السلام نے حضرت عباس کو جنگ بدر میں گرفتار ہونے کے بعد فدیہ دینے کا حکم فرمایا تو انہوں نے عرض کیا کہ میرے پاس فدیہ دینے کے لئے پیسے نہیں ہیں۔ تو آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ سونا کہاں ہے جو تم اور تمہاری بیوی ام الفضل رات کے اندھیرے میں مکہ شہر میں پہاڑ کے دامن میں چھپا رہے تھے اس بات کو سن کر حضرت عباس مسلمان ہوگئے۔ جب حضور علیہ السلام مدینہ شریف میں ہوتے ہوئے مکہ کی چیزوں کو دیکھ لیتے ہیں دیوار کے پیچھے کا علم کیوں نہیں رکھتے۔ (مستدرک جلد 2 صفحہ نمبر 200) یہ روایت تمام معتبر تفاسیر کے اندر بھی موجود ہے مثلاً قرطبی، ابن کثیر، خازن، معالم التنزیل، ابن جریر، نیشاپوری صاوی، جمل، زاد المسیر، تفسیر کبیر، ابو سعود، روح المعانی، مظہری، بیضاوی مع شیخ زادہ والخفاجی، درمنثور، البحر المحیط، روح البیان، کشاف، فتح البیان وغیرہ زیر آیت ﴿قل لمن فی ایدیکم من الاسری﴾ (پارہ 10)

اگر کوئی عیسائی دیوبندیوں سے کہے کہ ہمارے نبی کی شان تمہارا قرآن بیان کر رہا ہے کہ وہ گھروں میں چھپی ہوئی چیزوں کی خبر دیتے تھے اور جو کچھ لوگ کھا کر آئیں اس کی خبر بھی دیتے تھے۔ جبکہ تم جس نبی ﷺ کا کلمہ پڑھتے ہو انہیں تو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں ہے لہٰذا ہمارا مذہب قبول کرلو تو کیا جواب دوگے؟ کیا قرآن کی اس آیت کا انکار کروگے۔ ﴿انبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم﴾ جو کچھ تم گھروں سے کھا کر آتے ہو جو کچھ گھروں میں

چھپا کر آتے ہو میں تمہیں بتلاتا ہوں۔ شرم کرو عیسائیت کی راہ ہموار نہ کرو توبہ کرو۔

## گکھڑوی تاویل اور اس کا رد بلیغ

مولوی مذکور لکھتے ہیں کہ انسان جو مسلمان ہو اگر چہ فاسق ہی کیوں نہ ہو شیطان سے افضل ہیں تو مؤلف انوار ساطعہ مولوی عبدالسمیع صاحب انسان ہونے کیوجہ سے شیطان سے افضل ہیں تو مؤلف اپنے قائم کردہ قیاس کی رو سے اپنے لیے ہی شیطان سے زیادہ علم غیب اور ہر جگہ حاضر و ناظر ہونے کی صفت ثابت کر دکھائیں۔ اس عبارت میں مولوی صاحب کہتے ہیں افضلیت اگر اعلمیت کو مستلزم ہے تو مولوی عبدالسمیع صاحب چونکہ اپنے گمان میں بڑے اکمل الایمان ہیں تو شیطان سے زیادہ علم غیب اور ہر جگہ حاظر و ناظر ہونے کی صفت ثابت کر کے دکھائیں۔ اس سے پتہ چلا کہ مولوی خلیل احمد اور سرفراز کے نزدیک شیطان کے پاس علم غیب بھی ہے اور وہ حاضر و ناظر ہے کیونکہ خلیل احمد اور سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اپنے اندر شیطان سے زیادہ علم غیب ثابت کر کے دکھائے۔ اور اپنے آپ میں ہر جگہ حاضر و ناظر ہونے کی صفت ثابت کر کے دکھلائیں جبکہ یہی

مولوی سرفراز صاحب **ازالۃ الریب** کے صفحہ نمبر **38** پر رقم طراز ہیں اس مقام پر یہ بتلانا ہے کہ علم غیب ﴿**عالم الغیب علم ماکان و مایکون**﴾ اور ﴿ **علیم بذات الصدور**﴾ کا مفہوم الگ اور جدا ہے اور اخبار غیب اور انباء غیب پر مطلع ہونا الگ مفہوم ہے دوسری بات کا منکر ملحد اور زندیق ہے اور پہلی بات کا مثبت مشرک اور کافر ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ یہی صفت علم غیب نبی کریم علیہ السلام کے لیے ماننا شرک ہے اور شیطان کے لئے ماننا شرک نہیں؟ حالانکہ غیر خدا ہونے میں سب برابر ہیں اب جس غیر میں بھی یہ صفت پائی جائے گی وہ خدا کا شریک ہوگا اس ابلیسی منطق کی سمجھ نہیں آتی کہ وہی صفت شیطان

اور ملک الموت میں ہو تو شرک نہ ہو اور حضور علیہ السلام کے لئے مانی جائے تو شرک ہو جائے۔

مولوی صاحب نے **اتمام البرھان** میں فرمایا تھا کہ ہم نے **عبارات اکابر** میں اس اعتراض کی دھجیاں بکھیر دیں ہیں لیکن یہاں اس اعتراض کا کوئی جواب نہیں دیا۔ اور حضرت کی عادت ہے کہ اپنی ایک کتاب میں جب کسی اعتراض کا جواب نہ بن پڑے تو کہتے ہیں کہ میری فلاں کتاب میں اس کا جواب دیا گیا ہے۔ وہاں مطالعہ کرنے سے طبیعت سنڑ پر آجائے گی اور کسی مسہل کی ضرورت نہیں رہے گی۔

اس طرح کی بازاری باتیں کر کے اپنے حواریوں کو تو خوش کیا جاسکتا ہے لیکن اہل حق کی گرفت سے بچا نہیں جاسکتا۔ مولوی صاحب کہتے ہیں کہ مولوی عبدالسمیع نے شیطان اور ملک الموت کے روئے زمین کے محیط علم کے بارے میں کچھ روایات پیش کی ہیں (حالانکہ انہوں نے شامی کا ایک حوالہ دیا ہے اور مولوی خلیل احمد نے اسکو نصوص قطعیہ سمجھ لیا کیونکہ شیطان کی محبت سے دل لبریز ہے) جن کو وہ نص سمجھتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ مولوی صاحب کے نزدیک وہ نصوص نہیں ہیں بلکہ صرف مولوی عبدالسمیع کے نزدیک نص ہے لیکن صفدر صاحب جس کی وکالت کر رہے ہیں وہ **براھین قاطعه** میں کہتے ہیں شیطان وملک الموت کو جو وسعت علم دی گئی ہے اس کا حال مشاہدہ اور نصوص قطعیہ سے معلوم ہوا۔ اس عبارت کو حضرت نے بھی ان کی صفائی پیش کرنے کی غرض سے نقل کیا ہے۔ مولوی صاحب **تفریح الخواطر** میں کہتے ہیں کہ ہم ہرگز شیطان اور ملک اولموت کو حاضر و ناظر نہیں مانتے بلکہ کسی بھی غیر اللہ کو حاضر و ناظر ماننا کفر سمجھتے ہیں لیکن مولوی خلیل احمد کے نزدیک شیطان اور ملک الموت کا حاظر و ناظر ہونا نصوص قطعہ سے ثابت ہے اور نصوص قطعیہ کا منکر کافر ہوتا ہے۔

# مولوی سرفراز کا خلیل احمد پر فتوی کفر

نتیجہ یہ نکلا کہ مولوی خلیل احمد کے بقول سرفراز صاحب کافر ثابت ہو گئے اور "**تفریح الخواطر** میں جب فرمایا کہ کسی بھی غیر اللہ کے لئے علم غیب اور حاضر و ناظر کی صفت ماننا کفر ہے مولوی خلیل احمد شیطان اور ملک الموت کے لئے یہ صفت نصوص قطعیہ سے ثابت کرتے ہیں تو اب سرفراز صاحب کی تحقیق کی رو سے خلیل احمد کافر ہو گئے۔

اب اس بوڑھے خبطی سے کوئی پوچھے کہ جب مولوی خلیل احمد تیرے نزدیک بھی کافر ہے تو پھر اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالی عنہ کی شان میں منہ شگافی کر کے اپنا نامہ اعمال کیوں سیاہ کرتا ہے براہین قاطعہ میں انبیٹھوی نے کہا ہے کہ مصنف انوار ساطعہ اپنے گمان میں شیطان سے افضل ہے تو ضرور اعلم من الشیطان ہوگا۔اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ حضور علیہ السلام اگرچہ ملک الموت اور شیطان سے افضل ہیں لیکن افضلیت سے آپ کا اعلم ہونا ثابت نہیں ہوتا۔ شیطان لعین آپ ﷺ سے اعلم ہے نسیم الریاض کی عبارت جو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے نقل کی تھی کہ جو آدمی یہ کہے کہ فلاں نبی علیہ السلام سے اعلم ہے وہ کافر ہے۔وہ عبارت مصنف براہین قاطعہ پر پوری طرح منطبق ہوگئی مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ مولوی خلیل صاحب مطلق علم کی وسعت میں کلام نہیں کر رہے بلکہ محیط زمین کے علم کی بات کر رہے ہیں۔کیا ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کرنے والی شخصیت نے یہ آیت نہیں پڑھی۔﴿**کذلک نری ابراھیم ملکوت السموٰت والا رض ولیکون من الموقنین**﴾ ایسے ہی ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو زمین و آسمان کی بادشاہیاں دکھائیں تا کہ ان کو یقین حاصل ہو جائے اس آیت کی تفسیر میں امام رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔﴿**ان اللہ قوی بصرہٗ حتیٰ شاھد جمیع الملکوت من الاعلی والا سفل**﴾ اللہ تعالیٰ نے خلیل علیہ السلام کی نگاہ کو اتنا وسیع کر دیا تھا کہ انہوں نے آسمان

اورزمین کی تمام چیزوں کا مشاہدہ کرلیا۔ تفسیر کبیر کی ایک اور عبارت ملاحظہ ہو۔ ﴿ قالو ان الله شق له السموٰت السبع حتیٰ رای العرش والکرسی والی حیث ینتهی فوقیة العالم الجسمانی وشق له الارض الی حیث ینتهی الی السطح الا خرمن العالم الجسمانی ورای مافی باطن السموٰت من العجائب والبدائع ورأیٰ مافی باطن الارض من العجائب والغرئب (تفسیر کبیر جلد **4** صفحہ نمبر **73**)

**ترجمہ:** اللہ نے ان کو اپنی تمام بادشاہی دکھائی یہاں تک کہ تمام آسمانوں کے پار انہیں عرش اور کرسی دکھلائی غرضیکہ اوپر کی جانب میں جو کچھ بھی تھا وہ دکھلایا پھر نیچے کی جانب زمین کی گہرائی تک میں جو کچھ تھا وہ دکھلایا اور آسمان وزمین کے عجائب وغرائب بھی اس طرح دکھلائے جیسے ان کو ظاہری نشانیاں دکھلائیں تھیں۔

امام رازی ''تفسیر کبیر'' میں ایک اور جگہ فرماتے ہیں عبارت کا ترجمہ ملاحظہ ہو اور ہر ماسوی اللہ حجاب ہے پس جب حجاب زائل ہو جاتا ہے تو آسمانی حقائق منکشف ہو جاتے ہیں پس اللہ تعالیٰ کے قول ﴿وکذلک نری ابراهیم﴾ کا معنی یہ ہے کہ جب حضرت ابراھیم سے اشتغال بغیر اللہ زائل ہو گیا تو انہیں اللہ تعالیٰ کے نور جلال کی تجلی بالتمام حاصل ہو گئی کیا خیال ہے مولوی سرفراز صاحب کا کہ ابراہیم علیہ السلام سے حجابات زائل ہو چکے اور حضور علیہ السلام پر حجابات پڑے ہوئے ہیں۔

امام رازی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ ﴿لیس المقصود من اراء ة الله ابراهیم ملکوت السموٰت مجردأن یراها بل ان یراها فیتو سل به الی معرفة الله تعالیٰ﴾ ابراھیم علیہ السلام کو زمین وآسمان کی بادشاہیاں دکھانے سے صرف یہ مقصود نہیں کہ وہ ان کو دیکھ لیں بلکہ اصل مقصود یہ ہے کہ ان کو دیکھ کر وہ اللہ کی معرفت حاصل کریں۔ امام رازی کی بات اگر قابل قبول نہ ہو تو اپنے شبیر احمد عثمانی کی بات مان لیں۔

# دیوبند کے شیخ الاسلام کا ابراہیم علیہ السلام کے لئے علم کلی تسلیم کرنا

وہ کہتے ہیں اسی طرح کائنات علویہ اور سفلیہ کے نہایت محکم اور عجیب وغریب نظام ترکیبی کی گہرائیوں پر بھی اس کو مطلع کر دیا تا کہ اسے دیکھ کر خدا تعالیٰ کے وجود و وحدانیت وغیرہ پر اور تمام مخلوقات سماوی وارضی کے محکومانہ عجز و بیچارگی پر استدلال اور اپنی قوم کے عقیدہ کواکب پرستی و ہیاکل سازی کو علیٰ وجہ البصیرت رد کر سکیں اور خود بھی حق الیقین کے اعلیٰ مرتبہ پر فائز ہوں۔ تفسیر عثمانی صفحہ نمبر **240** پر زیر آیت۔ ﴿کذلک نری ابراھیم ملکوت السمٰوت والارض﴾

اس آیت کے آخر میں فرمایا گیا ہے ﴿لیکون من الموقنین﴾ تاکہ ابراہیم علیہ السلام کو یقین ہو جائے اس جملے سے پتہ چلا کہ جتنا مشاہدہ کائنات کا زیادہ ہوگا اتنا یقین پختہ ہوگا اور عالم کی ہر چیز وجود باری تعالیٰ پر دلیل ہے لہٰذا جتنے دلائل زیادہ ہوں گے اتنا ہی وجود باری تعالیٰ کے بارے میں یقین زیادہ ہوگا اگر دیوبندی علم توحید کے بارے میں حضور علیہ السلام کو ابراہیم علیہ السلام سے کم نہیں سمجھتے تو انہیں ماننا پڑے گا کہ حضور علیہ السلام کا علم کائنات کے بارے میں ان سے زیادہ ہے اس آیت کے اندر غور کیا جائے تو پھر بھی یہ بات واضح ہو جاتی ہے۔ کیونکہ یہاں ابراہیم علیہ السلام کی رؤیت کو حضور علیہ السلام کے علم سے تشبیہ دی گئی ہے اور قاعدہ یہ ہے کہ مشبہ بہ مشبہ سے اقویٰ ہوتا ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ حضور علیہ السلام کا مشاہدہ ان سے اقویٰ ہے۔

یہ صرف امام رازی کا فرمان نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کی نگاہ کو اتنا قوی کر دیا تھا کہ انہوں نے عرش سے لے کر فرش تک تمام کائنات دیکھ لی۔ بلکہ دیگر مفسرین نے بھی لکھا ہے۔ دیوبند کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی کا حوالہ پہلے گزر چکا ہے دیگر مفسرین مثلاً ابن کثیر' قرطبی' ابن جریر' در منشور' شیخ زادہ زادالمسیر' البحرالمحیط' بیضاوی'

خازن، مدارک، معالم التنزیل، ابو سعود، مظهری، صاوی، جمل، روح المعانی، فتح البیان، نیشا پوری، تفسیر کشاف، تفسیر عنایة القاضی وغیرہ نے یہی مضمون مختلف الفاظ میں لکھا ہے۔

ترمذی شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ ﴿رایت ربی عزوجل فی احسن صورة فوضع کفه بین کتفیّ فوجدت بردها بین ثدیّ فعلمت مافی السمٰوٰت ومافی الارض﴾ میں نے اپنے رب کو اچھی صفت میں دیکھا اللہ رب العزت نے اپنی شان کے لائق اپنا دست قدرت میرے کندھوں کے درمیان رکھا اس کی ٹھنڈک میں نے اپنے سینے میں محسوس کی پس جو کچھ آسمانوں میں تھا میں نے وہ بھی جان لیا اور جو کچھ زمینوں میں تھا میں نے وہ بھی جان لیا ایک روایت میں ہے۔ ﴿فتجلیٰ لی کل شیء وعرفت﴾ ہر چیز میرے اوپر روشن ہوگئی اور میں نے ہر چیز کو پہچان لیا امام ترمذی نے فرمایا ہذا حدیث صحیح وسالت عن محمد بن اسماعیل بخاری فقال صحیح پہلی روایت کے بارے میں امام ترمذی نے فرمایا کہ وہ حسن ہے۔ امام ابن جریر طبری نے اس روایت کو دو جگہ نقل کیا ہے۔ ابن تیمیہ اپنے فتاویٰ میں کہتے ہیں کہ ابن جریر صحیح اسانید کے ساتھ حدیث نقل کرتے ہیں۔ امام بغوی شرح السنة جلد 3 صفحہ نمبر 23 پر فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے۔ فتح الربانی شرح مسند امام احمد کے صفحہ نمبر 223 پر اس حدیث کے بارے میں کہا گیا ہے کہ رجالہ عند احمد رجال الصحیح فتح الربانی جلد 17 اسی حدیث کے بارے میں علامہ ہیثمی فرماتے ہیں رواہ احمد جلد 1 صفحہ: 478 والطبرانی و رجالہ ثقات مجمع الزوائد جلد 7 صفحہ نمبر 366 تا 367 ابن عبد البر تمہید میں فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ تمہید جلد 24 صفحہ: 321 تفسیر ابن کثیر جلد 4 زیر آیت ﴿فاوحیٰ الی عبدهٖ ما اوحیٰ﴾ امام ابن کثیر نے فرمایا۔ اسنادہٗ علی شرط الشیخین مولوی سرفراز اپنی کتاب احسن الکلام کے صفحہ نمبر 290 پر فرماتے ہیں کہ اگر علامہ ہیثمی کو صحت اور سقم کی پرکھ نہیں تو اور کس کو ہے۔

امام سیوطی نے جامع الصغیر میں اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔ جامع الصغیر مع فیض القدیر وسراج المنیر۔

علامہ آلوسی نے **روح المعانی** میں اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔ روح المعانی جلد **5** صفحہ نمبر **154** ابن حبان نے اس کو صحیح قرار دیا۔ صحیح ابن حبان جلد **2**۔ میزان الاعتدال میں ہے صحیح احمد بن حنبل جلد **4** صفحہ **23**، نسیم الریاض جلد **2** صفحہ **290** پر ہے **وھو حدیث صحیح** شفا شریف جلد **1** صفحہ **:120** نسیم الریاض جلد **2** صفحہ **290** خصائص کبری جلد **1** صفحہ **8**

ابن جوزی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے العلل المتناہیہ جلد **1** صفحہ نمبر **20** ابن خزیمہ نے کتاب التوحید میں فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے صفحہ نمبر **144**

الاصابہ جلد **2** صفحہ نمبر **405** میں ابن حجر نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے قاضی ثناء اللہ نے تفسیر مظہری میں اس کو صحیح قرار دیا ہے۔ جلد **8**

البانی نے اپنی مشکوٰۃ کی تعلیق میں اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے تنقیح الرواۃ میں ابن کثیر کے حوالے سے کہا گیا ہے اسنادہ علی شرط الشیخین۔ علامہ طیبی فرماتے ہیں اصح طرق ھذا الحدیث مارواہ ابوعبداللہ فی مسندہ۔ ملا علی قاری **مرقاۃ** میں فرماتے ہیں ﴿**رواہ مالک بن یخامر عن معاذ بن جبل وھو اسناد جید**﴾ مرقاۃ جلد **2** ﴿**الکاشف عن حقائق السنن**﴾ جلد **3** صفحہ نمبر **102** مسند ابویعلیٰ مع التعلیق الاثری۔ اس حدیث کو امام عبدالرزاق نے اپنی مصنف میں ذکر کیا ہے اس میں اس کی سند صحیح ہے (1) دارمی نے اس حدیث کو اپنی سنن میں نقل کیا ہے۔ دارمی جلد **2** صفحہ نمبر **70** پر اس حدیث کی سند یوں ہے۔ ﴿**حدثنا محمد بن مبارک حدثنی الولید قال حدثنی ابی ابن جابر عن خالد الجلاج عن مکحول عن عبدالرحمن بن عائش**﴾ اس سند کے پہلے راوی محمد بن مبارک ہیں تقریب التہذیب

جلد 2 پر امام ابن حجر نے فرمایا ثقہ متقن یہ صحاح ستہ کے مرکزی راوی ہیں۔ دوسرے راوی ولید ہیں اس کے بارے میں امام اوزاعی نے فرمایا کہ کوئی کتاب میرے نزدیک ولید بن مزید کی کتابوں سے زیادہ صحیح نہیں ہے۔ امام دحیم اور امام ابو داؤد نے فرمایا کہ وہ ثقہ ہیں امام نسائی فرماتے ہیں کہ وہ نہ خطا کرتے ہیں نہ تدلیس کرتے ہیں امام دار قطنی فرماتے ہیں کہ وہ ثقہ ہے ابن ماکولا فرماتے ہیں کہ وہ ثقات میں سے ہے ابن حبان نے اس کو ثقات میں ذکر کیا ہے۔ امام حاکم نے فرمایا کہ وہ ثقہ ہیں امام مسلم نے فرمایا کہ وہ ثقہ ہیں۔ (تہذیب التہذیب جلد 6 صفحہ نمبر 97)

تیسرے راوی اس سند کے عبدالرحمٰن ابن یزید ابن جابر ہیں ان کے بارے میں امام احمد فرماتے ہیں کہ ان میں کوئی حرج نہیں امام یحییٰ بن معین عجلی ابن سعد اور بہتیرے علماء فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں ابو داؤد نے فرمایا کہ یہ ثقہ لوگوں میں سے ہیں امام ابو حاتم نے فرمایا کہ وہ ثقہ ہیں۔

چوتھے راوی خالد بن لجلاج عامری ہیں ان کو ابن حبان نے ثقات میں ذکر کیا ہے اور کسی سے اس پر جرح منقول نہیں تقریب التہذیب میں ابن حجر نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔

(التهذيب جلد 2 صفحه نمبر 71 تقريب جلد 1 صفحه نمبر 104)

پانچویں راوی اس کے مکحول ہیں یہ ثقہ تابعین میں سے ہیں سنن اربعہ اور مسلم شریف کے راوی ہیں ابن حبان وغیرہ نے ان کی توثیق کی ہے تقریب جلد 2 میں ابن حجر نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے زیادہ سے زیادہ جو ان پر جرح کی گئی ہے وہ یہ ہے کہ وہ متین نہیں تھے حالانکہ ثقاہت ثابت ہونے کے بعد یہ کوئی جرح نہیں امام عجلی نے فرمایا کہ وہ ثقہ ہیں ابن خراش نے کہا کہ وہ صدوق ہیں ان پر تدلیس کا الزام بھی ہے لیکن جب خیر القرون کے راویوں کی مراسیل قبول ہیں تو اگر وہ مدلس ہوں اور عن کے ساتھ روایت کریں تو وہ کیوں قبول نہ ہوگی۔ یہی بات ظفر احمد عثانی نے اپنی اصول کی کتاب انہاء السکن میں بیان کی ہے۔ اصول کی کتابوں مثلاً نور الانوار، مسلم

الثبوت فواتح الرحموت وغیرہ میں تصریح موجود ہے کہ تدلیس کیوجہ سے جو طعن کیا جائے اس سے روایت مردود نہیں ہوتی۔ تحریر اوراس کی شرح تقریر میں ہے۔ ﴿**لا یسقط الراوی بالتدلیس المذکور بعد کونه اماماً من ائمة الحدیث وهذالم اقف علی صریح فیه وکان مصنف اخذه' من شرطه بقبول المرسل لاجتهاده وعدم صریح الکذب**﴾

**( تحریر الاصول جلد2 صفحه نمبر316)**

ترمذی شریف میں اس کی تین سندیں مذکور ہیں ایک سند یہ ہے۔ ﴿**حدثنا بندار حدثنا یحییٰ بن سعید عن سفیان عن الاعمش**﴾ دوسری سند یہ ہے۔ یحییٰ بن عمارہ عن عبد ابن حمید عن عبدالرزاق عن معمر عن ایوب عن ابی قلابہ عن ابن عباس وحدثنا محمد ابن بشار' عن معاذ بن هشام حدثنی ابی عن قتادہ عن ابی قلابہ عن خالد الجلاج عن ابن عباس تیسری سند یہ ہے۔ ترمذی جلد صفحہ نمبر **159** کتاب تفسیر سورۃ ص میں علامہ ابن ہمام تحریر میں فرماتے ہیں کہ اعمش قتادہ سفیان ثوری سفیان بن عینیہ کی تدلیس مضر نہیں ہے اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ایسے مدلیس سے بے شمار روایتیں ہیں۔

ترمذی شریف کی دو سندوں میں ابو قلابہ ہے لیکن تہذیب التہذیب میں امام ابوزرعہ سے مروی ہے۔ ﴿**لایعرف له تدلیس**﴾ اگر بالفرض مدلس بھی ہوں تو تابعین تبع تابعین کی مراسیل جب قبول ہیں تو اگر تابعی یا تبع مدلیس میں سے ہوں تو پھر ان کی معنعن روایتیں قبول ہوں گی کیونکہ جس علت کی وجہ سے مدلس راوی کی معنعن روایت قبول نہیں کی جاتی وہ علت تو مرسل ہونے کی صورت میں پائی جاتی ہے۔ مولانا سرفراز صاحب اپنی کتاب **دل کا سرور** میں ایک حدیث نقل کرتے ہیں حضور علیہ السلام ازواج مطہرات میں باریوں کی تقسیم کرتے اور فرماتے۔ ﴿**اللهم هذا قسمی فیما املک فلا تلمنی فیما لااملک**﴾ اس حدیث کو حضرت نے صحیح قرار دیا ہے اور کہا ہے۔ حاکم اور ذہبی نے اس کو صحیح قرار دیا ہے اس کی سند میں

بھی ابو قلابہ ہے اگر ان کی تدلیس وہاں مضر نہیں تو یہاں بھی مضر نہ ہوگی۔ ابو قلابہ کا شمار تابعین میں سے ہے کمافی تہذیب التہذیب۔

## گھکڑوی صاحب کا بے بنیاد دعوی اور اس کا رد بلیغ

یہ ساری بحث ہم نے اس لئے کی ہے کہ مولوی سرفراز نے اپنی کتاب ''ازالۃ الریب'' میں کہا تھا کہ امام بیہقی نے الاسماء والصفات میں فرمایا ہے۔ ﴿روی من طرق عديدةٍ كلها ضعاف وفي ثبوته نظر﴾ یہ حدیث زیر آیت ﴿ما كان لي من علم با الملا اعلى اذ يختصمون﴾ تفسیر خازن جلد 4 تفسیر قرطبی جلد نمبر 15 زاد المسیر جلد 7 معالم تنزیل جلد 4 یہی حدیث کئی سندوں سے مروی ہے اس کی سب سندیں ضعیف ہیں اور اس کے ثبوت میں اعتراض ہے۔

حالانکہ اس کی مسند امام احمد کی سند بخاری کی شرط پر ہے ترمذی شریف کی سندوں کے تمام راوی ثقہ ہیں صرف قتادہ اور ابو قلابہ پر تدلیس کا الزام ہے لیکن اس کا جواب بھی دے دیا گیا ہے۔ دارمی کے راویوں کی توثیق بیان ہو چکی ہے امام ترمذی نے ایک اور سند سے نقل کر کے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے اور میں نے اس کے بارے میں امام بخاری سے پوچھا انہوں نے اسے صحیح قرار دیا۔ امام بخاری کی تصحیح کے بعد بیہقی کی کیا حیثیت ہے۔

اگر مولوی سرفراز میں ہمت تھی تو کتب اسماء الرجال سے اس حدیث کے راویوں پر جرح نقل کرتے لیکن اس کی بجائے انہوں نے امام بیہقی کا حوالہ دے کر جان چھڑوانے کی کوشش کی۔

امام بیہقی کے بارے میں حضرت نے خود اپنی کتاب **احسن الکلام** میں لکھا ہے کہ وہ کئی بار احادیث کو ضعیف کہنے میں غلطیاں کر جاتے ہیں اس کی ایک مثال انہوں نے یہ دی کہ انہوں نے حدیث صحیح ﴿كل صلوة لا يقراء فيها بفاتحة الكتاب فهي خداج

**الاان یکون وراء الامام** ﴾ نقل کی

اور کہا ہے۔ ﴿**ھذا خطا لاشک فیہ ولا ارتیاب**﴾ حضرت صاحب سے گزارش ہے کہ اگر امام بیہقی کو اس حدیث کی تضعیف میں غلطی لگ سکتی ہے تو یہاں کیوں نہیں لگ سکتی امام بیہقی نے ایک حدیث نقل کی ﴿**کان النبی ﷺ یرفع یدیہ کلما خفض ورفع فما زالت تلک صلاتہ حتیٰ لقی اللہ تعالیٰ**﴾ امام زیلعی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث موضوع ہے امام بیقی نے کہا ہوا ہے کہ وہ اپنی کتابوں میں موضوع حدیث درج نہیں کریں گے لیکن اس کے باوجود انہوں نے یہ حدیث درج کردی۔ دلائل النبوۃ میں کئی موضوعات موجود ہیں امام بیہقی نے شعب الایمان میں حدیث درج کی ہے کہ اہل عرب سے تین وجہ سے محبت کرو کیونکہ میں عربی ہوں جنتیوں کی زبان عربی ہے اور قرآن عربی ہے ذہبی مستدرک کی تلخیص میں فرماتے ہیں کہ یہ حدیث موضوع ہے۔

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی بستان المحدثین میں فرماتے ہیں کہ امام بیہقی کے پاس سنن ترمذی سنن نسائی سنن ابن ماجہ نہیں تھیں۔

اور ان کتب میں مرقوم احادیث پر ان کو کما حقہ اطلاع نہیں تھی:

تو ہوسکتا ہے کہ وہ ترمذی کی سند پر مطلع نہ ہوئے ہوں پھر ان کا یہ فرمانا کہ باجود کئی سندوں سے مروی ہونے کے اس میں ضعف ہے اور اس کے ثبوت میں نظر ہے بجائے خود محل نظر ہے کیونکہ تعدد طرق سے اگرچہ ہر سند ضعیف ہی کیوں نہ ہو حدیث حسن ہو جاتی ہے۔ سوائے اس صورت کے کہ ہر سند میں راوی کذاب یا متہم بالکذب ہو اور اس کی سند کے کسی راوی پر سرے سے کوئی جرح ہی نہیں کی گئی۔ پھر باوجود تعدد طرق کے اس کو غیر ثابت کہنے کا کیا مطلب؟ امام بیہقی کا یہ فرمانا کہ یہ "ضعیف ہے یہ جرح مبہم ہے نور الانوار صفحہ نمبر 192 الرفع والتکمیل صفحہ نمبر 8 پر ہے کہ جرح مبہم قبول نہیں اور جرح مبہم سے حدیث کا راوی ضعیف نہیں ہوتا جرح مفسر

سے حدیث کی صحت پر اثر پڑتا ہے۔ بالفرض اگر ہر سند ضعیف ہی ہو تو تعدد طرق سے ضعیف حدیث حسن ہو جاتی ہے۔ اگر یہ بھی مان لیا جائے کہ تعدد طرق کے باوجود بھی ضعیف ہے جیسا کہ بعض علماء کا مذہب ہے تو پھر بھی فضائل اعمال اور فضائل رجال میں ضعیف حدیث بھی قبول ہوتی ہے۔ دیوبندیوں کے معتبر عالم ظفر احمد عثمانی اعلاء السنن جلد 4 صفحہ نمبر 65 پر کہتے ہیں۔ ﴿لایخفی ان الضعاف مقبولة فی فضائل الاعمال و مناقب الرجال﴾ مخفی نہ رہے کہ ضعیف حدیثیں فضائل اعمال اور فضائل رجال میں مقبول اور معمول بھی ہیں نیز اصل عقیدہ تو آیت کریمہ سے ثابت ہے محض تائید کے درجہ میں اس کا اعتبار کر لینے میں کوئی حرج نہیں ہوسکتا۔

نیز ہمارا دعویٰ تو قرآن سے بطور دلالۃ النص ثابت ہے کہ جب ابراھیم علیہ السلام کا علم اتنا وسیع ہے تو ان کے آقا کا علم کتنا وسیع ہوگا نانوتوی صاحب نے **تحذیر الناس** میں حدیث نقل کی ہے۔

﴿علمت علم الاولین والآخرین﴾ مجھے تمام پہلے اور پچھلے لوگوں کے علوم عطا کیے گئے ہیں نیز انہوں نے **تحذیر الناس** کے اندر آیت کریمہ ﴿ثم جاء کم رسول مصدق لمامعکم﴾ سے استدلال کیا ہے کہ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو علم نہ ہو کہ ان کے پاس کیا کچھ ہے تو تصدیق نہیں ہوسکتی لہٰذا آپ ﷺ تمام علوم کے جامع ہوں تبھی تصدیق کر سکتے ہیں۔ **تحذیر الناس** کے اندر ہی بانی دیوبند ارشاد فرماتے ہیں کہ حضور علیہ السلام جس طرح نبی الامت ہیں اسی طرح نبی الانبیاء بھی ہیں اور نانوتوی صاحب فرماتے ہیں کہ اگر نبی امت سے ممتاز ہوتے ہیں تو علوم ہی میں ہوتے ہیں اس سے بھی ثابت ہوا کہ کائنات کا علم آپ ﷺ کے پاس ابراھیم علیہ السلام سے زیادہ ہے آدم علیہ السلام کے بارے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ ﴿علم آدم الاسماء کلھا﴾ اس کی تفسیر میں مفسرین کرام مثلاً ابن کثیر، جمل، خازن،

معالم التنزیل، بیضاوی، صاوی، مدارک، روح المعانی، روح البیان، کبیر، قرطبی ابو سعود، جلالین، تفسیر عزیزی، مظہری زادالمسیر، ابن جریر نیشا پوری، فتح البیان، کشاف حسینی یہ سب حضرات فرماتے ہیں کہ آدم علیہ السلام کو تمام چیزوں کی خاصیتیں۔ حکمتیں اوران کے استعمال کے طریقے۔ تمام اولاد کے نام تمام فرشتوں کے نام یہ سب سکھادیے گئے۔ تفسیر البحر المحیط میں بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر پیدا شدہ چیز کی حکمت اور فائدے بتلادیے۔

مخالفین کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی اپنے حاشیہ قران میں کہتے ہیں خلاصہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو ہر ایک چیز کا نام مع اس کی حقیقت اور خاصیت کے بمع نفع اور نقصان کے تعلیم فرمادیا اور یہ علم ان کے دل میں بلاواسطہ کلام القاء کردیا کیوں کہ بدوں اس کمال علمی کے خلافت اور دنیا پر حکومت کیونکر ممکن ہے۔ تفسیر عثمانی صفحہ نمبر 9

دیوبندی اگر پرانے مفسرین کی بات نہ مانیں کم ازکم اپنے شیخ الاسلام کی بات تو مان لیں جب آدم علیہ السلام کو یہ تمام علوم عطا کیے گئے تو فرشتوں کو کہا گیا کہ تم ان چیزوں کے نام بتلاؤ لیکن وہ سارے کے سارے عاجز رہ گئے آدم علیہ السلام نے تمام چیزوں کے نام بتلا کر ان پر اپنا علمی تفوق ظاہر کردیا۔ مولوی شبیر احمد عثمانی لکھتے ہیں اس کے بعد حضرت آدم علیہ السلام سے جو تمام اشیائے عالم کی نسبت سوال ہوا تو فرفرسب امور ملائکہ کو بتلا دیئے۔

(تفسیر عثمانی صفحہ نمبر9)

شیطان اور ملک الموت جن کے لئے دیوبندی محیط زمین کا علم مانتے ہیں وہ وہاں موجود تھے لیکن آدم علیہ السلام کی فوقیت علمی ان پر بھی ثابت ہوگئی جب آدم علیہ السلام کا علم شیطان اور ملک الموت سے زیادہ ہے اور وہ بقول نانوتوی صاحب کے حضور علیہ السلام کے امتی ہیں تو جب امتی کے سامنے فرشتے عاجز رہ گئے اور ملک الموت اور اسرافیل جس کی نظر ہر وقت لوح محفوظ پر رہتی ہے آدم علیہ السلام کے شاگرد قرار پائے تو پھر ملک الموت کا علم حضور علیہ السلام

سے زیادہ کیسے ہوسکتا ہے۔ لیکن خلیل احمد کے بقول شیطان اور ملک الموت کی وسعت علمی نص سے ثابت ہے اور حضور علیہ السلام کے لئے ان کے سامنے کوئی نص نہیں۔

مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ مولوی عبدالسمیع صاحب نے بزعم خویش جو آثار نصوص قطعیہ بنا کر پیش کیے تھے اس بناء پر مولوی خلیل احمد صاحب ان کو الزام دے رہے ہیں لیکن اگر یہ الزامی کاروائی تھی تو خلیل احمد نے یہ کیوں کہا کہ شیطان اور ملک الموت کو جو وسعت علمی دی اس کا حال مشاہدہ اور نصوص قطعیہ سے معلوم ہوا۔

مولوی سرفراز **تفریح الخواطر** میں فرماتے ہیں کہ شیطان بریلویوں کا بابا ہے اور وہی اسے حاضر و ناظر مانتے ہیں ہم کسی بھی غیر خدا کو حاضر و ناظر ماننا کفر سمجھتے ہیں۔ لیکن انبیٹھوی اس نظریے کو نصوص قطعیہ سے ثابت کر رہا ہے اور ایک نص قطعی کا منکر کافر ہے تو جو نصوص قطعیہ کا منکر ہوگا وہ کیونکر کافر نہیں ہوگا تو بقول خلیل احمد سرفراز صاحب کافر ہیں اور سرفراز صاحب چونکہ شیطان و ملک الموت کو حاضر ناظر ماننا شرک سمجھتے ہیں لہذا ان کے قول کے مطابق خلیل احمد کافر ہو گئے۔ حدیث پاک ﴿**علمت علم الاولین والآخرین**﴾ اور آیت کریمہ ﴿**مصدق لما معکم**﴾ سے ثابت ہوا کہ جو علوم ابراھیم علیہ السلام اور آدم علیہ السلام کے پاس ہیں وہ حضور علیہ السلام کے پاس بھی ہیں۔ مولوی قاسم نانوتوی صاحب ''تخذیر الناس'' میں فرماتے ہیں کہ کسی اور نبی میں کوئی کمال ذاتی نہیں جو کچھ ہے ظل و عکس محمدی ہے قصائد قاسمی میں فرماتے ہیں کہ

انبیاء کے سارے کمال ایک تجھ میں ہیں
تیرے کمال کسی میں نہیں مگر دو چار

اپنے قاسم العلوم والخیرات کی وہ باتیں بھی ماننی چاہیں جن سے شان رسالت ظاہر ہو صرف خاتم النبیین کے معنیٰ میں تبدیلی والی بات مانی جاتی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

﴿اولئک الذین ھدی ھم اللہ فبھدٰھم اقتدہ﴾ اس آیت کی تفسیر میں امام رازی فرماتے ہیں کہ تمام انبیاء میں جو کمال فرداً فرداً تھے وہ سب حضور علیہ السلام میں جمع ہیں اگر امام رازی کی بات نہیں مانتے تو اپنے شیخ الاسلام حسین احمد مدنی کی بات مان لیں۔ وہ اپنی کتاب **"شھاب ثاقب"** میں حضور علیہ السلام کے بارے میں اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں یہ جملہ حضرات ذات سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کو باوجود افضل الخلائق وخاتم النبین ماننے کے آپ کو جملہ کمالات کے لئے اہل عالم کے واسطے واسطہ مانتے ہیں یعنی جملہ کمالات خلائق علمی ہوں یا عملی نبوت ہو یا رسالت صدیقیت ہو یا شہادت سخاوت ہو یا شجاعت علم ہو یا مروت فتوت ہو یا وقار وغیرہ وغیرہ سب کے ساتھ اولاً وبالذات آپ کی ذات والا صفات جناب باری عزشانہٗ کی جانب سے متصف کی گئی ہے اور آپ کے ذریعہ سے جملہ کائنات کو فیض پہنچا جیسے کہ آفتاب سے نور قمر میں آیا اور قمر سے ہزاروں آئینوں میں بلکہ وجود جو کہ اصل کمالات کی ہے اس کی نسبت بھی ان حضرات کا یہی عقیدہ ہے۔

(شہاب ثاقب صفحہ نمبر **54**)

جب بقول اکابر دیوبند ہر کمال کے ساتھ حضور علیہ السلام بالذات متصف ہیں اور باقی جس مخلوق کے اندر کمال ہے وہ اس کمال سے بالعرض متصف ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ روئے زمین کا محیط علم ملک الموت کو تو ہو لیکن سرکار دو عالم ﷺ کے لئے ماننا شرک ہو۔

بالعرض جو کسی صفت سے متصف ہوتا ہے اس کا یہ اتصاف مجازی ہوتا ہے اور جو بالذات متصف ہوتا ہے اس کا اتصاف حقیقی ہوتا ہے تو یہ عجیب بات ہے کہ جس کا اتصاف مجازی ہو اس کے لئے تو کمالات تسلیم کیے جائیں اور جس کا اتصاف حقیقی ہو اس کے لئے انکار کر دیا جائے۔

مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ روئے زمین کا علم محیط کمال نہیں حضرت سے

سوال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو روئے زمین کا علم محیط ہے یا نہیں۔ اگر ہے تو جو چیز صفت کمال نہ ہو اس کا ثبوت اس کے لئے کیسے ہو گیا۔ علامہ تفتازانی شرح مقاصد میں فرماتے ہیں۔ ﴿ان لم یکن من صفات الکمال امتنع اتصاف الواجب به للاتفاق علی ان کل مایتصف ُھو به یلزم ان یکون صفة کمالٍ﴾ (شرح مقاصد جلد2 صفحه نمبر200)

**ترجمہ:** جو چیز کمال نہ ہو اللہ تعالیٰ کا اس سے اتصاف محال ہے کیونکہ اس امر پر اتفاق ہے کہ جو چیز اللہ کی صفت ہو وہ صفت کمال ہونی چاہیے۔ مسایرہ میں مرقوم ہے صفحہ نمبر 206 اشاعرہ اور ماتریدیہ میں اس امر میں کوئی اختلاف نہیں جو صفت بندوں کے حق میں نقص ہے وہ اللہ کے حق میں محال ہے نیز اسی کتاب میں ہے "یستحیل علیہ تعالیٰ کل صفۃ لا کمال ولا نقص" صفحہ نمبر 206

**ترجمہ:** ہر وہ وصف اللہ تعالیٰ پر محال ہے جو نہ نقص ہو نہ کمال ہو اگر اللہ تعالیٰ کو پوری زمین کا علم نہیں تو ﴿ان اللہ یعلم غیب السمٰوٰت والارض" اور وھو بکل شیء علیم﴾ کا انکار ہو گیا۔ سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ جالینوس کو نجاست کے کیڑے جتنا نجاست کا علم نہیں ہے لہٰذا نجس چیزوں کا علم کمال نہیں اگر نجس چیزوں کا علم نجس ہے تو کیا حضور علیہ السلام کو حیض ونفاس وغیرہ کا علم نہیں ہے اگر نہیں تو آیت کریمہ ﴿ویسئلونک عن المحیض﴾ کا کیا مطلب ہے؟ کیا علمائے دیوبند کو حیض ونفاس کے مسائل کا علم نہیں ہے؟ اگر ہے تو پھر آپ کا یہ کلیہ ختم ہو گیا کہ نجاست کا علم بھی نجس ہے اور نقص ہے۔ نجاست کا کیڑا تو نجاست کو نجاست سمجھتا ہی نہیں ہے کیونکہ وہ اسی سے پیدا ہوا ہے لہٰذا اس کی مثال دینا لغو اور باطل ہے۔ بقول سرفراز صاحب کے جالینوس کو نجاست کے کیڑے جتنا نجاست کا علم نہیں اس بنا پر یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ کیڑے کا جالینوس کے علم سے زیادہ علم ہے لیکن حضرت کو علم ہونا چاہیے کہ جالینوس کے بارے میں کسی کا یہ عقیدہ نہیں کہ وہ اعلم الخلق ہے لیکن حضور اکرم ﷺ کے بارے میں سب کا عقیدہ ہے کہ آپ ﷺ اعلم الخلق ہیں۔

نیز شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی فرماتے ہیں علم ہر چونکہ "باشد فی نفسه مذموم نسیت علم" جیسا بھی ہو ﴿فی نفسه﴾ مذموم نہیں ہے۔صاحب جلالین علم آدم الاسماء کلہا کی تفسیر میں لکھتے ہیں ﴿حتی القصعه و القصیعه و الفسوة و الفسیوة﴾ اگر نجس چیزوں کا علم نجس ہوتا تو اللہ تعالی آدم علیہ السلام کو نجس چیزوں کا علم کیوں سکھاتا؟ جلالین مع الصاوی والجمل یہی عبارت حضرت ابن عباس سے تفسیر ابن جریر ،ابن کثیر مظہری روح المعانی میں ہے۔

## نبی مکرم علیہ السلام کے لئے محیط زمین علم

حضور علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں ﴿ ان الله رفع لی الدنیا فانا انظر الیها والی ماهو کائن فیها الی یوم القیامته کانما انظر الی کفی هذه مجمع الزوائد﴾ جلد 8 پر ہے۔ ﴿رجاله و ثقو علی ضعف کثیر فی یزیدبن سنان رهاوی﴾ یہ حدیث شریف طبرانی زرقانی' تفسیر صاوی' خصائص کبریٰ نسیم الریاض وغیرہ میں موجود ہے۔حضور علیہ السلام کا فرمان ہے اللہ تعالٰی نے دنیا میرے سامنے کر دی اور جو کچھ دنیا میں قیامت تک ہونے والا ہے اس کو میں ایسے دیکھ رہا ہوں جیسے ہاتھ کی ہتھیلی کو دیکھ رہا ہوں مسلم شریف میں حدیث ہے۔

﴿ان الله زوی لی الارض فرئیت مشارق الارض و مغاربها﴾
اللہ تعالٰی نے زمین کو میرے لئے سکیڑ دیا میں نے اس کے مشرق اور مغرب کو دیکھ لیا۔

علی قاری فرماتے ہیں۔ ﴿جعل مجمو عها کلیة کهیئة کف﴾ مرقاۃ حلد 5 یہی مضمون نسیم الریاض کے اندر بھی ہے۔

اس صحیح حدیث سے طبرانی والی حدیث کی تائید ہو جائیگی۔

طبرانی والی حدیث میں اگر چہ یزید بن سنان راوی ہے لیکن ''ماأعلم خلف جداری'' والی روایت سے سے تو اس حدیث کی حیثیت زیادہ ہے کیونکہ وہ تو موضوع ہے۔

ملا علی قاری نے **موضوعات کبیر** میں فرمایا کہ اس نے اس میں وہ موضوع حدیثیں جمع کی ہیں جن کے موضوع ہونے پر اتفاق ہے اور ملا علی قاری نے اس کے بارے فرمایا کہ اس کی کوئی اصل نہیں یعنی اس کا موضوع ہونا متفق علیہ ہے اور اس میں ضعف ہے جو حدیث صحیح کی تائید وتصدیق سے مندفع ہو چکا ہے لیکن علمائے دیوبند کے نزدیک وہ موضوع روایت حجت ہے کیونکہ اس سے نبی مکرم علیہ السلام سے دیوار کے پیچھے کے علم کی نفی ہورہی ہے مگر یہ روایت قابل اعتبار نہیں اگر چہ اس کا ضعف بھی باقی نہ رہا کیونکہ اس میں مصطفے کریم علیہ السلام کے عموم علم پر دلالت ہے۔(نعوذ باللہ من الشقاوۃ)

شمائم امدادیہ جو تھانوی صاحب کی مصدقہ کتاب ہے اس میں لکھا ہوا ہے ایک ہندو نے قبل از اسلام اتنی محنت کی تھی کہ اس کی نظر چودہ طبق تک پہنچتی تھی۔

(امداد المشتاق صفحہ نمبر 70)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا عارفاں رامرتبہ است چوں بداں مرتبہ مے رسند جملگی عالم وہر چہ در عالم است میاں دوانگشت خودمی بینند'' (اخبار الاخیار صفحہ نمبر 23)

ولیوں کا ایک ایسا مقام اور مرتبہ ہوتا ہے کہ جب وہاں پہنچتے ہیں تو تمام جہاں اور جو کچھ تمام جہان کے اندر ہے اس کو دوانگلیوں کے درمیان دیکھتے ہیں۔ حضور غوث پاک اپنے قصیدہ میں فرماتے ہیں۔﴿نظرت الی بلاد اللہ جمعاً کخر دلۃ علی حکم اتصال﴾ یہ اشعار شیخ محقق نے بھی اپنی کتابوں میں نقل کیے ہیں ممکن ہے کہ دیوبندی حضرات کو شبہ ہو کہ شیخ محقق نے خواجہ معین الدین رحمۃ اللہ علیہ سے جو قول نقل کیا ہے اس کی سند ان تک نہیں پہنچتی تو اس

کے جواب میں گزارش ہے کہ شیخ کے حوالہ سے خلیل احمد صاحب نے جو نقل کیا ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا مجھے دیوار کے پیچھے کا علم بھی نہیں ہے کیا اس کی سند انہوں نے بیان کی ہے؟ وہ کیوں قابل قبول ہے حالانکہ دوسری جگہ شیخ نے اس کو موضوع قرار دیا ہے۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ تہذیب التہذیب میں جو امام احمد اور یحیٰی بن معین دار قطنی اور نسائی یحیٰی بن سعید قطان عجلی امام مالک وغیرہ کے اقوال مذکور ہیں۔ کیا ان کی اسناد ان تک پہنچتیں ہیں تو پھر تہذیب وغیرہ سے ان کے اقوال بیان کر کے یہ کیوں کہا جاتا ہے کہ فلاں امام کا فلاں راوی کے بارے میں یہ نظریہ ہے۔ اگر ان اقوال کے بارے میں یقین کیا جاسکتا ہے کہ انہی کے ہیں جن کی طرف منسوب ہیں تو شیخ نے جو قول حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب کیا ہے۔ اس کے بارے میں بھی یقین ہونا چاہیے کہ انہی کا ہے۔ جب حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ ایک عارف کے لئے یہ مقام اور غوث اعظم اپنے لئے یہ مقام مانتے ہیں تو ان کا سید الانبیا علیہ ﷺ کے بارے میں کیا عقیدہ ہوگا کیا سرفراز صاحب اور خلیل احمد صاحب ان کو بھی کافر قرار دیں گے یا یہ فتویٰ صرف ہم غریبوں کے لئے ہے؟

حاجی امداد اللہ اور اشرف علی تھانوی صاحب تو ہندو کے لئے چودہ طبق کا علم مان رہے ہیں۔ یہی تمہاری توحید ہے کہ ہندو محنتیں اور ریاضتیں کر کے چودہ طبق دیکھ لے اور نبی علیہ السلام کو دیوار کے پیچھے کا علم بھی نہ ہو۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ **الطاف القدس** میں فرماتے ہیں۔ نفس کلیہ بجائے جسد عارف می شود وذات بحت او بجائے روح او وہمہ عالم را تبعا بہ علم حضوری در خودمی بیند۔ نفس کلیہ جب عارف کے جسم کی طرح ہو جاتا ہے اور ذات بحت بجائے روح کے ہو جاتی ہے تو وہ عارف تمام عالم کو تبعاً اپنے اندر علم حضوری کے ساتھ دیکھتا ہے۔ صفحہ: **124**

**ترجمہ**: صوفی عبدالمجید سواتی کا ہے جو سرفراز صاحب کے بھائی ہیں کیا شاہ ولی اللہ اور اپنے

بھائی کو کافر کہو گے؟ دیوبندیوں کا نمائشی عقیدہ تو یہ ہے کسی میں جو کمال ہے وہ حضور علیہ السلام کے کمال کا عکس ہے چاہے نبی کا کمال ہو یا ولی کا یا کسی اور مخلوق کا لیکن اصلی عقیدہ یہ ہے کہ ولی تو تمام جہان کو اپنے اندر دیکھتا ہے اور حضور علیہ السلام کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے کچھ تو شرم کرو۔

مولانا عبدالحی لکھنوی کے والد ماجد علامہ عبدالحلیم لکھنوی رحمۃ اللہ علیہما ارشاد فرماتے ہیں۔ ﴿الم تسمع ان کثیر من الکا ملین العارفین یعاینون جمیع الاشیاء موجودة کانت اور معدومة ماضية کانت اومستقبلةً مع الامتیاز والکشف التام وان الکاس المصنوع لافلاطون المسمی بجام جهان نما کان لیعاین به الجمیع﴾

(التحقیقات المرضیه لحل الحواشی الزاهد علی القطبیهصفحه نمبر 46)

**ترجمہ:** جان لو کہ بہت سارے عارفین کاملین تمام اشیاء کا مشاہدہ کرتے ہیں چاہے وہ اشیاء موجود ہوں یا معدوم ہوں اور وہ چیزیں ماضی سے متعلق ہوں یا مستقبل سے ان عرفا کا یہ مشاہدہ امتیاز اور کشف تام کے ساتھ ہوتا ہے اور افلاطون کے لئے ایک پیالہ بنا ہوا تھا جس کو جام جہان نما کہا جاتا تھا جس کے ذریعے تمام کائنات کا مشاہدہ مکمل امتیاز کے ساتھ ہوتا تھا۔ جب غلاموں کی علمی وسعت کا عالم یہ ہے تو سید الانبیاء علیہ السلام کی علمی وسعتوں کا کیا عالم ہوگا کیا یہ تمام اولیاء کرام جن کا یہ حال بیان کیا گیا ہے نعوذ باللہ مشرک ہیں۔

## دیوبندیوں کا خواجہ عثمان کے گھوڑے کے لئے علم غیب تسلیم کرنا

مولوی سرفراز صاحب کے مرشد مولوی حسین علی کے پیر خواجہ عثمان صاحب مرحوم کے حالات وکرامات پر مشتمل کتاب فوائد عثمانیہ جس پر حسین علی کی تصدیق موجود ہے کہ اس کے تمام مندرجات صحیح ہیں۔ اس میں موجود ہے کہ میاں عبدالکریم نے مولوی حسین علی سے پوچھا کہ کیا

اولیاء کے گھوڑے غیب جانتے ہیں مولوی حسین علی نے کہا وہ کیسے حاجی عبدالکریم نے کہا کہ حضرت خواجہ عثمان صاحب کا گھوڑا میرے پاس تھا اور باجرے کے کھیت میں چر رہا تھا میرے دل میں خیال آتے ہی کہ کہیں گھوڑا سارا باجرہ نہ چر جائے گھوڑے نے باجرا کھانا چھوڑ کر گھاس چرنا شروع کر دیا۔ حاجی عبدالکریم نے گھوڑے کے پاؤں پکڑے کہ یہ حضرت کا ہی مال ہے بے فکر ہو کر کھاؤ گھوڑے نے دوبارہ باجرہ کھانا شروع کر دیا۔ حسین علی نے کہا کہ جب تو نے دل میں خیال کیا کہ باجرا اس طرح ختم نہ ہو جائے تو اللہ تعالیٰ نے اس کو کھانے سے روک دیا جب تو نے توبہ کر لی۔ اللہ تعالیٰ نے دوبارہ اس کو متوجہ کر دیا حسین علی اس خیال میں تھا کہ اولیاء سب چیزیں جانتے ہیں یا بعض حسین علی خواجہ عثمان صاحب کی بارگاہ میں حاضر ہوا حضرت پٹھانوں کے ساتھ پشتو میں گفتگو کر رہے تھے حسین علی پٹھانوں کی پشت کے پیچھے بیٹھ گیا حضرت خواجہ صاحب نے حسین علی کے بیٹھتے ہی اس سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ مولوی صاحب ولی سب کچھ جانتے ہیں لیکن ان کو اظہار کی اجازت نہیں ہوتی اولیاء ہمہ مے دانند ولے مامور باظھار نیستند صفحہ: **134** سرفراز کے دادا پیر اور مرشد دونوں اولیاء کے لئے کلی علم غیب مان رہے ہیں لیکن حضرت حضور علیہ السلام کے لئے یہ علم ماننا شرک قرار دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کو تو اپنی عاقبت کا علم بھی نہیں نہ دیوار کے پیچھے کا علم ہے

اسی کتاب **فوائد عثمانیہ** میں ایک واقعہ یوں بیان کیا گیا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک آدمی جو حضرت خواجہ عثمان صاحب کا مرید تھا ایک عورت پر عاشق ہو گیا اس عورت کو پچاس ساٹھ روپے کی ضرورت تھی اسنے اس عاشق نامراد سے قرضہ مانگا اس نے فوراً دے دیا پھر اس عورت کے ساتھ برائی کا ارتکاب کرنا چاہا اور اس مقصد کے لئے ایک حجرہ خالی کروایا لیکن باوجود کوشش کے برائی پر قادر نہ ہو سکا اور اپنے مقصد میں ناکام رہا پھر اپنے مرشد کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور کہا کہ ایک عورت کو میں نے قرض حسنہ دیا تھا۔ وہ واپس نہیں کر رہی حضرت نے فرمایا

تو نے قرض حسنہ نہیں دیا بلکہ اپنے فاسد ارادے کی تکمیل کے لئے دجل کی دکان سجائی تھی۔ مجھے فلاں حجرے کا سارا احوال معلوم ہے تو اپنے گھر میں بیٹھ جا تیرا قرضہ تجھے مل جائے گا۔

(صفحہ نمبر 140)

کیا اس واقعہ سے پتہ نہیں چلتا کہ پیر مریدوں کے احوال سے واقف ہوتے ہیں اور تصرف کر کے انہیں بچا لیتے ہیں اسی طرح کے بیسیوں واقعات دیوبندیوں کے موجود ہیں۔

**فائدہ:** کیا ان واقعات کے ہوتے ہوئے سرفراز صاحب اور دیگر دیوبندی یہ کہنے کی جرات کریں گے کہ حضور علیہ السلام کو اگر واقعہ افک کا علم ہوتا تو آپ پریشان کیوں ہوتے جب حسین علی کے مرشد اپنے مریدوں کے احوال سے آگاہ ہیں اور یہ بھی فرما رہے ہیں کہ ولی سب کچھ جانتے ہیں لیکن اظہار کرنے کے ماذون نہیں ہیں کیا سرکار دوعالم ﷺ کا علم خواجہ عثمان سے بھی کم ہے اور آپ ﷺ کو اپنے گھر کا بھی علم نہیں ہے کچھ تو خدا کا خوف کرو اور اپنے دل میں عظمت مصطفیٰ پیدا کرو۔

علامہ طیبی جو صاحب مشکوٰۃ کے استاد ہیں اور مشکوٰۃ کے اولین شارح ہیں ارشاد فرماتے ہیں ﴿ذلک ان النفوس القدسية اذا تجردت عن العلائق البدنية عرجت واتصلت بالملاء الاعلى ولم يبق لها حجاب فترى الكل كا المشاهد بنفسه﴾

**ترجمہ:** جب نفوس قدسیہ بدنی علائق سے مجرد ہو جاتے ہیں تو عروج حاصل کر کے ملاء الاعلیٰ سے متصل ہو جاتے ہیں تو ان پاک نفسوں کے آگے کوئی حجاب نہیں رہتا اس لئے وہ ہر چیز کو مشاہدہ کرنے والے کی طرح دیکھتے ہیں۔ (شرح طیبی جلد 2 صفحہ نمبر 364)

یہی عبارت ملا علی قاری نے مرقاۃ جلد دوم صفحہ نمبر 6 پر قاضی عیاض سے نقل

کی ہے۔علامہ مناوی نے فیض القدیر میں لکھی ہے فیض القدیر شرح جامع صغیر جلد **4** صفحہ نمبر نمبر **199** دیو بندیوں کے مایہ ناز عالم دین مولوی ادریس کاندھلوی نے التعلیق الصبیح۔ جلد **1** صفحہ نمبر **404** پر نقل کی ہے۔

علامہ طیبی حدیث پاک ﴿**فعلمت مافی السمٰوٰت وما فی الارض**﴾ کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ ﴿**والمعنیٰ انه تعالیٰ کما اریٰ ابراھیم ملکوت السمٰوٰت والارض وکشف له ذلک کذلک فتح علی ابواب الغیوب حتیٰ علمت مافیھا من الذوات والصفات والظواھر والمغیبات**﴾ یعنی جس طرح اللہ تعالیٰ نے ابراھیم علیہ السلام کو زمین وآسمان کی بادشاہیاں دکھائیں اسی طرح میرے اوپر غیب کے دروازے کھول دیے حتیٰ کہ میں نے جان لیا کہ زمین وآسمان میں جو چیزیں از قبیل ذات یا صفات تھیں یا ظاہر تھیں یا غیب تھیں۔یہی مضمون تفسیر خازن جلد **4** صفحہ: **46** پر موجود ہے

علامہ طیبی نے فرمایا کہ خلیل علیہ السلام اور حبیب ﷺ کی رؤیت میں فرق یہ ہے کہ خلیل نے پہلے زمین کی بادشاہی کو دیکھا پھر ان کو اللہ کے بارے میں قطعی علم حاصل ہوا جبکہ حبیب علیہ السلام نے پہلے اللہ تعالیٰ کو دیکھا پھر زمین اور آسمان کے اندر جو کچھ تھا وہ جان لیا۔وہ فرماتے ہیں کہ یہ بہت بڑا فرق ہے یہی عبارت علامہ علی قاری نے **مرقاۃ** میں بھی نقل کی ہے۔

مولوی ادریس کاندھلوی صاحب نے اسی مضمون کی عبارت اپنی مشکوٰۃ کی (شرح التعلیق الصبیح صفحہ نمبر **318** جلد اول) پر نقل کی ہے شیخ نے لمعات کے اندر اسی مضمون کو بیان کیا ہے۔ **اشعۃ اللمعات** کے اندر شیخ محقق اسی حدیث کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں عبارت است از حصول تمام۔علوم کلی وجزوی واحاطہ آں

جلالین' زادالمسیر' ابن جریر نیشاپوری' فتح البیان' کشاف حسینی یہ سب حضرات فرماتے ہیں کہ آدم علیہ السلام کو تمام چیزوں کی خاصیتیں۔حکمتیں اور ان کے

استعمال کے طریقے تمام اولاد کے نام تمام فرشتوں کے نام یہ سب سکھادیے گئے۔تفسیر البحر المحیط میں بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر پیدا شدہ چیز کی حکمت اور فائدے بتلادیے۔

مخالفین کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی اپنے حاشیہ قرآن میں کہتے ہیں خلاصہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو ہر ایک چیز کا نام مع اس کی حقیقت اور خاصیت کے بمع نفع اور نقصان کے تعلیم فرمادیا اور یہ علم ان کے دل میں بلا واسطہ کلام القاء کر دیا کیوں کہ بدوں اس کمال علمی کے خلافت اور دنیا پر حکومت کیونکر ممکن ہے۔تفسیر عثمانی صفحہ نمبر 9

دیوبندی اگر پرانے مفسرین کی بات نہ مانیں کم از کم اپنے شیخ الاسلام کی بات تو مان لیں جب آدم علیہ علیہ السلام کو یہ تمام علوم عطا کیے گئے تو فرشتوں کو کہا گیا کہ تم ان چیزوں کے نام بتلاؤ لیکن وہ سارے کے سارے عاجز رہ گئے آدم علیہ السلام نے تمام چیزوں کے نام بتلا کر ان پر اپنا علمی تفوق ظاہر کر دیا۔مولوی شبیر احمد عثمانی لکھتے ہیں اس کے بعد حضرت آدم علیہ السلام سے جو تمام اشیائے عالم کی نسبت سوال ہوا۔تو فرفر سب امور ملائکہ کو بتلادیئے۔

**(تفسیر عثمانی صفحہ نمبر9)**

شیطان اور ملک الموت جن کے لئے دیوبندی محیط زمین کا علم مانتے ہیں وہ وہاں موجود تھے لیکن آدم علیہ السلام کی فوقیت ان پر بھی ثابت ہوگئی جب آدم علیہ السلام کا علم شیطان اور ملک الموت سے زیادہ ہے اور وہ بقول نانوتوی صاحب کے حضور علیہ السلام کے امتی ہیں تو جب امتی کے سامنے فرشتے عاجز رہ گئے اور ملک الموت اور اسرافیل جس کی نظر ہر وقت لوح محفوظ پر رہتی ہے آدم علیہ السلام کے شاگرد قرار پائے تو پھر ملک الموت کا علم حضور علیہ السلام سے زیادہ کیسے ہوسکتا ہے۔لیکن خلیل احمد کے بقول شیطان اور ملک الموت کی وسعت علمی نص سے ثابت ہے اور حضور علیہ السلام کے لئے ان کے سامنے کوئی نص نہیں۔

مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ مولوی عبدالسمیع صاحب نے بزعم خویش جو آثار

نصوص قطعیہ بنا کر پیش کیے تھے اس بناء پر مولوی خلیل احمد صاحب ان کو الزام دے رہے ہیں لیکن اگر یہ الزامی کاروائی تھی تو خلیل احمد نے یہ کیوں کہا کہ شیطان اور ملک الموت کو جو وسعت علمی دی اس کا حال مشاہدہ اور نصوص قطعیہ سے معلوم ہوا۔ مصنف براہین قاطعہ میں لکھتا ہے عبد السمیع اپنے زعم میں بڑا اکمل الایمان ہے تو کیا وہ بھی معاذ اللہ اعلم من الشیطان ہوگا اس لئے ثابت ہو گیا مولوی خلیل کے نزدیک شیطان سے زیادہ علم رکھنا بری بات ہے اسی لئے معاذ اللہ کہا اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ وہ شیطان کو نبی کریم علیہ السلام سے زیادہ عالم مانتا ہے کیونکہ وہ کہہ رہا ہے کہ افضلیت سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ جو افضل ہو مفضول سے زیادہ عالم ہو اب نسیم الریاض کا فتوی خلیل پر لگ جائے گا جنہوں نے فرمایا کہ جو آدمی یہ کہے کہ فلاں حضور سے زیادہ علم رکھتا ہے تو اس نے نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام کی تنقیص کی عیب لگایا اور حضور کی گستاخی بالاجماع کفر ہے جسمیں مولوی سرفراز کو بھی اختلاف نہیں۔

مولوی سرفراز **تفریح الخواطر** میں فرماتے ہیں کہ شیطان بریلویوں کا بابا ہے اور وہی اسے حاضر و ناظر مانتے ہیں ہم کسی بھی غیر خدا کو حاضر و ناظر ماننا کفر سمجھتے ہیں۔ لیکن انبیٹھوی اس نظریے کو نصوص قطعیہ سے ثابت مانتا ہے اور ایک نص قطعی کا منکر کافر ہے تو جو نصوص قطعیہ کا منکر ہوگا وہ کیونکر کافر نہیں ہوگا تو بقول خلیل احمد سرفراز صاحب کافر ہیں اور سرفراز چونکہ شیطان و ملک الموت کو حاضر ناظر ماننا شرک سمجھتے ہیں لہٰذا ان کے قول کے مطابق خلیل احمد کافر ہو گئے۔ حدیث پاک علمت علم الاولین والآخرین اور آیت کریمہ۔ ﴿**مصدق لما معکم**﴾ سے ثابت ہوا کہ جو علوم ابراہیم علیہ السلام اور آدم علیہ السلام کے پاس ہیں وہ حضور علیہ السلام کے پاس بھی ہیں۔ مولوی قاسم نانوتوی صاحب **تحذیر الناس** میں فرماتے ہیں کہ کسی اور نبی میں کوئی کمال ذاتی نہیں جو کچھ ہے ظل و عکس محمدی ہے قصائد قاسمی میں فرماتے ہیں کہ

انبیاء کے سارے کمال تجھ میں ہیں
تیرے کمال کسی میں نہیں مگر دو چار

اپنے قاسم العلوم والخیرات کی وہ باتیں بھی ماننی چاہییں جن سے شان رسالت ظاہر ہو صرف خاتم النبین کے معنی میں تبدیلی والی بات مانی جاتی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ ﴿اولئک الذین ھدی اللہ فبھدھم اقتدہ﴾ اس آیت کی تفسیر میں امام رازی فرماتے ہیں کہ تمام انبیاء میں جو کمال فرداً فرداً تھے وہ سب حضور علیہ السلام میں جمع ہیں اگر امام رازی کی بات نہیں مانتے تو اپنے شیخ الاسلام کی حسین احمد مدنی کی بات مان لیں وہ اپنی کتاب ''شھاب ثاقب'' میں حضور علیہ السلام کے بارے میں اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں۔ جملہ حضرات ذات سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کو باوجود افضل الخلائق و خاتم النبین ماننے کے آپ کو جملہ کمالات کے لئے عالم کے واسطے واسطہ مانتے ہیں ہیں یعنی جملہ کمالات خلائق علمی ہوں یا عملی نبوت ہو یا رسالت صدیقیت ہو یا شہادت سخاوت ہو یا شجاعت علم ہو یا فتوت مروت ہو یا وقار وغیرہ سب کے ساتھ اولاً و بالذات آپ کی ذات والا صفات جناب باری عز شانہ کی جانب سے متصف کی گئی ہے اور آپ کے ذریعہ سے جملہ کائنات کو فیض پہنچا جیسے کہ آفتاب سے نور قمر میں آیا اور قمر سے ہزاروں آئینوں میں بلکہ وجود جو اصل کمالات کی ہے اسکی نسبت بھی ان حضرات کا یہی عقیدہ ہے (شھاب ثاقب صفحہ نمبر 54)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا ﴿عارفاں را مرتبہ است چون بداں مرتبہ مے رسند جملگی عالم و ہر چہ در عالم است میان انگشت خود می بینند﴾

(اخبار الاخیار صفحہ نمبر 23)

**ترجمہ:** ولیوں کا ایک ایسا مقام اور مرتبہ ہوتا ہے کہ جب وہاں پہنچتے ہیں تو تمام جہان اور جو

کچھ جہان کے اندر ہے اس کو دو انگلیوں کے درمیان دیکھتے ہیں۔

حضور غوث پاک اپنے قصیدہ میں فرماتے ہیں۔

**نظرت الی بلاد اللہ جمعاً**

**کخر دلۃ علیٰ حکم اتصالٖ**

یہ اشعار شیخ محقق نے بھی اپنی کتابوں میں نقل کیے ہیں ممکن ہے کہ دیوبندی حضرات کو شبہ ہو کہ شیخ محقق نے خواجہ معین الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا جو قول نقل کیا ہے اس کی سند ان تک نہیں پہنچتی تو اس کے جواب میں گزارش ہے کہ شیخ کے حوالہ سے خلیل احمد صاحب نے جو نقل کیا ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ مجھے دیوار کے پیچھے کا علم بھی نہیں ہے کیا اس کی سند انہوں نے بیان کی ہے وہ کیوں قابل قبول ہے حالانکہ دوسری جگہ شیخ نے اس کو موضوع قرار دیا ہے۔

دوسری گزارش ہے کہ تہذیب التہذیب میں جو امام احمد اور یحییٰ بن معین دارقطنی اور نسائی، یحییٰ بن سعید، قطان عجلی اور امام مالک وغیرہ کے اقوال مذکور ہیں۔ کیا ان کی اسناد ان تک پہنچتی ہیں اگر نہیں پہنچتیں تو پھر تہذیب وغیرہ سے ان کے اقوال بیان کر کے یہ کیوں کہا جاتا ہے کہ فلاں امام کا فلاں راوی کے بارے میں یہ نظریہ ہے۔ اگر ان قوال کے بارے میں یقین کیا جاسکتا ہے کہ انھی کے ہیں جن کی طرف منسوب ہیں تو شیخ نے جو قول حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرف منسوب کیا ہے۔ اس کے بارے میں بھی یقین ہونا چاہیے کہ یہ انہی کا ہے۔ جب حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایک عارف کے لئے یہ مقام مانتے ہیں تو ان کا سید الانبیا ﷺ کے بارے میں کیا عقیدہ ہوگا؟ کیا سرفراز صاحب اور خلیل احمد صاحب ان کو بھی کافر قرار دیں گے یا یہ فتویٰ صرف ہم غریبوں کے لئے ہے؟

حاجی امداد اللہ اور اشرف علی تھانوی صاحب تو ہندو کے لئے چودہ طبق کا علم مان رہے ہیں یہی تمہاری توحید ہے کہ ہندو محنتیں اور ریاضتیں کر کے چودہ طبق دیکھ لے اور نبی علیہ السلام کو

دیوار کے پیچھے کا علم بھی نہ ہو۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ''الطاف القدس'' میں فرماتے ہیں نفس کلیہ بجائے جسد عارف مے شود وذات بحت او بجائے روح او ہمہ عالم راطبعا بہ علم حضوری در خود می بیند۔

**ترجمہ:** نفس کلیہ جب عارف کے جسم کی طرح ہو جاتا ہے اور ذات بحت بجائے روح کے ہو جاتی ہے تو وہ عارف تمام عالم کو طبعا اپنے اندر علم حضوری کے ساتھ دیکھتا ہے۔

**ترجمہ:** صوفی عبدالمجید سواتی کا ہے جو سرفراز صاحب کے بھائی ہیں کیا شاہ ولی اللہ اور اپنے بھائی کو کافر کہو گے؟ دیوبندیوں کا نمائشی عقیدہ تو یہ ہے کسی میں جو کمال ہے وہ حضور علیہ السلام کے کمال کا عکس ہے چاہے نبی کا کمال ہو یا ولی کا یا کسی اور مخلوق کا لیکن اصلی عقیدہ یہ ہے کہ ولی تو تمام جہان کو اپنے اندر دیکھتا ہے اور حضور علیہ السلام کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے کچھ تو شرم کرو۔

مولانا عبدالحی لکھنوی کے والد ماجد علامہ عبدالحلیم لکھنوی ارشاد فرماتے ہیں۔ ﴿الم تسمع ان کثیرا من الکاملین العارفین یعاینون جمیع الاشیاء موجودة کانت او معدومة ماضیة کانت اومستقبلة مع الامتیاز والکشف التام وان الکاس المصنوع لافلاطون المسی بجام جھان نما کان یعاین به الجمیع﴾

**(لتحقیقات المرضیہ لحل الحواشی الزاھد علی القطبیہ صفحہ نمبر 64)**

**ترجمہ:** جان لو کہ بہت سارے عارفین کاملین تمام اشیاء کا مشاہدہ کرتے ہیں چاہے وہ اشیاء موجود ہوں یا معدوم ہوں اور وہ چیزیں ماضی سے متعلق ہوں یا مستقبل سے ان عرفا کا یہ مشاہدہ امتیاز اور کشف تام کے ساتھ ہوتا ہے اور افلاطون کے لئے ایک پیالہ بنا ہوا تھا جس کو جام جہان نما کہا جاتا تھا جس کے ذریعے تمام کائنات کا مشاہدہ مکمل امتیاز کے ساتھ ہوتا تھا۔ جب غلاموں کی علمی وسعت کا عالم یہ ہے تو سید الانبیاء علیہ السلام کی علمی وسعتوں کا کیا عالم ہوگا کیا یہ تمام اولیاء کرام جن کا یہ حال بیان کیا گیا ہے نعوذ باللہ مشرک ہیں؟

## دیوبندیوں کا خواجہ عثمان کے گھوڑے کے لیے علم غیب تسلیم کرنا

مولوی سرفراز صاحب کے مرشد مولوی حسین علی کے پیر خواجہ عثمان صاحب مرحوم کے حالات و کرامات پر مشتمل کتاب فوائد عثمانیہ جس پر حسین علی کی تصدیق موجود ہے کہ (اس کے تمام مندرجات صحیح ہیں)۔ اس میں موجود ہے کہ میاں عبدالکریم نے مولوی حسین علی سے پوچھا کہ کیا اولیاء کے گھوڑے غیب جانتے ہیں مولوی حسین علی نے کہا وہ کیسے حاجی عبدالکریم نے کہا کہ حضرت خواجہ عثمان صاحب کا گھوڑا میرے پاس تھا اور باجرے کے کھیت میں چر رہا تھا میں نے دل میں خیال کیا کہ اگر یہ گھوڑا ہر روز چھوڑا جاتا رہا تمام باجرے کا صفایا کر دے گا میرے دل میں خیال آتے ہی گھوڑے نے باجرا کھانا چھوڑ کر گھاس چرنا شروع کر دی۔ حاجی عبدالکریم نے گھوڑے کے پاؤں پکڑے کہ یہ حضرت کا ہی مال ہے بے فکر ہو کر کھاؤ گھوڑے نے دوبارہ باجرہ کھانا شروع کر دیا۔ حسین علی نے کہا کہ جب تو نے دل میں خیال کیا کہ باجرا اس طرح ختم نہ ہو جائے تو اللہ تعالیٰ نے اس کو کھانے سے روک دیا جب تو نے توبہ کر لی۔ اللہ تعالیٰ نے دوبارہ اس کو متوجہ کر دیا۔ حسین علی اس خیال میں تھا کہ اولیاء سب چیزیں جانتے ہیں یا بعض۔ حسین علی خواجہ عثمان صاحب کی بارگاہ میں حاضر ہوا حضرت پٹھانوں کے ساتھ پشتو میں گفتگو کر رہے تھے حسین علی پٹھانوں کی پشت کے پیچھے بیٹھ گیا حضرت خواجہ صاحب نے حسین علی کو بیٹھتے ہی اس سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ مولوی صاحب ولی سب کچھ جانتے ہیں لیکن ان کو اظہار کی اجازت نہیں ہوتی ''اولیاء ہمہ میدانند لیکن مامور باظھار نیستند''

سرفراز کے دادا پیر اور مرشد دونوں اولیاء کے لئے کلی علم غیب مان رہے ہیں لیکن حضرت حضور علیہ السلام کے لئے یہ علم ماننا شرک قرار دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کو تو اپنی عاقبت کا علم بھی نہیں نہ دیوار کے پیچھے کا علم ہے مندرجہ بالا واقعہ فوائد عثمانیہ صفحہ

نمبر **134** پر ہے۔

اسی کتاب میں مرقوم ہے کہ حضرت خواجہ عثمان صاحب نے حسین علی کو فرمایا اے مولوی صاحب ''شما برو در خانہ خود چون باز آئی حالات و معاملات کہ بر شما گزشتہ بتو مفصل خواہم گفت انشاءاللہ در یک امر ہم خطا نہ خواہی یافت''

ترجمہ: حسین علی کو فرمایا کہ تم گھر کو جاؤ جب تم واپس آؤ گے تو جو حالات و معاملات تم پر پیش آئے ہوں گے میں تمہیں تفصیلی طور پر بتلاؤں گا انشاءاللہ ایک معاملے میں بھی غلطی نہ ہوگی۔

**(صفحہ نمبر 136)**

اسی کتاب **فوائد عثمانیہ** میں ایک واقعہ بیان کیا گیا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک آدمی جو حضرت خواجہ عثمان صاحب کا مرید تھا ایک عورت پر عاشق ہو گیا اس عورت کو پچاس ساٹھ روپے کی ضرورت تھی اس نے اس عاشق نامراد سے قرضہ مانگا اس نے فوراً دے دیا پھر اس عورت کے ساتھ برائی کا ارتکاب کرنا چاہا اور اس مقصد کے لئے ایک حجرہ خالی کروایا لیکن باوجود کوشش کے برائی پر قادر نہ ہو سکا اور اپنے مقصد میں ناکام رہا پھر اپنے مرشد کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور کہا کہ ایک عورت کو میں نے قرض حسنہ دیا تھا۔ وہ واپس نہیں کر رہی حضرت نے فرمایا کہ تو نے قرض حسنہ نہیں دیا بلکہ اپنے فاسد ارادے کی تکمیل کے لئے دجل کی دکان سجائی تھی۔ مجھے فلاں حجرے کا سارا احوال معلوم ہے تو اپنے گھر میں بیٹھ جا تیرا قرضہ تجھے مل جائے گا

**( صفحہ نمبر 140)**

کیا اس واقعہ سے پتہ نہیں چلتا کہ پیر مریدوں کے احوال سے واقف ہوتے ہیں اور تصرف کر کے انہیں بچا لیتے ہیں اسی طرح کے بیسیوں واقعات دیوبندیوں کی کتب میں موجود ہیں۔

کیا ان واقعات کے ہوتے ہوئے سرفراز صاحب اور دیگر دیوبندی یہ کہنے کی جرات کریں گے کہ حضور علیہ السلام کو اگر واقعہ افک کا علم ہوتا تو آپ پریشان کیوں ہوتے جب حسین

علی کے مرشد اپنے مریدوں کے احوال سے آگاہ ہیں اور یہ بھی فرما رہے ہیں کہ ولی سب کچھ جانتے ہیں لیکن اظہار کرنے کے ماذون نہیں ہیں تو کیا سرکار دو عالم ﷺ کا علم خواجہ عثمان سے بھی کم ہے اور آپ ﷺ کو اپنے گھر کا بھی علم نہیں ہے؟ کچھ تو خدا کا خوف کرو اور اپنے دل میں عظمت مصطفیٰ ﷺ پیدا کرو!

علامہ طیبی جو صاحب مشکوۃ کے استاد ہیں اور مشکوۃ کے اولین شارح ہیں ارشاد فرماتے ہیں۔﴿**ذلک ان النفوس القدسية اذا تجردت عن العلائق البدنية عرجت واتصلت بالملاء الاعلى ولم يبق لها حجاب فيرى الكل كا المشاهد بنفسه**﴾

ترجمہ: جب نفوس قدسیہ بدنی علائق سے مجرد ہو جاتے ہیں تو عروج حاصل کر کے ملاء الاعلی سے متصل ہو جاتے ہیں تو ان پاک نفسوں کے آگے کوئی حجاب نہیں رہتا اس لئے وہ ہر چیز کو مشاہدہ کرنے والے کی طرح دیکھتے ہیں۔ (شرح طیبی جلد **2** صفحہ نمبر **364**)

یہی عبارت ملا علی قاری نے مرقاۃ جلد دوم صفحہ نمبر **6** پر قاضی عیاض سے نقل کی ہے۔علامہ مناوی نے فیض القدیر میں لکھی ہے

(التیسیر شرح جامع الصغیر جلد **4** صفحہ **199**, فیض القدیر شرح جامع الصفیر جلد **4** صفحہ **199**)

دیوبندیوں کے مایہ ناز عالم دین مولوی ادریس کاندھلوی نے ( التعلیق الصبیح جلد **1** صفحہ نمبر **404** ) پر نقل کی ہے۔

علامہ طیبی نے فرمایا کہ خلیل علیہ السلام اور حبیب ﷺ کی رویت میں فرق یہ ہے کہ خلیل علیہ السلام نے پہلے زمین کی بادشاہی کو دیکھا پھر ان کو اللہ کے بارے میں قطعی علم حاصل ہوا جبکہ حبیب علیہ السلام نے پہلے اللہ تعالیٰ کو دیکھا پھر زمین اور آسمان کے اندر جو کچھ تھا وہ جان لیا۔ وہ فرماتے ہیں کہ یہ بہت بڑا فرق ہے یہی عبارت علامہ علی قاری نے **مرقاۃ** میں بھی نقل کی

ہے۔یہی عبارت حضرت شیخ محقق محدث دہلوی نے **التنقیح شرح مشکوۃ المصابیح** میں نقل فرمائی (لمعات جلد2)

مولوی ادریس کاندھلوی صاحب نے اسی مضمون کی عبارت اپنی مشکوٰۃ کی شرح (التعلیق الصبیح) صفحہ نمبر **318** جلد اول پر نقل کی ہے شیخ نے لمعات کے اندر اسی مضمون کو بیان کیا ہے۔ **اشعة اللمعات** کے اندر شیخ محقق اسی حدیث کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں "عبارت است از حصول تمام کلی وجزوی واحاطہ آں" (اشعتہ اللمعات)

ملاعلی قاری **مرقاۃ** میں ابن حجر مکی شارح مشکوٰۃ سے ناقل ہیں وہ فرماتے ہیں ﴿**قال ابن حجر جميع الكائنات التي في السموٰت بل وما فوقها وجميع مافي الارضين السبع بل وما تحتها**﴾ علامہ خفاجی فرماتے ہیں ﴿**وهو تمثيل لتجلي الله له بلطفه وما أفاضه عليه من المعارف الكاشفة لغيبه مع ثلج صدره ببرد اليقين**﴾ (نسیم الریاض جلد **2** صفحہ **290**)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی فرماتے ہیں

﴿**فاض على من جنابه المقدس كيفية ترقي العبد من حيزه الى حيز القدس فيتجلى له كل شيء كمااخبر بذلك في قصة المعراج المنامي**﴾ (بحوالہ فیوض الحرمین)

**ترجمہ**: مجھ پر جناب باری سے ایسی کیفیت فائض ہوئی جو بندے کو اپنے مقام سے اٹھا کر حیز قدس میں پہنچا دیتی ہے پس اس بندے کیلئے ہر چیز روشن ہو جاتی ہے جس طرح حضور علیہ السلام نے اپنے معراج منامی میں اس بارے خبر دی ہے۔

اسماعیل دہلوی **صراط مستقیم** میں ارشاد فرماتے ہیں کہ عارف تمام جہاں کو اپنے آپ میں دیکھتا ہے افلاک وعناصر، جبال و بحار، اشجار واحجار، حیوان وانسان سب کو اپنے جسم

کے اجزاء واعضاء خیال کرتا ہے۔(صراط مستقیم مترجم صفحہ نمبر **151**)

جب بقول اسماعیل ولی کو یہ مقام ملتا ہے تو حضور علیہ السلام کو روئے زمین کا علم کیوں حاصل نہیں ہوگا اسی کتاب کے صفحہ نمبر **128** پر اسماعیل دہلوی رقم طراز ہیں۔

(برائے کشف ارواح وملائکہ ومقامات آنہا وسیر امکنہ زمین وآسمان وجنت ونار و اطلاع برلوح محفوظ شغل دورہ کند پس باستعانت ہماں شغل ہر مقامیکہ از زمین وآسمان وجنت و دوزخ خواہد متوجہ شدہ)

ایک وہابی اور بدمذہب کو تو شغل دورہ کرنے سے زمین وآسمان جنت ودوزخ اور لوح محفوظ کا علم ہو جائے اور ان پر اطلاع ہو جائے اور ارواح وملائکہ کا علم ہو جائے اور اپنی جگہ پہ بیٹھے ہوئے جہاں کے چاہے حالات معلوم کرے لیکن حضور علیہ السلام کے لئے اتنا علم ماننا شرک ہو۔کتنی عجیب بات ہے اصل میں اس قوم کی غیرت وحمیت کا جنازہ نکل گیا ہے ان کی عقلوں پر پردے پڑ گئے ہیں ان کی مت ماری گئی ہے۔جب ایک وہابی کو لوح محفوظ کا علم وظیفہ کرنے سے حاصل ہو جاتا ہے تو حضور علیہ السلام کو لوح محفوظ کا علم کیونکر نہیں ہوگا۔اب دیکھنا چاہیے کہ لوح محفوظ میں کیا کچھ ہے۔قرآن مجید میں ارشاد ہے۔﴿**مامن غائبة فی السماء والارض الافی کتاب مبین**﴾(سورۃ نمل پارہ **20**)

**ترجمہ**:۔جو چیز بھی زمین وآسمان میں غائب ہے اس کا ذکر لوح محفوظ میں ہے۔

حضور علیہ السلام کے بارے میں امام بوصیری قصیدہ بردہ میں فرماتے ہیں۔"

**فان من جودک الدنیا وضرتها　　ومن علومک علم اللوح والقلم**

**ترجمہ**:۔دنیا وآخرت حضور علیہ السلام کے فیضان کا ایک شاہکار ہے لوح وقلم کا علم حضور علیہ السلام کے علم کا ایک حصہ ہے۔یہ قصیدہ بقول تھانوی صاحب الہام ربانی سے لکھا گیا ہے۔

(نشر الطیب)

مولوی محمود الحسن کے والد مولوی ذوالفقار علی ”عطر الوردہ“ میں فرماتے ہیں من جملہ آپ کی معلومات کے لوح وقلم کا علم ہے۔ ملا علی قاری (جن کے بارے میں سرفراز اپنے رسالہ ”ملا علی قاری اور علم غیب“ میں فرماتے ہیں کہ ان کی مفصل عبارات حجت ہیں) اپنی شرح زبدہ میں فرماتے ہیں ﴿علمها یکون نهرًا من بحور علمه و حرفامن سطور علمه﴾

**ترجمہ**: لوح وقلم کا علم حضور علیہ السلام کے علوم کے سمندروں میں سے ایک نہر ہے اور آپ علیہ السلام کے علم کے دفتروں میں سے ایک سطر ہے مولانا عبدالعلی بحر العلوم میر زاہد رسالہ قطبیہ کے حاشیہ میں فرماتے ہیں۔ ﴿علمه علوماً بعضها مااحتوی علیه القلم الاعلی وما استطاع علی احاطتها اللوح الاوفیٰ لم یلدام الدهر مثله من الازل الی الابدولم یکن له کفواً احد﴾

**ترجمہ**: اللہ نے حضور علیہ السلام کو ایسے علوم سکھائے کہ قلم اعلی کے علوم ان کا ایک حصہ ہیں اور لوح اعظم کو بھی ان کے احاطہ کی استطاعت نہیں لوح بھی ان علوم پر مشتمل نہیں اور زمانے کی ماں نے ازل سے ابد تک حضور علیہ السلام جیسا نہیں جنا اور نہ آپ کا کوئی ہمسر ہے۔

شیخ زادہ اپنے قصیدہ بردہ کے حاشیہ میں کہتے ہیں۔ حضور علیہ السلام کو اللہ نے لوح محفوظ کا تمام علم عطا فرمایا ہے اور زیادہ بھی دیا ہے۔ کیونکہ لوح وقلم متناہی ہے اور متناہی متناہی کا احاطہ کرسکتا ہے یہ بات عام عقول کے مطابق ہے لیکن جس طرح لوح وقلم کا علم اللہ کے علم کا جزو ہے اسی طرح وہ حضور علیہ السلام کے علم کا بھی جزو ہے کیونکہ حضور علیہ السلام جب بشریت سے منسلخ ہوتے تو آپ کا دیکھنا سننا پکڑنا اللہ کے نور کے ذریعے ہوتا تھا اس طرح آپ کا علم بھی اللہ کے علم سے مستفاد ہوتا تھا اور اللہ کے علم سے کوئی ذرہ زمین وآسمان کا باہر نہیں اسی طرح حضور علیہ السلام کے علم سے زمین وآسمان کا کوئی ذرہ باہر نہیں اسی بات کی طرف اللہ نے اشارہ کرتے ہوئے فرمایا۔ ﴿علمک مالم تکن تعلم﴾ یہی مضمون خرپوتی نے اپنی شرح قصیدہ بردہ میں

بیان کیا ہے شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی فرماتے ہیں لوح محفوظ پر اطلاع اولیاء کے لئے بتواتر منقول ہے۔

تفسیر عزیزی پارہ نمبر 29 سورۃ جن زیر آیت ﴿عالم الغیب فلا یظهر علی غیبه احدا﴾ جب اولیاء کرام لوح محفوظ پر مطلع ہیں تو سید الانبیاء بطریق اولیٰ مطلع ہیں۔

امام غزالیؒ نے انبیاء کی خصوصیت بیان کرتے ہوئے فرمایا۔

﴿ان له فی نفسه صفة بها یدرک مایکون فی الغیب امافی الیقظة اوفی المنام و بها یطالع اللوح المحفوظ فیری مافیه من الغیب فهذه کمالات وصفات یعلم ثبوتها للا نبیاء﴾

**ترجمہ:** نبی کی چوتھی صفت خاصہ یہ ہوتی ہے کہ وہ نیند یا بیداری میں غیب کے ما یکون کا ادراک کر لیتا ہے اور اسی صفت کے ساتھ وہ لوح محفوظ کا مطالعہ کرتا ہے۔ پس یہ وہ کمالات اور صفات ہیں جس کا ثبوت انبیاء کرام کے لیے معلوم ہیا ور متیقین ہے۔

(احیاء العلوم جلد 4 صفحہ نمبر 190، فتح الباری جلد 16 صفحہ نمبر 21، زرقانی علی المواهب جلد 1 صفحہ نمبر 4)

جب بقول امام غزالی لوح محفوظ انبیاء کے زیر مطالعہ ہے اور لوح محفوظ میں سب چھوٹی بڑی چیزیں لکھی ہوئی ہیں ﴿کما قال تبارک و تعالیٰ کل صغیر و کبیر مستطر﴾ ﴿کل شیء احصیناه فی امام مبین﴾ جب کائنات کی تمام چیزیں لوح محفوظ میں مندرج ہیں اور حضور علیہ السلام لوح پر مطلع ہیں تو اس کا صاف اور بدیہی مطلب یہ ہوا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ السلام کو کائنات کا علم حاصل ہے۔

مولوی سرفراز نے اپنی کتاب ''**اظهار العیب**'' میں لکھا ہے کہ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ اسرافیل علیہ السلام لوح محفوظ پر مطلع ہیں تو جب اسرافیل لوح محفوظ پر مطلع ہیں اور وہ

آدم علیہ السلام کے علمی کمال کے سامنے شکست کھا گئے اور ان کی برتری کا اعتراف کیا کیونکہ جب اللہ تعالیٰ نے تمام فرشتوں سے کہا تھا کہ تم ان چیزوں کے نام بتاؤ تو ان میں اسرافیل بھی موجود تھے تو جب آدم علیہ السلام کا علم تمام فرشتوں سے زیادہ ہے اور سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام تمام انبیاء کے علوم کے جامع ہیں جیسا کہ **تحذیر الناس** میں ہے تو حضور علیہ السلام کا علم اسرافیل کے علم سے بطریق اولیٰ زیادہ ہوگا اور ہے۔ مولانا جامی نفحات الانس میں حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندی سے ناقل ہیں کہ

**﴿حضرت عزیزان علیه الرحمة والغفران گفته اند که زمین درنظرایں طائفه چوں سفره است وما میگوئیم چوں روئے ناخنے است هیچ چیز از نظر ایشاں غائب نیست﴾** (صفحہ نمبر **348**)

حضرت شاہ نقشبندیؒ کے بقول پوری زمین اولیا کاملین کی نگاہ میں ناخن کی طرح ہے تو پھر حضور علیہ السلام کی وسعت علمی کا کمال کیا ہوگا۔

## گھکڑوی صاحب کا اعتراض اور اس کا جواب

مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ مولوی عبدالسمیع صاحب شیطان اور ملک الموت کو حضور علیہ السلام سے زیادہ مقامات میں موجود مانتے ہیں لہٰذا شیطان اور ملک الموت کو انہوں نے حضور اکرم ﷺ سے اعلم مانا تو بریلوی حضرات کو ان کی تردید کرنی چاہیے تھی انتھی عبارتہ

مولوی عبدالسمیع صاحب کا شیطان اور ملک الموت کو زیادہ عالم ماننا تو تب ثابت ہوتا کہ وہ کہتے کہ کسی چیز کے علم کے لئے وہاں موجود ہونا ضروری ہے اگر انہوں نے شیطان اور ملک الموت کو حضور علیہ السلام سے اعلم مانا تھا تو مولوی خلیل احمد صاحب ان کی تکفیر کرتے بجائے اس کے انہوں نے کہا کہ عقائد قیاسی نہیں ہوتے بلکہ قطعی ہوتے ہیں اور قطعیات نصوص سے ثابت ہوتے ہیں۔ مصنف انوار ساطعہ شیطان سے افضل ہے۔ لہٰذا زیادہ نہیں تو شیطان کے برابر علم

غیب ثابت کر کے دکھائے۔لہٰذا مولوی خلیل احمد صاحب تو ان کی عبارت سے یہی سمجھ رہے ہیں کہ انہوں نے شیطان اور ملک الموت کی وسعت علمی کے دلائل دیکھ کر بوجہ افضلیت یہی وسعت حضور علیہ السلام میں ثابت کر دی ہے اور اسی وسعت کی نفی میں وہ دلائل پیش کر رہے ہیں لہٰذا یہ صفدر صاحب نے خلیل صاحب کی صفائی پیش نہیں کہ بلکہ ان کی تجہیل کی ہے۔

## گھکڑوی صاحب کی تاویل کا بطلان

مولوی سرفراز صاحب نے براہین قاطعہ کی ایک عبارت نقل کر کے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ وہ ذاتی علم کی وسعت میں کلام کر رہے ہیں موصوف نے اپنی کتاب میں مولوی منظور نعمانی کی کتاب **"فیصلہ کن مناظرہ"** سے سرقہ کیا ہے وہ اسی طرح کی باتیں **"براهین قاطعه"** کی عبارات کو سنوارنے کے لئے کرتا ہے۔سرفراز صاحب نے جو عبارت نقل کی ہے وہ ملاحظہ ہو۔

جو حکایات اولیاء اللہ کی مؤلف نے لکھی ہیں اول تو یہ حکایت حجت شرعیہ مثبت حکم کی نہیں خصوصاً باب عقائد میں، بعد تسلیم کے جواب یہ ہے کہ ان اولیا کو حق تعالیٰ نے کشف کر دیا کہ ان کو یہ حضور علم حاصل ہو گیا۔اگر اپنے فخر عالم علیہ السلام کو لاکھ گنا زیادہ اس کے عطا کرے ممکن ہے مگر ثبوت فعلی اس کا کہ عطا کیا ہے کس نص سے ہے۔کہ اس پر عقیدہ کیا جائے اور مجلس مولود میں خطاب حاضر کیا جائے اس امر کا محض امکان سے تو کام نہیں چلتا الی ان قال یہ بحث اس صورت میں ہے کہ علم ذاتی کوئی آپ کو ثابت کر کے یہ عقیدہ کرے جیسا جہلاء کا یہ عقیدہ ہے مولوی سرفراز نے براہین قاطعہ کی عبارت سے حکم کفر اٹھانے کے لئے مندرجہ بالا عبارت بطور استدلال نقل کی ہے اور حضرت اپنی کتاب **تفریح الخواطر** میں کہتے ہیں جب کوئی مصنف کسی کا حوالہ اپنی کتاب میں پیش کرتا ہے اور اس کے کسی حصے سے اختلاف نہیں کرتا تو وہی

مصنف کا نظریہ ہوتا ہے۔(تفریح الخواطر صفحہ نمبر 29)

مولوی صاحب نے جو عبارت نقل کی ہے اس میں ہے کہ اولیاء کو محیط زمین کا علم اللہ نے دے دیا ہے حضور علیہ السلام کو دینا بھی ممکن ہے بلکہ اولیاء سے ہزاروں گنا زیادہ دینا ممکن ہے کوئی ان سے پوچھے کہ جب حضور علیہ السلام کے لئے محیط زمین کا علم شرک ہے تو اولیاء کرام کو کیسے حاصل ہوگیا۔ شرک تو محال ہوتا ہے تو اس کا وقوع کیسے ہوگیا۔ جو علم حضور علیہ السلام کے لئے شرک ہو اس کا اولیاء کرام کے لئے ثبوت بھی شرک ہونا چاہیے۔ اس کے بارے کیوں کہا کہ بعد تسلیم کے ان کو اللہ تعالی نے کشف کر دیا اور ان کو یہ حضور علم حاصل ہوگیا۔ جب حضور پاک ﷺ کے لئے اولیاء کرام سے ہزاروں گنا زیادہ علم ممکن ہے تو ممکن امر کے قائل کو مشرک کیسے کہا جاسکتا ہے۔

قاسم نانوتوی **تحذیر الناس** میں کہتے ہیں جب علم ممکن ہی ختم ہوگیا آگے سلسلہ علم وعمل کیا چلے اس عبارت سے پتہ چلا کہ حضور علیہ السلام میں اولیاء کرام سے ہزاروں گنا زیادہ علم بالفعل موجود ہے صرف امکان کی بات نہیں بانی دیو بند کی ایسی عبارات پر بھی امنا وصدقنا کہا کرو۔ صرف متنازعہ عبارات کو تسلیم کر کے گمراہی کے گڑھے میں گرتے ہو جب ان اولیاء کرام کے لئے تسلیم ہوگیا تو حضور علیہ السلام کے لئے پھر بھی تسلیم کرنا لازمی ٹھہرا کیونکہ حدیث شریف جو **تحذیر للناس** میں منقول ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ **﴿علمت علم الاولین والآخرین﴾**

**ترجمہ:** مجھے تمام پہلوں اور پچھلوں کے علوم عطا کر دیے گئے ہیں۔ تو سب اولیاء کرام اور جمیع انبیاء کرام علیہم السلام کے علوم آپ میں مجتمع ماننا لازم ہے۔

حسین احمد مدنی نے اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ یہ بیان کیا ہے کہ تمام کمالات علمی ہوں یا عملی حضور علیہ السلام میں اولا بالذات ہیں اور دوسروں میں بالعرض قاسم نانوتوی **تحذیر الناس** میں کہتے ہیں کسی اور میں جو کمال ہے وہ عکس و پرتو ہے حضور علیہ السلام کے کمال کا کوئی

ذاتی کمال نہیں جن کے اندر عکس و پرتو کے طور پر کمال ہو وہ آپ کو تسلیم ہو اور جن کے اندر بالذات ہو ان کے بارے میں انکار کیا جائے اس کی کیا وجہ ہے؟

## علمائے دیو بند کی طرف سے حضور اکرم علیہ السلام کے عطائی علم غیب کا انکار

اگر خلیل احمد صاحب کا مقصد یہ تھا کہ ذاتی علم حضور علیہ السلام کے لیے ماننا شرک ہے اور سرفراز صاحب کا بھی ان کی طویل عبارت نقل کرنے سے یہی مقصد معلوم ہوتا ہے تو اس بارے میں خود سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ ذاتی کی قید لگانا اور یہ کہنا کہ حضور علیہ السلام کو ذاتی علم غیب نہیں تھا بلکہ عطائی تھا یہ کہنا غلط ہے حضرت ''ازالۃ الریب'' میں ارشاد فرماتے ہیں۔

غیب کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے اور کسی ولی اور بزرگ کسی نبی اور فرشتہ حتیٰ کہ جناب امام الانبیاء علیہ السلام کو بھی علم غیب نہیں تھا اور ذاتی اور عطائی وغیرہ کی دوراز کار بحثیں بیک نظر سامنے آجائیں گی۔ دوسری جگہ پر لکھتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کو عطائی طور پر بھی علم غیب نہیں تھا۔

(ازالۃ الریب صفحہ نمبر **5**)

اسی **ازالۃ الریب** کے صفحہ نمبر **35** پر فرماتے ہیں اگر ذاتی اور عطائی کا یہی دوراز کار بہانہ شرک سے بچانے کے لئے کافی ہے تو بتایئے کہ عیسائیوں کا کیا قصور ہے۔ دوسری گزارش یہ ہے کہ مولوی عبدالسمیع صاحب ذاتی علم غیب کے قائل ہی نہیں تھے تو خلیل احمد صاحب ذاتی کا رد کیوں کر رہے ہیں اگر براہین کی عبارت شیطان اور ملک الموت کا حال دیکھ کر الخ میں علم سے مراد ذاتی ہے تو اس کی کیا وجہ ہے کہ حضور علیہ السلام کے لئے نفی کرنے کے لئے ذاتی مراد ہو اور شیطان اور ملک الموت کے لئے عطائی مراد ہو اگر ذاتی شرک ہے عطائی شرک نہیں حضور علیہ السلام کے لئے علم عطائی ہونے کی وجہ سے آپ کو مجلس میلاد میں حاضر اعتقاد

کرنے کا عقیدہ درست ہوگیا اور انوار ساطعہ کے مصنف علامہ کا مدعا ثابت ہوگیا اور براہین کی عبارت فضول ثابت ہوگئی۔

اگر ذاتی مراد ہو تو مولانا عبدالسمیع کا مدعا ثابت ہوگیا کہ علم عطائی کی بناء پر حضور علیہ السلام کو حاضر و ناظر کہنا جائز ہے۔ انوار ساطعہ براہین قاطعہ کے ساتھ چھپی ہوئی ہے کوئی متنفس وہاں سے ذاتی کا لفظ نہیں نکال سکتا۔

اگر ذاتی مراد تھا تو انبیٹھوی صاحب کا یہ کہنا کہ مصنف انوار ساطعہ شاید شرک میں مبتلا نہ ہو تو اگر مولانا عبدالسمیع ذاتی کے قائل تھے اور براہین کے مؤلف خلیل احمد ذاتی کی تردید کر رہے ہیں تو پھر حضور علیہ السلام کے لئے ذاتی مان کر اور ملک الموت اور شیطان سے زیادہ مان کر وہ مشرک کیوں نہیں ہوئے کچھ تو فرمایئے! ﴿**مالکم لاتنطقون**﴾ براہین صفحہ نمبر **57** پر ہے کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی نہیں چہ جائیکہ زیادہ ہو تو کیا ملک الموت سے کم علم ذاتی تم سرکار علیہ السلام کے لیے مانتے ہو؟

مجدد مذہب دیوبند اور قطب عالم گنگوہی صاحب ارشاد فرماتے ہیں جو یہ عقیدہ ہو کہ خود بخود آپ کو علم تھا بدوں اطلاع حق تعالیٰ کے تو اندیشہ کفر کا ہے لہٰذا پہلی شق علم عطائی میں امامت درست ہے اور دوسری شق علم ذاتی میں امام نہیں بنانا چاہیے اگرچہ کافر کہنے سے بھی زبان روکے۔

(فتاوی رشیدیہ جلد اول صفحہ نمبر **79**)

براہین قاطعہ کے مصدق اور مؤید گنگوہی صاحب ذاتی علم غیب کے اعتقاد پر بھی تکفیر کرنے سے منع فرمارہے ہیں اب بتلایئے کہ براہین قاطعہ کی عبارت میں کیا سمجھا جائے اور امام الوہابیہ مولوی اسماعیل دہلوی ارشاد فرماتے ہیں پھر خواہ یوں سمجھے کہ یہ بات ان کو اپنی ذات سے ہے خواہ اللہ کے دینے سے غرض اس عقیدہ سے ہر طرح شرک ثابت ہوتا ہے۔

(تقویۃ الایمان صفحہ نمبر **10**)

اس عبارت سے ثابت ہوا کہ ذاتی علم مانا جائے یا عطائی ہر طرح شرک ہے لہٰذا یہ تاویل کام نہیں دے سکتی کہ مؤلف براہین کے نزدیک حضور علیہ السلام کے لئے ذاتی علم کا قائل مشرک ہے اور شیطان اور ملک الموت کے لئے عطائی علم نصوص سے ثابت ہے جب اس عبارت کی کوئی توجیہ جو صحیح ہو آپ کے پاس نہیں اس الجھی ہوئی عبارت کی صفائی میں کیوں اپنے آپ کو ہلکان کرتے ہو ان عبارتوں سے توبہ کرو۔

شیطان اور ملک الموت کے لئے جب یہ وسعت علم بقول خلیل احمد نصوص قطعیہ سے ثابت ہے تو کم از کم ایک ہی نص قطعی پیش کردو جس سے صاف طور پر بطور عبارۃ النص شیطان اور ملک الموت کے لئے پورے روئے زمین کا علم ثابت ہوتا ہو۔ مولانا صوفی اللہ دتہ صاحب نے آیت کریمہ ﴿**انہ یراکم ھو وقبیلہ من حیث لاترونھم**﴾ سے استدلال کیا تھا کہ شیطان اور اس کا گروہ لوگوں کو دیکھتا ہے اس کے بارے میں خود مولوی صاحب نے **تفریح الخواطر** میں فرمادیا کہ یہ دلیل نہیں بن سکتی۔ کیونکہ یہ قضیہ مطلقہ عامہ ہے۔

## مولوی سرفراز صاحب کی تعلّی کا جواب:

سرفراز صاحب نے اسی بحث کے دوران یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ بریلویوں کے پاس علم نہیں ہوتا ان کے حلقے سے متعلقہ لوگ درسیات نہیں پڑھتے بلکہ دیوبندیوں کی عبارتوں کا مخصوص کورس سیکھ لیتے ہیں اور سٹیج کی زینت بن جاتے ہیں تو اس کے بارے میں گزارش ہے کہ بریلوی عقیدہ کے حاملین میں بڑے بڑے علماء شامل ہیں کیا دیوبندیوں میں مولانا احمد رضا بریلوی جیسے علماء ہیں جن کے علم وفضل کی تعریف ابوالحسن علی ندوی کے والد عبدالحی نے **نزھۃ الخواطر** میں کی۔ پوری دیوبندی قوم کے علماء جمع ہوجائیں پھر بھی فاضل بریلوی کی گرد راہ کو نہیں پاسکتے۔ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت مولانا

یار محمد بندیالوی مولانا غلام محمد صاحب گھوٹوی حضرت خواجہ شمس العارفین شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ جیسے سینکڑوں علماء جن کی نظیر پیش کرنے سے زمانہ قاصر ہے ہمارے مکتبہ فکر سے متعلق ہیں یعنی ان کے وہی عقائد ہیں جن کو تم بریلویانہ عقائد کہتے ہو۔ پرانے علمائے اہلسنت اور اولیاء کرام محدثین ان عقائد کے حامل تھے جو ہمارے عقائد ہیں اور وہ علم کے کوہ ہمالیہ تھے لہٰذا اس طرح کی باتیں کرنے کا کوئی فائدہ نہیں علاوہ ازیں بالفرض دیوبندیوں کے پاس علم زیادہ ہوتو اس کا مطلب یہ ہے کہ انہیں چھٹی مل گئی کہ جو چاہیں انبیاء کرام اور اولیاء عظام کے بارے میں کہتے رہیں میرے خیال میں وہ طالب علم جو علمائے دیوبند کی کفریہ عبارات کی تردید کرتا ہے وہ آپ جیسے شیخ الحدیث سے کروڑوں درجے افضل ہے کیونکہ اس کے دل میں اپنے نبی کریم ﷺ کی محبت ہے جس کی وجہ سے وہ ان عبارات کی تردید کرتا ہے تمہارے جیسے لوگ جو رعونت کے مجسمے بنے ہوئے ہیں اور ﴿انا خیر منه﴾ کے دعوے کرتے ہیں قیامت کے روز اللہ کی بارگاہ میں کیا جواب دیں گے جب اللہ تعالیٰ پوچھے گا کہ تم کلمہ میرے نبی علیہ السلام کا پڑھتے تھے لیکن ان کی شان میں صریح گستاخیاں کرنے والوں کو اپنا بزرگ مانتے تھے اور ان کی خاطر سرکار علیہ السلام کے سچے غلاموں سے الجھتے تھے تو کیا جواب دو گے؟ حضرت کو اپنے علم پر بڑا ناز ہے اور کہتے ہیں کہ میں مختلف علوم وفنون کی کتابیں پڑھا پڑھا کر بوڑھا ہو گیا ہوں لیکن اتنی فحش غلطیاں کرتے ہیں کہ مبتدی طالب علم بھی نہیں کرسکتا مثلاً مولوی سرفراز صاحب اپنی کتاب **اظہار الغیب** میں علمائے اھل السنّت کی دلیل کے ساتھ معارضہ کرتے ہوئے اور نبی محتشم ﷺ کے علم کی نفی کرتے ہوئے اور اپنے فن منطق م، یں یگانہ روزگار ہونے کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ ﴿لیس کل شئی فی القر آن ٠ القر آن فی صدر ہ علیه لاسلام ٠ فلیس کل شئی فی صدرہ علیه السلام﴾ ہر چیز قرآن مجید میں نہیں ٠ قرآن مجید سینہ نبوی میں ہے ٠ پس ہر چیز سینہ نبوی میں نہیں ہے۔

مولوی صاحب موصوف نے شکل اول کے طور پر یہ نتیجہ نکالا اور اھل السنّت کی اس دلیل کا توڑ پیش کیا کہ ہر چیز کا علم قرآن مجید میں ہے جو کچھ قرآن مجید میں ہے وہ آپ کو معلوم ہے لہذا ہر چیز نبی کریم علیہ السلام کو معلوم ہے۔ حالانکہ منطق کا ادنیٰ طالب علم بھی جانتا ہے کہ مناطقہ کے نزدیک شکل اول کے لیے صغری کا موجبہ ہونا اور کبریٰ کا کلیہ ہونا ضروری ہے یہاں صغری سالبہ ہے اور کبریٰ جزئیہ ہے کیونکہ قرآن مجید جزئی حقیقی ہے گویا دونوں شرائط معدوم ہیں۔

نیز شکل اول کی نتیجہ دینے والی چار قسموں میں سے یہ کوئی قسم بھی نہیں ہے۔

نمبر 1۔ صغریٰ و کبریٰ دونوں موجبہ کلیہ ہوں، نتیجہ موجبہ کلیہ نمبر 2۔ صغریٰ موجبہ کلیہ، کبریٰ سالبہ کلیہ نتیجہ سالبہ کلیہ نمبر 3 صغریٰ موجبہ جزئیہ، کبریٰ موجبہ کلیہ، نتیجہ موجبہ جزئیہ۔ نمبر 4۔ صغریٰ موجبہ جزئیہ، کبریٰ سالبہ کلیہ، نتیجہ سالبہ جزئیہ

مگر موصوف کی ذکر کردہ صورت میں صغریٰ سالبہ کلیہ، کبریٰ موجبہ جزئیہ شخصیہ ہے جو کہ مناطقہ کے نزدیک نہ معتبر نہ نتیجہ خیز۔

علاوہ ازیں گھکڑوی صاحب نے اس کو قیاس مفرد کے قبیل سے سمجھ کر یہ نتیجہ نکال ڈالا ہے حالانکہ یہ قیاس مرکب ہے کیونکہ صغری کے محمول کو کبریٰ میں موضوع نہیں بنایا گیا بلکہ محمول کے متعلق کو اور اور مجرور فی کو کبری میں موضوع بنایا گیا ہے جبکہ اصل عبارت یوں بنے گی۔

﴿لیس کل شئی ثابتاً فی القرآن الثابت فی صدرہ علیہ السلام﴾ یعنی جو قرآن نبی علیہ السلام کے سینہ میں ثابت ومثبت ہے اس میں ہر چیز نہیں ہے لہذا اس سے یہ نتیجہ نکالنا سراسر لغو اور بیہودہ ہے کہ ہر چیز نبی علیہ السلام کے سینہ میں نہیں ہے کیونکہ نتیجہ قیاس کو مفرد سمجھ کر نکالا گیا ہے حالانکہ یہ قیاس مرکب ہے۔

اور قیاس مرکب کو یہ نتیجہ لازم نہیں کیونکہ قرآن مجید لوح محفوظ کی تفصیل ہے کما قال اللہ تعالی ﴿و تفصیل الکتاب لا ریب فیہ﴾ تو گویا قرآن مجید کے علوم لوح محفوظ والے علوم ٹھہرے

۔قولہ ﴿لا اصغر من ذالک و لاا اکبر فی کتاب مبین ﴾قولہ ﴿ولا رطب و لا یا بس الا فی کتا ب مبین ﴾ قولہ ﴿کل شئی احصینا ہ فی اما م مبین ﴾وغیرہ میں مذکوراشیاء کے علوم قرآن مجید میں ہیں پس جو کچھ لوح محفوظ میں اور قرآن مجید میں مذکوراور مندر ج ہے وہ تو نبی الانبیاء علیہ السلام کے سینہ پاک میں موجود ہے۔لیکن جو قرآن مجید میں اور لوح محفوظ میں نہیں ہے اس کا نبی پاک علیہ السلام کے سینہ میں نہ ہونا تب ثابت آتا جب آپ کے علوم لوح قلم اور قرآن تک محدود ہوتے حالانکہ امام بوصیری نے فرمایا

ان من جود ک الدنیا و ضر تہا   من علو مک علم اللوح و القلم

اور بیشتر علماء اعلام اور اکابرین اسلام نے اس کی تائید وتصدیق ک بلکہ علمائے دیو بندے بھی تو ہر چیز کے قرآن مجید میں نہ ہونے سے یہ کیسے لازم آ گیا کہ نبی رحمت علیہ السلام کو بھی ہر چیز معلوم نہ ہو۔نیز گھکڑوی کو یہ بھی معلوم ہونا چاہیے تھا کہ صحیح اور برحق نتیجہ تبھی نکلتا ہے جب قیاس کے مقدمات صادق اور واقع کے مطابق ہوں۔اگر وہ جھوٹے اور خلاف واقع ہوں تو نتیجہ غلط نا قابل تسلیم اور باطل محض ہوگا۔جیسے کوئی کہے فلاں گدھا ہے اور ہر گدھا ہینکتا ہے لہذا فلاں ہینکتا ہے تو یہ نتیجہ باطل محض ہے کیونکہ صغریٰ جھوٹا ہے اسی طرح سرفراز صاحب کا صغریٰ ﴿لیس کل شئی فی القر آ ن ﴾ کاذب اور خلاف واقع ہے کیونکہ نصوص قرآنیہ سے قرآن مجید کا تفصیل کتاب اور لوح ہونا بھی ثابت اور لوح میں ہر خشک وتر اور ہر چھوٹی اور بڑی چیز کا مذکور ہونا بھی ثابت اور قیامت تک ہونے والی ہر چیز کا مذکور ہونا حدیث صحیح سے ثابت۔﴿اکتب ما کا ن وما یکون الی الا بد ﴾لہذا اس قیاس فاسدہ اور الصورۃ والعادہ کو ذکر کر کے مولوی صاحب موصوف نے اپنی علمیت کا بھانڈا چوراہے میں پھوڑ لیا ہے۔اور علم منطق سے مکمل جہالت اور لاعلمی کا ثبوت فراہم کر دیا ہے۔پھر موصوف نے نتیجہ سالبہ کلیہ نکالا ہے حالانکہ قرآن مجید میں بقول اس کے ہر چیز نہیں تو بھی بعض اشیاء کے مذکور وثابت ہونے کی نفی تو نہیں کی جا سکتی

تو گویا ایجاب جزئی بھی مسلم اور سلب کل بھی ثابت کر دی حالانکہ سلب کلی اور ایجاب جزئی باہم متناقض ہیں اور اجتماع نقیضین کا قول کوئی عقل مند شخص نہیں کر سکتا چہ جائیکہ ماہر فنون عالم ہونے کا مدعی اس طرح کے محال و ممتنع امر کا دعویٰ کرے۔

اور اگر صغریٰ سالبہ نہیں بلکہ رفع ایجاب کلی ہے اور سلب جزئی کے معنی میں ہے تو اس میں منطق کی مزید مٹی پلید ہوگی کہ صغریٰ سالبہ جزئیہ اور کبریٰ موجبہ جزئیہ ہو گیا جو کہ شکل اول کجا چاروں شکلوں میں کسی کے شرائط پر پورا نہیں اترتا قول متقدمات قیاس میں تقدیم وتاخیر وغیرہ کی تاویل بھی کی جائے۔ معلوم ہوتا ہے نبی الانبیاء علیہ السلام کے عظیم اور وسیع ترین علم کی نفی کی محبت اور شوق نے آپ کو بصارت وبصیرت کو اندھا کر دیا ہے ﴿کما ورد حبک الشئی یعمی و یصم﴾ اور فہم وفراست اور عقل ودانش کو ماؤف کر دیا ہے دراصل یہ ابلیس کے معنوی فرزند ہیں اس نے بھی انا خیر منہ کا دعوی کیا تھا تو بموجب مشہور مقولہ ﴿الو لد سر لا بیہ﴾ یہ حضرات بھی بڑی ڈینگیں مارا کر تے ہیں۔ کیا سرفراز نے یہ آیت نہیں پڑھی ﴿الیس فی جھنم ﴾ سرفراز دراصل ﴿مثو ی للمتکبرین سر فساد ﴾ ہے۔ اس کے سر میں تکبر استاد ہے اور کیا یہ آیت نہیں پڑھی سرفراز نے ﴿ابی واستکبر و کان من الکافرین ﴾ تو معلوم ہوا کہ اپنے آپ کو بڑا سمجھنا ابلیس کا کام ہے نہ کہ انسان کا تو یوں کہا جائے کہ تکبر شیطان کا کام ہے نہ کہ مسلمان کا

تکبر عزازیل را خوار کرد　　بزندان لعنت گرفتار کرد

**اظہار العیب** میں ایک جگہ لکھتے ہیں شکل اول یوں بنے گی۔ ﴿لیس کل شی ء فی القرآن و القرآن فی صدرہ علیہ السلام﴾ حالانکہ سالبہ کلیہ کی نقیض موجبہ جزئیہ ہوتی ہے اور اجتماع نقیضین محال ہے اور اپنی کتاب تنقید متین میں کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کے لئے بعض علوم غیب ہونا مسلم ہے اور کوئی مسلمان اس کا منکر نہیں گویا اپنے آپ کو کافر قرار دے دیا یہ ہے حضرت کا تبحر علمی۔ ﴿انہ یرا کم ھو و قبیلہ من حیث لاترونھم﴾ کے بارے میں کہا

کہ یہ مطلقہ عامہ ہے حالانکہ دائمہ مطلقہ ہے کیونکہ شیطان تو بنی آدم کے ساتھ ہے بخاری شریف میں حدیث ہے۔ ﴿ان الشیطان تجری من الانسان مجری الدم﴾ اگر شیطان بنی آدم کے ساتھ نہیں تو اس کے خون میں کیسے دوڑتا ہے۔ مولوی صاحب سے کوئی پوچھے کہ اگر زیادہ علم رکھنا حقانیت کا معیار ہے تو شیعہ مسلک میں کوئی اہل علم کی کمی ہے مثلاً طوسی۔ باقر مجلسی نور اللہ شوستری سید مرتضیٰ علم الھدی فتح اللہ کاشانی اور سینکڑوں بڑے بڑے اساطین ہیں اور ان میں کئی ایسے ہیں جنہوں نے اسی اسی جلدوں میں ایک ایک کتاب لکھی مثلاً باقر مجلسی کیا آپ کے فرقے میں نوری طوسی وکلینی اور نعمت اللہ جزائری جیسے علماء ہیں۔ کیا ان بڑے بڑے علماء کی وجہ سے شیعہ مسلک کو حق قرار دیا جاسکتا ہے یا کوئی مولوی شیعہ کی تردید کرے تو جواب میں شیعہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ تردید کرنے والے تو ہمارے علماء کے سامنے طفل مکتب ہیں انہوں نے فصل الخطاب اور اصول کافی استبصار، مجالس المومنین کے چند عبارتیں یاد کر رکھیں ہیں لہٰذا ان کا علم ہم سے کم ہے چونکہ ہم علم میں زیادہ ہیں لہٰذا ہمارا عقیدہ سچا ہے۔ کوئی بات تو اللہ کے بندے عقل کی کیا کریں کب تک لایعنی باتیں اور تبرابازی اور افترابازی کے ذریعے اپنے مذہب کا بھرم قائم رکھو گے۔ شیعہ مذہب میں بے شمار اعلیٰ پایہ کے علماء ہونے کے باوجود مولانا صفدر صاحب ان کی تکفیر کرتے ہیں۔ حضرت اپنے رسالہ ارشاد الشیعہ میں کہتے ہیں۔

راقم اثیم شیعہ کو مسلمان نہیں سمجھتا راقم اثیم دیانۃً اس بات کا قائل ہے کہ اسلام کو جتنا نقصان روافض نے پہنچایا ہے وہ مجموعی لحاظ سے کسی کلمہ گو فرقہ نے نہیں پہنچایا۔ صفحہ نمبر 30

جس طرح ان کے غلط عقائد کی وجہ سے گکھڑوی صاحب کو یہ کہنا پڑا کہ جتنا نقصان اسلام کو انہوں نے پہنچایا ہے اتنا کسی فرقے نے نہیں پہنچایا۔

جس طرح ان کے اندر بکثرت علماء ہونے کے باوجود حضرت ان کو گمراہ سمجھتے ہیں اسی طرح اگر دیوبندی حضرات میں علماء کی کثرت ہو تو اس سے جو شرعی حکم ہو وہ تبدیل نہیں ہوسکتا۔

کیا دیوبندی اور بریلوی اور شیعہ کے سارے علماء غلام احمد قادیانی سے زیادہ علم رکھتے ہیں؟ یا جو تھوڑی کتابیں پڑھے ہوئے ہوں ان غیر مرزائی علماء کو مرزائیوں کی کفریہ عبارات کی تردید نہیں کرنی چاہیے اور یہ سوچتے رہنا چاہیے کہ مرزا اور اس کے کئی پیروکار چونکہ بڑے عالم ہیں لہٰذا ہم ان کی تردید کیوں کریں؟ کیوں تمہاری عقل پر پردے پڑ گئے ہیں اللہ تعالیٰ توفیق دے تو سوچو کہ اگر ہم نے توہین نہ کی ہوتی تو ہمارے خلاف نفرت کیوں ہوتی۔ مولوی مذکور تقریباً اپنی ہر کتاب میں بالعموم اور اس کتاب عبارات اکابر میں بالخصوص ہر بار یہ کہتا رہتا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں انگریز کے ایجنٹ تھے اور کوئی دلیل نہیں دیتا سوائے اس کے کہ انھوں نے فتویٰ دیا کہ ہندوستان دارالاسلام ہے اس کا جواب ہم دے چکے ہیں کہ اعلیٰ حضرت ہرگز انگریز کے ایجنٹ نہیں تھے بلکہ گنگوہی دہلوی تھانوی انگریز کے وظیفہ خوار تھے حضرت چونکہ تسلیم کرتے ہیں کہ وہ اثیم ہیں اس لئے ان کو جھوٹ بولنے میں کوئی عار نہیں ہے تسلیم کا لفظ اس لئے استعمال کیا کیونکہ تواضع آپ کے نزدیک جھوٹ ہوتی ہے حضرت اپنی کتاب تنقید متین میں علم غیب کی بحث کرتے ہوئے فرماتے ہیں اگر آنحضرت ﷺ کو علم غیب حاصل تھا لیکن آپ نے تواضع کے طور پر یہ فرمایا۔﴿لا اعلم الغیب﴾ میں غیب نہیں جانتا تو کیا دیدہ دانستہ خلاف واقع بات کہنا جھوٹ ہے یا تواضع **(تنقید متین صفحہ نمبر 200)**

اس عبارت سے ثابت ہوا کہ حضرت کے نزدیک تواضع کے طور پر جو بات کی جائے وہ خلاف واقعہ اور جھوٹ ہے اس لئے ہم یہ تو نہیں کہہ سکتے کہ حضرت اثیم نہیں تھے ویسے ہی تواضع کے طور پر کہہ دیا اس طرح تو جھوٹ ہو جائے گا۔

اور آپ تو سفید ریش معمر آدمی ہیں اور شیخ الحدیث کا لاحقہ بھی لگایا ہوا ہے۔ اس لئے آپ جھوٹ ہرگز نہیں بول سکتے۔ قرآن کریم اثیم کے بارے میں فرماتا ہے۔ ﴿ھل انبئکم علی من تنزل الشیاطین٭ تنزل علی کل افاک اثیم﴾ کیا میں تمہیں بتاؤں کہ شیاطین

کس پر اترتے ہیں وہ ہر جھوٹے اور اثیم پر اترتے ہیں۔ سورۃ شعرا پارہ نمبر 19 ﴿واللہ لایحب کل کفار اثیم﴾ پ 3 معتد اثیم پ 29 ﴿ویل لکل افاک اثیم﴾ نیز حضرت سے سوال ہے کہ اگر تواضع کے طور پر خلاف واقع بات کہنا جھوٹ ہے تو تھانوی صاحب نے جو فرمایا کہ میں بیوقوف ہوں مثل ہدہد کے۔ مولوی یعقوب نانوتوی نے کہا کہ میں خبیث ہوں اب اگر یہ جھوٹ بول رہے ہیں تو آیت معلومہ کا آپ کو علم ہوگا کیونکہ مشہور آیت ہے عام لوگوں کو بھی پتہ ہے اگر سچ بول رہے ہیں تو پھر مان لیجئے کہ تھانوی صاحب بیوقوف ہیں اور یعقوب نانوتوی خبیث ہیں جس امت کے حکیم ہی بیوقوف ہوں اس امت کا کیا حال ہوگا اور یعقوب نانوتوی اشرف علی کے استاد ہیں اگر وہ خبیث ہوں گے تو شاگردوں کا کیا حال ہوگا؟

قیاس کن زگلستان من بہار مرا

## سرفراز کا عالمگیری اور بحر الرائق سے غلط استدلال

سرفراز صاحب نے **براھین قاطعه** کے مصنف خلیل احمد کی عبارت نقل کی ہے اور اس عبارت کی صفائی پیش کرتے ہوئے کہا کہ انہوں نے جو علم غیب کے عقیدے پر کفر کا فتویٰ لگایا ہے انہوں نے اپنی طرف سے نہیں لگایا۔ بلکہ درمختار البحر الرائق عالمگیری کتاب النکاح سے نقل کیا ہے کہ اگر کوئی آدمی نکاح کرے اور کہے کہ میں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کو گواہ کیا تو وہ کافر ہوگیا کیونکہ اس کا عقیدہ ہے کہ حضور علیہ السلام غیب جانتے ہیں (1) اس کے بارے میں پہلی گزارش ہے کہ علمائے دیوبند کے نزدیک عقیدہ کے لئے قطعی دلیل کی ضرورت ہے تو کیا اہلسنت کو کافر کہنے کے لئے اور ان کے مشرک ہونے کا اعتقاد رکھنے کے لئے بحر الرائق کی عبارت قطعی دلیل ہے۔ (2) دوسری گزارش ہے کہ البحر الرائق اور عالمگیری فقہ کی کتابیں ہیں اور مسئلہ علم غیب اور حاضر ناظر کا تعلق عقیدہ سے ہے لہٰذا باب اعتقاد میں ان سے نفیاً اثباتا

استدلال کرنا غلط ہے (3) تیسری گزارش یہ ہے کہ تقلید مسائل فقہ میں اور ائمہ کی لازم ہوتی ہے نہ کہ متاخرین فقہا کی لہذا اگر دیوبندیوں میں ہمت ہے تو امام صاحب یا صاحبین سے تکفیر ثابت کریں (4) نیز یہ بھی دیکھیں کہ اگر البحر الرائق کی عبارت میں کوئی تاویل نہ کی جائے تو کون کونسے علماء کرام تکفیر کی زد میں آتے ہیں لہذا اہلسنت والجماعت کی تکفیر کی وجہ سے ان کی تکفیر بھی کرنی پڑے گی۔ کیا سرفراز صاحب میں اس کی جرات ہے؟

## نبی کریم علیہ السلام کے لئے علم غیب کے قائلین اکابرین ملت

آیت مبارکہ ﴿علمک مالم تکن تعلم و کان فضل اللہ علیک عظیماً﴾ کے تحت امام ابن جریر فرماتے ہیں۔ ﴿ماکان وما ھو کائن﴾ جو ہو چکا تھا اور جو کچھ ہونے والا تھا سب کچھ بتلا دیا۔ امام سیوطی فرماتے ہیں ﴿من الاحکام والغیب﴾ قاضی ثناء اللہ تفسیر مظہری میں فرماتے ہیں۔ ﴿من الاسرا ر والمغیبات﴾ اللہ تعالیٰ نے اسرار اور مغیبات میں سے جو کچھ آپ نہیں جانتے تھے وہ سب بتلا دیا۔ علامہ زمخشری اپنی تفسیر کشاف میں اس آیت کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

﴿من خفیات الامور وضمائر القلوب﴾ اللہ تعالیٰ نے آپ کو مخفی امور اور دل کی چھپی ہوئی چیزیں جو آپ نہیں جانتے تھے بتلا دیں۔ یہی عبارت تفسیر نیشا پوری میں اس آیت کی تفسیر کے تحت علامہ نیشا پوری نے لکھی ہے علامہ علاؤالدین خازن اپنی تفسیر لباب التاویل میں فرماتے ہیں۔ ﴿قیل علمک من الغیب مالم تکن تعلم وقیل معناہ علمک من خفیات الامور و اطلعک علی ضمائر القلوب﴾ یعنی غیب جو آپ ﷺ نہیں جانتے تھے وہ اللہ نے آپ کو جتلا دیا اور مخفی امور اور دلوں کے راز جو آپ نہیں جانتے تھے وہ بھی اللہ نے آپ کو بتلا دیے۔

علامہ نسفی مدارک میں فرماتے ہیں۔﴿من امور الدین والشرائع اومن خفیات الامور و ضمائر القلوب﴾ دین اور شریعت کے امور یا مخفی معاملات اور دل کی چھپی ہوئی باتیں۔

قاضی بیضاوی اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں۔ ﴿من خفیات الامور﴾ یعنی جو بھی مخفی معاملات آپ ﷺ نہیں جانتے تھے۔تفسیر البحر المحیط میں علامہ اندلسی لکھتے ہیں۔﴿قیل خفیات الامور و ضمائر الصدور﴾ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ مخفی معاملات اور دلوں کے چھپے ہوئے راز جو پہلے آپ ﷺ نہیں جانتے تھے وہ سب آپ ﷺ کو بتلا دیئے۔

تفسیر زاد المسیر میں علامہ ابن جوزی فرماتے ہیں۔ ﴿من اخبار الاولین والاخرین﴾ گزرے ہوئے لوگوں کی خبریں جو آپ ﷺ نہیں جانتے تھے وہ سب ہم نے آپ ﷺ کو بتلا دیے ہیں۔امام رازی نے بھی اپنی تفسیر میں اس آیت کی یہی تفسیر کی ہے امام بغوی "معالم التنزیل" میں فرماتے ہیں۔﴿قیل من علم الغیب مالم تکن تعلم﴾ علم غیب میں سے جو آپ نہیں جانتے تھے وہ ہم نے آپ کو بتلا دیا۔

یہاں قیل تمریض کے لئے نہیں کیونکہ آیت کریمہ ﴿وما ھو علی الغیب بضنین﴾ کی تفسیر کرتے ہوئے امام خازن اور علامہ بغوی فرماتے ہیں۔﴿انه صلی الله علیه وسلم یاتیه علم الغیب﴾ حضور علیہ السلام کو علم غیب حاصل ہے۔نواب صدیق حسن خان بھوپالی اپنی تفسیر "فتح البیان" میں اسی آیت کے تحت لکھتے ہیں۔﴿من خفیات الامور و ضمائر القلوب ومن علم الغیب مالم تکن تعلم﴾ یعنی جو کچھ آپ نہیں جانتے تھے مخفی امور میں سے اور دلوں کی چھپی ہوئی باتوں میں سے اور علم غیب میں سے سب کچھ آپ کو بتلا دیا۔

علامہ آلوسی اسی آیت کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔﴿من خفیات الامور و ضمائر الصدور ومن علم عواقب الخلق وعلم و ماکان وما یکون﴾ یعنی اللہ نے آپ ﷺ

کو سب کچھ بتادیا جو آپ نہیں جانتے تھے مخفی معاملات میں سے اور دلوں کی چھپی ہوئی باتوں میں سے اور خلائق کے انجام سے اور ماکان و ما یکون میں سے سب کچھ جتلا دیا۔ علامہ ابوسعود حنفی اپنی تفسیر میں اسی آیت کے تحت لکھتے ہیں کہ اللہ نے آپ ﷺ کو تمام مخفی معاملات بتادیے۔ تفسیر حسینی میں اسی آیت کے تحت ہے اللہ نے آپکو ماکان و ما یکون کا علم عطا فرمایا۔

قاضی عیاض شفا شریف میں فرماتے ہیں۔ ﴿اطلعه عليه من علم ما كان وما يكون كما تال الله تعالىٰ وعمك مالم تكن تعلم﴾ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو ماکان و ما یکون پر مطلع کیا جیسا کہ ارشاد باری ہے۔ ﴿علمك مالم تكن تعلم﴾ علامہ خفاجی نسیم الریاض جلد 2 صفحہ نمبر 8 پر فرماتے ہیں۔ ﴿غلمك مالم يكن من شانك وقد رك علمه كا المغيبات والا طلاع على احوال الملكوت﴾ اللہ تعالیٰ نے نبی علیہ السلام کو غیب اور کائنات کے احوال کا علم عطا فرمایا۔ علامہ خفاجی نسیم الریاض جلد 3 صفحہ نمبر 545 پر فرماتے ہیں۔ ﴿والحاصل ان قواهم الروحانية وبواطنهم ملكية ولهذا ترى مشارق الارض ومغاربها﴾ انبیاء کے قوائے روحانیہ اور بواطن ملکی ہیں اسی لیے وہ مشارق اور مغارب کو دیکھتے رہتے ہیں۔ علامہ نسفی تفسیر مدارک میں آیت ﴿ماكان الله ليطلعكم على الغيب ولكن الله يجتبى من رسله من يشاء﴾ کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ ﴿هذه الآية حجة على الباطنية لانهم يدعون ذلك العلم لامامهم فان لم يثبتو النبوة له صارو مخالفين للنص حيث اثبتو علم الغيب لغير الرسول﴾ یہ آیت فرقہ باطینہ پر حجت ہے کیونکہ وہ اپنے امام کے لئے علم غیب ثابت کرتے ہیں۔ کیونکہ انہوں نے اپنے امام کے لئے علم غیب ثابت کرکے نص کا انکار کیا۔ یہ آیت انبیاء کے علم غیب کے ساتھ اختصاص پر دلالت کرتی ہے۔

## عالمگیری اور بحر الرائق والی عبارت میں تاویل ضروری ہے

اب حضرت سے سوال ہے کہ آپ اور آپ کے پیشوا انبیٹھوی صاحب نے جو بحر الرائق اور عالمگیری سے علم غیب کے قائلین کی تکفیر نقل کی ہے اس کی رو سے مندرجہ بالا حضرات کافر ثابت ہوتے ہیں۔ کیونکہ ان تمام حضرات نے اپنی اپنی کتابوں میں علم غیب کا اثبات کیا ہے تو کیا یہ تمام حضرات کافر ہیں علامہ نسفی بھی انبیاء کے لئے علم غیب کے قائل ہیں جیسا کہ مدارک کی دو عبارتیں پیش ہو چکی تو کیا علامہ نسفی کافر ہیں۔ بحر الرائق کنز الدقائق کی شرح ہے اور کنز الدقائق علامہ نسفی کی تصنیف ہے تو اگر علامہ نسفی کافر تھے تو ابن نجیم نے ان کی کتاب کی شرح کیوں لکھی اور ایک کافر کی کتاب آپ نے داخل نصاب کیوں کی ہوئی ہے؟

فقہائے کرام کا فتویٰ اس لیے بھی محل نظر ہے کہ قرآن مجید میں ارشاد ہے ﴿فسیری اللہ عملکم و رسولہ﴾ یہ آیت اگر چہ منافقوں کے بارے میں ہے لیکن اعتبار عموم الفاظ کا ہوتا نہ کہ خصوص مورد کا جس طرح ایت کریمہ ﴿ولو انهم اذ ظلموا انفسهم جائوک﴾ منافقوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے لیکن مولوی سرفراز اور اس کے ہمنوا اس سے مسلمانوں کے حق میں بھی نبی کریم علیہ السلام کے وصال کے بعد توسل کی شروعیت ثابت کرتے ہیں جس طرح یہاں عموم الفاظ کا اعتبار ہے اس طرح ہماری پیش کردہ آیت میں بھی ہوگا۔

منار جو نور الانوار کا متن ہے وہ بھی انہیں کی تصنیف ہے لہٰذا بحر الرائق کی عبارت کی تاویل کرنی پڑے گی۔ آیت کریمہ ﴿علمناه من لدنا علما﴾

اس کی تفسیر میں امام ابن جریر طبری لکھتے ہیں۔ ﴿عن ابن عباس قال انه کان رجلا یعلم الغیب﴾ حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ خضر علیہ السلام غیب جانتے تھے۔ یہی عبارت تفسیر بیضاوی' جمل' قرطبی' ابو سعود' صاوی' روح المعانی' زادالمسیر' کشاف' روح

البیان' فتح البیان' درمنثور' ابن کثیر، البحر المحیط، شیخ زادہ، عنایت القاضی میں موجود ہے کیا یہ سارے حضرات مشرک ہیں اور یہ سب حضرات ابن عباس سے ناقل ہیں تو کیا صحابی رسول معاذ اللہ کافر ہیں۔ گذشتہ اوراق میں اس سلسلے میں حضرت غوث پاکؒ حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندیؒ خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی بلکہ حسین علی صاحب کی مصدقہ کتاب فوائد عثمانیہ سے ان کے مرشد خواجہ عثمان صاحب کے اقوال نقل کیے گئے ہیں کہ اولیاء کرام کی نظر سے کوئی چیز مخفی نہیں۔

اگر بحر الرائق کی عبارت کا ظاہری مطلب لیا جائے تو یہ اولیاء کرام بھی فتویٰ کفر کی زد میں آجائیں گے۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی مصباح الہدایت میں فرماتے ہیں۔ پس باید کہ بندہ ہمچناں حق سبحانہ تعالیٰ راپیوستہ برجمیع احوال خود ظاہراً و باطناً واقف و مطلع بیند رسول اللہ ﷺ رانیز بر ظاہر و باطن خود مطلع و حاضر داند۔ پس چاہیے کہ بندہ حق تعالیٰ کو جس طرح ہر حال میں ظاہر اور باطن طور پر واقف جانتا ہے۔ اسی طرح حضور علیہ السلام کو بھی اپنے ظاہر و باطن پر مطلع اور حاضر جانے (صفحہ نمبر 165)

حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلوی فرماتے ہیں۔ مرید صادق آن را گویند آنچہ پیر فرماید آں کنند و ہمہ اوقات پیر را بر احوال خود حاضر و ناظر بیند و داند" سچا مرید اسے کہتے ہیں جو پیر فرمائے وہی کرے۔ اور ہر وقت پیر کو اپنے تمام حالات پر حاضر و ناظر دیکھے اور جانے

(مفتاح العاشقین صفحہ نمبر 3)

امام ابن الحاج مکی مدخل میں اور علامہ قسطلانی مواہب میں اور علامہ زرقانی اس کی شرح میں فرماتے ہیں۔ ﴿لافرق بین موتہ وحیاتہ فی مشاھدتہ لا متہ ومعرفتہ باحوالھم ونیاتھم وعزائمھم و خواطر ھم﴾ حضور علیہ السلام کی زندگی اور وفات میں کوئی فرق نہیں اس بارے میں کہ آپؐ امت کو دیکھتے ہیں اور ان کے حالات و نیات اور ارادے

اوردلوں کی باتوں کو جانتے ہیں۔ (مدخل ابن الحاج مکی جلد 1 صفحہ نمبر 253۔ مواھب لدنیه جلد 2 صفحہ نمبر 387۔ زرقانی جلد ۸ صفحہ نمبر 305)

شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ باچندیں اختلافات وکثرت مذاہب کہ درعلمائے امت است یک کس رادریں مسئلہ خلاف نیست کہ آنحضرت ﷺ بحقیقت حیات بے شائبہ مجاز وتوہم تاویل دائم باقی است وبراعمال امت حاضروناظر۔

علمائے امت میں اتنے اختلافات اور کثرت مذاہب کے باوجود کسی ایک کو اس مسئلہ کے ساتھ اختلاف نہیں کہ حضور علیہ السلام بلا شائبہ مجاز وتوہم تاویل حقیقی حیات سے دائم اور باقی ہیں اورامت کے احوال پر حاضروناظر ہیں۔ مکتوبات شیخ محقق بر

(حاشیہ اخبار الاخیار صفحہ نمبر 153)

مشکوۃ شریف میں مسلم شریف کے حوالے سے کتاب الملاحم میں ایک طویل حدیث موجود ہے اس حدیث کو سرفراز صاحب نے ازالۃ الریب میں بھی اخبار الغیب کی مد میں ذکر کیا ہے اس حدیث کے آخری الفاظ یہ ہیں۔

﴿ **انی لا عرف اسماء هم واسماء اباء هم والو ان خيولهم هم خير فوارس يومئذ على ظهر الارض** ﴾ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میں ان دس سواروں کے نام اوران کے آباء کے نام کو جانتا ہوں۔ اوران کے گھوڑوں کے رنگ جانتا ہوں وہ اس وقت روئے زمین کے بہترین شاہ سوار ہوں گے۔ ملا علی قاری اس حدیث کی تشریح میں فرماتے ہیں۔

﴿ **فيه مع كونه من المعجزات دلالة على ان علمه ﷺ محيط بالكليات والجزئيات من الكائنات وغيرها** ﴾ حضور علیہ السلام کے اس فرمان میں باوجود معجزہ ہونے کے اس بات پر دلالت ہے کہ آپ کا علم کائنات وغیرہ کے تمام جزئیات وکلیات کو محیط ہے۔

(مرقاۃ جلد 10 صفحہ نمبر 101)

گنگوہی صاحب امداد السلوک میں فرماتے ہیں جس جگہ مرید ہوگا قریب یا بعید اگر چہ وہ شیخ کی ذات سے بعید ہو لیکن اس کی روحانیت سے دور نہیں۔ صفحہ نمبر **24** مرید ہم بہ یقین داند کہ روح شیخ مقید بیک مکان نیست پس مرید ہر آنجا کہ باشد اگر چہ از شخص شیخ دور است اما از روحانیت او دور نیست

جب دیو بندی پیر کی روح اپنے تمام مریدوں کے ساتھ ہوتی ہے اور مرید کی مشکل کو حل بھی کرتی ہے تو حضور علیہ السلام جو انبیاء کے بھی مرشد ہیں ان کی روح اپنے امتیوں کے ساتھ کیوں نہیں ہوگی؟ جن کی شان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿**النبی اولیٰ بالمؤمنین من انفسهم**﴾ نانوتوی صاحب تحذیر الناس میں کہتے ہیں کہ اولیٰ بمعنیٰ اقرب ہے اور دیو بند کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی نے بھی یہی لکھا ہے کہ نبی علیہ السلام کو مومنوں سے وہ قرب حاصل ہے جو ان کی جانوں کو بھی ان سے حاصل نہیں۔ یہی معنی روح المعانی میں علامہ آلوسی نے اور شیخ محقق نے مدارج النبوت میں بیان کیا ہے۔

اب حضرت سے سوال یہ ہے کہ حضرت شیخ شہاب الدین سہر وردی خواجہ نصیر الدین چرغ دہلوی علامہ ابن الحاج مکی علامہ قسطلانی شارح بخاری علامہ زرقانی شارح موطا ملا علی قاری شیخ عبد الحق محدث دہلوی کیا یہ سب حضرات کافر ہیں اور بحر الرائق کا فتویٰ ان پر بھی لگے گا؟ حضرت شیخ عبد الحق تو اجماع نقل کر رہے ہیں کہ حضور علیہ السلام کے حاضر و ناظر ہونے پر تمام امت کا اتفاق ہے اور اس میں کسی کا کوئی اختلاف نہیں تو کیا یہ سارے علماء امت کافر ہیں؟ اگر یہ سب کافر ہیں تو اس امت میں مسلمان کون ہے اپنے گنگوہی صاحب کے بارے میں کیا کہیں گے کہ بحر الرائق کے فتویٰ کی زد میں آ کر وہ کہاں پہنچے جب آپ کے صدیق وفاروق گنگوہی ہیں تو جب ان کا کفر ثابت ہو گیا تو آپ کہاں جائیں گے منقولہ بالا عبارات اگر چہ حاضر و ناظر کے متعلق ہیں لیکن گکھڑوی صاحب نے **تفریح الخواطر** میں لکھا ہے کہ علم غیب اور حاضر و

ناظر کا مسئلہ ایک ہے اس میں کوئی فرق نہیں۔

## بحرالرائق اور عالمگیری کی عبارتوں کا صحیح محل

بحرالرائق اور عالمگیری میں جو کفر کے فتوے دیے گئے ہیں وہ اس صورت پر محمول ہوں گے کہ جب کوئی ذاتی علم غیب اعتقاد کرے۔ دیکھیے جامع الفصولین میں ہے۔ ﴿یجاب بان المنفی هو العلم بالاستقلال لا العلم بالاعلام﴾ نفی ذاتی علم غیب کی ہے نہ کہ عطائی کی۔ علامہ شامی فتویٰ کفر کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ عربی عبارت کا ترجمہ پیش کرنے پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ فتاویٰ تاتارخانیہ اور حجۃ میں فرمایا کہ ملتقط میں ذکر کیا گیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو نکاح میں گواہ بنانے والا کافر نہیں ہوگا۔ اس لئے کہ اشیاء حضور علیہ السلام کی روح اقدس پر پیش کی جاتی ہیں اور بے شک رسولوں کو بعض علم غیب حاصل ہے اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ اللہ عالم الغیب ہے وہ غیب پر سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے کسی کو مطلع نہیں فرماتا۔

**(شامی جلد 2 صفحہ نمبر 380)**

صاحب فتح القدیر جن کو ﴿ابن نجیم نے قارب الا جتهاد﴾ کہا ہے۔ فتح القدیر میں فرماتے ہیں۔ ﴿یقع فی کلام اهل مذهب تکفیر کثیر لکن لیس فی کلام الفقهاء الذین هم المجتهدون بل من غیر هم ولا عبرة بغیر هم﴾

**(فتح القدیر جلد 5 صفحہ نمبر 334)**

فقہا کے کلام میں تکفیر کافی پائی جاتی ہے لیکن ان فقہا کے کلام میں نہیں پائی جاتی جو مجتہد ہیں بلکہ دوسروں کے کلام میں پائی جاتی ہے اور دوسروں کا اعتبار نہیں۔

## خود علمائے دیوبند فتوائے تکفیر کی زد میں

**فتح القدیر** کی یہی عبارت رد المحتار جلد 3 پر موجود ہے صفحہ نمبر 339

نیز یہ بھی دیکھیے کہ بحر الرائق میں مطلق علم غیب کا اعتقاد رکھنے پر کفر کا فتویٰ ہے جزئی علم غیب کوئی مانے یا کلی ہر صورت میں اس کی تکفیر کی گئی ہے اور مجلس نکاح بھی تو جزئی واقعہ ہے تو جو اس میں گواہ مان رہا ہے وہ بعض علم غیب ہی ثابت کر رہا ہے علامہ شامی نے بھی درمختار کے کفر والے قول کو رد کرتے ہوئے فرمایا۔

﴿ان الرسل یعرفون بعض الغیب﴾ تو اس سے صاف ظاہر ہوا کہ فقہا کرام کا فتویٰ کفر مطلق تھا بعض علم غیب کا مدعی بھی اس کی زد میں تھا اور کلی کا بھی۔

کیونکہ اگر فقہا کلی علم غیب جاننے کے معتقد کی تکفیر کرتے اور بعض علم غیب کے مدعی کو مسلمان جانتے تو علامہ شامی ﴿ان الرسل یعرفون بعض الغیب﴾ کہہ کر ان کی تکفیر کو رد نہ کرتے اب فقہا کرام کے فتویٰ کی زد میں تھانوی صاحب بھی آجائیں گے وہ کہتے ہیں کہ اگر آپ ﷺ کو بعض علوم غیب حاصل ہیں تو اس میں آپ کی کیا تخصیص ہے۔ حفظ الایمان

سرفراز صاحب تنقید متین میں فرماتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کو بعض علوم کا عطا ہونا ایک مسلمہ حقیقت ہے اور کوئی مسلمان اس کا منکر نہیں۔ (تنقید متین صفحہ نمبر **197**)

اور بحر الرائق درمختار میں عبارت مطلق ہے لہذا ان عبارات کی رو سے تھانوی صاحب کی اور سرفراز صاحب کی بھی تکفیر ہو جائے گی۔ کیونکہ وہ بعض علوم غیبیہ کے قائل ہیں اور سرفراز

---

**حاشیہ:** سرفراز صاحب اگر بعض علم غیب تسلیم کریں تو بحر الرائق کی عبارت کی رو سے کافر بنتے ہیں اور اگر بعض کا انکار کریں تو اپنی تنقید متین والی عبارت کی روشنی میں کافر بنتے ہیں بیچارے عجیب مخمصے میں پھنسے ہیں نہ پائے رفتن نہ جائے ماندن ﴿مذبذبین وبین ذالک لاالی ھؤلآء ولا الی ھؤلاء﴾

صاحب بھی اگر بعض کا انکار کریں تو اپنی تنقید متین کی عبارت کی رو سے کافر ہو جائیں گے۔

﴿کذلک العذاب ولعذاب الاخرة اکبر﴾

خلیل احمد صاحب نے اولیاء کی حکایات کے بارے میں کہا کہ بعد تسلیم ان حکایات کے ان اولیاء کو حق تعالیٰ نے کشف کر دیا ان کو حضور علم ہوگیا۔ اپنے فخر عالم کو لاکھ گنا زیادہ عطا کرے ممکن ہے۔ (براھین قاطعہ صفحہ 53) اب دیکھیے بحر الرائق اور عالمگیری میں جو تکفیر کی گئی ہے اس کا یہ مطلب تو بالکل نہیں ہوسکتا کہ حضور علیہ السلام کو تو علم غیب نہیں اور اولیاء کرام کو ہے کیونکہ انہوں نے تکفیر آیۃ ﴿لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ﴾ کے معارض عقیدہ رکھنے کی وجہ سے کی ہے تو اگر ولیوں کیلئے علم غیب مانا جائے گا تو وہ بھی اس آیت کے خلاف ہوگا۔ کیونکہ آیت میں سب ماسوا اللہ سے علم غیب کی نفی ہے تو اولیاء کرام کیلئے زمین کے علم کا انکشاف کیسے مان لیا گیا اور کہا گیا کہ حضور علیہ السلام کے لئے اس سے لاکھوں گناہ زیادہ ممکن ہے اگر شرک وکفر تھا تو اس کو ممکن کیوں کہا گیا شرک تو محال ہوتا ہے لہٰذا اس عبارت سے خود مؤلف براہین کی تکفیر ہو جائیگی اور اپنی نقل کی ہوئی عبارت خود ان کے خلاف چلی جائے گی لہٰذا فقہاء کرام کی عبارات سوچ سمجھ کر نقل کرنی چاہییں بغیر سوچے سمجھے نقل کرنے کا یہی انجام ہوتا ہے۔

نیز اور گزارش یہ ہے کہ علم غیب انبیاء کرام کیلئے آیات قرآنیہ اور متواتر احادیث سے ثابت ہے یہ لوگ نہ آیات اور نہ احادیث مانتے ہیں اور صرف فقہا کی عبارت بغیر سوچے سمجھے نقل کر دیتے ہیں سچ فرمایا حق تعالیٰ نے ﴿وما تغنی الآیات والنذر عن قوم لا یو منون﴾ جس مسئلے کے بارے میں نصوص موجود ہوں ان میں آئمہ کی تقلید بھی نہیں کی جاتی چہ جائیکہ بعد والے فقہا کی آیات قرآنیہ ﴿عالم الغیب فلا یظهر علی غیبه احدا الامن ارتضی من رسول.﴾ ما کان الله لیطلعکم علی الغیب ولکن الله یجتبی من رسله من یشاء.﴾ ماهو علی الغیب بضنین﴾ علمک مالم لکن تعلم﴾

**لایحیطون بشیء من علمه الا بما شاء﴾ ذلک من انباء الغیب نوحیه الیک﴾ وغیر ذلک من الایات الکثیرة﴾** "قاضی عیاض علیہ الرحمہ شفا شریف میں فرماتے ہیں۔

**﴿قد تواترت الاخبار و اتفقت معانیها علی اطلاعه ﷺ علی الغیب والا حادیث فی هذا الباب بحر لایدرک قعره ولا ینزف غمره﴾۔**

(شفا شریف جلد **1** صفحہ نمبر **221** زرقانی **7** صفحہ نمبر **199** شفا شریف جلد **1** صفحہ نمبر **221**)

اخبار وروایات متواترہ متوفقۃ المعانی سے نبی کریم ﷺ کا غیب پر مطلع ہونا ثابت ہے اور آپ کے علم غیب پر مشتمل احادیث ایسا سمندر ہیں کہ اس کی گہرائی معلوم نہیں کی جاسکتی اور نہ وسعت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے

# حدیث ضعیف بھی قیاس پر مقدم ہوتی ہے

اسرفراز صاحب ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کر چکے ہیں انہیں علم ہوگا کہ حدیث اگر چہ ضعیف ہی کیوں نہ ہو قیاس پر مقدم ہوتی ہے لہٰذا ضعیف معتضد جس کی تائید مسلم کی روایات سے ہوتی ہے وہ کیوں نہ فقہاء متاخرین کے اقوال سے راجح ہوگی۔ اوراس کے مطابق عقیدہ رکھنا کیونکر لازم اور ضروری نہیں ہوگا"

"حدیث شریف میں وارد ہے **﴿ان الله رفع لی الدنیا وانا انظر الیها والی ماهو کائن فیها الی یوم القیامة کانما انظر الی کفی هذه﴾** طبرانی مواہب نسیم الریاض، صاوی، خصائص کبریٰ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میرے لیے تمام دنیا کو منکشف کر دیا ہے۔ پس میں نے تمام دنیا کا احاطہ کرلیا اور دنیا کو اور دنیا میں جو قیامت تک ہونیوالا ہے اس طرح دیکھ رہا ہوں جس طرح اپنی ہتھیلی کو دیکھ رہا ہوں اوراس حدیث کی

تائید مسلم شریف کی حدیث سے ہوتی ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا۔﴿ان اللہ زوی لی الارض فرائیت مشار قھا و مغاربھا﴾

اللہ نے میرے لئے زمین کو سکیڑ دیا اور میں نے اس کے مشرق و مغرب کو دیکھ لیا۔

علامہ زرقانی پہلی حدیث کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔﴿ثم یعلم باعتبار صدقه ووجوب اعتقاد مایقول ان کل ماعلم الناس بعده' من جملة مارای ہ حین رفعت لہ علیہ السلام الدنیا﴾ چونکہ حضور ﷺ کا صدق معلوم ہے اور آپ کے قول کے مطابق اعتقاد رکھنا واجب ہے۔اس لئے حضور ﷺ کے وصال کے بعد جو بھی واقعات لوگوں کے سامنے آئیں وہ یہ یقین رکھیں کہ یہ وہ واقعات ہیں جو حضور علیہ السلام نے اسی وقت دیکھ لیے تھے جب آپ کو دنیا دکھائی گئی۔( زرقانی علی المواهب جلد6صفحہ نمبر205)

اس عبارت سے پتہ چلا کہ تمام واقعات جو زمین میں رونما ہونے والے ہیں نکاح کے واقعات ہوں یا دوسرے سب حضور علیہ السلام کے علم میں ہیں جب سب واقعات حضور ﷺ کے علم میں ہیں تو پھر مجلس نکاح میں آپ کو گواہ بنانے والے کی تکفیر اس وجہ سے کرنا کہ وہ حضور علیہ السلام کو غیب داں جانتا ہے یہ تکفیر کی وجہ نہیں بن سکتی۔(2) نیز سوال یہ ہے کہ کہ ملک الموت کیلئے تو آپ کو پورے روئے زمین کا محیط علم مانتے ہیں اگر کوئی ملک الموت اور خدا کو گواہ بنا لے تو کیا نکاح منعقد ہو جائیگا؟ معلوم ہوا کہ تکفیر کی یہ وجہ غلط ہے کہ چونکہ اس نے حضور علیہ السلام کو غیب داں سمجھا اور روئے زمین پر پیش آنے والے واقعات کا عالم سمجھا اس لئے وہ کافر ہے امام سیوطی الحاوی للفتاوی میں اپنے رسالہ **تنویر الحلك فی رویة النبی والملك** میں فرماتے ہیں کہ تکفیر کی وجہ یہ ہے کہ اس نے حدیث متواتر ﴿لانکاح الا بشھود﴾ کا انکار کیا نہ یہ وجہ ہے کہ اس نے علم غیب کا عقیدہ رکھا ہے(3) نیز تکفیر کی وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ اس نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے گواہ بنانے میں ان کا استخفاف کیا اور ان کی

ہتک کی ہے کیونکہ گواہ مقرر کرنے کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ تنازع پیدا ہونے کی صورت میں عدالت میں گواہوں کو پیش کر کے اسے ثابت کرسکیں نیز لوگوں کو بھی ترغیب دی کہ وہ بغیر گواہ نکاح کرتے رہیں جب گرفت ہو تو کہہ دیں کہ اللہ اور رسول ﷺ ہمارے گواہ ہیں اس طرح ناکحین گویا بدکاری وفحاشی میں اللہ اور رسول ﷺ کے نام کو استعمال کرنے کا ذریعہ بن گئے اور شریعت مطہرہ کے اس حکم کا مذاق اڑانا لازم آ گیا اس وجہ سے ان کی زجراً تکفیر کی گئی۔

اگر اب بھی سمجھ نہ آئے تو اپنے حکیم الامت کے ارشاد سے ہدایت حاصل کیجئے۔

حضرت تھانوی صاحب قصص الاکابر میں فرماتے ہیں کہ جو آدمی علم غیب ﴿ ما کان وما یکون﴾ کا عقیدہ رکھتا ہو وہ کافر نہیں بلکہ مبتدع ہے وہ کہتے ہیں کہ اگر علم محیط کا بھی عقیدہ رکھا جائے پھر بھی تکفیر نہیں کی جاسکتی وہ کہتے ہیں کہ ہم بریلی والوں کو اس مختلف فیہ عقیدہ کی وجہ سے کافر نہیں کہتے۔ وہ اہل ہوا ہیں کافر نہیں (قصص الاکابر صفحہ نمبر **101**)

مزید اپنے شیخ الاسلام کی بات سنیے وہ فرماتے ہیں اور رسول اللہ ﷺ جو اپنے امتیوں کے حالات سے پورے واقف ہیں ان کی صداقت وعدالت پر گواہ ہوں گے۔

(تفسیر عثمانی صفحہ نمبر **36**)

ایک دوسرے مقام پر فرماتے ہیں اور تم کو اے محمد ﷺ ان پر یعنی تمہاری امت پر مثل دیگر انبیاء کرام کے احوال بتلانے والا اور گواہ بنا کر لائیں گے۔ (تفسیر عثمانی صفحہ نمبر **146**)

اب آپکے شیخ الاسلام پر بھی فقہا کرام کا دیا ہوا فتویٰ کفر لگے گا یا فقہا کے فتوے صرف بریلویوں کے لئے ہیں عبدالماجد دریا آبادی تھانوی صاحب کے بارے میں لکھتے ہیں۔

بعض بزرگوں کے حالات حضرت نے اپنی زبان سے اس طرح ارشاد فرمائے کہ گویا درحدیث دیگراں بعینہ ہم لوگوں کے خیالات وجذبات کی ترجمانی ہو رہی ہے۔ دل نے کہا کہ

دیکھو روشن ضمیر ہیں سارے ہمارے مخفیات ان پر آئینہ ہوتے جارہے ہیں۔ صاحب کشف و کرامت ان سے بڑھ کر کون ہوگا خیر اس وقت تو بڑا گہرا اثر اس غیب دانی اور کشف صدر کا لے کر اٹھا۔ (حکیم الامت صفحہ نمبر **33**)

اب اپنے دریا آبادی کو کس کھاتے میں رکھو گے کیا حضور علیہ السلام کو غیب داں جاننا کفر ہے اور تھانوی صاحب کے بارے میں یہی عقیدہ درست ہے؟

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی تفسیر عزیزی میں فرماتے ہیں **یعنی باشد رسول شما بر شما گواہ زیرا کہ اومطلع است بنور نبوت بررتبہ ہر متدین بدین خود کہ درکدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان او چیست و حجاب کہ بداں ازترقی محجوب ماندہ است کدام است پس اومے شناسد گناہان شمار اودرجات ایمان شمار اواعمال نیك و بدشمار او اخلاص و نفاق شمارا ولہذا شہادت اودردنیا و آخرت بحکم شرع درحق امت مقبول و واجب العمل است۔**

**ترجمہ:** یعنی تمہارے رسول تم پر گواہ ہیں کیونکہ حضور علیہ السلام نور نبوت کی وجہ سے ہر دیندار کے اس رتبہ پر مطلع ہیں کہ جس تک وہ پہنچا ہوا ہے اور یہ بھی جانتے ہیں کہ اس کے ایمان کی حقیت کیا ہے اور حجاب سے بھی واقف ہیں کہ جس کی وجہ سے وہ ترقی سے رکا ہوا ہے تو حضور علیہ السلام تمہارے گناہوں اور تمہارے درجات ایمان کو اور تمہارے نیک اور بداعمال اور تمہارے اخلاص و نفاق کو جانتے ہیں اس لئے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شہادت دنیا و آخرت میں بحکم شرع قبول اور واجب العمل ہے۔ (تفسیر عزیزی جلد **1** صفحہ نمبر **518**)

اب خاتم المفسرین والمحدثین کا بھی وہی نظریہ ثابت ہو گیا جو اہلسنت کا ہے اگر جرات ہے تو ان پر بھی فتویٰ لگایئے۔ اسی مضمون کی عبارت روح البیان کی بھی ہے چونکہ علامہ اسماعیل حقی کو صوفی وغیرہ کہہ کر مولوی سرفراز صاحب مذاق اڑاتے ہیں اس لئے ان کی عبارت درج

نہیں کی۔ اگر اب بھی آپ کی تسلی نہ ہوئی ہو تو ایک ضرب اور رسید کروں دیکھئے امام ابوحنیفہؒ کا قول ہے۔ ﴿اذا صح الحدیث فھو مذھبی﴾ جب صحیح حدیث مل جائے تو وہی میرا مذہب ہے اور اسی کے مطابق میرا عقیدہ ہے مسلم شریف میں حدیث ہے۔ ﴿**عرضت علی امتی باعمالھا حسنھا وسیئھا فوجدت فی محاسن اعمالھا الاذی یماط عن الطریق و وجدت فی مساوی اعمالھا النخاعة تکون فی المسجد لاتدفن**﴾

(جلد اول) مشکوٰۃ شریف)

**ترجمہ:** میرے اوپر میری امت اپنے اچھے اور برے اعمال کے ساتھ پیش کی گئی۔ پس میں نے امت کے اچھے اعمال میں یہ پایا کہ تکلیف دہ چیز کو راہ سے ہٹا دیا جائے اور برے اعمال میں یہ پایا کہ ناک کی ریزش مسجد میں ہو اور اس کو دفن نہ کیا جائے۔ ابوداؤد اور ترمذی شریف میں حدیث ہے۔ ﴿**عرضت علی اجور امتی حتی القذاة یخرجھا الرجل من المسجد و عرضت علی ذنوب امتی فلم ار ذنباً اعظم من سورة من القرآن اوتیھا رجل ثم نسیھا**﴾ یعنی مجھ پر امت کے اجر پیش کئے گئے حتی کہ وہ کنکری جس کو آدمی مسجد سے نکال باہر کرتا ہے اور مجھ پر امت کے گناہ پیش کئے گئے تو میں نے ان میں اس سے بڑا گناہ کوئی نہ پایا کہ ایک شخص کو قرآن پاک کی سورت یاد کرنے کی توفیق دی گئی ہو اور پھر وہ اس کو بھلا دے امام ابن خزیمہ نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے تنقیح الرواۃ' الترغیب والترھیب میں ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے اگر منقطع بھی ہو تو حنفی اصول یہ ہے کہ منقطع حدیث حجت ہے **فتح القدیر** میں ہے۔ ﴿**الانقطاع عندنا کالارسال بعد صحة السند ثقة الرواة لایضر**﴾ انقطاع ارسال کی طرح ہے راویوں کی ثقاہت کے بعد مضر نہیں۔

**موضوعات کبیر** میں علی قاریؒ فرماتے ہیں منقطع حدیث کی جب سند صحیح ہو تو وہ حجت ہے۔ نور الانوار، حسامی، مسلم الثبوت، توضیح تلویح، تحریر ابن ھمام

وغیرہ میں تصریح ہے کہ مرسل تابعی کی ہو یا تبع تابعی کی ہو وہ حجت ہے اور تبع تابعی کی مرسل منقطع کہلاتی ہے۔

مسند بزار میں حدیث ہے ﴿حیاتی خیر لکم ووفاتی خیر لکم تعرض علیَ اعمالکم فما وجدت من خیر حمدت الله علیه وما وجدت من سیی استغفرت لکم﴾ **مجمع الزوائد** میں ہے ثقات رجال زرقانی میں ہے اسنادہ جید۔ حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ میری زندگی بھی تمہارے لئے بہتر ہے اور میری وفات بھی تمہارے لیے بہتر ہے۔ تمہارے اعمال میرے اوپر پیش ہوتے رہیں گے اگر اچھے ہوں گے تو دیکھ کر اللہ تعالیٰ کا شکر کروں گا اگر برے ہوں گے تو تمہارے لئے استغفار کروں گا۔ یہاں اعمال کا لفظ جمع ہے اور جمع کا صیغہ جب مضاف ہو تو استغراق کا فائدہ دیتا ہے مطلب یہ ہوا کہ سارے اعمال مجھ پر پیش ہوتے رہیں گے۔ طبرانی اور ضیائے مقدسی میں روایت ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔ ﴿عرضت علی امتی لدی هذه الحجرة حتیٰ لانا اعرف بالرجل من احد کم بضاحبه﴾ میرے اوپر میری امت پیش کی گئی اس حجرہ کے پاس پس میں ان میں سے ہر آدمی کو اس کے ساتھی کی نسبت بہتر جانتا ہوں یعنی اتنا کوئی ساتھی اپنے ساتھی کو نہیں جانتا جتنا میں اپنے امتی کو جانتا ہوں۔

کنز العمال کے مقدمہ میں ہے کہ اس میں ضیائے مقدسی کی ساری حدیثیں صحیح ہیں۔ امام سیوطی جامع صغیر اور جامع کبیر میں فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ حضرت سعید بن حسیب فرماتے ہیں۔ "لیس من یوم الا وتعرض علی النبی ﷺ اعمال امته غدوة و عشية فیعر فهم بسیماهم واعمالهم فلذلك یشهد علیهم یوم القیامة" کوئی دن ایسا نہیں جس میں صبح وشام حضور علیہ السلام پر امت کے اعمال پیش نہ ہوتے ہوں آپ ﷺ ان کو چہروں کے ذریعے بھی پہنچانتے ہیں اور اعمال کے ساتھ بھی اسی لئے آپ قیامت کے دن

امت کی صفائی اور تزکیہ کی گواہی دیں گے۔ یہ روایت تفسیر قرطبی، مظھری، صاوی، مواھب لدنیہ، زرقانی، مدخل لابن الحاج، فتح الباری، فتح الملھم وغیرہ میں موجود ہے۔

مصنف عبدالرزاق میں حدیث ہے سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا ﴿**تعرضون علی باسماء کم و سیمائکم فاحسنو الصلوٰۃ علی**﴾ تم اپنے ناموں اور چہروں کے ذریعے میرے اوپر پیش کیے جاؤ گے پس اچھی طرح میرے اوپر سلام بھیجنا۔ ان روایات سے ثابت ہوا کہ حضور علیہ السلام پر عرض اعمال تفصیلاً ہوتا ہے علامہ زرقانی نے بھی لکھا ہے کہ آباء و امھات پر عرض اجمالی ہوتا ہے اور حضور علیہ السلام پر عرض تفصیلی ہوتا ہے۔

(زرقانی علی المواھب جلد **8**)

مولوی صاحب اپنے رسالہ سماع موتی میں ابن تیمیہ سے ناقل ہیں۔ مردہ اپنے اہل و عیال اور دوستوں کے احوال کو جانتا ہے جو ان کو دنیا میں پیش آتے ہیں اور یہ حالات اس پر پیش کیے جاتے ہیں۔ (صفحہ نمبر **28**)

ابن تیمیہ نے کہا ہے کہ اس بارے میں کثیر احادیث اور کثیر آثار صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم ہیں کہ مردہ اپنے گھر والوں کے اور اپنے دوستوں کے احوال کو پہچانتا ہے

اس سے ثابت ہوا کہ مولوی صاحب کا نظریہ یہ ہے کہ عام میت بھی اپنے گھر والوں اور دوستوں کے حالات جانتا ہے۔ جب عام میت جانتا ہے تو حضور علیہ السلام اپنے امتیوں کے احوال کیوں نہیں جانتے ہوں گے۔ جب صحیح احادیث سے ثابت ہو گیا۔ کہ حضور علیہ السلام اپنی امت کے تمام حالات سے آگاہ ہیں تو امام صاحب کا بھی یہی نظریہ ہوا کیونکہ جو چیز صحیح حدیث سے ثابت ہو وہی ان کا نظریہ ہوتی ہے تو اب یہ کہنا کہ جو آدمی یہ کہے کہ مجلس نکاح کا آپ ﷺ کو علم ہے تو وہ کافر ہے۔ یہ نظریہ نہ صرف احادیث صحیحہ کے خلاف ہے بلکہ امام صاحب کے عقیدہ

اور مسلک کے بھی خلاف ہے لہٰذا جن فقہا نے یہ فتویٰ دیا ہے اور تکفیر کی ان کا یہ فتویٰ مردود اور باطل ہے۔ فتاوی بزازیہ میں ہے کہ امام بخاری خلق قرآن کے قائل تھے اور اسی فتاویٰ میں ہے کہ خلق قرآن کا قائل کافر ہے۔ اس سے جو نتیجہ نکلتا ہے کیا آپ کو اس سے اتفاق ہے؟ فقہا کے تکفیری فتوے کا جواب دینے میں ہم نے اس لئے لمبی بحث کی تا کہ آئندہ سرفراز صاحب یا دوسرے دیوبندی وہ فتوے نقل کر کے اہلسنت کی تکفیر نہ کریں۔ مولوی سرفراز صاحب **ازالۃ الریب، تفریح الخواطر، تبرید النواظر** میں انہی فقہاء کے حوالے دے کر اہلسنت والجماعت کو مشرک قرار دینے کی ناپاک کوشش کرتے ہیں امید ہے اب ان کی طبیعت سنٹر پر آ گئی ہوگی اور کسی مسہل کی ضرورت نہیں پڑے گی۔

**ھذا ما عندی و العلم عند اللہ تعالیٰ**

## دیوبندی علماء کا حضور علیہ السلام کو اپنا شاگرد قرار دینا

(2) **براھین قاطعہ** میں خلیل احمد پر ایک اعتراض اور تھا کہ انہوں نے دعویٰ کیا ہے کہ جب سے حضور علیہ السلام کا مدرسہ دیوبند سے تعلق ہوا ہے سرکار علیہ السلام کو اردو زبان آ گئی۔ براہین قاطعہ میں خلیل صاحب فرماتے ہیں مدرسہ دیوبند کی عظمت اللہ پاک کی بارگاہ میں بہت ہے کہ صدہا عالم یہاں سے پڑھ کر گئے۔ اور خلق کثیر کو ظلمات وضلالت سے نکالا یہی سبب ہے کہ ایک صالح فخر عالم علیہ السلام کی زیارت سے خواب میں مشرف ہوئے تو آپ کو اردو میں کلام کرتے دیکھ کر پوچھا کہ آپ کو یہ کلام کہاں سے آ گئی آپ تو عربی ہیں فرمایا جب سے علماء مدرسہ دیوبند سے ہمارا معاملہ ہوا ہے ہم کو یہ زبان آ گئی سبحان اللہ اس سے رتبہ اس مدرسہ کا معلوم ہوا اس اعتراض کے جواب میں سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ یہ تو ایک خواب ہے خواب اور ہوتا ہے اس کی تعبیر اور ہوتی ہے لیکن یہ تو خلیل احمد صاحب کو بتلانا چاہیے کہ تم خواب سے استدلال کیوں کر رہے

ہو کیونکہ وہ مدرسہ دیوبند کی شان ظاہر کرنے کے لئے ایک صالح کے حوالے سے خواب کو ذکر کر رہے ہیں ان کی عبارت کا پہلا جملہ یہ ہے کہ مدرسہ دیوبند کی عظمت حق تعالیٰ کی درگاہ پاک میں بہت ہے صدہا عالم یہاں سے پڑھ کر گئے یہ ان کا دعویٰ ہے اس دعویٰ کی دلیل میں صالح کا خواب ذکر کیا گیا ہے۔ خواب بیان کر کے آخر میں فرمایا کہ سبحان اللہ اس سے رتبہ مدرسہ دیوبند کا ظاہر ہوا۔ یہ جملہ اس وقت بولا جاتا ہے جب کوئی قابل فخر شاگرد فارغ التحصیل ہوا ہو۔

مثلاً سرفراز صاحب مدرسہ دیوبند کے فارغ ہیں تو ان کے اساتذہ کہتے ہوں گے کہ دیوبند وہ مدرسہ ہے جہاں سے سرفراز صاحب جیسے مولوی فارغ ہوئے ہیں اور پڑھکر نکلے ہیں خلیل صاحب کی عبارت سے یہی سمجھ آتا ہے کہ وہ فخریہ طور پر بیان کر رہے ہیں کہ مدرسہ دیوبند وہ مدرسہ ہے جہاں سے سید انبیا جیسی ہستی اردو سیکھ کر گئی ہے۔ مولوی صاحب کہتے کہ خواب میں یہ تو نہیں بتلایا گیا کہ علماء دیوبند استاد ہیں اور حضور علیہ السلام شاگرد ہیں لیکن گکھڑ کے محقق نے اس بات پر غور نہیں کیا کہ عرف عام میں جب یہ کہا جائے کہ میرا جب سے فلاں سے یہ معاملہ ہوا ہے یہ زبان آ گئی یہ علم آ گیا۔ اس کا صاف مطلب یہی ہوتا ہے کہ جس سے معاملہ ہوا اس کے فیض صحبت سے اس سے سیکھنے سے یہ چیز حاصل ہو گئی۔ مولوی صاحب نے اس عبارت کا جواب دینے میں کئی پینترے بدلے ہیں کبھی کہتا ہے کہ نبی غیر نبی سے وہ علوم سیکھ سکتا ہے جس پر نبوت موقوف نہ ہو جس طرح اسماعیل علیہ السلام نے جرہم قبیلہ سے عربی سیکھی تھی کبھی کہتے ہیں کہ خواب کا ظاہری مفہوم مراد نہیں ہے۔ بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ دیوبند کے علماء نے حدیث کے

---

**حاشیہ:** مولوی سرفراز نے اردو زبان سیکھنے والی عبارت کی دو متخالف توجیہات کی ہیں ان توجیہات سے ثابت ہوا کہ اس عبارت میں گستاخی کا ابہام ہے اور گنگوہی کا ارشاد کئی بار نقل ہو چکا ہے کہ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور عالم ﷺ ہوں ان سے بھی بولنے والا کافر ہو جاتا ہے

تراجم لکھے اور قرآن کریم کی اردو میں تفاسیر لکھیں۔

کیا مدرسہ دیو بند بننے سے پہلے قرآن واحادیث کے اردو تراجم نہیں تھے؟ یہ کتنی بیہودہ تاویل ہے۔ اس اللہ کے بندے سے کوئی پوچھے کہ جب نبی غیر نبی کا شاگرد ہوسکتا ہے تو پھر تمہیں یہ تاویل کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی کہ علمائے دیو بند نے اردو میں تراجم کر کے دینی تعلیمات کو پھیلایا ہے اور حضور علیہ السلام کے فرمان جب سے مجھے مدرسہ دیو بند سے معاملہ ہوا ہے مجھے یہ زبان آ گئی اس کا مطلب یہ ہے کہ میری تعلیمات اردو زبان میں پھیل گئیں ان متضاد باتوں سے صاف ظاہر ہے کہ اس عبارت کا کوئی جواب حضرت موصوف کے پاس نہیں کبھی کچھ کہہ دیتے ہیں اور کبھی کچھ گویا موصوف کا حال یہ ہے۔

کبھی جھکتا ہوں ساغر پر کبھی گرتا ہوں مینا پر
میری بے ہوشیوں سے ہوش ساقی کے بکھر جاتے ہیں

مولوی صاحب نے حضور علیہ السلام کو علمائے دیو بند کا شاگرد ثابت کرنے کے لئے بخاری شریف سے نقل کیا ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام نے جرہم قبیلہ سے عربی سیکھی۔ اگر حضرت اسماعیل علیہ السلام جرہم قبیلہ سے عربی سیکھ لیں تو ان کی توہین لازم نہیں آسکتی ہے تو حضور علیہ السلام بھی اگر دیو بند سے اردو سیکھیں تو آپ کی توہین نہیں ہوتی۔ اس سلسلے میں پہلی گزارش یہ ہے کہ اگر یہ بات تھی تو پہلے کیوں کہا کہ خواب کے اندر ایک پنہاں حقیقت ہوتی ہے اور خواب کی ایک ظاہری صورت ہوتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ملنگ ہے جو نشہ میں ہانک رہا ہے۔ بے تکی باتیں کر رہا ہے پھر سوچتا بھی نہیں کہ کیا جواب دینا ہے کوئی جواب بن بھی سکتا ہے کہ نہیں بس اپنے اکابر کی حمایت کرنے کا بھوت سوار ہے۔

حضرت اسماعیل علیہ السلام کے بارے میں جو حوالہ دیا ہے وہ ان کے اعلان نبوت سے پہلے کی بات ہے کسی ماحول میں رہنے کی وجہ سے اس ماحول میں بسنے والوں کی زبان اگر

آجائے تو اس کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ اس ماحول والے اس کے استاد بن گئے اسی طرح قبیلہ جرہم میں چونکہ آپ علیہ السلام رہتے تھے اس لیے آپ کو ان کی بولی آگئی اس لئے ان قبیلہ والوں کا استاد ہونا لازم نہیں آتا سرفراز صاحب خان برادری سے تعلق رکھتے ہیں اور اس ماحول کی وجہ سے ان کو پشتو آتی ہے تو کیا پشتون سواتی پٹھان ان کے استاد ہیں جبکہ حضور علیہ السلام کے وصال کے بعد آپ سے یہ منسوب کیا گیا ہے کہ آپ ﷺ دیوبند میں اردو سیکھتے رہے۔ ایک روایت مولوی صاحب نے یہ نقل کی ہے کہ حبشی کچھ باتیں کر رہے تھے اور حضور علیہ السلام ان کی باتوں کو نہیں سمجھ رہے تھے تو حضور علیہ السلام نے لوگوں سے پوچھا کہ وہ کیا کہہ رہے ہیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ ہم حضور علیہ السلام کا علم تدریجی مانتے ہیں اور قرآن مجید کی تکمیل کے ساتھ ہی حضور علیہ السلام کے علوم کی تکمیل ہوئی اور قرآن مجید میں جب ہر چیز کا بیان ہے۔ ﴿کما قال تعالیٰ نزلنا علیک الکتاب تبیاناً لکل شیء﴾ ﴿ما فرطنافی الکتاب من شیء﴾ لہٰذا اگر اس وقت آپ ﷺ کو حبشی زبان کا علم نہ ہو تو اس سے یہ بالکل ثابت نہیں ہوتا کہ بعد میں بھی علم حاصل نہ ہوا ہو نیز حبشیوں کے متعلق دریافت فرمایا کہ وہ کیا کہہ رہے ہیں اس کا لازمی مطلب یہ کہاں سے نکل آیا کہ آپ وہ بولی نہیں جانتے تھے بسا اوقات آپ صحابہ کرام سے بھی پوچھ لیتے تھے کہ تم نے کیا کہا کیونکہ وہ ارشاد باری تعالی ﴿لاترفعوا اصواتکم﴾ الآیۃ کے نزول کے بعد بہت ہی آہستہ بولتے تھے تو آپ ان کو مکالمہ کے موقع پر موزوں اور مناسب مقدار میں آواز نکالنے کی تلقین فرماتے تھے نیز جب آپ نے صحابہ کرام سے پوچھا اور ان کے بتلانے پر آپ کو حبشیوں کا مدعا معلوم ہوا تو وہ صحابی اس بولی کے عالم ثابت ہو گئے اور آپ اس سے لاعلم تو وہ علم میں آپ سے زائد ہو گئے اور علمائے دیوبند کی اجماعی کتاب المہند کہتی ہے جو کسی کو نبی علیہ السلام سے اعلم مانے وہ کافر ہے تو سرفراز صاحب اس نظریہ کی رو سے اپنا انجام سوچیں۔ نیز اللہ تعالی کا فرمان ہے ﴿وعلمک مالم تکن تعلم و کان فضل اللہ

علیک عظیماً﴾ جو بھی آپ نہیں جانتے تھے وہ سب کچھ اللہ نے آپ کو بتلا دیا۔ تو اس عموم میں حبشی زبان کا علم بھی داخل ہے وہ بھی پہلے آپ کو معلوم نہ تھی اس اعلان کے بعد اس کا علم تسلیم کرنا ضروری ہے ورنہ اللہ تعالیٰ کا یہ دعویٰ سچا نہیں رہے گا نعوذ باللہ اسی طرح اردو زبان کا آپ کو معلوم ہونا بھی اس ارشاد باری سے ثابت ہو گیا اگر اردو زبان کا علم نہیں تھا تو کیا اردو اللہ تعالیٰ نے اس لئے نہیں سکھائی کہ وہ دیوبند سے سیکھ لیں گے؟ نعوذ باللہ

کراماً کاتبین کے بارے میں ارشاد فرمایا ﴿ان علیکم لحافظین ☆ کراما کاتبین ☆ یعلمون ما تفعلون﴾ نیز ارشاد باری ﴿ما یلفظ من قول الا لدیہ رقیب عتید﴾ اور جب اردو اور پشتو بولنے والوں کے اقوال کو کراماً کاتبین سمجھ جاتے ہیں تو پھر نبی کریم ﷺ بدرجہ اولیٰ سمجھ سکتے ہیں

نیز ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ ﴿وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ﴾ علامہ شہاب الدین جو بیضاوی شریف جیسی بلند پایہ تفسیر کے محشی ہیں ارشاد فرماتے ہیں۔ ﴿لانہ تعالیٰ لما ارسلہ لجمیع الناس علمہ جمیع اللغات بقولہ تعالیٰ ☆ وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ﴾ 1۔

کیونکہ جب اللہ تعالیٰ نے حضور علیہ السلام کو تمام لوگوں کی طرف رسول بنا کر بھیجا تو آپ ﷺ کو تمام بولیاں بھی سکھلا کر بھیجا۔ (نسیم الریاض جلد 1 صفحہ نمبر 387)

---

حاشیہ: ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿ما ارسلنک الا کافۃ للناس لیکون للعالمین نذیرا﴾ وقال رسول اللہ ﷺ ارسلت الی الخلق کافۃ (رواہ مسلم) نیز ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿قل یاایھاالناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا﴾

اسی مضمون کی عبارت تفسیر جمل جلد 2 صفحہ نمبر 514 پر موجود ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ ﴿علم ادم الاسماء کلھا﴾ اس کی تفسیر میں امام رازیؒ فرماتے ہیں۔ ﴿المشھور ان المراد اسماء کل ماخلق اللہ من اجناس المحدثات من جمیع اللغات المختلفۃ التی یتکلم بھا ولدہ الیوم من العربیۃ و الفارسیۃ والرومیۃ وغیرھا﴾

(تفسیر کبیر جلد 1 صفحہ نمبر 398)

دوسرا مشہور قول یہ ہے کہ اسماء سے مراد تمام اجناس محدثات ہیں اور تمام مختلف بولیاں جو آدم علیہ السلام کی اولاد بولتی ہے مثلاً عربی' فارسی' رومی وغیرہ

یہی عبارت امام رازی سے علامہ نظام الدین نیشا پوری نے اپنی تفسیر کے صفحہ نمبر 220 پر نقل کی ہے۔ تفسیر البحر المحیط میں علامہ ابوحیان اندلسی نے جلد 1 صفحہ نمبر 145 پر یہی عبارت لکھی ہے۔ امام بغوی نے اپنی تفسیر میں فرمایا ﴿قال اھل التاویل ان اللہ عزوجل علم ادم جمیع اللغات﴾ (تفسیر معالم التنزیل جلد 1 صفحہ نمبر 61)

نواب صدیق حسن خان نے فتح البیان میں یہی عبارت نقل کی ہے

(جلد 1 صفحہ نمبر 128)

نیز ملاحظہ ہو تفسیر صاوی علی الجلالین صفحہ نمبر 20، تفسیر روح المعانی، روح البیان، تفسیر خفاجی علی البیضاوی پر یہی عبارت منقول ہے غور کیجئے تفسیر خازن، روح المعانی، عنایۃ القاضی، روح البیان زیر آیت ﴿علم آدم الاسماء کلھا﴾ جب آدم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے تمام موجودہ بولیاں سکھا دیں تو حضور علیہ السلام کا علم جب ان سے زیادہ ہے تو لامحالہ آپ ﷺ کو تمام زبانوں کا علم ہوگا۔

نانوتوی صاحب نے تحذیر الناس میں حدیث نقل کی ہے ﴿علمت علم الاولین والآخرین﴾ مجھے تمام پہلے اور پچھلے لوگوں کے علوم عطا کر دیے گئے ہیں۔ قاسم

نانوتوی صاحب نے آیت ﴿مصدق لما معکم﴾ سے ثابت کیا ہے کہ آپ تمام علوم انبیاء کے جامع ہیں۔

بانی مدرسہ دیوبند کہتے ہیں کہ حضور علیہ السلام جس طرح نبی الامت ہیں نبی الانبیاء بھی ہیں اور وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ انبیاء اگر ممتاز ہوتے تو علوم ہی میں ہوتے ہیں۔ تو جب بقول بانی دیو بند علوم اولین وآخرین حضور علیہ السلام میں جمع ہیں تو اردو بھی تو علوم آخرین میں سے ہیں تو اس کا علم حضور علیہ السلام کو کیسے نہ ہوگا۔ مولوی صاحب نے شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی سے نقل کیا ہے کہ حضور علیہ السلام تمام قوموں کی بولیاں نہیں جانتے تھے۔ جواباً گزارش یہ ہے کہ اہلسنت کا اعتراض یہ نہیں ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے لئے تمام بولیوں کا علم تسلیم نہ کرنا گستاخی ہے بلکہ اپنا شاگرد بنانا گستاخی ہے تو تفسیر عزیزی کی عبارت سے اس اعتراض کا جواب کیسے ہوگا۔ تفسیر عزیزی ہی میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا ﴿علمت الاسماء کما علم آدم الاسماء﴾ جیسے آدم علیہ السلام کو اسماء کا علم دیا گیا ایسے ہی مجھے بھی اسماء کا علم دیا گیا ہے جب آدم علیہ السلام کی تعلیم اسماء میں تمام بولیاں داخل ہیں جیسے آیت کے عموم اور کلھا کے ساتھ تاکید اور مفسرین کے اقوال سے واضح ہے اس طرح حضور علیہ السلام کو بھی تمام لغات کا علم بطریق اولی حاصل ہوگا۔ نیز علمائے دیوبند کا عقیدہ یہ ہے کہ جو نعمت کسی مخلوق کو ملتی ہے وہ حضور علیہ السلام کے طفیل ملتی ہے چنانچہ صدر مدرسہ دیوبند حسین احمد مدنی اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں۔ یہ جملہ حضرات حضور پرنور علیہ السلام کو ہمیشہ سے اور ہمیشہ تک واسطہ فیوضات الہیہ ومیزاب رحمت غیر متناہیہ اعتقاد کیے ہوئے بیٹھے ہیں ان کا عقیدہ یہ ہے۔ ازل سے ابد تک جو جو نعمتیں عالم پر ہوئی ہیں یا ہوں گی عام ہے کہ وہ نعمت وجود کی ہو یا کسی اور قسم کی ان سب میں آپ کی ذات پاک ایسی طرح پر واقع ہوئی ہے جیسے آفتاب سے نور چاند میں آیا ہو اور چاند سے نور ہزاروں آئینوں میں غرضیکہ حقیقت محمدیہ علی صاحبھا الصلوٰۃ والسلام واسطہ کمالات عالم

وعالمیاں ہیں۔شہاب الثاقب صفحہ نمبر **47**۔

**شہاب ثاقب** کی اس عبارت سے ثابت ہوا کہ جملہ کمالات میں حضور علیہ السلام واسطہ ہیں اور سب کمالات اولاً و بالذات حضور علیہ السلام کے اندر ہیں اب دیکھیے تمام زبانوں کا علم ہونا یہ ایک کمال ہے اور دوسرے لوگ اردو فارسی وغیرہ جانتے ہوں حضور علیہ السلام نہ جانتے ہوں تو پھر آپ ﷺ ہر کمال میں واسطہ کیسے ہوئے۔لہٰذا ماننا پڑے گا کہ حضور علیہ السلام تمام بولیاں جانتے ہیں۔ایک مرتبہ ایک اونٹ حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور اپنی زبان میں کچھ عرض کیا۔حضرت ﷺ نے مالک کو بلا کر فرمایا کہ تیرے اونٹ نے شکایت کی ہے کہ میرا مالک مجھ سے کام زیادہ لیتا ہے۔اور چارہ کم دیتا ہے۔ ﴿**انہ شکی کثرۃ العمل وقلۃ العلف**﴾ اونٹوں کی بولی آپ سمجھتے ہیں کیا اونٹوں کے ساتھ آپ نے معاملہ کر رکھا تھا اس لئے ان کی زبان آپ کو آ گئی۔اگر سرفراز صاحب کو اونٹوں کے ساتھ کچھ عرصہ رکھا جائے تو کیا ان کو بھی اس بولی کا علم آ جائے گا؟ لہٰذا یہ تسلیم کرنا لازم ہے کہ یہ علوم آپ کو اللہ تعالیٰ کی تعلیم سے حاصل ہوئے اور اس کے فضل عظیم کا ثمرہ اور نتیجہ ہیں ﴿**کما قال اللہ تعالیٰ علمک مالم تکن تعلم وکان فضل اللہ علیک عظیما**﴾

یہ حدیث شرح السنہ میں بھی امام بغوی نے نقل کی ہے تنقیح الرواۃ میں ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔(تنقیح الروات جلد **3** صفحہ نمبر **125**)

ایک مرتبہ حضور علیہ السلام بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک چڑیا نے آپ کی مجلس پر چکر لگانا شروع کر دیا حضور علیہ السلام نے فرمایا ﴿**ایکم فجع ھذہ بولدھا**﴾ اس کے بچے اٹھا کر اسکے دل کو کس نے دکھایا ہے یہ حدیث بھی مشکوٰۃ شریف میں ہے۔امام ترمذی اور دیگر محدثین نے اس کو صحیح قرار دیا ہے۔ **تنقیح الرواۃ** میں ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔کیا چڑیوں کے ساتھ بھی آنحضرت ﷺ نے معاملہ رکھا تھا اس لیے ان کی بولی کو آپ سمجھ گئے۔جب علیم وخبیر

خداوند تعالیٰ نے جانوروں کی بولیاں تو آپ کو سکھلا دیں تو اہل دیوبند کی بولی سکھلا کر کیوں نہیں مبعوث فرمایا ہوگا؟ مولوی سرفراز نے حضور علیہ السلام ﷺ کو اپنا شاگرد ثابت کرنے کے لئے موسیٰ علیہ السلام اور خضر علیہ السلام ﷺ کا واقعہ پیش کیا اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ انبیاء غیر انبیاء سے استفادہ کر سکتے ہیں۔

## حضرت خضر علیہ السلام کے متعلق جمہور علمائے اسلام کا نظریہ

یہاں سے مولوی سرفراز کا تضاد پھر ثابت ہوتا ہے پہلے خواب کی تعبیر اردو تراجم سے کی تھی اب تسلیم کر لیا کہ انبیا غیر انبیاء سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ مولوی سرفراز صاحب نے یہ ثابت کرنے کیلئے کہ انبیاء ان علوم میں جن پر ان کی نبوت موقوف نہیں ہوتی۔ غیر انبیاء سے استفادہ کر سکتے ہیں اس سلسلے میں انہوں نے موسیٰ علیہ السلام اور خضر علیہ السلام کا ذکر کیا ہے حالانکہ جمہور علماء کا مذہب یہ ہے کہ وہ نبی ہیں امام ابن کثیر نے فرمایا کہ آیت "**مافعلته عن امری**" سے پتہ چلتا ہے کہ وہ نبی ہیں اور آیت کریمہ "**آتیناه رحمة من عندنا**" سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ وہ نبی ہیں تفسیر ابن کثیر جلد 3 صفحہ نمبر **102**

علامہ زمخشری اپنی تفسیر کشاف میں فرماتے ہیں کہ وہ نبی تھے آیت کریمہ ﴿**اتیناه رحمة من عندنا**﴾ کے ماتحت انہوں نے لکھا ہے ﴿**هی الوحی والنبوة**﴾

(تفسیر کشاف جلد **2** صفحہ **733**)

امام نیشاپوری اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں و ﴿**الا کثرون علی ان ذلک العبد کان نبیا**﴾ (تفسیر نیشا پوری صفحہ نمبر **7** تا **16**)

**تفسیر جمل** میں ہے ﴿**قال شیخ الاسلام فی شرحه علی البخاری فی کتاب العلم والصحیح انه نبی**﴾ (جمل جلد **3** صفحہ نمبر **35**)

سرفراز صاحب کے پسندیدہ مفسر علامہ محمود آلوسی فرماتے ہیں۔ ﴿فالجمهور علی انه نبی﴾ جمہور علماء کا مذہب یہ ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام نبی ہیں۔

(روح المعانی جلد 15 صفحہ نمبر 293)

حضرت امام شیخ زادہ رحمۃ اللہ حاشیہ بیضاوی میں لکھتے ہیں کہ حضرت خضر علیہ السلام نبی تھے داخل درس **تفسیر بیضاوی** میں ہے کہ آیت کریمہ ﴿اتیناه رحمة من عندنا﴾ میں رحمت سے مراد نبوت ہے۔ علامہ شہاب الدین خفاجی فرماتے ہیں۔ ﴿والا کثرون علی نبوته﴾ علامہ عینی عمدۃ القاری شرح بخاری میں فرماتے ہیں کہ وہ نبی ہیں۔ (عمدۃ القاری کتاب التفسیر)

علامہ ابن حجر عسقلانی فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ خضر علیہ السلام نبی ہیں۔ علامہ قسطلانی ارشاد الساری میں فرماتے ہیں۔ کہ حضرت خضر علیہ السلام نبی ہیں۔ (کتاب التفسیر)

علامہ کرمانی فرماتے ہیں کہ وہ نبی ہیں (کرمانی علی البخاری کتاب التفسیر)

بخاری کے شارح ابن بطال فرماتے ہیں کہ وہ نبی ہیں شرح عقائد میں لکھا ہے کہ چار انبیاء زندہ ہیں خضر، ادریس، عیسیٰ اور الیاس علیہم السلام۔

علوم لدنیہ کے وارث علامہ پرہاروی نبراس میں فرماتے ہیں کہ خضر علیہ السلام نبی ہیں امام ابن جوزی ''زاد المسیر'' میں فرماتے ہیں کہ ان کے بارے میں تین اقوال ہیں ایک قول ہے کہ وہ نبی تھے۔ (زاد المسیر جلد 5 صفحہ نمبر 168)

تفسیر البحر المحیط آیت کریمہ ﴿اتیناه رحمة من عندنا﴾ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ رحمت سے مراد وحی اور نبوۃ ہے (البحر المحیط جلد 6 صفحہ نمبر 147)

تفسیر ابو سعود میں ہے کہ خضر علیہ السلام نبی تھے۔ (جلد 5 صفحہ نمبر 234)

علامہ قرطبی اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ خضر علیہ السلام نبی تھے۔ (جلد 11 صفحہ نمبر 14)

ملا علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں کہ جمہور علماء کے نزدیک خضر علیہ السلام نبی ہیں اور زندہ ہیں

دیوبندیوں کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی فرماتے ہیں احقر کا رجحان اسی طرف ہے کہ انکو نبی تسلیم کیا جائے۔ (تفسیر عثمانی صفحہ نمبر **521**)

صحابی رسول حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالی عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت خضر علیہ السلام نبی ہیں جن کو سرکار دوعالم ﷺ نے دعا دی تھی ﴿**اللھم علمه التاویل و فقه فی الدین**﴾

(تفسیر ابن جریر ،البحر المحیط)

## سرفراز صاحب کا تجاہل

سرفراز صاحب نے آیت کریمہ ﴿**ومـا ارسـلنا من رسول الا بلسان قومه**﴾ (سپارہ **22**) کی تفسیر میں شبیر احمد عثمانی کا حوالہ ہمارے خلاف دیا ہے۔ حالانکہ ان کو معلوم ہونا چاہیے کہ مناظرانہ کتابوں میں یا برہانی دلائل پیش کیے جاتے ہیں یا جدلی دلائل کا مقصد یہ ہوتا ہے۔ کہ مسلمات خصم سے استدلال کیا جائے ہزاروں کتابوں کا مطالعہ کرنے والی شخصیت سے نامعلوم یہ چھوٹی سی بات کیوں اوجھل رہتی ہے کبھی **فتـاوی رشید** یہ کے حوالے دیتے ہیں اور کبھی تفسیر عثانی کے اس اصول کو ذہن میں رکھیں کہ مخالفین کے سامنے اپنی کتابوں کے حوالے پیش نہیں کیے جاتے آپ آخر اس قدر بوکھلا کیوں گئے ہیں؟

## سرفراز صاحب کا حضرت اچھروی پر بیجا اعتراض

## الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے

مولانا محمد عمر صاحب نے فرمایا تھا کہ نبی پاک علیہ السلام کی ہستی جو تمام جہانوں کے معلم ہیں دیوبندی ان کو اپنا شاگرد بنانے پر تلے ہوئے ہیں گویا وہ اپنے آپ کو خدا سمجھتے ہیں اس

کے جواب میں صفدر کی گرم گفتاری قابل دید ہے۔ کہتے ہیں کہ یہ مولانا عمر صاحب کی خباثت ہے حالانکہ ان کی بات ٹھیک ہے جس ہستی کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرمائے۔ ﴿سنقرئک فلا تنسی . علمک مالم تکن تعلم﴾ جن کے بارے میں رب فرمائے ﴿وما ارسلنک الا رحمة للعالمین﴾

جب اللہ تعالیٰ نے آپ کو تمام جہانوں کے لئے رحمت بنا کر بھیجا تو ان کو سب بولیاں بھی سمجھائیں کیونکہ جب تک سب کی بولی سمجھیں گے نہیں اور ان کے مطالبات کو جانیں گے نہیں ان پر رحمت کیسے کریں گے۔ تو جب علمائے دیوبند نے اردو کے بارے میں کہا کہ ہم سے معاملہ رکھنے سے یہ زبان آ گئی تو گویا حضور علیہ السلام کے معلم ہونا جو اللہ کا منصب تھا اس پر قبضہ کر لیا۔ یہ خدائی کے دعوے کے مترادف نہیں تو اور کیا ہے۔ جن کے بارے میں ارشاد ہو۔ ﴿فاوحی الی عبده ما اوحی ☆ سنقرئک فلا تنسی﴾ ان کو مدرسہ علمائے دیوبند سے معاملہ رکھنے کی کیا ضرورت ہے۔ تو یہ خباثت اس صالح کی ہے جس نے یہ جھوٹا خواب گھڑا یا خلیل احمد کی ہے یا وکیل صفائی کی ہے جس سے بات نہ بنے تو کچھ نہ کچھ ہانکتا رہتا ہے۔ ملا آں باشد کہ چپ نہ شود

بخاری شریف کی یہ حدیث مولوی صاحب نے نہیں پڑھی جس میں ارشاد ہے۔

﴿لایزال عبدی یتقرب الی بالنوافل حتی احببته فاذا احببته کنت سمعه الذی یسمع به﴾ اور بعض روایات میں ہے کہ ﴿فبی یسمع و بی یبصر﴾ وہ بندہ محبوب میرے ذریعے سنتا ہے اور میرے ذریعے دیکھتا ہے تو جو اللہ تعالیٰ کے ذریعے سن رہا ہو تو اس کے آقا کو دیوبند سے اردو سیکھنے کی کیا ضرورت ہے۔ (بخاری شریف کتاب التواضع)

جب بندہ نوافل کے ذریعے میرے قریب آتا ہے تو میں اس کو اپنا محبوب بنا لیتا ہوں جب میں اس کو اپنا محبوب بنا لیتا ہوں تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں جن کے ذریعے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھیں بن جاتا ہوں جن سے دیکھتا ہے اور ہاتھ بن جاتا ہوں جن سے پکڑتا ہے اور

پاؤں بن جاتا ہو

ں جن سے چلتا ہے اور بعض روایات میں یہ اضافہ ہے کہ میں اس کی زبان بن جاتا ہوں جس سے بولتا ہے اور اس کا دل ودماغ بن جاتا ہوں جس سے علم وادراک حاصل کرتا ہے گویا بندہ پیکر انوار بن جاتا ہے اور اللہ تعالی کی تجلیات کا مظہر کامل تو جس کا دل ودماغ اللہ تعالی کا نور ہو اس کو کسی دوسرے سے علم حاصل کرنے کی کیا ضرورت باقی رہے گی اور جب ایک عام ولی کا حال یہ ہے تو جن کی اتباع کر کے وہ مقام ولایت تک اور محبوبیت تک پہنچا ہے ان کا مقام کیا ہوگا۔ اور وہ دوسرے لوگوں سے علوم حاصل کرنے کے کیونکر محتاج ہوں گے؟

## سرفراز صاحب کا لغو جواب اور بیہودہ الزام

مولوی صاحب نے ایک بات یہ ارشاد فرمائی کہ استاد بنا گستاخی ہے تو اعلی حضرت نے بیداری کی حالت میں ایک جنازے میں حضور علیہ السلام کی امامت کرائی ہے۔ یہ گستاخی کیوں نہیں۔ مولوی صاحب کو پتہ ہونا چاہیے کہ امتی کا نبی کی امامت کرنا ہرگز گستاخی نہیں صحیح حدیث میں موجود ہے کہ آنحضرت علیہ السلام نے جبرائل علیہ السلام کے پیچھے نمازیں پڑھیں حالانکہ جبرائیل بھی حضور علیہ السلام کے امتی ہیں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

﴿تبرک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا﴾ پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندہ خاص پر کتاب نازل کی تاکہ حضور علیہ السلام تمام جہانوں کیلئے ڈر سنانے والے ہوں۔ اس ارشاد باری تعالی سے معلوم ہوا کہ آپ اہل جہان کے لئے رسول ہیں اور ان میں جبریئل امین بھی داخل ہیں تو اس سے پتہ چلا کہ جبریئل علیہ السلام بھی آپ کی امت میں داخل ہیں۔ مسلم شریف میں حدیث ہے۔ ﴿ارسلت الی الخلق کافۃ﴾ مجھے تمام مخلوق کی طرف رسول بنا کر بھیجا گیا۔ جب آپ ساری مخلوق کے رسول ہیں تو حضرت جبریل کے لئے

بھی رسول ہونا ثابت ہو گیا کیونکہ وہ بھی مخلوقات کا اہم فرد ہیں

مسلم شریف میں حدیث ہے کہ حضور علیہ السلام نے حضرت عبدالرحمان بن عوف کے پیچھے صبح کی نماز کی ایک رکعت پڑھی۔ کیا انہوں نے گستاخی کا ارتکاب کیا؟ یا نبی مکرم ﷺ نے ان کے پیچھے پڑھ کر اپنی گستاخی کرائی اور ان کو گستاخ بنایا؟ (**نعوذبالله من سوء الفهم**)

امام نسائی نے باب قائم کیا ہے۔ ﴿**باب صلوٰة الامام خلف رجل من رعيته**﴾ پھر انہوں نے حدیث نقل کی ہے۔ ﴿**آخر صلوٰة صلاها رسول الله ﷺ من القوم صلى فى ثوب واحد متو شحا خلف ابى بكر**﴾ (نسائی شریف جلد 1 صفحہ نمبر 90)

مسلم شریف میں حدیث ہے ﴿**لايزال طائفة من امتى قائمة بامر الله حتى ينزل ابن مريم فيقول اميرهم تعال صل لنا فيقول لاان بعضكم على بعض امرء تكرمه الله هذه الامة**﴾ میری امت میں سے ایک جماعت اللہ تعالی امر دین پر قائم رہے گی یہاں تک حضرت عیسی علیہ السلام نازل ہوں گے اور زمین پر اتریں گے تو امام مہدی فرمائیں گے کہ مصلی امامت پر تشریف لائیے اور جماعت کرائیے وہ فرمائیں گے کہ نہیں تم ہی امامت کراؤ۔ اس امت کے لئے یہ اللہ تعالی کا اعزاز و اکرام ہو گا

بخاری شریف میں حدیث ہے۔ ﴿**كيف بكم اذا نزل ابن مريم فيكم و اما مكم منكم**﴾ تمہارا اس وقت کیا حال ہو گا کہ جب عیسیٰ علیہ السلام اتریں گے اور تمہارا امام تم میں سے ہو گا۔

جامع صغیر میں حدیث ہے۔ ﴿**منا الذى يصلى ابن مريم خلفه**﴾ ہم میں سے وہ ہستی ہو گی جس کی اقتدا میں عیسیٰ علیہ السلام نماز پڑھیں گے۔ اب دیکھیے عیسیٰ علیہ السلام نبی ہیں لیکن پہلی نماز وہ امام مہدی کے پیچھے ادا کریں گے۔ امام مہدی نبی نہیں ہیں تو کیا وہ عیسیٰ علیہ السلام کی گستاخی کے مرتکب ہوں گے۔ اور کیا حضرت عیسی علیہ السلام ان کی پیشکش کو قبول نہ کر

کے اپنی گستاخی کرائیں گے اور ان کو گستاخ بنائیں گے۔ **(العیاذ باللہ)**

## سرفراز کا بیہودہ اعتراض

مولوی صاحب نے اس پر یہ بھی اعتراض کیا ہے کہ اعلیٰ حضرت نے فرمایا کہ الحمدللہ یہ جنازہ میں نے پڑھایا ہے۔

کوئی اس سے پوچھے کیا وہ ''معاذ اللہ'' کہتے ان کو پہلے تو پتہ نہیں تھا کہ حضور علیہ السلام جنازہ میں شامل ہیں بعد میں جب پتہ چلا تو اللہ کا شکر ادا کیا کہ سرکار ﷺ نے میرے پیچھے نماز پڑھی اور مجھے یہ اعزاز بخشا تو یہ جائے شکر اور حمد ہی تھی نہ کہ جزع وفزع اور رونے دھونے یا توبہ و استغفار کی۔

امام سیوطی فرماتے ہیں کہ حضور علیہ السلام کے برزخ میں یہ مشاغل ہیں۔ زمین میں سیر فرمانا تا کہ اس میں برکت پیدا ہو۔ امت کے اعمال میں نظر کرنا اور ان کی مغفرت کی دعا کرنا اور جو نیک لوگ فوت ہوں ان کے جنازے میں شمولیت کرنا۔ **﴿تنویر الحلک فی رؤیۃ النبی والملک﴾**

اس عبارت سے پتہ چلا کہ حضور علیہ السلام صالحین کے جنازوں میں شریک ہوتے ہیں۔ لیکن کبھی نہیں سنا گیا کہ حضور علیہ السلام نے امامت بھی کروائی ہو تو کیا جو لوگ اولیاء کرام کے جنازوں میں امام بنتے ہیں وہ گستاخ ہیں اصل میں بات یہ ہے کہ امام وہ ہونا چاہیے جو نظر بھی آئے اور اس کی تکبیرات اور دیگر ارکان اسلام وغیرہ کا پتہ چلے۔ حضور علیہ السلام اب چونکہ لوگوں کی آنکھوں سے محجوب ہیں اور ملائکہ کے حکم میں ہیں اس لئے آپ امامت نہیں فرماتے ہیں۔ دوسری عرض یہ ہے کہ حضور علیہ السلام پر نماز اب فرض نہیں ہے۔ آپ علیہ السلام کی نماز نفلی ہوتی ہے اور حنفی مذہب میں مفترض متنفل کی اقتدا نہیں کرسکتا۔ لہذا حنفی مذہب رکھنے والوں کو یہ

اعتراض زیب نہیں دیتا کہ نبی الانبیاء علیہم السلام کی موجودگی اور حاظر وناظر ہونے کے باوجود تم خود امام کیوں بن جاتے ہو۔

## اپنے گھر کی بھی خبر لیجئے

اگر کسی نبی کی امامت کرانا گستاخی ہے تو سنیئے اور فتوی لگایئے۔

## حسین احمد کا ابراہیم علیہ السلام کی امامت کرانا

حسین احمد مدنی کے بارے میں ان کا ایک معتقد لکھتا ہے۔ حضرت ابراھیم علیہ السلام گویا کسی شہر میں جامع مسجد کے قریب ایک حجرہ میں تشریف فرما ہیں اور متصل ایک دوسرے کمرے میں کتب خانہ ہے حضرت ابراھیم علیہ السلام نے کتب خانہ سے ایک مجلد کتاب اٹھائی۔ جامع مسجد میں بوجہ جمعہ مصلین کا بڑا مجمع ہے مصلین نے فقیر سے فرمائش کی کہ تم حضرت خلیل اللہ سے فرمائش کرو کہ مولانا مدنی کو جمعہ پڑھانے کا ارشاد فرمائیں۔ فقیر نے جرات کر کے عرض کیا تو حضرت خلیل علیہ السلام نے مولانا مدنی کو جمعہ پڑھانے کا حکم فرمایا۔ مولانا مدنی نے خطبہ پڑھا اور نماز جمعہ پڑھائی حضرت ابراھیم علیہ السلام نے مولانا کی اقتدا میں نماز جمعہ ادا فرمائی۔

( شیخ الاسلام صفحہ نمبر 164) اب حضرت ابراھیم علیہ السلام مقتدی ہیں اور حسین احمد صاحب امام بنے ہوئے ہیں تو کیا یہ گستاخی نہیں ہے؟ مگر چونکہ اپنا معاملہ ہے اس لئے یہاں شرعی حکم لگاتے ہوئے دیوبندی مولویوں کو سانپ سونگھ جائیگا۔

صرف اعلی حضرت کے بارے میں سارے وہابی گلے پھاڑ پھاڑ کر کہتے ہیں کہ دیکھو جی انہوں نے گستاخی کر دی خدا تمام کلمہ گو لوگوں کو عقل عطا فرمائے۔

# مولوی خلیل احمد کا حضور علیہ السلام کے میلاد کو کنہیا کے میلاد سے تشبیہ دینا

مولوی خلیل احمد صاحب کی ایک اور عبارت پر بریلوی حلقوں میں بڑا اعتراض کیا جاتا ہے۔ حضرت نے اس کی طرف توجہ نہیں فرمائی حضور پاک ﷺ کے ذکر پاک میں جو محافل میلاد منائی جاتی ہیں ان کو کنہیا کے جنم کے ساتھ تشبیہ دی ہے چنانچہ براہین قاطعہ میں رقم طراز ہیں۔

پس یہ ہر روز اعادہ ولادت کا تو مثل ہنود کے سانگ کنہیا کی ولادت کا ہر سال کرتے ہیں۔ یا مثل روافض کے نقل شہادت اہل بیت ہر سال مناتے ہیں معاذ اللہ سانگ آپ کی ولادت کا ٹھہرا اور خود یہ حرکت قبیحہ قابل لوم و حرام و فسق ہے بلکہ یہ لوگ اس قوم سے بڑھ کر ہوئے۔ (براهين قاطعه صفحه نمبر 148)

حضرات غور فرمایئے کہ حضور ﷺ کی ولادت باسعادت کی خوشی میں محافل منعقد کرنا اور نبی پاک ﷺ کی بارگاہ میں درود و سلام کے نذرانے پیش کرنا اور آپ ﷺ کی تعظیم کی خاطر کھڑے ہو جانا اس کار خیر کو ہندوؤں کے پیشوا کے دن منانے کے ساتھ تشبیہ دی ہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ السلام کے عشاق کو ہندوؤں سے بھی بدتر قرار دیا ہے اس سے بڑھ کر کون سی گستاخی ہوگی۔ (العياذ بالله)

## عمل مولد اکابر علمائے اسلام کی نظر میں

ہم ذیل میں چند اکابرین ملت کے حوالے پیش کرتے ہیں جو میلاد منایا کرتے تھے۔

علامہ طاہر پٹنی مجمع بحار الانوار میں فرماتے ہیں ﴿مظهر منبع الانوار والرحمةشهر ربيع الاول وانه شهر امرنا باظهار الحبور فيه كل عام﴾ ربیع الاول منبع انوار اور رحمت کا

مظہر ہے یہ ایسا مہینہ ہے جس میں ہر سال ہمیں اظہار سرور کا حکم دیا گیا ہے

(جلد 3 صفحہ نمبر 57)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے۔ ﴿ولا زال اهل الاسلام يحتفلون بشهر مولده ﷺ" ﴾ اور اہل السلام ہمیشہ محفلیں منعقد کرتے رہے حضور علیہ السلام کے میلاد مبارک کے مہینے میں۔ (ماثبت بالسنة صفحه نمبر 79)

﴿الدر الثمين في مبشرات النبي الامين ﴾ میں شاہ ولی اللہ محدث فرماتے ہیں کہ عبدالرحیم محدث دہلوی فرماتے ہیں کہ میں ہر سال ایام مولد شریف میں کھانا پکا کر لوگوں کو کھلایا کرتا تھا ایک سال قحط سالی کی وجہ سے بھنے ہوئے چنوں کے سوا کچھ میسر نہ ہوا میں نے وہی چنے تقسیم کر دیے۔ رات کو فخر عالم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہی بھنے ہوئے چنے حضور پاک ﷺ کے سامنے رکھے ہوئے اور حضور اکرم ﷺ ان چنوں سے بہت مسرور اور خوش ہیں۔ (درثمین صفحه نمبر 8)

علامہ قسطلانی شارح بخاری مواہب الدنیہ میں فرماتے ہیں اختصار کی وجہ سے عربی عبارت کے ترجمہ پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ حضور ﷺ کی پیدائش کے مہینے میں اہل اسلام ہمیشہ سے محفلیں کرتے آئے ہیں اور خوشی کے ساتھ کھانے پکاتے رہے ہیں اور دعوت طعام کرتے رہے ہیں اور حضور ﷺ کے مولد کریم کی راتوں میں انواع واقسام کی خیرات کرتے رہے ہیں۔ اور سرور ظاہر کرتے چلے آئے ہیں۔ اور نیک کاموں میں ہمیشہ کثرت کرتے رہے ہیں اور حضور علیہ السلام کے مولد پاک کی قرأت کا خاص اہتمام کرتے رہے ہیں جس کی برکتوں سے ان پر اللہ تعالیٰ کا فضل ظاہر ہوتا رہا ہے۔ اور اس کے خواص سے یہ امر مجرب ہے کہ انعقاد محفل میلاد اس سال میں موجب امن و امان ہوتا ہے۔ اور ہر مقصود و مراد پانے کے لئے جلدی آنے والی خوشخبری ہوتی ہے۔ تو اللہ تعالیٰ اس شخص پر بہت رحمتیں فرمائے جس نے ماہِ میلاد پاک کی ہر رات

کو عید بنالیا تا کہ یہ عید میلا دو سخت ترین علت اور شدید ترین مرض ہو جائے اس شخص پر جس کے دل میں مرض عناد ہے اور علامہ ابن الحاج نے مدخل میں سخت کلام کیا ہے ان چیزوں کے انکار کرنے میں جن لوگوں نے بدعتیں اور نفسانی خواہشات پیدا کر دی ہیں۔ اور آلات محرمہ کیساتھ عمل مولود شریف میں غنا کو شامل کر دیا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ ان کو ان کے قصد جمیل پر ثواب دے اور ہمیں سنت کی راہ پر چلائے بیشک وہ ہمیں کافی ہے۔

(مواھب الدنیہ جلد 1 صفحہ نمبر 27)

علامہ حلبی سیرت حلبیہ میں فرماتے ہیں اختصار کی خاطر ترجمہ پیش خدمت ہے۔

بیشک عمل مولد کے لئے حافظ ابن حجر نے سنت سے اصل نکالی ہے اس طرح حافظ سیوطی نے بھی اور ان دونوں نے فاکہانی مالکی پر اس کے اس قول میں سخت رد کیا ہے۔ (معاذ اللہ) عمل مولد بدعت مذمومہ ہے۔ (سیرت حلبیہ صفحہ نمبر 80 جلد 1)

علامہ قسطلانی مواہب میں فرماتے ہیں۔ (عربی عبارت اختصار کے پیش نظر حذف کر دی گئی ہے) ابن جزری نے کہا ہے کہ آپ کے میلاد کی خوشی کیوجہ سے جب ابولہب جیسے کافر کا یہ حال ہے کہ اس کے عذاب میں تخفیف ہوتی ہے حالانکہ ابولہب ایسا کافر ہے جس کی مذمت میں قران نازل ہوا تو جو حضور ﷺ کی محبت کی وجہ سے اپنی قدرت اور طاقت کے موافق خرچ کرتا ہے مجھے قسم ہے میری عمر کے خالق کی اس کی جزا یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے اپنے فضل عمیم سے جنات نعیم میں داخل کرے۔ (مواھب لدنیہ جلد 1 صفحہ نمبر 27)

امام ابن حجر عسقلانی فتح الباری میں فرماتے ہیں امام قرطبی نے فرمایا یہ تخفیف عذاب ابو لہب کے ساتھ خاص ہے اور اس شخص کے ساتھ جس کے حق میں تخفیف عذاب کی نص وارد ہوئی ابن منیر نے حاشیہ میں کہا یہاں دو قضیے ہیں ایک تو محال ہے وہ یہ ہے کہ کافر کے کفر کے ساتھ اس کی اطاعت کا اعتبار کیا جائے۔ دوسرا قضیہ یہ ہے کہ کافر کو اس کے کسی عمل پر بطور تفضل کوئی فائدہ

پہنچانا اور یہ بات عقلاً محال نہیں اور جب یہ دونوں باتیں ثابت ہوگئیں تو جاننا چاہیے کہ ابولہب کا ثویبہ کو آزاد کرنا طاعت معتبرہ نہ تھی اس کے اس عمل پر اگر اللہ تعالیٰ اپنی مشیت کے مطابق کچھ احسان فرمادے تو یہ ممکن ہے۔ (فتح الباری جلد 9 صفحہ نمبر 119)

امام سیوطی حسن المقصد فی عمل المولد'' میں فرماتے ہیں۔ ﴿یستحب لنا اظهار الشکر بمولده علیه السلام﴾ آپ ﷺ کی ولادت باسعادت پر شکر کا ظاہر کرنا ہمارے لئے مستحب ہے۔

علامہ حلبی ''انسان العیون'' میں فرماتے ہیں اور فوائد میں سے ایک فائدہ یہ ہے کہ اکثر وبیشتر لوگوں کی یہ عادت جاری ہوگئی ہے کہ جب حضور علیہ السلام کی پیدائش مبارک کا ذکر ہو فوراً آپ ﷺ کی تعظیم کے لئے کھڑے ہوگئے اور یہ بدعت ہے یعنی بدعت حسنہ ہے کیونکہ ہر بدعت مذمومہ نہیں ہوتی۔ (انسان العیون جلد 1 صفحہ نمبر 70 مترجمہ)

## اشرفعلی تھانوی کا بے بنیاد وسوسہ

مولوی اشرف علی تھانوی نے ایک سوال قائم کیا ہے کہ حضور ﷺ ہر محفل میں آتے ہیں یا کسی ایک میں ہر محفل میں آئیں تو تکثر جزئی لازم آتا ہے اور کسی ایک میں آئیں تو ترجیح بلا مرجح ہے۔ فاعل مختار کا اپنے ارادہ سے ایک چیز کو دوسری چیز پر ترجیح دینا بلا مرجح نہیں ہے جیسے کسی پیاسے کے سامنے دو پیالے پینے کے لیے رکھے ہوں اور وہ دونوں میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دے تو اس کو ترجیح بلا مرجح نہیں کہا جائے گا اسی طرح حضور علیہ الصلوۃ والسلام اگر کسی محفل میں آئیں اور کسی میں نہ آئیں تو ترجیح بلا مرجح لازم نہیں آتی کیونکہ آپ ﷺ فاعل مختار ہیں جس میں چاہیں تشریف لائیں جس میں چاہیں تشریف نہ لائیں لیکن جمال الاولیاء میں حضرت شیخ حضرمی مجذوب کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ ایک ایک وقت میں تیس تیس جگہ جمعہ

پڑھاتے تھے اور تیس تیس شہروں میں شب باش ہوتے تھے۔

(جمال الاولیاء صفحہ نمبر 40)

کوئی تھانوی جی سے پوچھے کہ اگر ایک ولی بیک وقت تیں جگہ موجود ہو جائے تو تکثر جزئی نہیں۔ حضور علیہ السلام اگر کئی محافل میں جلوہ گر ہو جائیں تو تکثر جزی کیسے بن گیا تکثر جزی تو تب بنتا جب روح علیحدہ علیحدہ ہو جاتی۔ جب روح ایک ہے جو تمام اجسام میں متصرف ہے تو یہ تکثر جزی نہیں ہوسکتا۔

مستدرک اور مسند امام احمد میں حدیث ہے کہ ایک آدمی جس کا بیٹا وفات پا گیا تھا سرکار علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضر ہوا حضور علیہ السلام ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ ﴿اما تحب الا تاتی بابا من ابواب الجنة الا وجدته ینتظرک﴾ کیا تجھے یہ بات پسند نہیں کہ تو جنت کے جس دروازے پر جائے تیرا بیٹا تیری انتظار کر رہا ہو۔ (مستدرک جلد 2 صفحہ نمبر 200' مسند امام احمد جلد 5 مشکوٰۃ شریف) جب جنت کی وسعت آسمانوں اور زمینوں کی مجموعی وسعت کے برابر ہے اور مختلف سمتوں میں اس جنت کے آٹھ دروازے ہیں اور ہر دروازے پر اس کا بیٹا موجود ہوگا تو کیا تکثر جزئی والے تو ہم کی بنا پر اس حدیث کو بھی تھانوی صاحب رد کر دیں گے یا اپنے دماغ کی اصلاح کا بھی کوئی بندوبست کریں گے؟ اور شب معراج میں موسیٰ علیہ السلام چھٹے آسمان پر بھی تھے۔ قبر مبارک میں بھی تھے۔ مسجد اقصیٰ میں بھی تھے جس طرح بخاری ومسلم کی روایت میں آیا ہے تو حضور علیہ السلام جہاں چاہیں وہاں کیوں تشریف نہیں لا سکتے؟ اور بیک وقت کئی جگہ پر مثالی اجسام کے ساتھ کیونکر موجود نہیں ہو سکتے۔

## مولوی خلیل احمد نے ''المھند'' میں ایک عالم دین کے بارے میں یہ الفاظ لکھے۔

حضرت شیخ علمائے کرام وسندِ اصفیائے عظام روشن ماٰب صاحبان فضل کے پیشوا جناب شیخ احمد بن محمد خیر شنقیطی انہوں نے اپنی تصدیق میں فرمایا۔﴿اما قدوم روحه عليه الصلوٰة والسلام فی بعض الاحیان لبعض الخواص امر ممکن غیر مستبعد و معتقد ذٰلک لایعد مخطاءً فھو یتصرف فی الکون باذن اللہ تعالیٰ کیف شاء﴾**ترجمہ۔** پس خواص میں سے کسی بزرگ کے لئے کسی خاص وقت جناب رسول اللہ ﷺ کی روح پرفتوح کے تشریف لانے میں تو کچھ استبعاد نہیں کیونکہ ایسا ہوسکتا ہے اور اتنی بات کا عقیدہ رکھنے والا برسر غلطی بھی نہ سمجھا جائیگا۔ کیونکہ حضرت ﷺ اپنی قبر انور میں زندہ ہیں۔ ﴿باذن خداوندی﴾ کائنات میں جو چاہتے ہیں تصرف فرماتے ہیں۔

(المھند علی المفند صفحہ نمبر **127**)

یہاں اگرچہ بعض خواص کے لئے سرکار ﷺ کی روح پاک کی آمد کو ممکن کہا گیا ہے لیکن ساتھ ہی یہ فرمایا کہ حضور علیہ السلام جیسے چاہتے ہیں باذن اللہ تعالیٰ کائنات میں تصرف کرتے ہیں۔ باذن اللہ کے لفظ سے مجبور ہونا لازم نہیں آتا جس طرح ہم ہاتھ پاؤں اللہ کے حکم سے ہلاتے ہیں لیکن اس سے یہ تو ثابت نہیں ہوتا کہ ہم ہاتھ پاؤں ہلانے میں مختار نہیں ہیں مجبور محض ہیں۔

علامہ زرقانی نے امام سیوطی سے نقل فرمایا۔﴿لا یمتنع رؤیة ذاته علیه الصلوٰة والسلام بجسده وبروحه و ذٰلک لانه وسائر الانبیاء علیهم السلام ردت الیهم ارواحهم بعد ماقبضوا و اذن لهم فی الخروج من قبورهم والتصرف فی الملکوت العلوی والسفلی﴾

اس عبارت کا خلاصہ یہ ہے کہ حضور علیہ السلام کی زیارت بمع روح وجسم محال اور ناممکن نہیں ہے کیونکہ آپ کے اور سب انبیاء کے ارواح ان کے قبض کرنے کے بعد واپس کر دے گئے ہیں اور انکو قبروں سے باہر آنے اور کائنات میں تصرف کرنے کا اختیار ہے۔

امام سیوطی ﴿**تنویر الحلک فی رویۃ النبی و الملک**﴾ میں فرماتے ہیں ﴿**انہ صلی اللہ علیہ وسلم یسیر حیث شاء فی اقطار الارض**﴾ حضور علیہ السلام جہاں چاہتے ہیں زمین کے اطراف میں سیر کرتے ہیں۔

امام سیوطی فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ کا امت کے اولیاء کے جنازوں میں شامل ہونا اور برکت بخشنے کے لئے زمین میں چلنا احادیث وآثار سے ثابت ہے۔

قاضی ثناء اللہ پانی پتی زیر آیت ﴿**ولا تقولو المن یقتل فی سبیل اللہ اموات**﴾ ارقام فرماتے ہیں. ﴿**ان اللہ تعالیٰ یعطی لارواحھم قوۃ الاجساد فیذھبون من الارض والسماء والجنۃ حیث یشاؤن وینصرون اولیاء ھم ویدمرون اعداء ھم**﴾ بے شک اللہ اولیاء کرام کی روحوں کو جسم کی طاقت عطا فرماتے ہیں پس وہ جہاں چاہتے ہیں زمیں وآسمان اور جنت میں جاتے ہیں اور اپنے دوستوں کی مدد کرتے ہیں اور اپنے دشمنوں کو ہلاک کرتے ہیں۔ (تفسیر مظہری جلد 1 پارہ دوم)

جب اولیاء کرام کی یہ شان ہے کہ جہاں چاہتے ہیں سیر کرتے ہیں تو پھر سید الانبیاء علیہ السلام کے بارے میں اگر کوئی یہ عقیدہ رکھ لے کہ حضرت کرم فرمائیں گے اور سرکار علیہ السلام کی تشریف آوری کے ظن غالب کی بنا پر کھڑا ہو جاتا ہے تو اس میں کیا حرج ہے۔

## دیوبندیوں کا دوغلہ پن

ویسے تو یہ لوگ محفل میلاد پاک کو کنہیا کے یاد والے دن سے تشبیہ دیتے ہیں۔ لیکن

جہاں مالی منفعت ہو وہاں محافل میلاد میں شریک ہو جاتے ہیں رشید احمد گنگوہی نے اشرف علی کو محافل میلاد میں شریک ہونے سے منع کیا اور کہا کہ یہ محافل بدعت ہیں تم شرکت نہ کیا کرو جواب میں تھانوی صاحب نے لکھا کہ وہاں کانپور میں بدوں شرکت قیام کرنا قریب بمحال دیکھا اور منظور تھا وہاں رہنا کیونکہ دینوی منفعت بھی ہے کہ مدرسہ سے تنخواہ ملتی ہے۔

(تذکرۃ الرشید صفحہ نمبر **118**)

اس سے علمائے دیوبند کا دوغلہ پن ثابت ہوتا ہے کہ محفل میلاد کو ہندوؤں کے پیشوا کے جنم کے دن کے ساتھ تشبیہ دیتے ہیں اور تنخواہ کی خاطر ان محافل میں شریک بھی ہو جاتے ہیں ماضی قریب میں تحریک نظام مصطفیٰ میں قومی اتحاد کے زیر اہتمام میلاد شریف کے جلوس نکالے گئے اور مفتی محمود نے ان جلوسوں کی قیادت کی۔ ربوہ اور ڈیرہ اسماعیل خان میں دیوبندی عید میلاد النبی ﷺ کا جلوس نکالتے ہیں چندہ بٹورنے کے لئے محافل میلاد منعقد کرنا جائز ہے اگر چندہ نہ ملے تو پھر میلاد منانے والے ہندوؤں سے بدتر ہو گئے۔ کوئی ان سے پوچھے اگر میلاد شریف کا انعقاد کرنیوالے ہندوؤں سے بدتر ہیں تو جب تم مناتے ہو اس وقت یہ فتویٰ تم یاد کیوں نہیں رکھتے اس وقت تم اپنے فتویٰ کی رو سے ہندوؤں سے بڑھ جاتے ہو یا نہیں۔

## مولوی خلیل احمد کا اللہ تعالیٰ پر کذب کا بہتان

مولوی خلیل احمد نے ایک اور جھوٹ یہ بولا اور کہا کہ امکان کذب کا مسئلہ اب تو کسی نے نہیں نکالا۔ (براھین قاطعہ صفحہ نمبر **2**)

حالانکہ امام رازی فرماتے ہیں۔ ﴿**اذا جوز الخلف علی اللہ قد جوز الکذب علی اللہ وھذا خطاء عظیم بل یقرب من ان یکون کفرا**﴾ یعنی یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ وعدہ فرمائے کسی انعام واحسان کا تو اس کی خلاف ورزی محال ہے لیکن اگر کسی گناہ پر

عذاب وعقاب کی وعید سنائے تو اس کی خلاف ورزی جائز ہے تو جب اللہ تعالیٰ پر خلف وعید جائز رکھا گیا تو اس پر کذب بھی جائز رکھا گیا اور یہ عظیم خطا ہے بلکہ کفر کے قریب ہے۔ بلکہ وعید پر مشتمل کلام یا تو انشائی ہوتا ہے اور انشاءات صدق اور کذب سے متصف نہیں ہوتیں اور یا یہ تاویل ہوتی ہے کہ وعیدی کلام ہے تو خبر لیکن بظاہر مطلق ہوتی ہے مگر حقیقت میں مقید ہوتی ہے اور انذار وتخویف کی خاطر اس قید کو صراحۃً ذکر نہیں کیا جاتا مثلاً اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں شرک اور کفر نہیں بخشوں گا اور اس کے علاوہ ہر گناہ جس کے حق میں چاہوں گا بخش دون گا اور قاتل عمد کے متعلق فرمایا ﴿فجزاء ھم جھنم خالدا فیھا﴾ اس کی جزا جہنم ہے اس میں خلود سے دوچار ہوگا تو یہاں مطلب یہ ہوگا کہ اس کا حق تو ایسی ہی سزا ہے اگر ہم معاف نہ کریں تو اور اس کی تقیید کی دلیل ﴿قول باری تعالی یغفر مادون ذالک لمن یشاء﴾ ہے لہٰذا اگر اللہ تعالیٰ کسی قاتل کو دوزخ میں داخل ہی نہ ہونے دے یا چند دنوں مہینوں کے لئے داخل کرے تو اس کی خبر کا خلاف اور کلام کا کذب لازم نہیں آئیگا کیونکہ دراصل وہ وعید مقید اور مخصوص حالت میں تھی اور یہ مطلب نہیں کہ خبر عذاب کی تو مطلقاً دی تھی پھر معاف بھی کر دیا کیونکہ اس طرح اللہ تعالیٰ کا جھوٹا اور کاذب ہونا لازم آتا ہے اور وہ محال ہے مگر علمائے اسلام نے خلف وعید کو جس معنی میں محال کہا تھا اسی کو علمائے دیوبند بالعموم اور سہارنپوری صاحب بالخصوص اللہ تعالیٰ کے حق میں ثابت کر کے اپنے اسلاف کے ''امکان کذب باری تعالیٰ'' کے جھوٹے دعوے کو برحق ثابت کرنے کے درپے ہیں۔ (نعوذ باللہ من الشقاوۃ)

اورانہیں اس کی پرواہ نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ میں صفت نقص کو ممکن مان کر اس کی ذات اقدس کو عیب ناک بنا رہے ہیں اور علمائے سلف نے خلف وعید کا جو مطلب ومفہوم بیان کیا ہے اپنی سینہ زوری سے اس کی مخالفت کر کے ﴿صراط الذین انعمت علیھم﴾ کی بجائے ﴿ضالین اور مغضوبین﴾ کی راہ کو اپنا رہے ہیں اور کفر وضلالت کے عمیق گڑھے میں گر رہے ہیں حالانکہ

علامہ پرہاروی نبراس میں فرماتے ہیں۔﴿واعلم ان اھل الملل اجمعوا علی ان الکذب من اللہ محال﴾ یعنی تمام اہل ملت کا اجماع ہے کہ جھوٹ اللہ تعالیٰ پر محال ہے۔

(نبراس صفحہ نمبر 219)

اندازہ کیجئے جب تمام اہل ملت چاہے وہ مدعی اسلام ہوں یا نہ ہوں عقیدہ رکھتے ہیں کہ کذب باری تعالیٰ محال ہے تو پتہ نہیں وہ کون سے لوگ ہیں جن کے سر خلیل احمد صاحب امکان کذب کا عقیدہ مڑھ رہے ہیں۔

اللہ تعالیٰ وہابیوں کو عقل نصیب کرے اور ان کے دل میں اپنا اور اپنے حبیب لبیب ﷺ کا ادب پیدا کرے۔

براہین قاطعہ کی عبارات کی بحث ختم ہوئی۔

فاعتبرو یااولی الابصار

## (باب پنجم)

# اشرفعلی تھانوی پر شرعی حکم کی تحقیق

مولوی سرفراز گکھڑوی نے اشرف علی کی عبارت کی وضاحت سے پہلے ان کے حالات زندگی بیان کیے اور یہ بھی بتایا کہ اشرف علی نے دو شادیاں کیں لیکن یہ نہ بتلایا کہ وہ پیدا کیسے ہوئے اور نہ یہ بتلایا کہ دوسری شادی کرنے کا کیا داعیہ پیش آیا اور بعد میں کن حالات سے دوچار ہونا پڑا۔

## تھانوی صاحب کا تولد کیسے ہوا؟

حضرت تھانوی کی پیدائش کا حال کچھ اس طرح ہے جو انہوں نے خود بیان کیا کہ ان کے والد حافظ مرتضےٰ صاحب پانی پتی کے پاس حاضر ہوئے اور کہا کہ میری اولاد زندہ نہیں رہتی انہوں نے فرمایا تیرے دو بیٹے ہونگے ایک مولوی ہوگا اس کا نام اشرف علی رکھنا اور دوسرے کا نام اکبرعلی رکھنا وہ دنیادار ہوگا۔ (ارواح ثلاثہ)

اس سے پتہ چلا کہ دیوبندیوں کے حکیم الامت پیدا ہی بزرگوں کی دعا سے ہوئے ہیں اور پہلے انہوں نے پیشین گوئی بھی کر دی تھی ایک مولوی ہوگا اور دوسرا دنیادار ہوگا اس کے باوجود دیوبندی کہتے ہیں کہ ولیوں نبیوں کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا اور اولیاء کرام کو آنے والے معاملات کی خبر نہیں ہوتی۔

حالانکہ ان کے حکیم الامت کی پیدائش ہی ایک مجذوب کی مرہون منت ہے مجذوب صاحب نے یہ بھی کہا تھا کہ ایک مولوی ہوگا اور دوسرا سرکاری ملازم ہوگا۔ اشرف علی مولوی بن گیا اور اس کا دوسرا بھائی اکبرعلی سی آئی ڈی کا ملازم بن گیا۔ مولوی سرفراز نے کہا ہے کہ ان کا تاریخی مادہ کرم عظیم ہے حالانکہ ان کا تاریخی مادہ مکرعظیم ہے جیسا کہ انہوں نے خود لکھا ہے ملاحظہ ہو

(الافاضات الیومیه جلد 1)

## تھانوی صاحب کی دوسری شادی اور پیش آمدہ صورت حال

دوسری شادی ایک کم عمر لڑکی سے کی جس کی وجہ سے بڑے بدنام ہوئے اور لوگوں نے طرح طرح کی باتیں کیں۔ پہلے اس لڑکی کا نکاح بھانجے سے کیا اس کے بعد جب بھانجا مر گیا تو اس لڑکی سے نکاح کر لیا۔ اس وقت لوگوں نے جو باتیں کیں ان کے بارے میں خود اپنی کتاب **الخطوب المذیبه** میں بیان کرتے ہیں۔

ہائے بیٹی بیٹی کہا کرتے تھے جورو بنا کر بیٹھ گئے بیٹی کیا نواسی کی جگہ تھی ارے بھائی بھانجا تو بیٹا ہوتا ہے۔ پھر اس کو بیٹا بنایا بھی تھا۔ ہائے بیٹے کی بیوی کر بیٹھے۔ یہ غضب ہائے بس جی ایسی عورت کا کیا اعتبار اس کا تو اگر نانا حقیقی زندہ ہوتا کیا اس کو بھی کر بیٹھتی ہائے استاد ہو کر شاگردنی کو کر بیٹھے پر مریدنی بھی تو تھی۔ پیر اور باپ میں کیا فرق ہوتا ہے معلوم ہوتا ہے ان میں پہلے سے ساز باز ہو گا جی لڑکی نے بھی ظلم ہی کر دیا جو کرنا ہی تھا اور دس تھے بھلا جس کے پاس بچپن میں رہی لکھا پڑھا اس کی چھاتی پر مونگ دلنا تھا خدا کرے ان کو آرام ہی نصیب نہ ہو۔

اجی ایسی بے حیا ہے ستر کرے گی ستر چھوڑے گی۔

(الخطوب المذیبه صفحه نمبر 2'3)

## تھانوی کی شہوانی طبیعت

تھانوی صاحب خود یہ اعتراف کرتے ہیں کہ انہوں نے محض خواہشات نفسانی کی تکمیل کے لئے دوسرا نکاح کیا ہے چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں اس امر کا اقرار کرتا ہوں کہ میرا یہ فعل کسی مصلحت کی نیت سے یا کسی اشارہ غیبیہ پر عمل کرنے کے قصد سے نہیں ہوا سبب قریب اس کا محض طبیعت کا تقاضہ تھا۔

(الخطوب المذیبه صفحه نمبر 14)

تھانوی صاحب نے پہلے خود بیان کیا ہے کہ لوگ کہتے تھے پہلے سے ساز باز ہوگی اس بات کی تائید تھانوی صاحب کے اس فرمان سے ہوتی ہے فرماتے ہیں چنانچہ اپنے بھانجے سے پہلے نکاح کر دیا اور طبیعت خالی ہوگئی خدا کی قدرت وہ بیوہ ہوگئی تو اس کی کوشش کی اس کا کہیں نکاح کر دیا جائے چنانچہ متعدد مواقع پر اس کی تدبیر وتحریک کی گئی لیکن سامان نہ ہوا۔ نیز میں نے بڑی تدبیروں سے اس کو اپنے سے پردہ کرایا اپنے مکان میں تدبیر لطیف سے کوشش کی کہ اس کی آمد ورفت محدود ومسدود ہو جائے نیز میں خود اس امر کو مصلحت کے خلاف بھی سمجھتا تھا کہ میرا زمانہ ان باتوں کا نہیں رہا۔ آزادی کے بعد پابندی سخت امر ہے اور منکوحہ اولی کی مصلحت کے خلاف بھی نیز فرماتے ہیں بڑے طریقے سے اسکی بود باش اپنے گھر میں کم کی۔ سمجھتا تھا کہ ان کی سخت دل شکنی ودل آزاری ہوگی اور اس منکوحہ ثانیہ کی مصلحت کے خلاف بھی سمجھتا تھا کہ اس کی عمر کو ضائع کرنا ہے کہ اس طرح ایک زمانہ گزر گیا۔ (الخطوب المذیبه صفحه نمبر 14)

## تھانوی کے ہم مسلک عالم کی تھانوی پر تنقید:۔

تھانوی صاحب کی دوسری شادی پر مولانا سعید احمد اکبر آبادی کا تبصرہ ملاحظہ ہو۔ مولانا سعید احمد فاضل دیوبند ہیں لیکن سچی بات ان کے قلم سے بھی نکل گئی ہے۔ چنانچہ (خون کے آنسو) مصنفہ علامہ مشتاق احمد نظامی کے حوالے سے ان کا تبصرہ پیش کیا جاتا ہے۔ مولانا تھانوی جیسا کہ خود فرماتے ہیں دوسرا نکاح محبت دلی کے تقاضہ سے کرتے ہیں لیکن شہرت ووجاہت خانگی چپقلش کی وجہ اور برادری میں چہ میگوئیوں کی وجہ سے اس واقعہ کے سبب مولانا تھانوی کو جو ضغطہ دماغی پیش آ گیا ہے۔ اس کی وجہ سے اپنے فعل کی تاویل وتوجیہ میں عجیب عجیب باتیں کہتے ہیں حالانکہ سیدھی بات یہ تھی میں نے عقد ثانی کیا اور یہ شرع میں جائز ہے بس بات ختم ہو جاتی

## دوسری شادی کی وجوہات محرکہ اور نتائج مترتبہ بزبان خویش

لیکن مولانا تھانوی کبھی تو فرماتے ہیں (1) کہ بے ساختہ ذہن میں آیا کہ بہت سے درجات موقوف ہیں سقوط جاہ وحصول بدنامی پر جن سے تو اب تک محروم ہے۔ پس اس واقعہ میں حکمت یہ ہے کہ تو بدنام ہوگا اور حق تعالیٰ درجات عطا فرمائے گا۔ (2) کبھی مولانا تھانوی فرماتے ہیں ایک مصلحت یہ بھی ظاہر ہوئی کہ اس سے پہلے موت کی محبوبیت کی دولت نصیب نہیں تھی الحمدللہ کہ اس واقعہ سے یہ دولت بھی نصیب ہوگئی (3) پھر ارشاد ہوتا ہے کہ مجھ کو ثواب آخرت سے طبعاً کم دلچسپی تھی اب معلوم ہوا کہ یہ ایک قسم کی کمی اور استغناء تھا الحمدللہ اس کمی کا تدارک ہوگیا (4) اس کے بعد مولانا تھانوی کا ارشاد ہے کہ حلم وتحمل کا ذوق نہ تھا خدا تعالیٰ کا احسان ہے کہ یہ کام بھی بعد شادی پورا ہوگیا۔ مولانا تھانوی نے نکاح ثانی کیا کیا سلوک ومعرفت اور طریقت وحقیقت کی صبر آزما منزلیں بیک جنبش قدم طے کرلیں جو فضائل وکمالات روحانی' باطنی سالہا سال کے مجاہدہ اور ریاضت شاقہ کے بعد بھی حاصل نہیں ہوتے وہ عقد ثانی کرتے ہی فوراً مولانا تھانوی کو حاصل ہوگئے۔

(برهان دهلي صفحه نمبر 106' فروری خون کے آنسو صفحه نمبر 112)

## تھانوی کا ام المومنین رضی اللہ عنہا کی شان میں گستاخی کرنا:۔

پھر تھانوی صاحب کی جسارت ملاحظہ ہو اپنی شادی کو درست ثابت کرنے کیلئے ایک صالح کے حوالے سے خواب بیان کرتے ہیں اسی اثناء میں ایک ذاکر صالح کو مکشوف ہوا کہ احقر کے گھر حضرت عائشہؓ آنے والی ہیں انہوں نے مجھ سے کہا کہ میرا ذہن معاً اسی طرف منتقل ہوا اس مناسبت سے کہ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عائشہؓ سے نکاح کیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عمر مبارک پچاس سے زیادہ تھی اور حضرت عائشہؓ بہت کم عمر تھیں وہی قصہ یہاں ہے۔ (الخطوب

المذیبہ صفحہ نمبر 15)

یعنی یہ کس قدر گستاخی ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ ام المؤمنین مسلمانوں کی ماں کو خواب میں دیکھ کر اس کی تعبیر جورو سے کی جائے۔کوئی بے غیرت سے بے غیرت بھنگی چمار بھی ماں کو خواب میں دیکھ کر اس کی تعبیر بیوی سے کرنے کی جرات نہیں کرے گا۔کوئی بے حیا سے بے حیا جاہل بھی ماں کے خواب میں آنے کی یہ تعبیر نہیں کرسکتا کہ اس کی کم سن مرغوبہ سے شادی ہوگی۔

مثلاً ایک آدمی کہے ایک صالح کو مکشوف ہوا کہ میرے گھر میں اشرف علی تھانوی کی چھوٹی بیوی آنیوالی ہے اور اس کی تعبیر یہ کرے کہ کم سن عورت ہاتھ آئے گی کیا دیو بندی حضرات یہ چیز برداشت کرلیں گے چونکہ ان کے دلوں میں صرف اپنے مولویوں کی عظمت ہے نہ اللہ کی نہ نبی پاک ﷺ کی نہ کسی مقدس ہستی کی جو جملے یہ اولیاء عظام اور انبیاء کرام کے حق میں گستاخی نہیں سمجھتے بلکہ کہتے ہیں کہ ان کی یہ تاویل ہے وہ توجیہ ہے لیکن وہی جملے اگر ان کے کسی مولوی کے حق میں بولے جائیں تو فوراً چیخ اٹھتے ہیں کہ ہمارے مولانا کی بے ادبی ہوگئی۔

تھانوی صاحب کا یہ کہنا کہ جو قصہ حضور پاک ﷺ کا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ہوا وہی قصہ یہاں ہے کتنی بڑی بے ادبی ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی ہستی وہ ہے کہ صحابہ کرام کی علمی مشکل کشائی آپ فرماتی تھیں بخلاف تھانوی صاحب کی بیوی کے جب وہ آئیں تو تھانوی صاحب کی زندگی اجیرن ہوگئی۔موت کی تمنا کرنے لگے اور کہنے لگے جس کو دنیا و آخرت برباد کرنی ہو وہ دوسری شادی کرلے اور پہلی بیوی سے اس قدر دب کر رہنے لگے کہ خود فرماتے ہیں کہ بعض لوگ مجھے بے غیرت کہنے لگے۔

(الخطوب المذیبہ صفحہ نمبر 17)

# تھانوی صاحب کی اخلاقی پستی

تھانوی صاحب کے اخلاق عالیہ کا حال یہ ہے کہ ایک مرتبہ کسی نے پوچھا کہ ذکر میں مزا نہیں آتا تو تھانوی صاحب کہنے لگے مزا تو مذی میں ہے یہاں کیا ڈھونڈتے ہو۔

(الافاضات الیومیہ جلد **1** صفحہ نمبر **307**)

اسی افاضات میں حضرت کا ایک اور ارشاد ہے کہ عوام کے اعتقاد کی مثال گدھے کے عضو مخصوص کی طرح ہے بڑھے تو بڑھتا ہی چلا جائے کم ہو جائے تو بالکل پتہ ہی نہ چلے۔

(افاضات جلد **4** صفحہ نمبر **7**)

حضرت حکیم الامت نے ایک واقعہ اور بیان فرمایا کہ ایک آدمی کنڈی لگا کر ایک عورت سے زنا کر رہا تھا دروازے پر دستک ہوئی تو کہنے لگا کون ہے یہاں پہلے ہی آدمی پر آدمی پڑا ہے تھانوی صاحب واقعہ بیان کر کے کہتے ہیں کہ وہ آدمی کتنا سچا تھا۔

(افاضات جلد **4** صفحہ نمبر **570**)

کیا تھانوی صاحب وہاں چوکیداری کے فرائض انجام دے رہے تھے۔ اسی طرح ایک کارنامہ بیان کرتے ہوئے کہا کہ ایک مرتبہ بڑے بھائی پیشاب کر رہے تھے میں نے ان کے سر پر پیشاب کرنا شروع کر دیا۔ (افاضات جلد **4** صفحہ نمبر **274**)

ایک حکایت یہ بیان کی کہ ایک نابینا حافظ کو مکتب کے لڑکوں نے کہا حافظ جی نکاح کر لیجئے نکاح میں بڑا مزہ ہے انہوں نے ایک عورت سے نکاح کر لیا اور رات بھر روٹی لگا کر کھاتے رہے صبح لڑکوں سے خفا ہوئے سسرے کہتے تھے نکاح میں بڑا مزہ ہے ہم نے تو روٹی لگا کر کھائی میٹھی معلوم ہوئی نہ کڑوی۔

**(الافاضات جلد 4 صفحہ نمبر 714 اور جلد 3' صفحہ نمبر 111)**

حضرت صاحب نے ایک واقعہ یہ بیان کیا ہے کہ ایک آدمی کی شادی ہوئی۔ پہلی شب تھی کپڑے کیوں نہ اتارے جاتے صبح بیوی کا پاجامہ پہن کر نکلے تو بڑا مخول ہوا۔

(الافاضات جلد **7** صفحہ نمبر **154**)

# مولوی سرفراز کی اپنے حکیم الامت کو کفر سے بچانے کی ناکام کوشش

مولوی سرفراز کو چاہیے تھا کہ تھانوی صاحب کا تعارف کراتے ہوئے ان کے ایسے ملفوظات بیان کرتا۔ تاکہ لوگوں کو پتہ چلتا کہ حضرت کیسی کیسی حکیمانہ باتیں کرتے ہیں اور کیسی لچھے دار باتیں کرتے ہیں۔

مولوی مذکور تھانوی صاحب کے کچھ حالات بیان کرنے کے بعد ان کی عبارت کی تدبیر کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ پہلے ہم **حفظ الایمان** کی اصل عبارت نقل کرتے ہیں اس کے بعد سرفراز صاحب کی تاویلات فاسدہ کا جائزہ لیں گے۔ مولوی اشرف علی تھانوی سے سوال ہوا کہ آیا حضور علیہ السلام کی ذات بابرکات پر علم غیب کا حکم کیا جانا صحیح ہے یا نہیں۔ تھانوی صاحب اس کا جواب دیتے ہوئے رقم طراز ہیں کہ آپ ﷺ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہے تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل اگر کل غیب مراد ہو تو عقلاً نقلاً باطل ہے اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہوں تو اس میں حضور علیہ السلام ہی کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید، عمرو بلکہ ہر صبی، مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کو حاصل ہے۔ (حفظ الایمان صفحہ نمبر **8**)

# مولوی سرفراز کا اعلیٰ حضرت پر خیانت کا جھوٹا الزام

مولوی سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت نے **حفظ الایمان** کی درمیانی عبارت چھوڑ دی ہے حالانکہ حکم کفر تو اسی عبارت پر ہے جو اعلیٰ حضرت نے نقل کی ہے اگر وہ چند الفاظ لکھ دیئے جاتے تو کیا عبارت کا توہین آمیز ہونا ختم ہو جاتا۔ خود اعتراف بھی کر لیا ہے کہ انہوں نے الیٰ قولہ سے اشارہ کر دیا ہے کہ اور الفاظ بھی ہیں۔ تو یہ کہنا کہ خانصاحب نے عبارت میں خیانت کی ہے خود اپنی تکذیب کے مترادف ہے لیجئے ہم چھوڑی ہوئی عبارت نقل کرتے ہیں ملاحظہ ہو۔ ''کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے سے مخفی ہے تو چاہیے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے پھر اگر زید اس کا التزام کرے کہ ہاں میں سب کو عالم الغیب کہوں گا تو پھر علم غیب کو منجملہ کمالات نبویہ سے شمار کیوں کیا جاتا ہے جس امر میں مومنوں بلکہ انسان کی بھی خصوصیت نہ ہو وہ کمالات نبوت سے کب ہو سکتا ہے اور التزام نہ کیا جائے تو نبی غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضروری ہے۔'' بتلایئے اس پوری عبارت کے منقول ہونے سے تھانوی صاحب کو کیا فائدہ پہنچا۔

اعلیٰ حضرت نے اس عبارت کے توہین آمیز ہونے کی وضاحت کرنے کے لئے فرمایا تھا کہ اگر اسی طرح کی عبارت اللہ تعالیٰ کے حق میں لکھی جائے اور کہا جائے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات مقدسہ پر قادر ہونے کا اطلاق کیا جانا اگر صحیح ہو تو اس سے مراد کل اشیاء پر قدرت ہے یا بعض پر اگر کل اشیاء پر قدرت مراد ہو تو عقلاً نقلاً باطل ہے۔ کیونکہ واجبات اور محالات سے قدرت متعلق نہیں ہوتی نیز ذات باری تعالیٰ بھی شی ہے تو زیر قدرت ہونے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کا ممکن ہونا لازم آئے گا اگر بعض اشیاء پر قدرت مراد ہو تو اس میں اس کی کیا تخصیص ہے ایسی قدرت تو زید، عمرو، صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے حاصل ہے تو کیا اس عبارت

میں اللہ تعالیٰ کی توہین ثابت نہیں ہوتی۔ مولوی سرفراز کو چاہیے تھا کہ جب اعلیٰ حضرتؒ کے مواخذات کا جواب دینے کا بیڑہ اٹھایا تھا تو ان کی اس عبارت کا جواب دیتے لیکن یہاں حضرت دیوالی کی پوریاں سمجھ کر اعلیٰ حضرتؒ کی عبارت کو ہضم کر گئے ہیں۔

مولوی مذکور نے لکھا ہے کہ تھانوی صاحب کی عبارت **''ایسا علم غیب''** کے فقرے میں لفظ **''ایسا''** کو محض سینہ زوری سے برابر یا تشبیہ کے معنی میں لے کر قائل کی اپنی مراد کے خلاف اس کا مطلب لیا گیا اور خواہ مخواہ ان کی تکفیر کی گئی۔

آیئے اب دیکھتے ہیں کہ تشبیہ کا معنی لینے میں اور کون کون شریک ہیں۔

## گکھڑوی تاویل اور اس کا بطلان

مولوی سرفراز کے استاد اور شیخ الاسلام حسین احمد مدنی ارشاد فرماتے ہیں جناب یہ تو ملاحظہ کیجئے کہ حضرت مولانا عبارت میں لفظ ایسا فرما رہے ہیں لفظ اتنا تو نہیں فرما رہے ہیں اگر لفظ اتنا ہوتا تو اس وقت البتہ یہ احتمال ہوتا کہ معاذ اللہ حضور اکرم ﷺ کے علم کو اور چیزوں کے علم کے برابر کر دیا یہ محض جہالت نہیں تو اور کیا ہے۔ اس سے بھی اگر قطع نظر کریں تو لفظ ایسا تو کلمہ تشبیہ کا ہے اور ظاہر ہے کہ اگر کسی سے تشبیہ دیا کرتے ہیں تو سب چیزوں میں مراد نہیں ہوا کرتی۔

**(شہاب ثاقب صفحہ نمبر 102,103)**

ایک اور مقام پر لکھتے کہ تشبیہ فقط بعضیت میں دے رہے ہیں۔

**(شہاب ثاقب صفحہ نمبر 104)**

اور اسی صفحہ پر مدنی صاحب اسی عبارت کی تاویل کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

غرض سیاق عبارت اور سیاق کلام ہر دونوں بوضاحت دلالت کرتے ہیں کہ نفس بعضیت میں تشبیہ دی جا رہی ہے مقدار بعضیت میں نہیں۔ اب تو سرفراز صاحب کے مسلمہ بزرگ

کی کلام سے ثابت ہو گیا کہ تھانوی صاحب کی عبارت میں لفظ ایسا تشبیہ کے لئے ہے اگر اب بھی سمجھ میں نہ آئے تو ایک مثال پیش کرتا ہوں۔

## حفظ الایمان کی عبارت کی نظیر

مثلاً ایک آدمی کہتا ہے اس چہرہ میں سرفراز صاحب کی کیا تخصیص ہے ایسا چہرہ تو صبی، مجنون و پاگل گائے، بھینس، کتے اور خنزیر کا بھی ہے یہاں ایسا لفظ تشبیہ کے لئے ہوگا یا نہیں یا یہ عبارت کہنے والے سے اس کی مراد پوچھی جائیگی یا یہاں بھی کہا جائیگا کہ سرفراز صاحب کے معتقدین محض سینہ زوری سے لفظ ایسا کو تشبیہ کے معنی میں لے رہے ہیں۔

مولوی صاحب نے یہ بھی فرمایا تھا کہ ایسا کو برابر کے معنی میں لینا سینہ زوری ہے یہاں بھی مولوی صاحب کے اکابر مولوی صاحب کو چھوڑ گئے۔ مولوی منظور نعمانی صاحب فرماتے ہیں **حفظ الایمان** کی اس عبارت میں ایسا تشبیہ کے لئے نہیں بلکہ بدوں تشبیہ کے اتنا کے معنی میں ہے۔ (فتح بریلی کا دلکش نظارہ صفحہ نمبر **34**)

اسی کتاب کے صفحہ نمبر **29** پر حضرت مولانا سردار احمد صاحب کی تقریر درج کی گئی ہے۔ اس تقریر میں حضرت محدث اعظم پاکستان کا فرمانا تھا کہ ایسا یہاں تشبیہ کے لئے ہے۔ حضرت صاحب نے یہ بھی فرمایا کہ ایسا بدوں جیسا بھی تشبیہ کے لئے آتا ہے۔

(مناظرہ بریلی کا دلکش نظارہ صفحہ نمبر **29**)

مولوی منظور نعمانی نے فرمایا اگر اس عبارت کا وہ مطلب ہو جو مولوی سردار احمد صاحب بیان کر رہے ہیں جب تو ہمارے نزدیک بھی موجب کفر ہے۔

# تھانوی صاحب کے وکلاء صفائی تاویلات

# فاسدہ کے بھنور میں

حسین احمد مدنی صاحب کا بیان ہے کہ اگر اتنا کا لفظ ہوتا تو توہین کا احتمال ضرور ہوتا۔ حسین احمد مدنی صاحب کے فتویٰ کے مطابق منظور نعمانی پر کفر عائد ہوتا ہے منظور نعمانی صاحب کے نزدیک ایسا کو تشبیہ کے معنی میں لینا کفر کا موجب ہے پہلے ان کا حوالہ گزر چکا ہے انہوں نے ارشاد فرمایا اگر بالفرض اس کا وہ مطلب ہو جو مولانا سردار احمد صاحب بیان کر رہے ہیں جب تو ہمارے نزدیک بھی موجب کفر ہے۔

اب منظور نعمانی کے فتویٰ کی رو سے حسین احمد مدنی پر حکم کفر لگتا ہے۔ اب ناظرینؔ قارئین کے لئے مقام غور ہے کہ یہ لوگ کس طرح ایک دوسرے کی تکفیر کر رہے ہیں پھر بھی الزام اعلیٰ حضرت پر ہے کہ انہوں نے تھانوی پر ظلم کیا اور انہیں کافر قرار دیا اب دیکھیے اگر تھانوی صاحب نے ایسا کو تشبیہ کے معنیٰ میں لیا ہے تو منظور نعمانی کے فتوی کی رو سے کافر بنتے ہیں اگر ایسا کو اتنا کے معنی میں لیا جائے تو حسین احمد کے فتویٰ کے مطابق کافر بنتے ہیں یہ دونوں وکیل ان کا دفاع کرنے کے لئے اٹھے تھے۔ لیکن تنگ آ کر انہوں نے بھی وہی کچھ کہہ ڈالا جو اعلیٰ حضرت نے فرمایا تھا۔

اس کے باوجود سرفراز صاحب کا یہ کہنا کہ کسی دیوبندی یا متدین عالم نے تھانوی صاحب کو کافر نہیں کہا ان کی قلت مطالعہ اور قلت تدبر کی دلیل ہے کیا حسین احمد مدنی اور منظور نعمانی صاحب متدین عالم نہیں؟ کیا ان کے دیوبندی ہونے میں شک ہے اگر حسین احمد صاحب جیسے جغادری عالم اور منظور نعمانی صاحب جیسے عظیم مناظر بھی دیوبندی نہیں تو کیا دیوبندیت کا سکہ بند تاج آپ ہی کے سر ہے۔ مولوی صاحب نے اپنی پسندیدہ کتاب امیر اللغات سے لفظ ایسا

کے کئی معانی نقل کیے ہیں۔ان معانی کو عبارات اکابر سے نقل کیا جاتا ہے۔ پہلا معنی نقل کیا ہے کہ ایسا کا معنی (اس قسم کا) ہے اس شکل کا فقرہ ایسا قلمدان ہر ایک سے بننا محال ہے دوسرا معنی نقل کیا ہے (اس قدر) ایسا مارا کہ ادھ موا کر دیا۔ پہلا معنی تشبیہ کے قبیل سے ہے۔ جبکہ دوسرا معنی مقدار میں برابری کے قبیل سے ہے

اس سے آپ مولوی صاحب کی حواس باختگی کا اندازہ کر سکتے ہیں۔جن معنوں کو سینہ زوری قرار دیکر تردید کر رہے تھے امیر اللغات سے انہی کو نقل کرنا شروع کر دیا۔ پہلے تو حضرت نے ارشاد فرمایا تھا کہ لفظ ایسا سے اس قسم کا یا اتنا کوئی معنی مراد لیں اس کے پیش نظر حضرت تھانوی کی مذکورہ عبارت بالکل بے غبار ہیا گر لفظ ایسا کو تشبیہ والے معنی میں لینا یا اس قدر والے معنی میں لینا کو ئی توہین نہیں تو سرفراز صاحب اعلیٰ حضرت پر کیوں برہم ہیں کہ انہوں نے سینہ زوری کے ساتھ لفظ ایسا کو تشبیہ والے معنی میں لیا یا برابر والے معنی میں لیا۔ یہی معنی آپ مراد لیں تو کوئی حرج نہ ہو اعلیٰ حضرت مراد لیں تو سینہ زوری بن جائے اور انہوں نے معاذ اللہ کوئی توہین نہیں کی۔

مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ ایسا کا معنی اتنا لیا جائے تو توہین نہیں بنتی لیکن حسین احمد کا ارشاد ہم شہاب ثاقب صفحہ نمبر **102** سے نقل کر چکے ہیں وہ ارشاد فرماتے ہیں اگر لفظ اتنا ہوتا تو یہ احتمال ہوتا کہ معاذ اللہ حضور علیہ السلام کے علم کو اور چیزوں کے علم کے برابر کر دیا اب سرفراز صاحب کے شیخ الاسلام فرمائیں کہ ایسا اتنے والے معنی میں ہو تو توہین کا احتمال ضروری ہے مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ بالکل توہین نہیں ہوتی اس کا فیصلہ قارئین پر چھوڑتے ہیں کہ وہ فیصلہ کریں کہ سچا کون ہے اور جھوٹا کون سرفراز صاحب سچے ہیں یا ان کے شیخ الاسلام؟

مولوی مرتضیٰ دربھنگی کی الزام توہین دور کرنے کی ناکام جدوجہد:۔

مولوی اشرف علی صاحب کے خلیفہ مجاز مرتضیٰ حسن دربھنگی اپنی کتاب **توضیح البیان** میں **حفظ الایمان** کی عبارت کے بارے میں ارشاد فرماتے ہیں عبارت متنازعہ

فیہا میں لفظ ایسا بمعنی اسقدر اور اتنا ہے پھر تشبیہ کیسی۔ (توضیح لبیان صفحہ نمبر 12)

یعنی **حفظ الایمان** کی عبارت میں لفظ ایسا معنی میں اتنا اور اس قدر کے ہے تشبیہ کے معنی میں نہیں فرماتے ہیں واضح ہو کہ ایسا کا لفظ فقط مانند اور مثل کے معنی میں مستعمل نہیں ہوتا. بلکہ اس کے معنی اس قدر اور اتنے کے بھی آتے ہیں جو اس جگہ متعین ہیں۔

(توضیح البیان صفحہ نمبر 8)

دربھنگی صاحب مزید ارشاد فرماتے ہیں اگر وجہ تکفیر کی تشبیہ علم نبوی بعلم زید وعمرو ہے تو یہ اس پر موقوف ہے کہ ایسا یہاں تشبیہ کیلئے ہو حالانکہ یہ یہاں غلط ہے۔اور علاوہ غلط ہونے کے محتاج ہے حذف کلام کا بلکہ مسخ کلام کا۔ (توضیح البیان صفحہ نمبر 13)

## دربھنگی اور مدنی کا ایک دوسرے کو کافر کہنا

دربھنگی صاحب کا کہنا ہے کہ تھانوی صاحب کی تکفیر تب صحیح ہوتی جب ایسا تشبیہ کے لئے ہوتا جب تشبیہ کے لئے لینے سے کلام غلط ہو جاتا ہے لہذا یہاں اس قدر کے معنی میں ہے جب اس قدر کے معنی میں ہوگا تو تکفیر کی بنیاد ختم ہو جائیگی۔لیکن حسین احمد صاحب کا فرمان پہلے گزر چکا ہے کہ ایسا یہاں تشبیہ کے لئے ہے اب دربھنگی صاحب کے بقول حسین احمد صاحب پر کیا حکم ہوگا دربھنگی صاحب کے نزدیک جو پہلو توہین والا ہے مدنی صاحب اس کو متعین کر رہے ہیں۔اور حسین احمد صاحب کے بقول ایسا کو اتنا کے معنی میں لینا گستاخی ہے دربھنگی اس کو اس معنی میں لے رہے ہیں اب مدنی صاحب کے نزدیک دربھنگی صاحب کا کیا حکم ہوگا؟

## عبدالشکور لکھنوی کی چالاکی

ایک اور وکیل صفائی عبدالشکور لکھنوی کی سنیئے وہ اسی عبارت کے بارے میں ارشاد فرماتے ہیں۔جس صفت کو ہم رسول کریم ﷺ میں مانتے ہیں اس کو رذیل چیز سے تشبیہ دینا یقینا

توہین ہے اور رسولِ خدا ﷺ کی ذات والا میں صفت علم غیب نہیں مانتے اور جو مانے اس کو منع کرتے ہیں لہٰذا علم غیب کی کسی شق کو رذیل چیز میں بیان کرنا ہرگز توہین نہیں ہو سکتی۔

(نصرت آسمانی صفحہ نمبر **27**)

اس عبارت سے پتہ چلا کہ حضور علیہ السلام کے علم غیب کو رذیل چیزوں سے تشبیہ دی گئی ہے۔ اور یہ یقیناً توہین ہے لکھنوی صاحب نے جان اس طرح چھڑانی چاہی کہ حضور علیہ السلام کے لئے ہم علم غیب مانتے ہی نہیں تو توہین کیسے ہوگئی توہین تو تب ہوتی جب ہم علم غیب مانتے اب دیکھنا یہ ہے کہ کیا باقی وکلاء صفائی علم غیب مانتے ہیں یا نہیں۔

مرتضیٰ حسین چاند پوری لکھتے ہیں کہ **حفظ الایمان** میں اس امر کو تسلیم کیا گیا ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ کو علم غیب بعطائے الٰہی حاصل ہے۔ (توضیح البیان صفحہ نمبر **4**)

حسین احمد مدنی لکھتے ہیں کہ غرضیکہ لفظ عالم الغیب کے معنی میں مولانا تھانوی نے دو شقیں فرمائی ہیں اور ایک شق کو سب میں موجود مانتے ہیں یہ نہیں کہہ رہے کہ جو علم غیب رسول اللہ ﷺ کو حاصل تھا وہ سب میں موجود ہے بلکہ اس معنی کو سب میں موجود مانتے ہیں۔

(شہاب ثاقب صفحہ نمبر **114**)

منظور نعمانی لکھتے ہیں کہ تمام کائنات حتیٰ کہ نباتات و جمادات کو بھی مطلقاً بعض غیوب کا علم حاصل ہے اور یہی عبارت **حفظ الایمان** کا پہلا اہم جزو ہے۔

(فتح بریلی کا دلکش نظارہ صفحہ نمبر **80**)

ان تین اکابر علماء دیوبند کی عبارت سے ثابت ہوا کہ تھانوی صاحب حضور علیہ السلام کے لئے علم غیب کے قائل تھے اور عبدالشکور لکھنوی صاحب کا کہنا تھا کہ اگر تھانوی صاحب علم غیب کے قائل ہوتے تو پھر رذیل چیزوں سے تشبیہ دینا یقیناً توہین ہوتی ہیں۔ مولوی سرفراز بھی اس امر کا معترف ہے کہ تھانوی صاحب علم غیب کے قائل ہیں جب علم غیب کا قائل ہونا ثابت

ہو گیا تو بقول لکھنوی اس عبارت کا یقیناً توہین پر مشتمل ہونا ثابت ہو گیا جب توہین پر مشتمل ہونا ثابت ہو گیا تو اعلیٰ حضرت نے جو حکم شرعی جو لگایا ہے صحیح ثابت ہو گیا۔

## چاروں وکلاء صفائی کا تھانوی کے کفر پر اجماع مؤلف

اعلیٰ حضرت نے فرمایا کہ اللہ کی مہر کا اثر دیکھو کہ یہ شخص کیسی برابری کر رہا ہے حضور علیہ السلام کے علم میں اور زید عمر وصبی مجنون حیوانات اور بہائم کے علم میں تو اعلیٰ حضرت کے اس فرمان کی تصدیق اس طرح ہوتی ہے کہ حسین احمد مدنی صاحب نے کہا کہ اگر لفظ اتنا ہوتا تو معاذ اللہ اس طرح یہ احتمال ضروری ہوتا کہ حضور علیہ السلام کے علم کو اور چیزوں کے برابر کر دیا۔ مرتضیٰ حسین در بھنگی کہتے ہیں عبارت متنازعہ فیہا میں لفظ ایسا بمعنی اس قدر اور اتنا ہے پھر تشبیہ کیسی۔

(توضیح البیان صفحہ نمبر 12)

منظور نعمانی لکھتے ہیں کہ **حفظ الایمان** کی اس عبارت میں بھی لفظ ایسا تشبیہ کے لئے نہیں ہے۔ بلکہ وہ یہاں بدوں تشبیہ کے اتنا کے معنی میں ہے۔

(مناظرہ بریلی صفحہ نمبر 32)

دوسری جگہ منظور نعمانی صاحب نے یوں فرمایا کہ **حفظ الایمان** کی عبارت میں بھی جیسے کہ میں بدلائل قاہرہ ثابت کر چکا ہوں کہ لفظ ایسا بدوں تشبیہ کے اتنا کے معنی میں ہے۔

(فتح بریلی کا دلکش نظارہ صفحہ نمبر 40)

مدنی صاحب کے کلام سے ثابت ہوا کہ لفظ اتنا ہونے کی صورت میں اس عبارت کا مطلب یہ بنتا تھا کہ حضور علیہ السلام کا علم اور زید عمرو مجنون اور حیوانات و بہائم کا علم برابر ہے۔ در بھنگی اور نعمانی صاحب کے کلام سے ثابت ہوا کہ ایسا یہاں اس قدر کے معنی میں ہے تو دیوبندی اکابرین کے کلام سے ثابت ہو گیا کہ حضور علیہ السلام کا علم تھانوی صاحب کے نزدیک

زید عمرو صبی مجنوں حیوانات و بہائم کے برابر ہے تو جو بات اعلیٰ حضرت عظیم البرکت نے فرمائی وہی بات دربھنگی نعمانی مدنی کے کلام سے ثابت ہوگئی۔

مذکورہ تاویلات سے ثابت ہوگیا کہ تھانوی صاحب جس قدر علوم غیبیہ پاگلوں چوپائیوں بچوں میں تسلیم کرتے ہیں اس قدر علوم غیبیہ وہ حضور علیہ السلام میں تسلیم کرتے ہیں۔ المہند صفحہ نمبر **64** پر خلیل احمد صاحب لکھتے ہیں کہ ہمارے نزدیک متیقن ہے کہ جو شخص نبی علیہ السلام کے علم کو زید بکر بہائم ومجانین کے علم کے برابر سمجھے یا کہے وہ قطعاً کافر ہے۔

اب تو دیوبندیوں کی اجماعی کتاب المہند نے بھی تھانوی صاحب کے لئے وہی حکم ثابت کیا جو اعلیٰ حضرت عظیم البرکت نے لگایا تھا۔

اس کتاب المہند پر تھانوی صاحب کی تصدیق بھی ہے تو گویا اعلیٰ حضرت کے فتویٰ پر انہوں نے اقراری رجسٹری کردی

## اہم سوال کا جواب اور علمائے دیوبند کی اپنی تکفیر کی مثالیں چند

یہاں بعض لوگوں کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوسکتا ہے کہ کوئی عاقل اپنے آپ کو کافر کیسے کہہ سکتا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ کوئی عاقل واقعی اپنے آپ کو کافر نہیں کہہ سکتا لیکن وہابی عاقل نہیں ہوتے اس لئے اپنی تکفیر خود کردیتے ہیں۔ (1) مثال کے طور پر دیکھئے خلیل احمد نے المہند میں لکھتا ہے کہ جو آدمی حضور علیہ السلام سے کسی کو اعلم مانے وہ کافر ہے حالانکہ براہین قاطعہ میں خود اس نے لکھا ہے کہ روح مبارک علیہ السلام کا اعلیٰ علیین میں تشریف رکھنا اور ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ثابت نہیں ہوتا کہ علم آپ ﷺ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی ہو چہ جائیکہ زیادہ اور شیطان کے لئے پوری روئے زمین کا علم مانا اور حضور علیہ السلام کے لئے دیوار کے پیچھے کا علم ماننے سے بھی ایک من گھڑت روایت کی رو سے انکار کردیا۔ براہین

قاطعہ کی عبارت نص ہے شیطان کے علم کے زیادہ ہونے میں اس کے باوجود المہند میں زیادہ علم رکھنے کا عقیدہ رکھنے کو کفر قرار دیا اور اپنے آپ پر فتویٰ لگا دیا۔ (1) اسماعیل دہلوی نے **تقویة الایمان** میں حدیث نقل کی کہ اللہ تعالیٰ ایک ہوا بھیجے گا کہ سب بندے جن کے دل میں رائی برابر بھی ایمان ہوگا مر جائیں گے وہی رہ جائیں گے جن کے دل میں کچھ بھلائی نہیں ہوگی۔ اس حدیث کا مطلب بیان کرتے ہوئے دہلوی صاحب فرماتے ہیں کہ وہ ہوا چل چکی اور قدیم شرک رائج ہو چکا یعنی دہلوی صاحب کے نزدیک ایمان دار مر چکے اور کوئی ایمان والا زندہ نہیں حضرت اس وقت خود زندہ تھے تو گویا اپنے بقول حضرت خود بھی ایمان سے خارج ہیں کیونکہ بقول حضرت اسماعیل صاحب مسلمان تو سارے مر چکے تو اپنے آپ کو کافر قرار دے ڈالا جب ان کے بڑے امام کا یہ حال ہے تو باقیوں کا کیا حال ہوگا ''قیاس کن زگلستان من بہار مرا'' (1) **صراط مستقیم** میں جن چیزوں کا اثبات کیا **تقویة الایمان** میں انہیں چیزوں کو شرک قرار دے دیا **تقویة الایمان** کی عبارات پر بحث کے دوران ہم اس کی چند مثالیں پیش کر چکے ہیں مزید تفصیل کے لئے شائقین حضرات **الکوکب الشہابیہ** کا مطالعہ فرمائیں۔

(1) اس کی ایک اور مثال پیش کی جاتی ہے کہ عبارت مطبوعہ کتاب میں موجود بھی ہے اور عقیدہ بھی ہے لیکن المہند میں اس عقیدہ کو کفریہ اور عقیدہ رکھنے والے کو کافر قرار دیا گیا۔ علماء حرمین نے مولوی خلیل احمد سے سوال کیا۔ کیا تم اس کے قائل ہو کہ جناب رسول اللہ علیہ السلام کو بس ہم پر ایسی فضیلت ہے جیسے بڑے بھائی کو چھوٹے بھائی پر ہوتی ہے اور کیا تم میں سے کسی نے کسی کتاب میں یہ مضمون لکھا ہے؟

مولوی خلیل احمد صاحب نے جواب دیتے ہوئے کہا ہمارا اور ہمارے بزرگوں میں سے کسی کا بھی یہ عقیدہ نہیں اور ہاں میرے خیال میں کوئی ضعیف الایمان بھی ایسی خرافات زبان سے نہیں نکال سکتا اور جو اس کا قائل ہو کہ نبی کریم علیہ السلام کو ہم پر بس اتنی ہی فضیلت ہے جتنی

بڑے بھائی کو چھوٹے بھائی پر ہوتی ہے تو اس کے متعلق ہمارا یہ عقیدہ ہے کہ وہ دائرہ ایمان سے خارج ہے۔ (المهند صفحه نمبر 54)

اب **تقوية الايمان** کی سنیے علماء دیو بند کے مسلمہ پیشوا اسماعیل دہلوی صاحب فرماتے ہیں یعنی انسان آپس میں سب بھائی ہیں جو بڑا بزرگ ہو وہ بڑا بھائی ہے سو اس کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے مزید لکھتے ہیں اس حدیث سے معلوم ہوا ہے کہ اولیاء انبیاء امام اور امام زادہ پیر وشہید یعنی جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہیں اور بندے عاجز اور بھائی ہمارے مگر ان کو اللہ نے بڑائی دی سو وہ بڑے بھائی ہوئے۔ (تقوية الايمان صفحه نمبر 42)

اس عبارت میں اسماعیل نے صاف کہہ دیا کہ انبیاء کی تعظیم بڑے بھائی کی سی کرنی چاہیے اگر اسماعیل انبیاء علیہم اسلام کا مرتبہ بڑے بھائی جتنا تسلیم نہیں کرتا تھا تو بڑے بھائی جتنی تعظیم کا حکم کیوں دے رہا ہے۔ مثلاً ایک آدمی کہے کہ استاد کی تعظیم والد جیسی کرنی چاہیے تو اس کا صاف مطلب یہی ہے کہ استاد کا درجہ والد جتنا ہے تبھی والد جتنی تعظیم کا حکم دیا جا رہا ہے۔

المہند کے مصنف خلیل احمد خود براہین قاطعہ میں اسماعیل کی حمایت کرتے ہوئے کہتے ہیں۔ اگر کسی نے بوجہ بنی آدم ہونے کے آپ ﷺ کو بھائی کہا تو کیا خلاف نص کہہ دیا۔

(براهين قاطعه صفحه نمبر 3)

رشید احمد گنگوہی دیو بندی مذہب میں صدیق وفاروق و مربی خلائق اور نہ جانے کیا کیا تھے **فتاوی رشیدیه** میں لکھتے ہیں بندہ کے نزدیک سب مسائل **تقوية الايمان** کے صحیح ہیں اور تمام **تقوية الايمان** پر عمل کرے۔ (فتاوی رشیدیه صفحه نمبر 226)

دوسری جگہ لکھتے ہیں کتاب **تقوية الايمان** نہایت عمدہ اور سچی کتاب ہے اور موجب قوت واصلاح ایمان کی ہے اور قرآن وحدیث کا مطلب پورا اس میں ہے۔

(فتاوی رشیدیه صفحه نمبر 224)

ایک اور مقام پر فرمایا کہ **تقویۃ الایمان** کا رکھنا اور پڑھنا عین اسلام ہے۔

(فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر 1)

ان حوالہ جات سے ثابت ہوا کہ تمام دیو بندیوں کا یہی عقیدہ ہے کہ حضور علیہ السلام کو ہم پر بڑے بھائی جتنی فضیلت ہے کیونکہ اسماعیل نے کہا جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ ہمارے بڑے بھائی ہیں ان کی بڑے بھائی جتنی تعظیم کرنی چاہیے تو مقربین میں حضور علیہ السلام بھی شامل ہیں کیونکہ آپ ﷺ سید المقربین ہیں۔اس عبارت کے ہوتے ہوئے اور اپنے مجدد گنگوہی کے اقوال کے ہوتے ہوئے کہ **تقویۃ الایمان** قران وحدیث کا ترجمہ ہے پھر یہ کہنا کہ ہم اس شخص کو کافر مانتے ہیں جو یہ عقیدہ رکھے کہ حضور علیہ السلام کو ہم پر بڑے بھائی جتنی فضیلت ہے یہ اپنی تکفیر خود کرنے کے مترادف ہے لہٰذا مولانا عمر صاحب اچھروی کا کہنا کہ دیو بندیوں نے بھی حکیم صاحب پر بہتیرے کفر کے فتوے جڑے لیکن حکیم صاحب اس بات پر اڑے رہے یہ صحیح ہو گیا کیونکہ دیو بندیوں کا طریقہ ہے کہ جب پھنس جائیں اپنی تکفیر خود کر ڈالتے ہیں مزید تفصیل کے لیے شائقین حضرات **التصدیقات لدفع التلبیسات** مؤلفہ مولانا نعیم الدین مرادآبادی اور رداد **المهند** مؤلفہ مولانا حشمت علی خان کا مطالعہ کریں۔

## گستاخی کے کلمہ میں قائل کی نیت کا اعتبار نہیں

مولوی سرفراز صاحب نے **حفظ الایمان** کی عبارت پر بحث کے دوران اس امر پر بڑا اصرار کیا ہے۔ کہ مولانا تھانوی کی مراد گستاخی کا پہلو نہیں تھا ان کی نیت گستاخی کی نہیں تھی۔ مولوی صاحب آپ شیخ القرآن ہونے کے دعویدار ہیں ابھی یہ آیت کریمہ آپ کی نظر سے نہیں گزری۔ ﴿**یایھا الذین امنو لاتقولوا راعنا وقولوا انظرنا**﴾ اس آیت کا شان نزول تمام مفسرین نے یہی لکھا ہے کہ مسلمان سرکار دو عالم ﷺ کی بارگاہ میں عرض کرتے

''راعنا'' ہماری رعایت فرمایئے۔ یہودی اس لفظ کو بگاڑ کر کہتے تو اس لفظ کا معنی مغرور ومتکبر ہو جاتا یا اس کا معنی چرواہا ہو جاتا لفظ اپنی جگہ ٹھیک تھا مسلمانوں کی نیت بھی صحیح تھی لیکن جب یہودیوں نے اس لفظ کو گستاخی کیلئے آڑ بنالیا تو اللہ تعالیٰ نے اس لفظ کا بولنا حرام فرما دیا بلکہ فرمایا﴿واسمعو وللکافرین عذاب الیم﴾ آیت کے آخری حصہ سے معلوم ہوا کہ اب ایسا لفظ بولنا کفر ہے کیونکہ یہودیوں نے اس لفظ کو گستاخی کا ذریعہ بنالیا ہے۔ آیت کی یہی تفسیر تھانوی صاحب نے بیان القرآن میں اور ابن تیمیہ نے **الصارم المسلول** میں کی ہے غور کیجئے جب لفظ **راعنا** میں گستاخی کا کوئی پہلو نہیں تھا تو استعمال کرنے کو کفر قرار دیا گیا۔ تھانوی صاحب کی عبارت تو صریح توہین پر مشتمل ہے اور بیچارے تاویل کرنیوالے حیران وپریشان ہیں کہ کیا کریں ایک مولوی جو تاویل کرتا ہے دوسرا اس کو کفر قرار دیتا ہے۔ جیسا کہ ہم نے حسین احمد مدنی اور دربھنگی، منظور، نعمانی، عبدالشکور لکھنوی کی عبارات پیش کر کے تفصیلاً بحث کی ہے۔ تو متنازعہ عبارت تو یقیناً کفر ہوگی سرفراز صاحب کے معتمد علیہ عالم ملا علی قاری جن کے بارے میں حضرت نے اپنی کتاب ملا علی قاری اور مسئلہ علم غیب میں لکھا ہے کہ ان کی مفصل عبارات حجت ہیں اور وہ گیارہویں صدی کے مجدد ہیں یہی علامہ علی قاری **مرقاۃ** میں فرماتے ہیں۔

﴿**القاعدة المقررة ان تعيين المراد لا يدفع الا يراد.**﴾ پختہ قاعدہ ہے کہ مراد کا بیان کرنا اعتراض کو دور نہیں کرتا۔ (مرقات جلد **4** صفحہ نمبر **236**)

نیز ملا علی قاری فرماتے ہیں **کلام غير المعصوم لا يؤول** غیر معصوم کی کلام میں تاویل نہیں کی جاتی۔ (مرقات جلد**4** صفحہ نمبر **236**)

مولوی رشید احمد گنگوہی لطائف رشیدیہ صفحہ نمبر **22** پر فرماتے ہیں الفاظ قبیحہ بولنے والا اگرچہ معانی حقیقیہ مراد نہیں رکھتا بلکہ معنی مجازی مراد لیتا ہے مگر تاہم ایہام گستاخی واہانت واذیت ذات پاک حق تعالیٰ اور جناب رسول کریم علیہ السلام سے خالی نہیں یہی وجہ ہے

کہ حق تعالیٰ نے لفظ راعنا بولنے سے منع فرمادیا ہے اور انظرنا کا لفظ عرض کرنا ارشاد فرمایا۔ آخر میں گنگوہی صاحب نے ارشاد فرمایا بس ان کلمات کفر کے بکنے والے کو منع کرنا شدید چاہیے اگر باز نہ آئے تو قتل کرنا چاہیے کہ موذی گستاخِ شان جناب کبریا تعالیٰ اور اس کے رسول امین ﷺ کا ہے۔ یہ عبارت حسین احمد مدنی نے شہاب ثاقب صفحہ نمبر **50** پر نقل کی ہے۔ حسین احمد مدنی **شہاب ثاقب** میں ہی لطائف رشیدیہ سے ناقل ہیں جو الفاظ موہم تحقیر حضور سرور کائنات علیہ السلام ہوں اگرچہ کہنے والے نے نیت حقارت نہ کی ہو مگر ان سے بھی کہنے والا کافر ہوجاتا ہے۔ (شہاب ثاقب صفحہ نمبر **57**)

اب حضرت سے استفسار ہے کہ اگر ان عبارات میں ایہام گستاخی نہیں ہے تو سینکڑوں مناظرے ان عبارات کی وجہ سے کیوں منعقد ہوئے اور ڈیڑھ سو سال سے سنی اور دیوبندی اختلاف کیوں ہے۔ نیز یہ بھی ارشاد فرمائیں کہ اگر ان عبارات میں گستاخی کا ایہام نہیں تو خلیل احمد صاحب کو المہند تھانوی صاحب کو **بسط البنان** حسین احمد مدنی کو **شہاب ثاقب** منظور نعمانی کو سیف یمانی مرتضیٰ حسین دربھنگی کو توضیح البیان لکھ کر ان عبارات کی وضاحت کیوں کرنا پڑی اگر ایہام نہیں تھا تو دیوبندیوں نے رسائل اور کتب تصنیف کر کے اس عبارت کے مطلب کیوں بیان کیے۔ مطلب بیان کرنے کی ضرورت تبھی پیش آتی ہے جب عبارت میں گستاخی کی کا ایہام پیدا ہو رہا ہو۔

اسی **حفظ الایمان** کی عبارت کو دیکھیں حسین احمد کچھ کہتا ہے دربھنگی اور منظور نعمانی اور ڈفلی بجاتے ہیں عبدالشکور لکھنوی نئے معنی گھڑتا ہے۔ چاروں تاویلات آپس میں سخت متضاد ہیں مولوی صفدر صاحب نے خود لکھا ہے کہ ان عبارات کی وضاحت کے لئے **شہاب ثاقب** اور **توضیح البیان السحاب المدرار سیف یمانی** وغیرہ کتب لکھی گئی ہیں تو کیا حضرت صاحب نے ان کتابوں کا مطالعہ نہیں کیا اور متضاد تاویلیں اور متخالف

توجیہیں ملاحظہ نہیں کیں۔ اتنی تاویلات کو دیکھ کر حضرت مولانا سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ نے ایک رسالہ مرتب کیا "موت کا پیغام دیوبندی مولویوں کے نام" جس میں مدنی دربھنگی نعمانی عبدالشکور لکھنوی سے استفسار کیا ہے کہ تم میں سے ہر ایک کی تاویل کی رو سے دوسرا کافر بن رہا ہے۔ اس تضاد کا کیا جواب ہے کسی کو جواب دینے کی ہمت نہیں ہوئی شائقین حضرات محدث اعظم کی مذکورہ کتاب کا مطالعہ کریں اور حق وباطل میں امتیاز کریں۔

مذکورہ بالا امور کی رو سے واضح ہو گیا کہ علماء دیوبند کی عبارات میں گستاخی کا ایہام ہے اور گنگوہی اور حسین احمد مدنی کہہ چکے ہیں کہ جو موہم تحقیر الفاظ بولے وہ کافر ہے۔

## علمائے دیوبند کا اعتراف کہ گستاخی کے کلمہ میں نیت کا اعتبار نہیں

مرتضیٰ حسن دربھنگی **اشد العذاب** میں فرماتے ہیں کہ انبیاء کی تعظیم کرنا اور توہین نہ کرنا ضروریات دین میں سے ہے اور ضروریات دین میں تاویل کرنے سے بندہ کفر سے نہیں بچ سکتا چاہے گستاخی کرنے والا تاویل کرے یا نہ کرے وہ مرتد ہے۔

(اشد العذاب صفحہ نمبر **15**)

مولوی انور شاہ کشمیری فرماتے ہیں ﴿**التاویل فی ضروریات الدین لایدفع الکفر**﴾ (اکفار الملحدین صفحہ نمبر **78**)

**حفظ الایمان** کی عبارت میں جو تاویلات کی گئی ہیں ان کا فاسد ہونا اس طرح واضح ہوتا ہے کہ ایک مولوی جو تاویل کرتا ہے اور تھانوی صاحب کو بچانا چاہتا ہے دوسرا مولوی اس کو کفر قرار دیکر نئی تاویل کرتا ہے۔ باذوق افراد اس سلسلے میں **ردشھاب ثاقب** اور **مناظرہ بریلی** کا مطالعہ کریں۔

کشمیری صاحب مزید فرماتے ہیں۔ ﴿**لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا**

یقبل﴾ صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی۔ (اکفار الملحدین صفحہ نمبر 90)

کشمیری صاحب فرماتے ہیں۔﴿قد ذکر العلماء ان التھور فی عرض الانبیاء وان لم یقصد السب کفر﴾ علماء نے فرمایا ہے کہ انبیاء کی شان میں جرات اور دلیری کفر ہے اگرچہ توہین مقصود نہ ہو۔ (اکفار الملحدین صفحہ نمبر108)

وہ مزید فرماتے ہیں۔﴿اذا المدار فی الحکم بالکفر علی الظواھر ولا نظر للمقصود والنیات ولا نظر لقرائن حالہ﴾ کفر کے حکم کا دارومدار ظاہر پر ہے۔ قصدو نیت اور قرائن حال پر نہیں۔ (اکفار الملحدین صفحہ نمبر91)

مولوی سرفراز صاحب اس بات کی تحقیق کرتے ہوئے کہ جب اللہ سے کوئی چیز غائب نہیں تو اس کو عالم الغیب کہنا کیسے جائز ہوگا لہٰذا اگر کوئی کہے کہ اللہ غیب نہیں جانتا اور تاویل یہ کرے کہ اللہ سے کوئی چیز چھپ نہیں سکتی یہ کہنا جائز ہونا چاہیے۔ حضرت اس کے رد میں حضرت مجدد الف ثانی کی عبارت نقل کرتے ہیں۔ حضرت مجدد صاحب نے فرمایا۔ مخدوما فقیر را تاب استماع امثال این سخناں اصلا نیست بے اختیار رگ فاروقیم در حرکت می آید و فرصت تاویل وتوجیہ نمی دہد۔ میرے مخدوم فقیر تو اس قسم کی بیہودہ کلام کے سننے کی طاقت بھی بالکل نہیں رکھتا اور بے اختیار میری فاروقی رگ حرکت میں آجاتی ہے اور تاویل وتوجیہ کی مہلت ہی نہیں دیتی۔ ازالۃ الریب صفحہ نمبر 58 یہ قانون مولوی صاحب کو اپنے اکابر کی عبارات کی وضاحت کے وقت بھی یاد رکھنا چاہیے اور تاویلات فاسدہ سے باز رہنا چاہیے۔ حضرت کو خود اعتراف ہے کہ انبیاء کی تعظیم کرنا ضروریات دین سے ہے عبارات اکابر کے مقدمہ کے اندر انہوں نے اس امر کو تسلیم کیا ہے۔ اور شفاء شریف وغیرہ سے عبارات نقل کی ہیں کہ توہین کرنے والا اور اس کے کفر میں شک کرنے والا کافر ہے۔ لیکن جس تھانوی کی وہ وکالت کر رہے ہیں **امداد الفتاوی** میں فرماتے ہیں اگر کوئی آدمی گستاخی کرے لیکن تاویل کرے وہ کافر نہیں ہوگا۔ (امداد الفتاوی صفحہ نمبر 393 جلد5)

اس حوالہ سے ثابت ہوا کہ تھانوی صاحب کے نزدیک حضور علیہ السلام کی توہین نہ کرنا اور تعظیم کرنا ضروریات دین میں سے نہیں جبکہ در بھنگی اور دیو بندیوں کے ابن حجر ثانی انور شاہ کشمیری تعظیم انبیاء کو ضروریات دین میں سے ٹھہراتے ہیں۔ مولوی مذکور نے بھی اکفار الملحدین سے ازالۃ الریب میں عبارات نقل کی ہیں۔ ان عبارات کے ہوتے ہوئے نیت کی بات کرنا اور کہنا کہ مولانا کی مراد یہ نہیں تھی وہ تھی بالکل لغو و باطل ہے اور انور شاہ کشمیری کی تکذیب کے مترادف ہے۔

مولوی صاحب **حفظ الایمان** کی عبارت کی وضاحت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ مولانا مرحوم کی مراد یہ ہے کہ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں آنحضرت ﷺ کی کیا تخصیص ہے ایسا یعنی اتنا اور اس قدر علم غیب کہ جس کے اعتبار سے تم آنحضرت ﷺ کو عالم الغیب کہتے ہو اور اطلاق عالم الغیب کے لئے جتنے اور جس قدر کی ضرورت سمجھتے ہو یعنی مطلق بعض مغیبات کا علم تو یہ زید بکر عمرو صبی مجنوں بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے کیونکہ ان قائلین کے نزدیک کسی کے عالم ہونے کے لئے محض اتنا ہی کافی ہے کہ اس کو غیب کی کسی نہ کسی بات کا علم ہو اور ان چیزوں کو بعض مغیبات کا علم ضرور ہے کم از کم ذات باری تعالیٰ کا علم تو ہے اور وہ بھی مغیبات سے ہے۔

## مولوی سرفراز کی تضاد بیانی اور اپنے اوپر شرک کا فتوی

صفدر صاحب ازالۃ الریب میں لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ کے لئے علم غیب کا مثبت مشرک ہے۔

(ازالۃ الریب صفحہ نمبر **38**)

اپنی اس تحقیق انیق کی رو سے تو انہیں تھانوی صاحب کو مشرک قرار دینا چاہیے تھا۔ انہوں نے تھانوی صاحب کی پیروی کرتے ہوئے اپنی مذکورہ بالا عبارات میں صبی مجنوں جانوروں کے لئے علم غیب تسلیم کرلیا گویا ''ازالۃ الریب'' میں جو شرک کا فتویٰ دوسروں پر لگایا تھا

خود اس کا شکار ہو گئے۔ اور یہ نحوست اس لئے ان پر پڑی کہ انہوں نے بعض احباب کے اصرار پر اپنے اکابر کی عبارات کی توضیح کے لئے ایک لایعنی کتاب لکھ ماری۔ ان غریبوں سے حکم کفر کیا اٹھانا تھا خود اپنے فتوی کا شکار ہو گئے۔ سرفراز صاحب نے تھانوی صاحب کی پیروی کرتے ہوئے اہلسنت پر یہ جو الزام لگایا ہے کہ وہ حضور علیہ السلام کو عالم الغیب کہتے ہیں یہ محض افترا ہے اعلیٰ حضرت **الامن والعلی** میں فرماتے ہیں مخلوق کو عالم الغیب کہنا مکروہ ہے۔

**(الامن والعلی صفحہ نمبر 203)**

اللہ تعالیٰ بہتان طرازوں کے بارے میں فرماتا ہے۔ ﴿**انما یفتری الکذب الذین لایؤمنون**﴾ بے شک بے ایمان لوگ ہی جھوٹ لوگوں کے ذمہ لگاتے ہیں۔

**(پارہ 14 سورۃ نحل ترجمہ محمود الحسن)**

## تھانوی صاحب کا اپنی تکفیر کرنا

مولوی سرفراز صاحب نے ارشاد فرمایا ہے کہ مرتضیٰ حسن دربھنگی نے تھانوی صاحب سے **حفظ الایمان** کی عبارت کے بارے میں سوال کیا تھا۔ اور تھانوی صاحب نے **بسط البنان** میں اس کا جواب دیا ہے۔

اب **بسط البنان** میں تھانوی صاحب نے جو جواب دیا وہ گکھڑوی صاحب کے حوالے سے ہی نقل کیا جاتا ہے تھانوی صاحب نے فرمایا کہ میں نے خبیث مضمون (یعنی غیب کی باتوں کا علم) جس طرح حضور علیہ السلام کو ہے اسی طرح زید عمرو صبی مجنون' حیوانات و بہائم کے لئے حاصل ہے لکھنا تو درکنار میرے قلب میں بھی اس مضمون کا کبھی خطرہ نہیں گزرا۔ میری کسی عبارت سے یہ مضمون لازم نہیں آتا چنانچہ میں اخیر میں عرض کروں گا۔ جب میں اس مضمون کو خبیث سمجھتا ہوں اور میرے دل میں کبھی اس کا خطرہ نہیں گزرا۔ جیسا کہ اوپر معروض ہوا تو میری

مراد کیسے ہوسکتی ہے۔ جو شخص ایسا اعتقاد رکھے یا بلا اعتقاد صراحتا یا اشارۃ یہ بات کہے میں اس کو خارج از اسلام سمجھتا ہوں کہ وہ تکذیب کرتا ہے نصوص قطعیہ کی اور تنقیص کرتا ہے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی۔

اس عبارت کے بعد تھانوی صاحب نے **حفظ الایمان** کی متنازعہ فیہ عبارت نقل کر کے توجیہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ **بسط البنان** کی ان تمام توجیہات کا جواب مولانا مصطفےٰ رضا خاں نے ادخال السنان اور واقعات السنان میں دیا ہے جو چاہے ان دور سالوں کا مطالعہ کرے۔ میں مختصراً عرض کرتا ہوں کہ تھانوی صاحب نے جو یہ فرمایا ہے کہ اگر یہ عبارت **حفظ الایمان** کا جواب شافی وکافی ہوتا تو سائل مرتضیٰ حسن در بھنگی عبدالشکور لکھنوی متضاد اور متخالف توجیہات کر کے اس عبارت کو اسلامی بنانے کی کوشش کیوں کرتے رہے نیز ان کا متخالف توجیہات کرنا اور شدید تضاد کی حامل تاویلات کرنا ہی اس بات کی دلیل ہے کہ اس عبارت میں صراحتاً توہین بنتی تھی لہٰذا تھانوی صاحب نے یہ اپنے اوپر ہی کفر کا فتویٰ دیا ہے۔

اگر اب بھی سمجھ نہ آئے تو مثال سے سمجھیے کہ ایک آدمی کہے کہ مولوی سرفراز صاحب کی ذات پر لفظ عالم کا اطلاق کیا جانا اگر بقول فرقہ دیوبندیہ صحیح ہو تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس سے مراد کل علم ہے یا بعض۔ اگر کل علوم مراد ہوں تو یہ عقلاً نقلاً باطل ہیں اگر بعض علوم کی وجہ سے عالم کہا جاتا ہے تو اس میں سرفراز صاحب کی کیا تخصیص ہے ایسا علم تو زید عمر صبی مجنون بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کو بھی حاصل ہے۔ اگر دیوبندی ایسی عبارت لکھنے پر گرفت کریں تو عبارت بولنے والا کہہ دے کہ میں اس مضمون کو خبیث سمجھتا ہوں۔ جب خبیث سمجھتا ہوں اور بطور لزوم بھی میری کسی عبارت سے نہیں نکلتا تو میری مراد یہ کیسے ہوسکتی ہے جو صراحتاً یا اشارۃ ایسی بات کرے میں اس کو علماء کا گستاخ اور فاسق سمجھتا ہوں وہ تنقیص کرتا ہے فخر پاکستان محدث کبیر مختلف علوم وفنون پڑھا پڑھا کر بوڑھے ہو جانیوالے مولانا سرفراز صاحب صفدر فاضل دیوبند کی۔ کیا اسکی پہلی

عبارت کے ہوتے ہوئے اس کی یہ صفائی قبول کر لی جائے گی۔ اور قبول ہو سکتی ہے تو ہمیں اجازت ہے کہ سرفراز صاحب یا تھانوی صاحب کے بارے میں ایسی عبارت لکھ دیں جب دیوبندی کہیں کہ اس میں ہمارے علماء کی توہین ہے اگر مذکورہ بالا وضاحتی عبارت پیش کی جائے تو اس پر ہرگز راضی نہیں ہوں گے۔ بلکہ اس عبارت کے گستاخی ہونے پر زور دیں گے اور اس زائد وضاحتی عبارت کو ہرگز درخور اعتناء نہیں سمجھیں گے اس کی وجہ یہی ہے کہ دیوبندی مذہب میں جتنی اپنے علماء کی وقعت ہے اتنی ہرگز ہمارے نبی ﷺ کی نہیں۔ **حفظ الایمان** کی عبارت پر جب بریلی شریف میں مناظرہ ہوا تو حضرت محدث اعظم پاکستان نے **حفظ الایمان** جیسی عبارت تھانوی صاحب پر فٹ کی اور منظور نعمانی سے کہا کہ اگر **حفظ الایمان** کی عبارت میں توہین نہیں تو اس جیسی عبارت تھانوی صاحب کے لئے لکھ دو لیکن اس نے ایسی عبارت تھانوی صاحب کے لئے لکھنے سے انکار کر دیا۔ اور خود اس نے بھی اپنی لکھی ہوئی روئیداد میں اس امر کو تسلیم کیا ہے ملاحظہ ہو (فتح بریلی کا دلکش نظارہ صفحہ نمبر **100**)

## مولانا محمد عمر صاحب پر اعتراض اور اس کا بطلان

تھانوی صاحب کی عبارت پر بحث کرتے ہوئے حضرت مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ میرے خیال میں مصنف مذکور کو جو قرآن شریف نبی ﷺ پر اترا ہے اس کی اتباع کی کیا ضرورت ہے کسی لڑکے یا دیوانے یا کتے وغیرہ کے نازل شدہ قرآن پر ہی ایمان لے آئے اور عوعو کرتا پھرے تا کہ غلامان مصطفی ﷺ کو کچھ کہنے کا موقع ہی نہ ملے اور نہ مصنف مذکور اس توہین مصطفی ﷺ سے عذاب الیم میں گرفتار ہو اس پر مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ مولوی عمر صاحب نے یہ کہہ کر کہ کتے وغیرہ پر نازل شدہ قرآن پر ایمان لائے قرآن کی اور نبی کریم علیہ السلام اور اللہ کی توہین کی ہے یہ سرفراز صاحب کا بہتان ہے مولانا محمد عمر صاحب مرحوم

تو تھانوی صاحب کو الزام دے رہے ہیں کہ تم نے جب حیوانات و بہائم میں علم غیب ثابت مان لیا ہے۔اور علم غیب کے حصول کا ذریعہ قرآن پاک ہے جیسا کہ ارشاد باری ہے۔﴿ذلک من انباء الغیب نوحیہ الیک﴾ یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم آپ کی طرف وحی کر رہے ہیں۔تو جب علم غیب کو کتے اور خنزیر میں مانا تو اس کے حصول کے ذریعے کو بھی ماننا لازم آ گیا مولانا عمر صاحب تو ان مفاسد کی نشاندہی کر رہے ہیں جو مصنف **حفظ الایمان** کو لازم آ رہے ہیں وہ تو توہین کی وجہ سے اشرف علی کو سرزنش کر رہے ہیں کہ تمہاری یہ عبارت ان خرابیوں کو مستلزم ہے یہ تو ایک الزامی کاروائی ہے اگر موصوف کا طرز استدلال یہی رہا تو شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں کیا ارشاد فرمائیں گے۔جب ان سے کسی پادری نے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے میدان کربلا میں تمہارے نبی علیہ السلام کے نواسے کی مدد کیوں نہ فرمائی اور نبی علیہ السلام نے انکے لئے دعا کیوں نہ کی اور دعا کر کے ان کو بچا کیوں نہ لیا؟

اس کے جواب میں حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نے فرمایا کہ پیغمبر علیہ السلام جب فریاد کے واسطے گئے تو پردہ غیب سے آواز آئی کہ ہمیں اپنے بیٹے کا سولی چڑھنا یاد آیا ہوا ہے ہم اس کے غم میں مصروف ہیں تمہارے نواسے کا کیا کریں۔

(کمالات عزیزی صفحہ نمبر **5**)

اب کیا اس کا مطلب یہ ہے کہ شاہ عبدالعزیز صاحب کے نزدیک عیسیٰ علیہ السلام اللہ کے بیٹے ہیں اور حضور علیہ السلام کی دعا اس وجہ سے قبول نہ ہوئی کہ اللہ تعالیٰ کو اپنے بیٹے کا غم تھا کچھ تو عقل کی بات کیا کرو۔ایسی باتیں جو کی جاتی ہیں ان سے مقصود صرف الزام دینا ہوتا ہے۔ اور مخاطب کو اس کے غلط عقیدہ پر متنبہ اور متوجہ کرنا مقصود ہوتا ہے۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ اگر واقعی مولانا عمر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت میں توہین شان رسالت تھی تو آج تک کسی دیوبندی مولوی نے ان کو گستاخی رسالت مآب ﷺ کی وجہ سے کافر

کیوں نہ کہا حالانکہ سنی اور دیوبندی سب کا متفقہ فیصلہ ہے کہ گستاخ نبی کافر ہے۔ تو پھر ان کی اس وجہ سے تکفیر کرنی چاہیے تھی کہ وہ کتے پر قرآن نازل ہونا مانتے ہیں سنی علماء جن عبارات کو گستاخانہ کہتے ہیں ان کے قائلین کی تکفیر بھی کرتے ہیں جس کا سرفراز صاحب کو بھی اعتراف ہے۔

## گستاخی والی عبارت میں قائل کی نیت ملحوظ نہیں ہوتی

مولوی سرفراز صاحب نے پھر اس بات کا رونا رویا ہے کہ مولوی عمر صاحب نے مقیاس حنفیت لکھتے وقت تھانوی صاحب کی بیان کردہ مراد پر غور نہیں کیا۔ پہلے اس پر بہتیرے حوالے پیش کیے جا چکے ہیں کہ توہین آمیز الفاظ استعمال کرنے والے سے اس کی مراد نہیں پوچھی جائے گی مزید سنیئے آپ کے امام ابن تیمیہ **الصارم المسلول** میں لکھتے ہیں۔ **﴿من قال فعل الله برسول الله كذاو كذا ثم قيل له ماذاتقول ياعدو الله فقال اشد من كلام الاول ثم قال انما اردت برسول الله عقرب قالوا لا يقبل عذره لان ادعاء التاويل فى لفظ الصراح لا يقبل﴾**

ایک آدمی کہے کہ اللہ اپنے رسول کے ساتھ ایسے ایسے سلوک کرے تو اسکو جب کہا گیا کیا بکتا ہے تو اس نے پہلے کی نسبت سخت الفاظ استعمال کیے پھر اپنی مراد یہ بیان کی کہ میں نے لفظ رسول سے بچھو مراد لیا ہے۔ پھر بھی اس کو قتل کیا جائے گا۔ کیونکہ صریح لفظ میں تاویل قبول نہیں کی جاتی (الصارم المسلول صفحہ نمبر **527**)

مولوی انور شاہ کشمیری نے بھی بچھو والے واقعے کو بیان کرنے کے ساتھ کہا **﴿لان ادعاء التاويل فى لفظ صراح لايقبل﴾**(اکفار الملحدین صفحہ نمبر **90**)

یہی عبارت شفا شریف جلد **2** صفحہ نمبر **209** پر موجود ہے۔

ملا علی قاری فرماتے ہیں۔ **﴿هو مردود عند قواعد الشريعة﴾**

(شرح شفاء جلد 4 صفحہ نمبر.343) قوائد شرع کی رو سے صریح الدلالت لفظ کی تاویل مردود اور نا قابل قبول ہے۔

علامہ خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں۔

یعنی صاف لفظ میں تاویل وغیرہ کی طرف توجہ نہیں کی جاتی اور اس تاویل کو بکواس شمار کیا جاتا ہے۔ (نسیم الریاض جلد4صفحہ نبر243)

(1) انورشاہ کشمیری لکھتے ہیں۔"**التاویل فی ضروریات الدین لایقبل ویکفر المتاول فیها**" ضروریات دین میں تاویل قبول نہیں اوران میں تاویل کرنے والا کافر ہوجائے گا۔ (اکفار الملحدین صفحہ نمبر 57)

فتاوی خلاصہ جامع الفصولین فتاوی ہندیہ وغیرہ میں ہے۔﴿**قال انا رسول الله اوقال بالفارسية من پیغمبرم یریدبه من پیغام می برم یکفر**﴾ جس نے کہا میں رسول یا فارسی میں کہا میں پیغمبر ہوں اوراس سے ارادہ یہ کرے کہ میں پیغام لے جاتا ہوں وہ کافر ہے۔

ان تمام عبارات میں تصریح ہے کہ گستاخانہ کلمات بولنے والا جو مراد بھی بیان کرے اس سے حکم کفر نہیں ٹل سکتا۔ جو آدمی کہہ رہا ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں اپنی مراد بھی بتلائے پھر بھی فقہاء اس کو کافر سمجھ رہے ہیں۔

ابن تیمیہ اور انورشاہ کشمیری بھی کہہ رہے ہیں کہ جو آدمی لفظ رسول سے بچھو مراد لے اور کہے کہ جب میں نے یہ کہا تھا کہ اللہ نے رسول کے ساتھ بھی ایسے ایسے کیا ان کو سزادی تو بچھو مراد لیا تھا اس کو بھی کافر کہا جائیگا اپنے امام ابن تیمیہ اور ابن حجر ثانی انورشاہ کشمیری کی ان تصریحات کے باوجود اگر کوئی بار بار یہ رٹ لگاتا رہے کہ مراد دیکھنی چاہیے تو اس کے نامراد ہونے میں کوئی شک نہیں ہوسکتا۔

اگراب بھی تسلی نہ ہوئی تو اپنے پیشوا اسماعیل دہلوی کی بات مان لیجئے۔وہ **تقویة**

**الایمان** میں کہتا ہے۔ کہ یہ بات محض بیجا ہے کہ ظاہر میں لفظ بے ادبی کا بولے اور معنی کچھ اور مراد لے۔ (تقویۃ الایمان صفحہ نمبر **39**)

اگر **حفظ الایمان** کی عبارت میں بظاہر بے ادبی نہیں ہے تو کسی دیوبندی عالم کے لئے ایسی عبارت لکھی جاسکتی ہے یا کوئی دیوبندی ایسی عبارت اپنے پیشوا کے لئے لکھ سکتا ہے؟ اگر نہیں اور یقیناً نہیں تو پھر اس کے صریح گستاخی ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔

## مولوی سرفراز کا شرح مواقف کی عبارت سے غلط استدلال

مولوی سرفراز نے شرح مواقف کی ایک عبارت پیش کر کے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ جس طرح کی عبارت تھانوی صاحب نے لکھی ہے اسی طرح کی عبارت شرح مواقف میں موجود ہے ۔لیکن سر سید کا نہیں ٹھرائے جاتے تو تھانوی صاحب کا کافر ٹھرانا بھی روانہیں ہے میر سید نے فلاسفہ کا رد کرتے ہوئے فرمایا۔

**﴿قلنا ماذ کرتم مردود بوجوه اذالا طلاع علی جمیع المغیبات لا یجب للنبی اتفاقا مناومنکم ولهذا قال سید الانبیاء ولو کنت اعلم الغیب لا ستکثرت من الخیر وما مسنی السوء والبعض ای الاطلاع علی البعض لایختص به ای بالنبی ﷺ کما اقررتم به حیث جوزتموه للمرتاضین والمرضیٰ والنائمین فلا یتمیز به النبی عن غیره﴾**

**ترجمہ:** ۔ہم کہتے ہیں کہ جو کچھ تم نے بیان کیا وہ کئی وجوہ سے مردود ہے کیونکہ تمام مغیبات پر مطلع ہونا نبی کے لئے واجب نہیں اس پر ہمارا اور تمہارا اتفاق ہے اور یہی وجہ ہے کہ سردار انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اگر میں غیب جانتا ہوتا تو خیر کثیر حاصل کرتا اور مجھے تکلیف نہ پہنچتی اور بعض مغیبات پر مطلع ہونا تم نے ریاضت کرنے والوں بیماروں اور سونے والوں کیلئے جائز

قرار دیا ہے سوا اس وجہ سے نبی غیر سے ممتاز نہیں ہوسکتا۔ تقریباً اسی مضمون کی عبارت ﴿**مطالع الانظار للبیضاوی شرح طوالع الانوار**﴾ میں موجود ہے اس کی عبارت بھی سرفراز صاحب نے نقل کی ہے۔

ان عبارات کے بارے میں گزارش یہ ہے کہ ان عبارات میں اور **حفظ الایمان** کی عبارات میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ **حفظ الایمان** کی متنازعہ فیہ عبارت میں حضور علیہ السلام کے علم اقدس کو مجانین بہائم اور بچوں کے علم کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے۔ یا ان کے علم کے مساوی قرار دیا گیا ہے اور ان عبارات میں صرف اس قدر بتلایا گیا ہے کہ بعض علم غیب انبیاء کے ساتھ خاص نہیں ایک صفت کی انبیاء کے ساتھ مخصوص ہونیکی نفی کرنا اور بات ہے اور اس صفت کو پاگلوں اور بہائم کے علم کے ساتھ تشبیہ دینا اور بات ہے۔ مثلاً ایک آدمی کہتا ہے کہ علم گکھڑوی کے ساتھ خاص نہیں اور دوسرا کہتا ہے کہ اس علم میں گکھڑوی صاحب کی کیا تخصیص ہے ایسا علم تو زید عمر و بکر صبی و مجنوں بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کو حاصل ہے پہلے آدمی کی عبارت کو سرفراز صاحب کے متعلقین اور متوسلین گستاخی پر محمول نہیں کریں گے۔ دوسرا آدمی جس نے ان کے علوم کو خبیث چیزوں کے ساتھ تشبیہ دی ہے اس کو گستاخ سمجھا جائے گا اسی طرح یہ سمجھیے کہ شرح مواقف اور مطالع الانظار کی عبارات میں حضور ﷺ کے علم اقدس کو پاگلوں بچوں اور جانوروں کے علم کے ساتھ تشبیہ نہیں دی گئی بلکہ صرف اختصاص کی نفی کی گئی ہے۔ نیز ان عبارات میں پاگلوں اور جانوروں وغیرہ کے الفاظ کا ذکر بھی نہیں ہے بخلاف **حفظ الایمان** کی عبارت کہ وہاں ان کا ذکر بھی پایا گیا ہے

## گکھڑوی صاحب کا اپنے نظریہ سے عدول اور انحراف

یہاں ایک اور بات قابل غور ہے کہ دیوبندی کہتے ہیں کہ اطلاع علی الغیب اور ہے اور علم غیب اور

ہے۔ اطلاع علی الغیب کا منکر کافر ہے اور علم غیب کا مثبت کافر ہے مولوی مذکور اپنی کتاب **ازالۃ الریب** میں لکھتے ہیں اس مقام پر یہ بتلانا ہے کہ علم غیب عالم الغیب عالم ماکان وما یکون اور علیم بذات الصدور کا مفہوم الگ اور جدا ہے اور اخبار غیب اور انباء الغیب پر مطلع ہونا الگ اور جدا مفہوم ہے دوسری بات کا منکر ملحد اور زندیق ہے اور پہلی بات کا مثبت مشرک و کافر ہے صفحہ نمبر 38

جب علم غیب اور اطلاع علی الغیب میں بقول آپ کے اتنا واضح فرق ہے کہ علم غیب کا ثابت کرنیوالا کافر ہے اور اطلاع علی الغیب کا منکر کافر ہے تو شرح مواقف کی عبارت میں تو اطلاع کا لفظ آیا ہے اور اس عبارت کو آپ تھانوی صاحب کی عبارت کی نظیر بنا کر پیش کر رہے ہیں جب کہ تھانوی صاحب کی عبارت میں علم کا لفظ ہے تو شرح مواقف کی عبارت تھانوی صاحب کی عبارت کی نظیر کیسے بنے گی کیونکہ آپ کے نزدیک تو علم غیب اور اطلاع علی الغیب میں تباین ہے۔

## علمائے دیوبند کا قرآن مجید کی بجائے شرح مواقف پر ایمان لانا

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ﴿**ماکان اللہ لیطلعکم علی الغیب ولکن اللہ یجتبی من رسلہ من یشاء**﴾ پارہ 4 آل عمران (**ترجمہ**) اللہ کی یہ شان نہیں کہ تم کو غیب پر مطلع کرے بلکہ غیب کی عطاؤں کے لئے اللہ تعالیٰ اپنے رسولوں کو چن لیتا ہے۔

دوسری آیت میں ارشاد ہے۔ ﴿**عالم الغیب فلا یظھر علی غیبہ احداً الا من ارتضی من رسول** (پارہ 29 سورۃ جن) عالم الغیب اللہ تعالیٰ ہے وہ کسی کو اپنے غیب پر مسلط نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے یہی ترجمہ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر عزیزی میں فرمایا ہے اب سرفراز صاحب غور فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ تو علم غیب انبیاء

کرام کی خصوصیت بیان کر رہا ہے۔آپ شرح مواقف پر ایمان لائیں گے یا قرآن مجید کی دو آیتوں پر ایمان رکھیں گے کیونکہ ان دو آیات سے مہر نیم روز کی طرح عیاں ہو رہا ہے کہ علم غیب انبیاء کے لیے خاص ہے۔

اگر سرفراز صاحب فرمائیں کہ ان آیات میں تو غیب پر اطلاع دینے کا ذکر ہے تو گزارش ہے کہ شرح مواقف کی عبارت میں بھی تو اطلاع کا لفظ تھا۔تو وہاں آپ نے اطلاع کو علم کے معنی میں کیوں لیا۔نیز اطلاع،اظہار،وحی اور تعلیم حصول علم کے اسباب وذرائع ہیں تو جب اللہ تعالی کی طرف سے ان کا ثبوت فراہم ہو گیا تو علم غیب بھی ثابت ہو جائے گا ورنہ اللہ تعالی کا عاجز ہونا لازم آئیگا کہ اس نے غیب کی اطلاع دی غیب کی تعلیم دی لیکن ان حضرات کو غیب کا علم نہ آیا تو اللہ تعالی اپنے قصد اور ارادہ میں کامیاب نہ ہو سکا اور عبث و بے کار امر کا مرتکب ہوا **العیا ذ با للہ**

چلو مان لیا جائے کہ ان آیات میں اطلاع علی الغیب کا انبیاء کے ساتھ اختصاص ثابت ہو رہا ہے علم غیب کا نہیں تو اپنے گنگوہی صاحب کے بارے میں کیا کہو گے جو فرماتے ہیں کہ اس میں ہر چہار ائمہ مذاہب و جملہ علماء متفق ہیں کہ انبیاء علیہم السلام غیب پر مطلع نہیں ہیں۔ فتاوی رشیدیہ جلد **2** صفحہ نمبر **2** اب دیکھیے گنگوہی صاحب غیب پر مطلع نہ ہونے پر ائمہ مذاہب اور تمام علماء کا اتفاق نقل کر رہے ہیں یہ تو علی تقدیر التسلیم ہم نے بات کی تھی کہ اگر اطلاع غیب علم غیب کے منافی بھی ہو پھر بھی گنگوہی صاحب نص قطعی کے منکر ٹھہرتے ہیں مفسرین کرام نے آیت کریمہ ﴿**ما کان اللہ لیطلعکم علی الغیب الخ**﴾ کے تحت علم غیب کا بیان کیا ہے۔

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔﴿**ما کان اللہ لیجعلکم کلکم عالمین بالغیب من حیث یعلم الرسول**﴾ اللہ تعالیٰ تم سب لوگوں کو علم غیب نہیں دینا چاہتا جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو غیب دیا ہے۔

(تفسیر کبیر جلد **3** صفحہ نمبر **106** جلالین اجمل ،صاوی ، قرطبی ،روح المعا

نی ،معا لم ، خازن ، البحیر المحیط ،زاد المسیر ، تفسیر مظهری کشاف،حسینی)

اسی مضمون کی عبارت انہی الفاظ کیساتھ تفسیر نیشا پوری میں ہے پارہ 4 برہامش جامع البیان امام نسفی مدارک میں اسی آیت کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

**﴿هذه الآية حجة على الباطنية لانهم يدعون ذالک العلم لامامهم فان لم يثبتو النبوة له صاروا مخالفين لنص حيث اثبتو علم الغيب لغير رسول الله ﷺ﴾**

یہ آیت فرقہ باطنیہ پر حجت ہے کیونکہ وہ علم غیب اپنے امام کے لیے ثابت کرتے ہیں اگر چہ وہ نبوت ثابت نہیں کرتے لیکن غیر رسول کے لئے علم غیب ثابت کرنے کی وجہ سے وہ مخالف قرآن ہوگے۔ (تفسیر مدارك جلد 1 پاره 4)

اسی مضمون کی عبارت قاضی بیضاوی نے اپنی بے مثل تفسیر انوار التنزیل میں لکھی ہے۔

(بیضاوی علی هامش عناية القاضی جلد 3 صفحه نمبر 84)

سرفراز صاحب کو مطالع الانظار شرح طوالع الانوار کی عبارت تو نظر آ گئی اور انہوں نے بغیر سوچے سمجھے اسے نقل بھی کر دیا لیکن ان کی داخل نصاب تفسیر کی عبارت نظر نہ آ سکی جس میں انہوں نے علم غیب کو انبیاء کی خصوصیت قرار دیا ہے۔

## شرح مواقف کی عبارت کا صحیح محمل

میر سید شریف اور قاضی بیضاوی فلاسفہ کا رد اس بات میں کر رہے ہیں کہ وہ کہتے تھے کہ عقلی طور پر ضروری ہے کہ انبیاء میں علوم غیبیہ ہونے چاہییں یہ حضرات ان کا رد کر رہے ہیں کہ عقلا علم غیب میں اور نبوت میں کوئی ملازمہ نہیں مولوی صاحب کہتے ہیں کہ اگر یہ ان کا رد کر رہے ہیں تو آیت کریمہ کیوں پیش کی فلاسفہ کے مقابلے میں آیت پیش کرنے کا کیا مطلب؟ تو اس

کے جواب میں گزارش ہے کہ وہ فلاسفہ اسلامی عقائد کے بھی حامل ہیں اور اپنے آپ کو اسلامی فرقہ میں شمار کرتے ہیں اس لئے ان کے سامنے قرآنی آیات پیش ہوسکتی ہیں علامہ عبدالعزیز پر ہاروی نبراس میں فرماتے ہیں۔﴿**قال الحکماء الاسلامیون لابدفی النبی من ثلاثة شروط احدھا الاطلاع علی الغیب**﴾ اسلامی حکماء نے فرمایا کہ نبی میں تین شروط ضروری ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ وہ غیب پر مطلع ہو۔ (نبراس صفحہ نمبر **129**)

جب وہ فلاسفی اسلامی فرقہ کے ہیں تو قرآن مجید کی آیت سے ان کے عقلی مزعومات کے خلاف استدلال ہوسکتا ہے۔ نیز یہ بھی دیکھیں کہ شرح مواقف اور شرح مطالع الانظار میں جو کہا گیا ہے کہ جمیع مغیبات پر اطلاع شرط نہیں تو ہم بھی جمیع مغیبات بمعنی غیر متناہی بالفعل نہیں مانتے بلکہ اسے محال مانتے ہیں۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ فرماتے ہیں۔﴿**ان احاطة المخلوق لجمیع المعلومات الالٰھیه محال قطعاً وسمعاً وعقلا**﴾ مخلوق کا علم معلومات الٰہیہ کا احاطہ کرنا عقلاً سمعاً قطعاً محال ہے۔ (الدولة المکیه صفحه نمبر **4**)

اعلیٰ حضرت خالص الاعتقاد میں فرماتے ہیں۔﴿**لانثبت بالعطاءِ اللھی الا البعض**﴾ ہم اللہ کی عطا سے بعض ہی ثابت کرتے ہیں۔ (خالص الاعتقاد صفحه نمبر **5**)

یہ بعض اللہ کے علم کے لحاظ سے ہے ورنہ مخلوق کے علم کو آنحضرت ﷺ کے علم کے ساتھ کوئی نسبت ہی نہیں حضور علیہ السلام کے علم غیب کی احادیث بہت وافر اور کثیر ہیں حضرت قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ جو شارح مسلم بھی ہیں اور بہت بلند پایہ محدث بھی ہیں شفاء شریف میں فرماتے ہیں۔﴿**والا حادیث فی ھذا الباب بحر لا یدرک قعرہ ولا ینزف غمرہ**﴾ علم غیب کے بارے میں احادیث ایسا سمندر ہیں کہ نہ ان کی گہرائی کا اندازہ ہوسکتا ہے اور نہ ان کی کثرت کا ادراک ہوسکتا ہے۔ (شفاء شریف صفحه نمبر **221**)

علامہ زرقانی مواہب لدنیہ کی شرح میں فرماتے ہیں۔﴿**وقد تواترت الاخبار**

و اتفقت معانيها على اطلاعه صلى الله عليه وسلم على الغيب﴾اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے غیب پر مطلع ہونے پر احادیث متواترہ اوران کے معانی متفق ہو چکے ہیں۔(زرقانی علی المواہب جلد3 صفحہ نمبر199 شفا شریف صفحہ نمبر221)

دیکھیے سرفراز صاحب جس طرح شرح مواقف کی عبارت میں لفظ اطلاع کو آپ نے علم پر محمول کیا ہے۔وہی لفظ اطلاع شفاء شریف اور زرقانی میں بھی ہے یہاں بھی اس کو علم والے معنی میں لینا پڑے گا۔اب غور کیجئے کہ آیات قرآنیہ اور بقول قاضی عیاض شارح مسلم اور علامہ زرقانی شارح موطا احادیث کے انبار حضور علیہ السلام کے علم غیب پر دلیل ہیں اور وہ احادیث تواتر کو پہنچی ہوئی ہیں ان آیات واحادیث کے ہوتے ہوئے علامہ جرجانی اور علامہ بیضاوی اپنا عقیدہ یہ کیسے بیان کر سکتے ہیں کہ بعض علوم غیبیہ میں حضور علیہ السلام کی کوئی تخصیص نہیں۔وہ تو صرف فلاسفہ کے از روئے عقل کے نبی کی ذات میں لازمی طور پر پائی جانے والی شرطوں میں سے اس شرط پر رد وقدح کر رہے تھے کہ اگر کل غیوب خواہ غیر متناہی ہی کیوں نہ ہوں انپر اطلاع شرط نبوت ہے اور یہ بھی عقلا اور نقلا باطل ہے غیر متناہی بالفعل معلومات مخلوق میں نہیں پائے جا سکتا اور بعض غیوب مراد ہیں تو تمہارے نزدیک یہ نبوت کا خاصہ اور امتیازی وصف نہیں ہے کیونکہ تم بعض غیوب پر اطلاع اوران کا علم اہل ریاضت اور مریضوں اور سوئے ہوئے لوگوں میں بھی تسلیم کرتے ہو تو اس کو نبوت کی شرائط اور خواص میں کیسے شمار کیا جا سکتا ہے اور شرح مواقف کی یہ عبارت ﴿لايختص به اى با لنبى كما اقرر تم به حيث جوزتموه﴾ اس پر واضح طور پر دلالت کر رہی ہے کہ وہ فلاسفہ بعض غیوب پر اطلاع کو انبیاء کے ساتھ مختص نہیں مانتے تھے

نیز اگر یہ حضرات خود بھی اس امر کے معتقد اور معترف ہوتے تو جس طرح پہلی شق کے ابطال میں کہا تھا﴿الا طلاع على جميع المغيبات لا يجب لنبى اتفا قا منا و منكم﴾ کہ اس پر ہمارا اور تمہارا اتفاق واتحاد ہے کہ تمام مغیبات پر مطلع ہونا نبی ہونے کے لیے واجب ولازم نہیں

ہے تو یہاں بھی اس اتفاق واتحاد کا ذکر کرتے صرف ان فلاسفہ کو الزام دیتے ہوئے جیسے کہ تم نے اقرار کیا اور تم نے اس کو اہل ریاضت وغیرہ کے لیے جائز رکھا کہ الفاظ استعمال نہ فرماتے۔
لہذا اس کو میر سید شریف قدس سرہ یا حضرت قاضی بیضاوی کا اپنا قول اور ذاتی عقیدہ ونظریہ قرار دینا سرار غلط اور خلاف واقع ہے اور ان پر افتراء اور بہتان ہے۔
یہ حضرات صرف فلاسفہ کی عائد کردہ شرط نبوت جو کہ انہوں نے اپنے عقول کے فکر ونظر کے مطابق اختراع کی تھی ان کا ازروئے عقل رد کیا کہ جمیع مغیبات پر اطلاع کا شرط ٹھرانا بالاتفاق باطل ہے اور بعض پر اطلاع کو شرط ٹھرانا تمہارے مسلمات کی رو سے ذات نبی کی خصوصیت نہیں ہوسکتی۔
اور یہ امر جائے انکار اور محل استعار نہیں ہے کہ ایک امر کا ازروئے عقل حکم اور ہو اور ازروئے شرع حکم اور ہو اور اس کی کئی مثالیں علمائے دیوبند کے حکیم الامت کے کلام میں گزر چکی ہیں۔ان کے ساتھ زنا کو جائز رکھنے اور اپنا پاخانہ وغیرہ کھانے والوں کے متعلق آپ کے تبصرہ سے۔اس کے علاوہ علمائے دیوبند بظاہر یہی دعوی کرتے نظر آتے ہیں کہ اللہ تعالی کے لیے ازروئے عقل کذب ممکن ہے لیکن ازروئے شرع محال اور ناممکن ہے تو جس طرح وہ صرف عقلی دلیل کی رو سے رد کر رہے ہیں کہ تمہاری یہ عقلی دلیل صحیح نہیں۔جس طرح علماء دیوبند عقلاً کذب باری کو محال نہیں سمجھتے لیکن شرعاً محال سمجھتے ہیں اسی طرح یہ بزرگ بھی کہتے ہیں کہ عقلاً ضروری نہیں بلکہ سمعاً ضروری ہے اگر مولوی صاحب کو اسی پر اصرار ہے کہ میر سید شریف اور قاضی بیضاوی اپنا نظریہ بیان کر رہے ہیں۔تو ان کی خدمت میں گزارش ہے کہ جب قرآن مجید اور احادیث کثیرہ متواترہ سے ثابت ہوگیا کہ انبیاء علیہم السلام غیب کا علم رکھتے ہیں اور دوسرا کوئی ان کا شریک نہیں تو ان اقوال کی آیت قرآنیہ اور احادیث متواترہ کے مقابلے میں کیا حیثیت ہے حضرت نے اپنی کتاب عمدۃ الاثاث میں فرمایا حجت تو صرف حضور علیہ السلام کی حدیث میں ہے کسی غیر معصوم کے غیر معصوم قول میں تو حجت نہیں کہ جو کچھ اس نے کہہ دیا وہ حرف آخر ہوگیا۔ عمدۃ الاثاث صفحہ نمبر 85)

موصوف راہ سنت میں فرماتے ہیں باقی کسی غیر معصوم اور غیر مجتہد کی بات حجت نہیں۔

(راہ سنت صفحہ نمبر 190)

سرفراز صاحب اتمام البرھان صفحہ 389 پر فرماتے ہیں کہ حدیث صحیح کے مقابلے میں دس کھرب افراد کی بات بھی کوئی وقعت نہیں رکھتی۔ اور یہاں حضرت نے قرآنی آیات اور احادیث متواترہ کے مقابلے میں شرح مواقف اور شرح مطالع الانظار کو قابل وقعت ٹھہرالیا ہے۔ یاللعجب۔

تو کیا میر سید شریف جرجانی اور قاضی بیضاوی رحمہما اللہ معصوم اور مجتہد ہیں بلکہ بالفرض اگر مجتہد بھی ہوتے تو آیت کریمہ کے ہوتے ہوئے تقلید پھر بھی درست نہیں تھی چہ جائیکہ آیات اور احادیث کثیرہ کے ہوتے ہوئے ان کی بات کو قبول کیا جائے۔

## سرفراز صاحب کا اپنے اصول وقواعد سے انحراف

مولانا صاحب نے اتمام البرھان میں ارشاد فرمایا کہ عقائد وشرع کے بارے میں ایک دو نہیں علماء کرام اور صوفیائے عظام کے سینکڑوں اقوال وعبارات بھی پیش کی جائیں تو وہ لا حاصل ہیں۔ (اتمام البرھان جلد 1 صفحہ نمبر 155) یہاں تو آپ نے قرآن وحدیث کو چھوڑ کر ایک دو علمائے کرام کی عبارتوں کے مطابق عقیدہ بنالیا اتمام البرھان میں جو اصول بیان کیا تھا اس پر قائم بھی رہنا تھا تھانوی صاحب کو بچانے کے لئے اپنے بنائے ہوئے اصول بھی چھوڑ دیے قرآن کریم کی آیات کو بھی نظر انداز کر دیا۔

## سرفراز صاحب کا اپنے اکابر کی مخالفت کرنا

مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ غیر انبیاء کا غیب پر مطلع ہونا بدیہی بات ہے کوئی عقلمند اس کا انکار نہیں کرسکتا۔ لیکن سرفراز صاحب کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثمانی فرماتے ہیں عام

لوگوں کو بلا واسطہ کسی غیب کی یقینی اطلاع نہیں دی جاتی انبیاء علیہم السلام کو دی جاتی ہے۔

(تفسیر عثمانی صفحہ نمبر 95)

دارالعلوم دیوبند کے مہتمم قاری طیب صاحب فرماتے ہیں کہ اللہ کی جانب سے غیب پر مطلع ہونا رسولوں کیساتھ مخصوص ہے جس میں کوئی غیر رسول شریک نہیں۔

(علم غیب صفحہ نمبر 34)

اسماعیل دہلوی صاحب جو دیوبندیوں کے مسلمہ پیشوا ہیں فرماتے ہیں جو کوئی یہ بات کہے کہ پیغمبر خدا یا کوئی امام یا بزرگ غیب کی بات جانتے تھے وہ بڑا جھوٹا ہے بلکہ غیب کی بات اللہ کے سوا جانتا ہی کوئی نہیں۔ (تقویۃ الایمان صفحہ نمبر 26) **بقول اسماعیل دہلوی مولوی سرفراز صاحب جھوٹے ہیں۔**

اب سرفراز صاحب اوران کے مریدین معتقدین بتلائیں کیا دہلوی صاحب شبیر احمد عثمانی صاحب اور قاری طیب صاحب غیر عاقل ہیں جو غیر انبیاء کے لئے علم غیب سے صاف انکار کررہے ہیں بلکہ دہلوی صاحب تو انبیاء کے لئے بھی غیب پر اطلاع کے منکر ہیں شبیر احمد عثمانی صاحب اور قاری طیب صاحب اطلاع غیب کو انبیاء کے ساتھ خاص ٹھہراتے ہیں جبکہ گنگوہی صاحب کا حوالہ پہلے گزر چکا ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ اس میں ہر چہار آئمہ مذاہب و جملہ علماء متفق ہیں کہ انبیاء علیہم السلام غیب پر مطلع نہیں ہیں۔ (فتاویٰ رشیدیہ)

اب گنگوہی صاحب کے فتویٰ کے مطابق شبیر احمد عثمانی اور قاری طیب صاحب کا کیا حکم ہوگا کیونکہ جب جملہ علماء غیب پر مطلع ہونے کے منکر ہیں تو اجماعی مسئلہ کا منکر ﴿**و یتبع غیر سبیل المؤمنین نوله ماتولٰی و نصله جهنم و ساء ت مصیرا**﴾ پارہ 5 سورۃ نساء کی رو سے جہنم کا ایندھن ہے سرفراز صاحب اگر گنگوہی کی بات مانیں تو عثمانی صاحب اور قاری طیب صاحب کا دامن ہاتھ سے چھوٹتا ہے اگر عثمانی صاحب اور طیب صاحب کی بات مانتے ہیں تو ان

کی یہ بات لغو ٹھہرتی ہے کہ کوئی عقلمند غیر انبیاء کے لیے اطلاع علی الغیب کا منکر نہیں نیز گنگوہی صاحب کا دامن بھی چھوٹتا ہے کیونکہ وہ انبیاء کے لئے اطلاع علی الغیب بھی نہیں مانتے جب ان کا دامن ہاتھ سے گیا تو ان کے بقول ہدایت ونجات تو ان کے اتباع پر موقوف تھی تو گکھڑوی صاحب ہدایت ونجات سے محروم ٹھہریں گے بیچارے سرفراز صاحب کی کچھ اس طرح بگڑی ہے کہ بنائے نہیں بنتی کیونکہ دیوبندی علماء کی عبارتیں اتنی مضطرب ہیں کہ قطعاً کوئی فیصلہ نہیں کیا جاسکتا کہ کسی مسئلے کے بارے میں ان کا حقیقی نظریہ کیا ہے اصل میں شان رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں گستاخیوں کی نحوست ان پہ یہ پڑی ہے کہ ان کا مذہب چیستان بن کر رہ گیا ہے۔

## امام رازی کے قول کا بے محل تذکرہ

مولوی سرفراز صاحب نے اسی بحث کے دوران تفسیر کبیر کی ایک عبارت پیش کی ہے کہ ممکن ہے کہ غیر نبی نبی سے ان علوم میں فائق ہو جائے جن پر نبی کی نبوت موقوف نہیں اصولاً یہ عبارت شیطان اور ملک الموت کے علم کی بحث کے دوران سرفراز کو نقل کرنا چاہیے تھی لیکن بوکھلاہٹ میں یہاں نقل کر گئے۔ یہ عبارت امام رازی نے حضرت موسیٰ وخضر علیہ السلام کے بارے میں لکھی ہے ان کی تحقیق یہ ہے کہ خضر علیہ السلام نبی نہیں بلکہ ولی ہیں۔ لہٰذا تکوینات کے معاملہ میں ان کا علم اگر موسیٰ علیہ السلام سے زیادہ بھی ہو تو اس سے موسیٰ علیہ السلام پر ان کی برتری ثابت نہیں ہوتی کیونکہ شریعت کا علم جو موسیٰ علیہ السلام کے پاس ہے وہ ان کے پاس نہیں۔

مولوی گکھڑوی صاحب کا یہاں یہ حوالہ پیش کرنا صحیح نہیں کیونکہ یہاں حضور علیہ السلام کے علوم کی بحث ہو رہی ہے یہاں امام رازی کی عبارت پیش کرنے کا مطلب تو یہ ہوگا کہ حیوانات وبہائم اور پاگلوں کا علم غیب حضور علیہ السلام سے زیادہ بھی ہوسکتا ہے حالانکہ المہند میں خلیل احمد صاحب نے لکھا ہے کہ جو آدمی حضور علیہ السلام کے علم غیب کو مجانین وبہائم کے علم کے

برابر کہے وہ ہمارے نزدیک قطعا کافر ہے اگر سرفراز صاحب بھی المہند کے مطابق عقیدہ رکھتے ہیں تو یہاں امام رازی کی عبارت سے یہ تاثر کیوں دینا چاہتے ہیں کہ غیر نبی کئی علوم میں نبی سے بڑھ جاتے ہیں۔

## غیر نبی کو نبی پر علم میں زائد ماننا کفر ہے

علمائے دیوبند کی اجماعی کتاب المہند تو حکم لگا رہی ہے کہ جو شخص حضور علیہ السلام کے مساوی علم غیب کسی غیر نبی میں تسلیم کرے وہ کافر ہے لیکن فاضل دیوبند کہہ رہے ہیں کہ ممکن ہے کہ غیر نبی بعض علوم میں نبی علیہ السلام سے بڑھ جائے المہند کی رو سے سرفراز صاحب کا کیا حکم ہوگا؟ سرفراز صاحب نے لکھا ہے کہ ایسا کا معنی اتنا یا اس قدر جو بھی لیا جائے توہین نہیں بنتی۔المہند میں کہا گیا ہے کہ جو حضور علیہ السلام کے علم کو مجانین وغیرہ کے برابر کہے کافر ہے اب سرفراز صاحب سوچیں کہ وہ کیا ہیں؟ حسین احمد نے بھی ایسا کو اتنا کے معنی میں لینا توہین سمجھا ہے اسی لئے کہا ہے کہ حضرت مولانا عبارت میں لفظ ایسا فرما رہے ہیں اتنا تو نہیں فرمار ہے اگر لفظ اتنا ہوتا تو ضرور توہین کا احتمال ہوتا اور یہ ثابت ہوتا کہ حضور علیہ السلام کے علم کو اور چیزوں کے برابر کر دیا۔اپنے شیخ الاسلام کے قول کی رو سے بھی مولوی سرفراز صاحب کی تکفیر ہو رہی ہے سرفراز صاحب کا کہنا کہ حضور علیہ السلام سے کوئی غیر نبی علوم میں زائد ہو سکتا ہے یہ ان کے اپنے امام نانوتوی صاحب کے قول کے خلاف ہے وہ علمی فوقیت کے قائل تھے گکھڑوی صاحب اسکے بھی منکر ہو گئے آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا گکھڑوی صاحب کے اس قول کو کہ غیر نبی حضور علیہ السلام سے بعض علوم میں جن پر نبوت کا دارو مدار نہیں بڑھ سکتے ہیں ان کے صدر دیوبند باطل ٹھہرا رہے ہیں۔

حسین احمد مدنی **شہاب ثاقب** میں اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں یہ جملہ حضرات حضور پر نور علیہ السلام کو ہمیشہ سے ہمیشہ تک واسطہ فیوضات الٰہیہ اور

میزاب رحمت غیر متناھیہ اعتقاد کئے ہوئے بیٹھے ہیں ان کا عقیدہ یہ ہے کہ ازل سے اب تک جو جو رحمتیں عالم پر ہوئی ہیں اور ہونگی عام ہے کہ وہ نعمت وجود کی ہو یا کسی اور قسم کی ان سب میں آپ کی ذات پاک اسی طرح پر واقع ہوئی ہے کہ جیسے آفتاب سے نور چاند میں آیا ہو اور چاند سے نور ہزاروں آئینوں میں غرض یہ کہ حقیقت محمدیہ علیہ السلام واسطہ جملہ کمالات عالم وعالمیان ہیں۔

(شہاب ثاقب صفحہ نمبر 47)

غور کیجئے جب ہر نعمت میں حضور علیہ السلام واسطہ اور وسیلہ ہیں تو پھر علم بھی ایک بڑی نعمت ہے اس میں بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو واسطہ اور وسیلہ ہیں حسین احمد مدنی اسی کتاب میں رقم طراز ہے کہ ہمارے اکابر کا عقیدہ ہے کہ اپ کی ذات بابرکات جملہ کمالات خلائق علمی ہوں یا عملی سب کے ساتھ اولا وبالذات آپ کی ذات والا صفات جناب باری عز شانہ کی جانب سے متصف کی گئی ہے اور آپ کے ذریعہ سے جملہ کائنات کو فیض پہنچا جیسے آفتاب سے نور قمر میں آیا اور قمر سے نور ہزاروں آئینوں میں۔ (صفحہ نمبر 54)

مدنی صاحب اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ یہ بیان کر رہے ہیں کہ ہر کمال پہلے حضور علیہ السلام میں ہے پھر کسی اور میں ہے حقیقتاً حضور اکرم ﷺ میں ہے اور مجازاً کسی اور میں ہے تو علم جو ہر کمال کی اصل ہے وہ بھی پہلے حضور علیہ السلام میں ہوگا بعد میں کسی اور کو ملے گا۔ تو جب ہر علم ملتا ہی سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کے در سے ہے تو یہ کہنا کتنی دریدہ ذہنی ہے کہ بعض غیر نبی نبی علیہ السلام سے بعض علوم میں بڑھ سکتے ہیں۔ گزشتہ اوراق میں ہم تفصیلاً ثابت کر چکے ہیں کہ علم کوئی بھی برا نہیں ہوتا اگر بعض علوم کو برا کہہ کر حضور علیہ السلام سے اس کی نفی کی جائے جس طرح سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ نجاست کے کیڑے کو جتنا نجاست کا علم ہے اتنا افلاطون کو نہیں لیکن نجاست کا کیڑا علم میں افلاطون سے بڑھ تو نہیں گیا۔ کیا اللہ تعالیٰ کے بارے میں بھی یہی دلیل دے کر نفی کرو گے؟ اگر وہاں نفی نہیں کرتے کیونکہ وہ بکل شی ءعلیم ہے اسی طرح کسی علم کی نفی حضور

علیہ السلام سے بھی نہیں ہوسکتی۔

کیونکہ حضور علیہ السلام نے فرمایا فتجلی لی کل شیء وعرفت بانی مدرسہ دیوبند نانوتوی صاحب کہتے ہیں علوم اولین اور ہیں اور علوم آخرین اور ہیں اور وہ سب حضور علیہ السلام میں جمع ہیں۔ (تحذیر الناس صفحہ نمبر 10)

جب سب اولین وآخرین کے علوم حضور اکرم ﷺ میں جمع ہیں تو پھر کسی علم کے اندر بھی کوئی نبی آپ کے برابر نہیں ہوسکتا چہ جائیکہ کوئی غیر نبی آپ سے بڑھ جائے۔ لہٰذا توبہ کیجئے اور حضور علیہ السلام کے علم کی تنقیص سے باز آجایئے اور اپنے اکابر کی وہ عبارات جن میں آنحضرت ﷺ کی علمی وسعت کو بیان کیا گیا ہے ان کو بھی مان لیجئے۔ صرف گستاخانہ عبارات کی تصحیح پر زور صرف کرنے کی بجائے ان کے قلم سے نکلی ہوئی اچھی باتوں کو بھی تسلیم کرنا چاہیے۔

## مولوی سرفراز کا آخری حربہ

یہ تمام حیلے کرنے کے بعد سرفراز صاحب نے ایک آخری حربہ یہ اختیار کیا ہے کہ تھانوی صاحب نے عبارت میں ترمیم کردی تھی اس سلسلے میں انہوں نے صرف ایک خط کا ذکر کیا ہے جس میں خط لکھنے والوں نے عبارت کی تعریف کردی تھی۔ اور کہا تھا کہ چونکہ بریلوی اپنی دینوی مصلحت کی خاطر شبہ ڈالتے ہیں اور لوگوں کو شکوک میں مبتلا کرتے ہیں لہٰذا اگر تبدیلی ہو جائے تو بہتر ہے اس کے بعد تھانوی صاحب نے عبارت میں ترمیم کردی لیکن یہ بھی کہا کہ پہلی عبارت بھی ٹھیک ہے تو معاملہ وہیں رہا مولوی سرفراز صاحب نے پہلے خط کا ذکر نہیں فرمایا جو تھانوی صاحب کے مخلصین وحامیین نے لکھا تھا۔ تھانوی صاحب نے تغییر العنوان میں اس کا ذکر کیا ہے قارئین کی عدالت میں ان کا خط تھانوی صاحب کی کتاب تغییر العنوان سے ہی پیش کیا جاتا ہے تھانوی صاحب لکھتے ہیں۔ ۷ صفر ۱۳۴۲ ہجری کو ایک خط حیدرآباد دکن سے آیا جس کے

کاتب کا عنوان عام مخلصین حیدر آباد دکن تھا اور ذریعہ جواب منگوانے کا ایک معین مولوی صاحب تھے اس خط میں حفظ الایمان کی ایک مشہور عبارت کے متعلق جس پر مہربانوں کا اعتراض مشہور ہے رائے دی تھی کہ اس کی ترمیم کر دی جائے اور مقتضیات ترمیم اور موانع ترمیم کا ارتفاع ان الفاظ میں ظاہر کیا تھا۔

(1) ایسے الفاظ جن میں مماثلت علیت غیبیہ محمدیہ کو علوم مجانین و بہائم سے تشبیہ دی گئی ہے جو بادی النظر میں سخت سوئے ادبی کو مشعر ہے کیوں ایسی عبارت سے رجوع نہ کر لیا جائے۔

(2) جس میں مخلصین و حامیین جناب والا کو حق بجانب جواب دہی میں سخت دشواری ہوتی ہے۔

(3) وہ عبارت کوئی آسمانی اور الہامی عبارت نہیں کہ جس کی مصدرہ صورت اور ہیئت عبارت کا علی حالہ و بالفاظہ باقی رکھنا ضروری ہو۔

(تغیر العنوان صفحہ نمبر **18** طبع لاہور مجلس ارشاد المسلمین)

اس خط سے ثابت ہوا کہ تھانوی کے مخلصین کو بھی اعتراف ہے کہ اس عبارت میں حضور علیہ السلام کے علم غیب کو علوم مجانین و بہائم سے تشبیہ دی گئی ہے۔ اور یہ بھی اعتراف ہے کہ ہم اس کا جواب دینے سے قاصر ہیں اس سے ثابت ہوا کہ دیو بندی علماء جو جوابات دیتے ہیں وہ کوئی صحیح جواب نہیں دیتے بلکہ دھینگا مشتی سے کام لیتے ہیں تھانوی صاحب کے معتقدین تسلیم کرتے ہیں کہ بادی النظر میں یہ عبارت سخت سوئے ادبی کو مشعر ہے جب خود دیو بندیوں کے کلام سے ثابت ہو گیا کہ یہ عبارت بظاہر سخت بے ادبی کو مشعر ہے تو حسین احمد مدنی کا حوالہ یاد کیجئے جو کئی بار دیا جا چکا ہے۔ جو الفاظ موہم تحقیر ذات سرور دو عالم ﷺ ہوں ان سے بھی بولنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ اگر چہ نیت حقارت کی نہ بھی کی ہو۔ (شہاب ثاقب صفحہ نمبر **57**)

یہ عبارت **فتاوی رشیدیہ** سے مدنی صاحب نے نقل کی ہے اصل میں یہ عبارت گنگوہی صاحب کی ہے اسی مضمون کی ایک عبارت شہاب ثاقب صفحہ نمبر **60** پر

گنگوہی صاحب سے نقل کی گئی ہے۔

دیوبندی بھی تسلیم کرتے ہیں کہ یہ عبارت سخت بے ادبی پر مشتمل ہے اور عبارت سے سخت بے ادبی سمجھ آتی ہے۔ گنگوہی صاحب فرمارہے ہیں کہ جس عبارت سے گستاخی کا وہم بھی پیدا ہوتا ہو اس سے بولنے والا کافر ہو جاتا ہے اگر چہ اس نے بولتے وقت نیت حقارت کی نہ بھی کی ہو۔

گنگوہی صاحب کی ہر بات کا ماننا دیوبندیوں کے لئے لازم ہے۔ کیونکہ ان کے شیخ الہند محمود الحسن اپنے مرثیہ میں ان کے بارے میں لکھتے ہیں۔

ہدایت جس نے ڈھونڈی دوسری جا ہوا گمراہ
وہ میزاب ہدایت تھے کہیں کیا نص قرآنی

**(مرثیہ صفحہ نمبر 12)**

اگر دیوبندی حضرات ان کی بات نہ مانیں گے تو یہ نص قرآنی سے انحراف کے مترادف ہوگا۔ عاشق الٰہی میرٹھی لکھتے ہیں آپ نے کئی بار یہ الفاظ زبان فیض ترجمان سے بحیثیت تبلیغ کے فرمائے سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے اور بقسم کہتا ہوں کہ میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانہ میں ہدایت ونجات موقوف ہے میرے اتباع پر۔

(تذکرۃ الرشید جلد **2** صفحہ نمبر **17**)

جب گنگوہی صاحب کا فتویٰ ہے کہ موہم تحقیر الفاظ بولنے والا کافر ہے تو ان کی اتباع یہی ہوگی کہ موہم تحقیر الفاظ بولنے والے کو کافر کہا جائے ممکن ہے سرفراز صاحب فرمائیں کہ ان الفاظ وعبارات میں جو اہلسنت پیش کرتے ہیں گستاخی کا ایہام نہیں ہے تو اس کے بارے میں گزارش ہے کہ **حفظ الایمان** کی عبارت کے بارے میں حیدر آباد دکن والوں کو جو کہ تھانوی کے مخلصین ہیں ان کو بھی اعتراف ہے کہ ان الفاظ سے سخت بے ادبی معلوم ہوتی ہے گنگوہی صاحب تو صرف وہم کے بارے میں کہتے ہیں کہ جن الفاظ سے وہم بھی پیدا ہوتا ہو وہ الفاظ

کفریہ ہیں اور تھانوی صاحب کے مخلصین تو کہہ رہے ہیں کہ ان سے بے ادبی کا گمان ہوتا ہے سرفراز صاحب کو پتہ ہوگا کہ ظن کا درجہ وہم سے کہیں زیادہ ہے تو جب کسی عبارت سے وہم گستاخی کا ہو تو کفر ہے تو جب ظن ہوگا تو بطریق اولی کفر ہوگا۔

آخری گزارش یہ ہے کہ اگر ان متنازعہ عبارات میں گستاخی کا ایہام نہیں تھا تو آپ کو **عبارات اکابر** لکھ کر ان عبارات کی وضاحت کی ضرورت کیوں پیش آئی آخر کوئی گڑبڑ تھی تبھی تو آپ نے یہ کتاب لکھی اور کئی قسم کے فریب اور مکر کر کے عبارات کی صفائی پیش کرنے کی کوشش کی ہے اور وعدہ کیا کہ میں کتاب کے دو حصے لکھوں گا لیکن ایک ہی حصہ پر اکتفا کیا اللہ آپ کو ہدایت دے

**حفظ الایمان** کی عبارت کے بعد سرفراز صاحب تھانوی صاحب پر ہونے والے دوسرے اعتراض کی جانب متوجہ ہوئے پہلے اعتراض نقل کیا جاتا ہے۔اس کے بعد سرفراز صاحب کی تاویلات کا جائزہ لیا جائے گا۔اصل واقعہ جو تھانوی صاحب نے رسالہ امداد میں لکھا ہے اور سرفراز صاحب نے نقل کیا ہے وہ درج ذیل ہے۔

## تھانوی صاحب کا اپنا کلمہ پڑھنے والے کی حوصلہ افزائی کرنا:۔

تھانوی صاحب کے مرید لکھتے ہیں کہ میں حسن العزیز دیکھ رہا تھا پھر سو گیا کچھ عرصہ کے بعد خواب دیکھتا ہوں کہ کلمہ شریف ﴿لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ﴾ پڑھتا ہوں لیکن **محمد رسول اللہ** کی بجائے حضور کا نام لیتا ہوں اتنے میں دل کے اندر خیال پیدا ہوا کہ تجھ سے غلطی ہوئی کلمہ شریف کے پڑھنے میں اس کو صحیح پڑھنا چاہیے اس خیال سے دوبارہ کلمہ شریف پڑھتا ہوں دل پر یہ ہے کہ صحیح پڑھا جائے لیکن زبان سے بے ساختہ بجائے رسول اللہ ﷺ کے نام کے اشرف علی نکل جاتا ہے حالانکہ مجھ کو اس بات کا علم ہے کہ اس طرح درست

نہیں لیکن بے اختیار زبان سے یہی نکلتا ہے۔ دو تین بار جب یہی صورت ہوئی تو حضور (یعنی تھانوی صاحب) کو اپنے سامنے دیکھتا ہوں اور بھی چند شخص حضور کے پاس تھے لیکن اتنے میں میری حالت یہ ہوگئی کہ کھڑا کھڑا بوجہ اس کے کہ رقت طاری ہوگئی زمین پر گر گیا اور زور کے ساتھ ایک چیخ ماری اور مجھ کو معلوم ہوتا تھا کہ میرے اندر کوئی طاقت باقی نہیں رہی اتنے میں بندہ خواب سے بیدار ہوگیا لیکن بدن میں بدستور بے حسی تھی اور وہ اثر ناطاقتی بدستور تھا لیکن حالت خواب و بیداری میں حضور کا ہی خیال تھا لیکن حالت بیداری میں کلمہ شریف کی غلطی پر جب خیال آیا تو اس بات کا ارادہ ہوا کہ کلمہ شریف صحیح پڑھنا چاہیے اس طرح درست نہیں بایں خیال بندہ بیٹھ گیا۔ پھر دوسری کروٹ لیٹ کر کلمہ شریف کی غلطی کے تدارک میں رسول اللہ ﷺ پر درود پڑھتا ہوں پھر بھی یہی کہتا ہوں۔ ﴿**اللھم صل علی سیدنا و نبینا و مولانا اشرف علی**﴾ حالانکہ اب میں بیداری میں تھا خوب رویا اور بھی بہت سی وجوہات ہیں جو حضور کے ساتھ باعث محبت ہیں کہاں تک عرض کروں۔ (رسالہ الامداد صفحہ نمبر **35** مجریہ ماہ صفر **1336**)

اس خط کے جواب میں تھانوی صاحب نے فرمایا کہ اس واقعہ میں تسلی تھی کہ جس طرف تم رجوع کرتے ہو وہ بعونہ تعالیٰ متبع سنت ہے علمائے اہلسنت کا اس پر اعتراض یہ تھا کہ مرید نے جب یہ کفریہ کلمہ بولا تھا۔ تھانوی صاحب کو چاہیے تھا کہ اس کی سرزنش کرتے اور تجدید ایمان کا حکم دیتے لیکن بجائے سرزنش کے انہوں نے تائید وتصدیق کردی کہ جدھر تو متوجہ ہے وہ متبع سنت ہے۔ تو کیا متبع سنت کو رسول اللہ اور نبی اللہ کہنا اور اس کا کلمہ اور اس پر درود پڑھنا از روئے شرع شریف جائز ہے؟

## گکھڑوی تاویلات اور ان کا بطلان

(1) اس اعتراض کے جواب میں محقق گکھڑ نے پہلے اس پر خاصا زور صرف کیا کہ وہ خواب میں

تھا اور خواب دیکھنے والا نیند میں مبتلا ہوتا ہے اور نیند والا مرفوع القلم ہوتا ہے حالانکہ علمائے اہلسنت کا اعتراض خواب پر نہیں بلکہ بیداری میں کلمہ پڑھنے پر ہے خواب دیکھنے کے مرفوع القلم ہونے پر موصوف نے کثرت سے حوالوں کی بھرتی کی ہے۔شاید اپنے مطالعہ کی وسعت دکھلانے کے لئے یہ دجل کی دکان سجائی ہے (2) اس کے بعد حضرت نے فقہاء کے حوالے پیش کیے ہیں کہ اگر خطاء کوئی شخص کلمہ کفر کہہ بیٹھے تو وہ کافر نہیں ہوتا لیکن سوال یہ ہے کیا وہ کلمہ کفریہ بھی نہیں ہوگا اسلامی ہوگا؟ قائل کے کافر نہ ہونے سے سرزد جملہ کے کفریہ ہونے کی نفی لازم نہیں آتی اسی لئے علمائے کرام نے لزوم کفر اور التزام کفر میں فرق کیا ہے

خطاء ایک دوبار ایسی لغزش ہوسکتی ہے لیکن اتنی لغزش زبان کی کبھی دیکھی نہ سنی کہ بار بار کثرت کے ساتھ وہ اشرف علی رسول اللہ کہہ رہا ہے۔

اگر زبان سے صحیح کلمہ شریف نہیں نکل رہا تھا تو خاموش رہنا چاہیے تھا جب علم تھا کہ کلمہ شریف صحیح نہیں نکل رہا تو بار بار کوشش کرتا ہی کیوں تھا معلوم ہوا کہ یہ کوئی خطا والی بات نہیں بلکہ قصداً وہ حضور علیہ السلام کی توہین کر رہا ہے پھر وہ کہتا ہے کہ دن بھر یہ خیال رہا اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ پورا دن اسی کلمہ (اشرف علی رسول اللہ) کا تکرار کرتا رہا کیا اب بھی اس کو معذور مانا جاسکتا ہے اور خاطی قرار دے کر اس کو حکم شرعی سے بچایا جاسکتا ہے۔مولوی صاحب نے دو حدیثیں نقل کی ہیں پہلی حدیث کا مطلب یہ ہے کہ خطا اور نسیان پر اخروی مواخذہ نہیں ہوگا دوسری حدیث کا مضمون یہ ہے کہ ایک اعرابی نے خوشی کی کثرت کی وجہ سے اللہ کی جناب میں کہا میں اللہ ہوں اور تو میرا بندہ ہے۔اس سلسلہ میں پہلی گزارش تو یہ ہے کہ حضور علیہ السلام نے ایک مثال بیان فرمائی کہ اللہ رب العزت کو اس طرح خوشی ہوتی ہے۔جب کوئی بندہ تائب ہوتا ہے جس طرح کوئی بندہ اپنے گمشدہ سامان کے ملنے کی وجہ سے خوشی کی شدت کی وجہ سے یہ جملے کہہ دے کہ اے اللہ میں تیرا رب ہوں اور تو میرا بندہ ہے۔فی الواقع کوئی ایسا شخص تھا اور اس سے یہ کلمہ سرزد ہوا اور

اس کو کفریہ کلمہ نہیں کہا گیا یہ مقصد بالکل نہیں

دوسری گزارش یہ ہے کہ وہ اعرابی خوشی کی وجہ سے گویا دیوانہ ہو گیا تھا جس کی وجہ سے اس سے بے خبری اور لاعلمی میں یہ کلمات صادر ہوئے اور تھانوی صاحب کا مرید دن رات یہ رٹ لگائے ہوئے ہے اور اس کی باتوں سے صاف ظاہر ہے کہ وہ تھانوی صاحب کی محبت میں غرق ہے اسی لیے تو وہ خط کے آخر میں کہہ رہا ہے کہ اور بھی محبت کے کئی امور ہیں اس سے ثابت ہوا کہ یہ تھانوی صاحب سے شدت محبت کا تقاضا تھا ورنہ کلمہ طیبہ ﴿لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ﴾ تو ہر سچے مسلمان کے لیے حرز جان اور روح ایمان ہے دل میں ایمان ہو اور حضور علیہ السلام کی نبوت کی تصدیق ہو اور کلمہ شریف میں بار بار بجائے حضور پاک ﷺ کے نام کے اشرف علی کا نام لیا جائے یہ عادتاً محال ہے ایسا خبیث جملہ "اشرف علی رسول اللہ" وہی بولے گا جس کے دل میں ایمان نام کی کوئی شے نہ ہو اس مرید کا یہ کہنا بھی عجیب ہے کہ بے اختیار ہوں۔ کیا وہ نشہ میں تھا یا کوئی اسے پھانسی پر لٹکا رہا تھا یہاں بے اختیار ہونے کا صاف مطلب یہ ہے کہ تھانوی کی محبت کیوجہ سے بے اختیار ہوں۔

حالانکہ اسلام کے دعویدار کے لئے سب سے زیادہ محبت حضور علیہ السلام سے ہونی چاہیے۔ کما قال علیہ السلام۔ ﴿لا یؤمن احدکم حتیٰ اکون احب الیہ من والدہ وولدہ والناس اجمعین﴾ (بخاری شریف)

# اعلیحضرت بریلوی کی گرفت اور علمائے دیو بند کی خاموشی

اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے اس عبارت پر مواخذہ کرتے ہوئے فرمایا کہ زبان کا بہکنا ایک دو کلموں میں تو معقول ہو سکتا ہے لیکن پورا دن اس کی زبان سے یہ کلمہ نکلتا رہے یہ بات قطعاً عقل کے خلاف ہے اعلیٰ حضرت نے شفاء شریف سے نقل فرمایا۔ ﴿لا یعذر احد فی الکفر

بدعوی زلل اللسان﴾ کفریہ بات میں زبان کے بہکنے کا عذر قبول نہیں۔ اعلیٰ حضرت مزید ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اشرف علی یا اس کے والد کو گالی دے اور پورا دن گالی دیتا رہے پھر کہے کہ میں تیری تعریف کرنا چاہتا تھا۔ زبان ساتھ نہیں دیتی تھی اس لئے مجبور تھا بے اختیار تھا کیا اشرف علی یا اس کے معتقدین اس کے اس عذر کو قبول کرتے بلکہ کوئی موچی یا گھٹیا آدمی بھی ایسی بات قبول نہیں کرے گا اور یہ نہیں کہے گا کہ جدھر تم متوجہ ہو وہ صحیح النسب نہیں بلکہ وہ غصہ سے جل اٹھے گا اور اگر قتل کرنے کی طاقت رکھے گا تو قتل بھی کر دے گا۔

(فتاوی رضویہ جلد**6**صفحہ نمبر**173**)

# سرفراز کی خیانت

اگر مولوی سرفراز صفدر صاحب نے تھانوی پر اس اعتراض کو دور کرنا تھا تو امام اہلسنت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس اعتراض کو نقل کر کے جواب دیتے مولوی سرفراز صاحب نے **فتح القدیر** سے ایک عبارت نقل کی ہے کہ ارتداد تب متحقق ہوتا ہے جب عقیدہ ہو یہاں خیانت کیوجہ سے انہوں نے پوری عبارت نقل نہیں کی ہے **فتح القدیر** کی پوری عبارت اس طرح ہے۔ ﴿**الردة تبنی علی تبدیل الاعتقاد و نعلم ان السکران غیر معتقد لما قال**﴾

(فتح القدیر جلد**5** صفحہ نمبر**332**)

مرتد ہونا اعتقاد کی تبدیلی پر مبنی ہے اور ہم جانتے ہیں کہ نشے والا اپنی کی ہوئی بات کا معتقد نہیں ہوتا۔ اب جو تھانوی صاحب کا کلمہ پڑھ رہا ہے وہ کوئی نشے میں تو نہیں تو اس لئے **فتح القدیر** اور **کشف الاسرار** کی عبارتیں نقل کرنا بے سود ہے۔

تھانوی صاحب نے **بسط البنان** میں **حفظ الایمان** کی عبارت سے برات کا اظہار کرتے ہوئے کہا ہے کہ جو شخص ایسا اعتقاد رکھے یا بلا اعتقاد صراحۃ یا اشارۃ ایسی بات

کرے میں اس شخص کو خارج از اسلام سمجھتا ہوں۔

## سرفراز کی تاویل تھانوی اور گنگوہی کے نزدیک مردود

تھانوی صاحب نے بلا اعتقاد توہین کرنے والے کو بھی خارج از اسلام قرار دیا ہے جب کہ سرفراز صاحب کہتے ہیں کہ جب تک اعتقاد نہ ہو ارتداد متحقق نہیں ہو سکتا جب یہ بات طے شدہ ہے کہ اشرف علی رسول اللہ کہنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی توہین ہے اور تھانوی صاحب نے خود کہہ دیا کہ توہین کرنے والے کا اعتقاد ہو یا نہ ہو وہ کافر ہے تو جو مرید صبح سے لے کر شام تک اشرف علی رسول اللہ کہہ رہا ہے بالفرض اس کا اعتقاد نہ بھی ہو پھر بھی اس کا یہ کلمہ کفریہ ہے تھانوی صاحب کو اسے توبہ کروانی چاہیے تھی لیکن بجائے توبہ کرانے کے اس کی تائید کر دی کہ جدھر تو متوجہ ہے وہ متبع سنت ہے۔

اسی سلسلہ میں رشید احمد گنگوہی کا فتویٰ ملاحظہ ہو انہوں نے شفاء شریف کی عبارت نقل کی ہے اختصار کے پیش نظر صرف اردو ترجمہ پیش کیا جاتا ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ قائل نے جب حضور ﷺ کے متعلق کہا اور اس کا ارادہ نقص نکالنے کا نہ ہو اور نہ اس کا معتقد ہو لیکن اس نے نبی کریم ﷺ کے متعلق کلمہ کفر کہا جو لعنت یا گالی یا آپ ﷺ کو جھٹلانے یا کسی چیز کی طرف آپ ﷺ کو نسبت کرنے کیلئے آپ ﷺ پر جائز نہ ہو یا اس چیز کی نفی کر کے جو آپ ﷺ کے لئے واجب ہو جس سے نبی ﷺ کی تنقیص ہو (یہاں تک کہ کہا) یا کوئی سفاہت کا قول یا کوئی قبیح کلام آپ ﷺ کی طرف منسوب کی اور آپ ﷺ کے بارے میں ایک قسم کی گالی دی اور اگرچہ اس کی حالت کی دلالت سے ظاہر ہو کہ اس نے آپ ﷺ کی برائی کا قصد نہیں کیا اور نہ گالی کا قصد کیا تو جہالت نے اس کو اکسایا اس بات پر جو اس نے کی خواہ تنگ دلی سے یا نشہ سے یا آداب کا لحاظ کم رکھنے سے اور زبان کے قابو میں نہ ہونے سے یا بغیر سوچے سمجھے کہنے سے یا کلام میں بے باکی

سے تو اس وجہ کا حکم قتل ہے بغیر کسی تاخیر کے۔ (فتاوی رشیدیہ صفحہ نمبر **203**)

سرفراز صاحب نے **تفریح الخواطر** میں صفحہ انتیس پر یہ اصول بیان کیا ہے کہ جب کوئی مصنف کسی کا حوالہ اپنی تائید میں پیش کرتا ہے اور اس کے کسی حصہ سے اختلاف نہیں کرتا تو وہی نظریہ مصنف کا ہوتا ہے گنگوہی صاحب کا نظریہ بھی یہی ہوا کہ گستاخی کرنے والے کا کوئی عذر قبول نہیں اور گنگوہی صاحب دیوبندیوں کے نزدیک مخدوم الکل مطاع العالم ہیں لہٰذا وہ اگر شفاء شریف کو نہیں مانتے تو کم از کم اپنے گنگوہی صاحب کی بات مان لیں۔

# خلیل احمد انبیٹھوی کا ''اشرف علی رسول اللہ''
# والے کلمے سے اظہار بیزاری

جب تھانوی صاحب کے مرید نے ان کا کلمہ پڑھا تو اس مرید کے بارے میں شرعی حکم کے لئے خلیل احمد انبیٹھوی صاحب سے رابطہ کیا گیا اور ان سے پوچھا گیا کہ ایسے شخص کے بارے میں شرعی حکم کیا ہے تو انہوں نے جواب میں ارشاد فرمایا! البتہ بیداری کے بعد جو یہ کہتا ہے۔ ﴿**اللھم صل علی سیدنا و مولنا زید**﴾ (اشرف علی) یہ کلمہ کفر کا ایسی حالت میں کہتا ہے جو حالت معذوری نہیں لیکن وہ یہ کہتا ہے کہ میں بے اختیار ہوں مجبور ہوں زبان اپنے قابو میں نہیں لیکن باعتبار ظاہر کے جب اس کے عذر میں بغور نظر کی جاتی ہے تو اس کا عذر ان اعذار شرعیہ میں سے معلوم نہیں ہوتا جن کو فقہاء کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے عذر معتبر فرمایا ہے وہ جب یہ جانتا تھا کہ میں بے اختیار ہوں' مجبور ہوں زبان اپنے قابو میں نہیں صحیح تکلم نہیں کر سکتا تو ﴿**تکلم بکلمۃ الکفر**﴾ سے سکوت کرتا لہٰذا ایسی حالت میں اس کلمہ کے تکلم کا یہ حکم ہوگا کہ اس کو اسمیں شرعاً معذور نہ سمجھا جائے۔ (امداد الفتاوی جلد **3** صفحہ نمبر **402**)

## بعض دیوبندیوں کی تاویل اور تھانوی صاحب کی تردید

بعض دیوبندی کہتے ہیں کہ فقہاء کرام نے فرمایا کہ اگر کسی کے کلام میں ننانوے وجوہ کفر کی ہوں ایک وجہ اسلام کی ہو پھر بھی اس کو کافر نہیں کہنا چاہیے۔ شاید اس نے اسلامی پہلو مراد لیا ہو لہٰذا جو شخص کلمہ میں بجائے محمد رسول اللہ ﷺ کے اشرف علی رسول اللہ کہہ دیتا ہے اس کو بھی احتیاطاً کافر نہیں کہنا چاہیے کیونکہ اس کے دل میں تو یہی ہے کہ کلمہ شریف صحیح پڑھے اور اس کی مراد وہ نہیں جو الفاظ سے مفہوم ہوتی ہے اس کے جواب میں تھانوی صاحب کا ہی ارشاد ہے کہ کفر کی ایک بات بھی کافر بنا دیتی ہے کیا کفر کی ایک بات کرنے سے کافر نہ ہوگا۔ (افاضات الیومیہ تھانوی جلد 5 صفحہ نمبر 24)

**نوٹ:** فقہائے کرام کی یہ عبارت پیش کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ دیوبندیوں کی عبارتوں میں کفریہ معانی موجود ہیں تبھی تو اپنی گلوخلاصی کرنے کے لیے فقہاء کی یہ عبارت نقل کرتے ہیں۔

تھانوی صاحب فقہاء کرام کی اس عبارت کے پیش کرنے والوں کی تردید کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ لوگ سمجھتے ہیں کہ ایمان کے لئے صرف ایمان کی ایک بات کا ہونا کافی ہے بقیہ ننانوے باتیں کفر کی ہوں تب بھی وہ مزیل ایمان نہ ہوگی۔ حالانکہ یہ غلط ہے اگر کسی میں ایک بات بھی کفر کی ہوگی وہ بالاجماع کافر ہے۔ (افاضات جلد 7 صفحہ نمبر 234)

تھانوی صاحب کی اس وضاحت کے بعد دیوبندی حضرات کا یہ عذر لنگ ختم ہو جائے گا کہ ننانوے وجوہ کفر کی ہوں اور ایک اسلام کی تو مفتی کو اسلام والی وجہ کی طرف میلان کرنا چاہیے ان کے حکیم الامت نے ان کے اس بہانے کو بھی ختم کر کے رکھ دیا۔ جس تھانوی کی خاطر یہ لوگ فقہاء کرام کی عبارات کو پیش کر کے ان کو بچانا چاہتے تھے اسی تھانوی نے ان کا بیڑا غرق کر دیا۔

# بعض علمائے دیو بند کی طرف سے تھانوی کی غلطی کا اعتراف

بعض منصف مزاج دیو بندی بھی اس امر کے معترف ہیں کہ تھانوی صاحب نے کلمہ کفر بولنے پر مرید کو سرزنش نہ کر کے غلطی کی ہے۔ مولانا سعید احمد اکبر آبادی فاضل دیو بند اسی واقعہ پر تبصرہ کرتے ہوئے رسالہ البرہان میں لکھتے ہیں۔

معاملات میں تاویل وتوجیہ اور اغماض مسامحت کرنے کی مولانا میں جو خو تھی اس کا اندازہ ایک واقعہ سے بھی کیا جا سکتا ہے کہ ایک مرتبہ کسی مرید نے مولانا کو لکھا کہ میں نے رات کو خواب میں دیکھا کہ میں ہر چند کلمہ تشہد صحیح صحیح پڑھنے کی کوشش کرتا ہوں لیکن ہر بار یہ ہوتا ہے کہ۔ ﴿لاالہ الااللہ﴾ کے بعد اشرف علی رسول اللہ منہ سے نکل جاتا ہے ظاہر ہے کہ اس کا صاف اور سیدھا جواب یہ تھا کہ یہ کلمہ کفر ہے شیطان کا فریب اور نفس کا دھوکہ ہے فوراً توبہ کرو اور استغفار پڑھو۔ لیکن مولانا تھانوی صرف یہ فرما کر بات آئی گئی کر دیتے ہیں کہ تم کو مجھ سے غایت محبت ہے یہ سب اسی کا نتیجہ اور ثمرہ ہے۔ (البرہان **52**ء صفحہ نمبر **107** بحوالہ خون کے آنسو مصنفہ مولانا مشتاق احمد نظامیؒ صفحہ نمبر **96**)

مولانا نجم الدین صاحب اصلاحی مکتوبات شیخ الاسلام کے حاشیہ میں حسین احمد مدنی صاحب کی تعریف کرتے ہوئے فرماتے ہیں مرید کو زیبا نہیں کہ ایسے الفاظ لکھے یا زبان سے نکالے جو پیغمبروں کے لئے مخصوص ہیں۔ شیخ الاسلام مدظلہ ان بزرگوں میں نہیں ہیں کہ مرید کی ہر بات کی توجیہ کر کے اور اس کو محبت کے دائرے کے اندر لا کر گستاخ بنائیں بلکہ سخت نکیر فرماتے ہیں نجم الدین اصلاحی صاحب کی اس عبارت کا رخ یقیناً رسالہ الامداد کی عبارت کی طرف ہے۔

(مکتوبات شیخ الاسلام حصہ دوم صفحہ نمبر **36**' بحوالہ خون کے آنسو صفحہ نمبر **97**)

# سرفراز صاحب کا حضرت شبلی رحمتہ اللہ علیہ کے واقعہ سے استدلال کر کے تھانوی کو بری قرار دینے کی کوشش

مولانا سرفراز صاحب نے فوائد الفواد سے ایک واقعہ نقل کیا ہے اور تھانوی صاحب کو بری الذمہ قرار دینے کی کوشش کی پہلے ہم وہ واقعہ قارئین کی عدالت میں پیش کرتے ہیں۔
حضرت خواجہ نظام الدین رحمتہ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ حضرت شیخ شبلی رحمتہ اللہ کی خدمت میں ایک شخص مرید ہونے کے واسطے حاضر ہوا۔ شیخ شبلی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں تجھ کو ایک شرط پر مرید کرتا ہوں کہ جو کچھ میں حکم دوں تو اس کو بجالائے اس نے قبول کیا شیخ شبلی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اچھا کلمہ کس طرح پڑھتے ہو اس نے ﴿لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ﴾ پڑھا آپ نے فرمایا اس طرح پڑھو ﴿لاالہ الااللہ شبلی رسول اللہ﴾ چونکہ یہ شخص عقیدہ میں راسخ تھا اس لئے فوراً پڑھنے لگا ﴿لاالہ الااللہ شبلی رسول اللہ﴾ حضرت علیہ الرحمہ فوراً رو پڑے اور ارشاد فرمایا کہ میں کون ہوں۔ آنحضرت ﷺ کے غلام سے خود کو منسوب کرنا بے ادبی سمجھتا ہوں چہ جائیکہ ان کی برابری کا دعوی کروں۔ (فوائد الفواد صفحہ نمبر 251)

اس واقعہ کو نقل کرنے کے بعد سرفراز صاحب نے یہ سوال کیا ہے کہ کیا حضرت شبلی اور ان کے مرید کافر ہیں اگر وہ کافر نہیں تو تھانوی صاحب کی تکفیر کی کیا وجہ ہے؟

**نوٹ:** بزرگوں کے ملفوظات میں کچھ باتیں ان سے غلط منسوب ہو جاتی ہیں مثلاً اسی فوائد الفواد میں ہے کہ حضرت عمرو بن العاص کو اللہ تعالیٰ نے مکار فرمایا اور عبداللہ بن مسعود کے بارے میں کہا گیا کہ انس سے صرف ایک روایت مروی ہے حالانکہ مسند امام احمد میں ان سے تو سو 900 حدیثیں مروی ہیں۔

اس سلسلے میں دوسری گذارش تو یہ ہے کہ یہ واقعہ خود حضرت شبلی نے تو اپنی کسی کتاب

میں لکھا نہیں بلکہ راویوں کے واسطے سے ان کی طرف منسوب کیا گیا ہے تو اس میں ناقلین کی غلطی کا بھی احتمال ہوسکتا ہے نیز یہ بھی ممکن ہے کہ اصل واقعہ اور ہو اور ناقلین کو سہو ہو گیا ہو کیونکہ جس طرح حدیث کے راوی ثقہ ہوتے ہیں لیکن بعض اوقات باوجود صحت سند کے حدیث کو ضعیف قرار دے دیا جاتا ہے۔ اس کی ایک مثال ملاحظہ ہو۔ مستدرک حاکم میں ایک حدیث مروی ہے کہ حضور علیہ السلام نے حضرت علی کو فرمایا کہ تم دنیا وآخرت میں سردار ہو تمہارا دوست میرا دوست ہے اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے۔ اور تیرا دشمن میرا دشمن ہے اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے اور بربادی ہے اس شخص کے لئے جو تیرے ساتھ میرے بعد بغض رکھے حاکم نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے علامہ ذہبی فرماتے ہیں کہ اگرچہ اس کے راوی ثقہ ہیں لیکن یہ روایت موضوع ہے۔ (مستدرك جلد3 صفحه نمبر128)

اس حدیث کو باوجود راویوں کے ثقہ ہونے کے موضوع قرار دیا گیا ہے تو اسی طرح یہ بھی ممکن ہے کہ اس واقعہ کے راوی ثقہ ہوں لیکن واقعہ صحیح نہ ہو۔ مولوی سرفراز صاحب اپنی مایہ ناز کتاب احسن الکلام میں فرماتے ہیں اصول حدیث کی رو سے ثقہ راویوں کی حدیث بھی معلل ہوسکتی ہے۔ (احسن الكلام جلد2 صفحه نمبر91)

سرفراز صاحب اسی کتاب میں نواب صدیق حسن خاں کے حوالے سے لکھتے ہیں صحت سند صحت متن کو مستلزم نہیں۔ اور یہ محدثین کے نزدیک معروف ومشہور ہے۔ (احسن الكلام جلد2 صفحه نمبر96)

اسی مضمون کی عبارات نصب الرایہ فتاوی حدیثیہ مقدمہ ابن صلاح وغیرہ میں موجود ہیں اگر حضور علیہ السلام کی طرف منسوب حدیث باوجود ثقاہت رجال کے موضوع ہوسکتی ہے تو حضرت شبلی کی طرف منسوب قول باوجود راویوں کے سچا ہونے کے سہو پر محمول کیوں نہیں ہوسکتا ممکن ہے کہ یہاں کسی کو یہ اشکال پیش آئے کہ اتنے بڑے اولیاء کرام کو سہو کیسے ہوسکتا ہے تو

اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عمرؓ کی بزرگی جلالت علمی قوت حافظہ کو تو سارے تسلیم کرتے ہیں بلکہ سارے اولیاء کرام بھی ان کے مقابلے میں کوئی حیثیت نہیں رکھتے ان کا واقعہ بخاری شریف میں منقول ہے کہ جب ایک آدمی نے ان سے پوچھا کہ میں جنبی ہوں گایا ہوگیا ہوں اور پانی دستیاب نہیں کیا میں تیمم کر سکتا ہوں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب تک پانی نہ ملے نماز نہ پڑھو تمہارے لئے تیمم کی اجازت نہیں ہے۔ حضرت عمار بن یاسر نے یاد دلایا کہ میں اور آپ اکھٹے تھے ہمیں جنابت لاحق ہوگئی تھی آپ نے نماز نہیں پڑھی تھی جب کہ میں نے زمین میں لوٹ پوٹ ہوکر پورے جسم کو مٹی سے سے ملوث کر دیا تھا اس کے بعد حضور علیہ السلام نے مجھے تیمم کا طریقہ سکھایا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مجھے تو یاد نہیں ہے۔(بخاری شریف جلد **1** صفحہ نمبر **84**)

حضرت عمر جیسی ہستی کو جب نسیان ہو سکتا ہے تو بعد میں آنے والوں کو جو ان کی گرد راہ کو بھی نہیں پا سکتے نسیان کیوں نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا جب نسیان کا احتمال ہے تو حسب قاعدہ ﴿**اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال**﴾ اس سے استدلال نہیں ہو سکتا۔ نیز اسی فوائد الفواد میں واقعہ بیان کیا گیا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حجامت کروائی ان کا بال اڑ کر یہودیوں کے قبرستان میں پہنچا سارے قبرستان کی بخشش ہوگئی۔

اب سوال یہ ہے کہ قرآن کریم کا قطعی فیصلہ ہے کہ کافر کی بخشش نہیں ہوگی ارشاد باری تعالیٰ ہے۔﴿**ان اللہ لایغفران یشرک به ویغفر مادون ذلک لمن یشاء**﴾ **ان الذین امنو ثم کفرو ثم از دادو کفراً لم یکن اللہ لیغفرلھم**﴾ اللہ تعالیٰ کفر کو نہیں بخشتا اس کے علاوہ جس کو چاہے معاف کردے۔ دوسری آیت میں ارشاد ہے کہ جو لوگ ایمان لائے پھر کفر کیا اور کفر میں بڑھ گئے اللہ تعالیٰ ان کو نہیں بخشے گا۔ ان دو آیتوں کے علاوہ بھی کئی آیات بینات موجود ہیں جن کا واضح مطلب یہ ہے کہ کافر کی بخشش محال ہے تو پھر وہ یہودی کیسے بخشے

گئے کیاان کی بخشش کا قول قرآن کی تکذیب کو مستلزم نہیں اور قرآن کی تکذیب سے کفر لازم نہیں آتا تو کیا آپ حضرت خواجہ نظام الدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر کفر کا فتوی لگائیں گے اگر کوئی مرزائیوں کے بارے میں کہے کہ بخشے گئے ہیں تو آپ اس کو کافر کہیں گے لیکن حضرت محبوب الٰہی کو کافر نہیں کہین گے کیونکہ صوفیاء سے غلبہ حال کی وجہ سے ایسی باتین صادر ہو جاتیں ہیں جن کو شطحیات کہا جاتا ہے۔ لہٰذا ان کو معذور سمجھ کر ان کی تکفیر نہیں کی جاتی۔ لیکن جو علماء ظاہر ہوں یا عوام الناس ہوں ان کے لئے ایسی باتوں کی گنجائش نہیں ہوتی لہٰذا اگر حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ نے ایسا کلمہ پڑھایا بھی ہے تو ان پر کفر کا فتوی نہیں لگے گا لیکن کوئی مولوی اگر ایسے کلمہ پر رضا مندی کا اظہار کرے گا اور اپنے مرید کی حوصلہ افزائی کرے گا تو اس مرید پر بھی حکم شرعی نافذ ہوگا اور اس مولوی پر بھی حکم شرعی نافذ ہوگا۔ اگر علمائے دیوبند کے بقول مجدد اور حکیم الامت ایسی مجذوبانہ باتیں کرنے لگیں اور اپنے کلمہ پڑھوانے لگیں تو پھر دین متین کا تحفظ کیونکر ہوگا اسی لئے پہلے اکابر علمائے کرام نے انا الحق کہنے والے کو سولی پر چڑھا دیا تھا۔

ایک شخص نے حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلوی سے سوال کیا کہ حضرت بایزید نے فرمایا ہے لوائی اعظم من لواء محمد ﷺ وہ یہ بات کیوں کر رہے ہین حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلوی نے فرمایا بعض کلمات مشائخ از قسم حال وکیفیت ہوتے ہیں ان کو ان کو ہفوات کہتے ہیں۔ جیسے یہ قول ان کا ﴿لیس فی جبتی سوی اللہ تعالیٰ﴾ اور یہ کہنا کہ سبحانی مااعظم شانی سو ان سب کو ہفوات عشاق کہتے ہیں یہ باتین غلبات احوال میں ان سے سرزد ہوتیں ہیں کہ ہمارے فہم سے خارج ہیں یہ واقعہ تھانوی صاحب نے حضرت خواجہ چراغ دہلوی کے ملفوظات سے نقل کیا ہے۔ (السنته الجلیه صفحه نمبر 36)

اب سرفراز صاحب اپنے حکیم الامت تھانوی سے پوچھیں کہ الفاظ تو بظاہر کفریہ ہیں تو حضرت بایزید کافر کیوں نہیں؟

اگر غلبہ حال کی وجہ سے سبحانی ما اعظم شانی اور لیس فی جبتی سوی اللہ تعالیٰ کہنے والا کافر نہیں بلکہ ولیوں کا امام ہے اسی طرح حضرت شبلیؒ بھی شبلی رسول اللہ کا کلمہ پڑھوانے کے باوجود غلبہ حال کی وجہ سے معذور ہوں گے اور ولیوں کے سردار ہوں گے۔ ممکن ہے سرفراز صاحب فرمائیں کہ ہمارے تھانوی بھی تو صوفی تھے اور چشتی کہلاتے تھے تو انہین معذور کیوں نہیں سمجھا جاتا تو اس کے جواب میں گزارش ہے کہ تھانوی صاحب کا اصل تعارف مولویت کی وجہ سے تھا ان کا صوفی ہونا ایک ثانوی حیثیت رکھتا تھا۔ صرف عوام کو دھوکہ دینے کے لئے اور اپنے دام تزویر میں پھنسانے کے لئے پیری مریدی کا ڈھونگ رچایا ہوا تھا ورنہ اصل میں دیوبندی مذہب کی رو سے پیری مریدی کرنا اور چشتی، نقشبندی قادری سہروردی ہونا یہود ونصاری کے فرقوں کی طرح ہے **تذکیر الاخوان** بقیہ **تقویۃ الایمان** میں ان کے پیشوا اسماعیل دہلوی لکھتے ہیں۔ تم اپنے

دین مین نئی نئی رسمیں اور نئے طریقے اور عقیدے نہ نکالو اور پھوٹ نہ ڈالو کہ کوئی معتزلی بنے کوئی خارجی ہووے اور کوئی رافضی اور کوئی ناصبی اور کوئی جبری اور قدری پھر ان میں کوئی چار ابرو کا جیسا کر کے پیری جتائے پھر ان میں کوئی قادری کوئی سہروردی کوئی نقشبندی کوئی چشتی بنے یہود ونصاری کی طرح فرقے مت ہو جاؤ۔ (تذکیر الاخوان صفحہ نمبر **79**)

امام الوھابیہ نے اس عبارت میں صاف طور پر چشتی قادری وغیرہ بننے کو عیسائی یہودی فرقوں کی طرح قرار دے دیا اس کی اس صراحت کے بعد اشرف علی کے چشتی اور صوفی بننے کی کیا حیثیت رہ گئی اور اس کو صوفیوں کی طرح مغلوب الحال بنا کر معذور بنانے کی کیا حیثیت رہ گئی۔

نیز اس طرح اگر تھانوی صاحب کو صوفی سمجھ کر معذور سمجھا جائے تو پھر مرزائیوں کے لاہوری گروپ کی تکفیر کیسے ہوگی۔ وہ مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے بلکہ مجدد مانتے ہیں۔ پھر وہ بھی کہہ سکیں گے کہ مرزا نے جہاں نبوت ورسالت کے دعوے کیے ہیں وہ غلبہ حال کی وجہ سے کئے

ہیں آپ ان کے استدلال کا جواب کیسے دیں گے۔ لہٰذا جب تک تھانوی صاحب کی قربانی نہ دیں گے آپ ان کی تکفیر نہیں کر سکیں گے۔

## حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے واقعہ سے استدلال کر کے تھانوی کی برات کی کوشش

مولوی سرفراز نے چشتی رسول اللہ والا کلمہ نقل کر کے کہا ہے یہ بھی تو کلمہ کفریہ ہے حضرت خواجہ کی تکفیر کیوں نہیں کی جاتی۔ سرفراز صاحب کے اس سوال کا جواب خود تھانوی صاحب سے ہی نقل کیا جاتا ہے تھانوی صاحب نے ارشاد فرمایا کہ کلمہ کفر جب ہے کہ ماؤل نہ ہو اور اگر یہ تاویل کی جائے کہ رسول سے مراد معنی لغوی ہوں اور عام ہوں بواسطہ اور بلاواسطہ کو اور اس بنا پر یہ معنی ہوں گے کہ چشتی اللہ کا پیام رساں اور احکام کی تبلیغ کرنے والا ہے۔ بواسطہ رسول اللہ ﷺ کے جیسے مشکوٰۃ باب الوقوف بعرفہ میں ابن مربع انصاری صحابی کا قول ہے۔ ﴿انی رسول رسول الله اليكم﴾ جس میں لفظ رسول اول بمعنیٰ لغوی ہے اور جیسے قرآن مجید میں حضرت عیسیٰؑ کے فرستادوں کو جو انبیاء نہ تھے سورۃ یٰسین میں مرسل فرمایا ہے تو پھر کلمہ کفر نہیں رہتا اسی طرح اگر یہ حمل تشبیہ بلیغ پر مبنی ہو جیسے ابو یوسف ابو حنیفہ سب کے نزدیک مسلم ہے تب بھی کلمہ کفر نہیں رہتا اور ظاہری و متبادر معنی مراد نہ لینے کی تصریح خود حضرت خواجہ صاحب کے اس قول میں ہے کہ میں کون اور کیا چیز ہوں البتہ یہ سوال باقی رہا کہ موہم کا استعمال بھی تو جائز نہیں اس کا جواب یہ ہے کہ مجلس خاص تھی اور مخاطب اور دیگر سامعین خوش فہم تھے اس لئے یہ مفسدہ محتمل نہ تھا اب رہی یہ بات کہ آخر مصلحت ہی کیا تھی جواب ظاہر ہے کہ مصلحت امتحان کی تھی اس طرح اگر یہ راسخ العقیدہ ہے تو مجھ کو مخالف شریعت نہ سمجھے گا کوئی تاویل کرلے گا ورنہ بھاگ جائیگا۔ نوٹ سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ چشتی رسول اللہ کلمہ کفریہ ہے۔ اور تھانوی صاحب فرماتے ہیں کلمہ

کفریہ نہیں ہے۔ اب ان دونوں میں سے سچا کون ہے جھوٹا کون ہے اس کا فیصلہ ہم قارئین پر چھوڑتے ہیں۔ (السنۃ الجلیہ فی الجشتیہ العلیہ صفحہ نمبر 117 مطبوعہ تالیفات اشرفیہ پاکستان)

سرفراز صاحب کے تمام اعتراضات کا جواب تھانوی صاحب کے حوالے سے ہی ہوگیا۔ نوٹ۔ مولوی سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ ہم تھانوی صاحب کے یمانی نسخوں پر عمل کرتے ہیں ان کا یمانی نسخہ یہ بھی ہے کہ یہ کلمہ کفریہ نہیں ہے اس پر بھی عمل کریں اور اس کے ذریعے الزامی کاروائی کرنے سے باز رہیں۔ اور جس تھانوی کی خاطر وہ اولیاء کرام کی ایسی عبارات کو پیش کر کے الزامی کاروائی کر رہے تھے اسی تھانوی نے ایسی عبارات کا محمل متعین کر دیا۔

یہاں تک اصول مباحث کا بیان ہو چکا اب کچھ ضمنی باتوں کا جواب دیا جاتا ہے مولوی سرفراز نے اعلیٰ حضرت کی تضاد بیانی ثابت کرتے ہوئے کہا کہ احکام شریعت میں لکھتے ہیں کہ میں حقہ نہیں پیتا اور نہ میرے گھر والے حقہ پیتے ہیں اور ملفوظات میں لکھا ہوا ہے کہ اعلیٰ حضرت حقہ پیتے تھے۔ سرفراز صاحب چونکہ خیانت اور تحریف کے عادی ہیں۔ یہاں بھی انہوں نے خیانت سے کام لیا ہے۔ احکام شریعت میں اعلیٰ حضرت نے امام عبدالغنی نابلسی سے نقل کیا ہے کہ

---

**حاشیہ:** مولوی سرفراز کو اعلیٰ حضرت سے عداوت صرف اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے علمائے دیوبند کی تکفیر بوجہ گستاخی کے فرمائی ہے حالانکہ ان کے مشہور و معروف مناظر مرتضیٰ حسن دربھنگی اپنی کتاب اشد العذاب میں کہہ چکے ہیں کہ اگر خانصاحب کے نزدیک بعض علماء ایسے ہی تھے جیسا کہ انہوں نے سمجھا تو خانصاحب پر ان کی تکفیر فرض تھی اگر ان کو کافر نہ کہتے تو خود کافر ہو جاتے کیونکہ جو کافر کو کافر نہ کہے وہ خود کافر ہے (اشد العذاب صفحہ 14) تو قارئین غور فرمائیں کہ اعلیٰ حضرت کی کتنی بڑی کرامت ہے کہ مرتضیٰ صاحب جو اعلیٰ حضرت پر سب وشتم کرتے رہے بالآخر حق اس زبان پر بھی غالب آگیا تو اعلیٰ حضرت کی یہ کتنی بڑی کرامت ہے کہ اس سے ان کہی کہلوا ڈالی

انہوں نے فرمایا کہ نہ میں حقہ پیتا ہوں نہ میرے گھر والے پیتے ہیں لیکن فتویٰ اباحت پر دیتا ہوں ملفوظات میں اعلیٰ حضرت کا اپنا فعل مذکور ہے۔

تناقض کے لئے وحدت موضوع شرط ہے یہاں موضوع علیحدہ علیحدہ ہیں لہٰذا تناقض نہیں مولوی صاحب کو اس امر پر غور کرنا چاہیے کہ اعلیٰ حضرت جیسی ہستی متضاد باتین کیسے کر سکتی ہے مولوی صاحب کا اپنا حال یہ ہے کہ ایک کتاب میں کچھ لکھ دیتے ہیں دوسری میں کچھ لکھ دیتے ہیں شائقین اس سلسلہ میں آئینہ **تسکین الصدور** مولانا سرفراز اپنی تصانیف کے آئینے میں وغیرہ کتب ومطالعہ فرمائیں۔

## مولوی سرفراز کے تناقضات کا مطالعہ

اسی کتاب عبارات اکابر میں لکھا ہے کہ حضرت اسماعل علیہ السلام نے جرہم قبیلے سے عربی سیکھی تھی اور جن چیزوں پر نبوت موقوف نہ ہو نبی غیر نبی سے سیکھ سکتے ہیں اور اسی عبارت کے متصلاً ہی ارشاد فرمایا کہ جھوٹے نبیوں کا طریقہ ہوتا ہے کہ پڑھتے ہیں اور فیل ہونے کے بعد نبوت کا دعویٰ کر دیتے ہیں جیسے قادیانی نے کیا۔ پہلے خود کہا کہ نبی غیر نبی سے تعلیم پا سکتے ہیں پھر اس کی تردید بھی کر دی۔ مرزائی کہہ سکتے ہیں کہ اگر اسماعیل علیہ السلام جرحم قبیلہ سے عربی سیکھ لیں تو یہ ان کی نبوت میں قادح نہیں تو ہمارا نبی اگر سیالکوٹ پڑھتا رہا ہے تو اس میں کیا حرج ہے جو آدمی چند سطرون میں اپنی عبارت کا توازن قائم نہیں رکھ سکتا وہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر تناقض کا الزام لگا رہا ہے۔ (یاللعجب)

اس کا ایک تناقض یہ بھی ہے کہ تھانوی پر کفر کے فتوے بھی لگاتا ہے اور اسے حکیم الامت بھی کہتا رہتا ہے اپنی کتاب **تسکین الصدور** میں لکھتا ہے کہ مشرک کا معاملہ ہی جدا ہے وہ توسل میں غیر اللہ کو حاضر ناظر عالم الغیب اور متصرف فی الامور سمجھ کر تصرف کرتا ہے اور ان

سے ایک ایک بات اپنے مقام پر کفر ہے۔ (تسکین الصدور صفحہ نمبر 395)

تھانوی صاحب فرماتے ہیں اولیاء دو قسم کے ہیں اہل ارشاد اور اہل تکوین اہل تکوین کے بارے مین تھانوی صاحب کہتے ہین کہ ان کے متعلق خدمت واصلاح معاش وانتظام امور دینویہ ودفع بلیات ہے کہ اپنی ہمت باطنی سے باذنہ تعالیٰ ان امور کی درستی کرتے ہیں۔

(التکشف صفحہ نمبر 93)

سرفراز صاحب کا فتوی ہے کہ تصرف کا اثبات کرنے والا مشرک ہے ادھر حکیم الامت بھی مانتا ہے ادھر مشرک بھی قرار دیتا ہے۔

## اعلیحضرت پر حقہ پینے والے اعتراض کا الزامی جواب

مولوی سرفراز صاحب کو حقہ پینے پر بھی اعتراض ہے حالانکہ خود دیوبندی اکابر نے لکھا ہے کہ حقہ پینا مباح ہے لیکن اپنے حکیم الامت کی طرف توجہ نہیں جاتی جو فرماتے ہیں کہ ماں کے ساتھ زنا کرنا عقل کی رو سے جائز ہے چنانچہ تھانوی صاحب کے مستند ملفوظات میں ہے کہ انہوں نے فرمایا ایک شخص نے کہا تھا وہ اپنی ماں سے بدکاری کیا کرتا تھا کسی نے کہا ارے خبیث یہ کیا حرکت ہے تو اس نے کہا کہ جب میں سارا ہی اس کے اندر تھا اگر ایک عضو چلا گیا تو کیا ہوا۔ یہ حکم بھی عقلیات میں سے ہوسکتا ہے۔ ایک شخص گونہہ کھایا کرتا تھا اور منع کرنے پر کہا کرتا تھا کہ جب یہ میرے ہی اندر تھا تو پھر میرے ہی اندر چلا جاوے تو اس میں کیا حرج ہے تو ان چیزوں کو عقل کے فتوے سے جائز رکھا جائے گا۔ (افاضات الیومیہ جلد 6 صفحہ نمبر 673)

دیوبندیوں کے حکیم الامت کی عقل ہی ایسے فتوے دے سکتی ہے ورنہ ایک مبتدی بھی جانتا ہے کہ عقل کو عقل کہتے ہی اس لئے ہی کہ وہ بری باتوں سے روکتی ہے۔ مولوی سرفراز کو اعلی حضرت رحمۃ اللہ علیہ پر ایک اعتراض یہ ہے کہ انہوں نے فرمایا وہابی عورت کا نکاح نہ کسی انسان

سے ہوسکتا ہے نہ حیوان سے ہوسکتا ہے سرفراز صاحب فرماتے ہیں کہ حیوان سے نکاح تو ہو ہی نہیں سکتا تو اعلیٰ حضرت کیسے کہتے ہیں۔تو آپ نے یہی کہا ہے کہ نہیں ہوسکتا اگر فرماتے ہوسکتا ہے تو پھر اعتراض ہوسکتا تھا شاید گکھڑوی صاحب کو یہی فتوی مطلوب تھا.

علاوہ ازیں جواب یہ ہے کہ بخاری شریف میں مذکور ہے کہ بندروں نے زنا کیا پھر ان کو رجم کیا گیا۔ اگر بندروں سے زنا ہوسکتا ہے تو انکا نکاح بھی ہوسکتا ہے جو جواب آپ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ پر ہونے والے اعتراض کا دیں گے۔ وہی جواب اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے بھی ہوسکتا ہے۔ اعلی حضرت کی اس عبارت سے مراد بالفرض محال ہے جسطرح حدیث پاک میں آتا ہے جو شخص چڑیا کے آشیانے جتنی مسجد بنائے گا اللہ تعالی اس کے لئے جنت میں گھر بنائے گا اب ظاہر ہے آشیانے جتنی مسجد تو نہیں ہوتی جسطرح یہ عبارت بالفرض محال پر محمول ہے اسی طرح اعلی حضرت کی عبارت بالفرض محال پر محمول ہے نیز جو لوگ مقصد تخلیق کو پورا نہ کریں ایمان وعمل صالح سے دور رہیں وہ حیوان ہیں انسان کہلانے کے حقدار نہیں کما قال اللہ تعالی ﴿اولئک کالانعام بل هم اضل﴾ وقال اللہ تعالی ﴿ان الشر الدواب عند الله الصم البکم﴾ الآیۃ اور مرتدہ عورت کے ساتھ مومن وکافر کسی کا نکاح درست نہیں ہوسکتا تو اس لحاظ سے بھی یہ کہنا صحیح ہوگا کہ وہابی عورت کا نکاح نہ کسی انسان سے ہوسکتا ہے اور نہ حیوان سے۔

مولانا صفدر صاحب نے ایک اعتراض یہ فرمایا کہ مولانا احمد رضا خان نے ندوہ والوں کی تکفیر کی حالانکہ تھانوی صاحب ندوہ والوں کو گمراہ سمجھتے ہیں چنانچہ وہ فرماتے ہیں پھر خود ندوہ کا جو حشر ہوا سب کو معلوم ہے ندویت بالکل نیچریت تھی۔

وہی سرسید احمد خاں کے قدم بقدم ان کی رفتار وہی جذبات وہی خیالات کوئی فرق نہ تھا۔ (افاضات الیومیہ تھانوی جلد 5 صفحہ نمبر 110)

حالی نے سرسید کے حالات بیان کرتے ہوئے کہا کہ سرسید کے عقائد میں سے چند

ایک یہ ہیں۔ شیطان یا ابلیس کا لفظ جو قرآن مجید میں آیا ہے اس سے کوئی ہستی مراد نہیں بلکہ انسان کے نفس امارہ یا قوت پہاڑوں کی صلابت وغیرہ کا نام فرشتہ ہے آدم اور ابلیس کا جو قصہ قرآن میں بیان ہوا ہے۔ تو ایسا کوئی واقعہ نہیں ہوا بلکہ یہ ایک مثال ہے۔

مرنے کے بعد اٹھنا حساب وکتاب میزان پل صراط اور جنت ودوزخ وغیرہ سب مجاز پر محمول ہیں نہ کہ حقیقت پر۔ (حیات جاوید صفحہ نمبر **263**)

انور شاہ کشمیری نے لکھا ہے کہ سرسید ملحد اور زندیق ہے۔ (مشکلات القرآن صفحہ نمبر **320**)

جب علمائے دیوبند کے نزدیک سرسید بے دین ہے اور تھانوی صاحب کے بقول ندوہ انہیں کے نقش قدم پر تھا تو ندوہ والے بھی بے دین ہوں گے۔

نیز یہ بدیہی بات ہے کہ قطعیات کا انکار کفر ہے اور سرسید فرشتوں کا اور شیطان کا اور آدم علیہ السلام کا منکر ہے کہ تو وہ کیوں کافر نہیں ہے جو کافروں کے عقیدہ اور طریقہ پر ہوگا وہ بھی کافر ہوگا۔ ندوہ والے جب دیوبندیوں کے نزدیک بھی کافر ہیں تو پھر اعلیٰ حضرت کا کیا قصور ہے ؟ کیونکہ اگر ان کی تکفیر جرم ہے تو

ایں گناہیست کہ در شہر شما نیز کنند

مولوی سرفراز صفدر اور دیگر دیوبندی اس بات پر بڑا زور دیتے ہیں کہ پیر مہر علی شاہ سے دیوبندیوں کی تکفیر کا ثبوت نہیں ان سے سوال یہ ہے کہ کیا سرسید کے بارے میں ان کا تکفیری فتوی آپ کے پاس موجود ہے پھر کیا وہ مسلمان ہے اگر وہ مسلمان ہے تو انور شاہ کشمیری صاحب اور تھانوی صاحب جو اس کو کافر اور ملحد قرار دے رہے ہیں ان کے بارے میں کیا فتوی ہے اگر حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب کی تکفیر نہ کرنے سے اس کا کفر منتفی نہیں ہو جاتا۔ کیونکہ ممکن ہے کہ ان کے سامنے اس کی کفریات نہ پیش کی گئی ہوں اسی طرح اگر ان کا دیوبندیوں کے

بارے میں تحریری فتویٰ تکفیر نہ ہو تو اس سے ان کا بھی مومن ہونا ثابت نہیں ہوسکتا۔

کیونکہ جو احتمال سرسید کے بارے میں ہے وہی علمائے دیوبند کے بارے میں بھی ہوسکتا ہے اگر سرسید کا کوئی پیروکار آج دعویٰ کر دے کہ سرسید کے عقائد اسلامی تھے اگر غیر اسلامی ہوتے تو پیر مہر علی شاہ صاحب اس کی تکفیر کرتے تو جو جواب علمائے دیوبند اسکے پیروکار کو دیں گے وہی ہماری طرف سے بھی سمجھ لیا جائے۔ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب جب تونسہ شریف حاضر ہوئے تو شاہ اللہ بخش صاحب تونسوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قدم ہمارے مشائخ کی گردن پر نہیں تو یہ سن کر ان کی رگ ہاشمی بھڑک اٹھی حالانکہ غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قدم کا سب اولیاء کی گردن پر ماننا ضروریات دین میں سے نہیں ہے لیکن اس کے باوجود اپنے دادا پیر کے سامنے جوش میں آ گئے تو اگر وہ ان عبارات کو دیکھتے جن کو بالواسطہ دیوبندی بھی کفر کہہ چکے ہیں تو پھر ان کا ردعمل کیا ہوتا؟ سرفراز صاحب ہی بتلائیں کہ غوث پاکؒ کے قدم کو متاخرین کی گردنوں پر تسلیم نہ کرنا یہ زیادہ جرم ہے حالانکہ حضرت شمس الدین حنفیؒ فرماتے ہیں کہ اگر غوث پاکؒ ہمارے دور میں ہوتے تو یہ دعویٰ نہ کرتے ہمارا ادب کرتے۔

---

**حاشیہ:** شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قرۃ العین میں فرماتے ہیں کہ اس بات پر پوری امت کا اجماع ہے کہ امتیوں کے خوابوں سے کوئی شرعی مسئلہ ثابت نہیں ہوسکتا جیسا کہ سنن بیہقی میں روایت آئی ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خواب میں زیارت رسول ﷺ نصیب ہوئی تو حضور ﷺ نے چہرہ مبارک پھیرا تو عرض کیا حضور کیا غلطی ہوئی مجھ سے فرمایا تم روزے کی حالت میں بوسہ زوجہ لیتے ہو اس لئے اب اس خواب سے حضور کے فرمان کی نسخ نہیں ہے کیونکہ حدیث میں بوسہ کی اجازت ہے علامہ علاء الدین نے حاشیہ بیہقی میں فرمایا کہ شرعی مسائل خواب امتی سے ثابت نہیں ہوتے لہذا بوسہ جائز ہے

اور گنگوہی صاحب کہتے ہیں کہ غوث پاکؓ کے فرمان سے اپنے زمانے کے اولیاء مراد ہیں یا سب انبیاء اولیاء کو ذرہ ناچیز سے کمتر قرار دینا۔ ان کو چمار سے ذلیل کہنا، اپنے انجام سے بے خبر جاننا۔ برائی میں قدم رکھنے والا کہنا۔ وغیرہ ذلک من الخرافات۔

کیا پیر صاحب ایسی عبارات پر مطلع ہونے کے باوجود ان عبارات کے قائلین و مؤیدین کو مسلمان کہہ سکتے تھے؟ کیا ان کے نزدیک نبی پاک کی گستاخی قابل برداشت تھی اور غوث پاک کے قدم کا سب کی گردنوں پر نہ ماننا نا قابل برداشت تھا؟ نبی پاک علیہ السلام کی تعظیم کرنا ضروریات دین میں سے ہے۔ اور تعظیم نہ کرنے والا کافر ہے۔ جبکہ غوث کو بالفرض اگر کوئی ولی نہ بھی مانے تو ہم اس کو کافر نہیں کہہ سکتے۔ (فافھم و تدبر) اب دو ہی صورتیں متعین ہیں کہ یا تو حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب کفریہ عبارات پر مطلع نہیں ہوئے یا ان کا تکفیری فتوی منقول نہیں ہے اور عدم نقل سے عدم وجوب ثابت نہیں ہو سکتا

## مولوی سرفراز کا آنحضرت علیہ السلام پر افتراء

مولوی سرفراز صاحب نے تھانوی صاحب کی عظمت ثابت کرنے کے لئے ایک خواب بھی بیان کیا ہے کہ حضور علیہ السلام نے ایک شخص کو خواب میں فرمایا کہ اشرف علی کی کتابوں پر عمل کرنا اور دوسروں کے کہنے سے نہ رکنا اس بارے میں پہلی گزارش تو یہ ہے کہ جب آپ کے نزدیک حضور علیہ السلام کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے ہو تو سرکار علیہ السلام کو کیسے پتہ چلا کہ تھانوی صاحب بھی کوئی عالم ہیں اور ان کی تصانیف بھی بڑی مفید ہیں ان پر عمل ہونا چاہیے یہ خواب تو تمہارے عقیدے کے بھی خلاف ہے دوسری گذارش یہ ہے کہ علمائے کرام علامہ عینی، ابن حجر عسقلانی، امام نووی، قسطلانی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، شاہ عبد الحق محدث دہلوی وغیرہم نے تصریح کی ہے کہ اگر خواب میں کسی کو حضور علیہ السلام کی زیارت نصیب ہو اور

آپ ﷺ اس کو کسی چیز کا حکم دیں لیکن آیات واحادیث میں اس کی منع آئی ہو تو خواب والی بات کو چھوڑ دیا جائے گا۔اور خواب دیکھنے والے کی غلطی پر محمول کی جائے گی۔

قرآن وحدیث میں رسول اللہ ﷺ کی گستاخی کو کفر قرار دیا گیا ہے اور تھانوی صاحب کی تصانیف میں **حفظ الایمان، الامداد اصدق الرؤیا''** جیسی کتابیں موجود ہیں جن میں حضور علیہ السلام کی صریح گستاخی کی گئی ہے اور ان پر مفصل بحث پہلے گزر چکی ہے اور ناقابل تردید دلائل سے ثابت کر دیا گیا ہے کہ ان کتابوں میں درج عبارات صریح گستاخی پر مشتمل ہیں ہے لہٰذا یہ خواب حجت نہیں اس طرح کے خواب تو مرزائی بھی پیش کر سکتے ہیں۔خواب کے سچا یا جھوٹا ہونے کی تفتیش وتحقیق تو ہو نہیں سکتی۔نیز تھانوی صاحب کی کتابوں میں **بہشتی زیور** بھی شامل ہے جو عورتوں کیلئے لکھی گئی ہے لیکن اس میں مردانہ عضو تناسل کو موٹا کرنے اور لمبا کرنے کے طریقے بتلائے گئے ہیں ایسی فحاشی پر مشتمل کتاب پر عمل کرنے کا حکم وہ ہستی کیسے دے سکتی ہے

---

**حاشیہ:** مولوی سرفراز صاحب احسن الکلام میں لکھتے ہیں ''اگر کسی حدیث کی سند میں عن رجل من اصحاب النبی ﷺ کے الفاظ آجائیں تو حدث صحیح نہیں ہوگی اور قابل اعتبار نہیں ہوگی حالانکہ جمہور علماء کا متفقہ فیصلہ ہے کہ عن رجل من اصحاب النبی ﷺ والی حدیث مقبول ہے کہ سارے صحابہ روایت کے بارے میں ثقہ ہیں لیکن مولوی سرفراز کو جب خود ضرورت پڑی تو کہتے ہیں ایک آدمی کو خواب میں نبی پاک ﷺ نے حکم دیا ہے کہ تھانوی صاحب کی تصانیف پر عمل کرنا کوئی ان حضرات سے پوچھے کہ جب ایسا آدمی سرکار علیہ الصلوۃ والسلام سے بیداری کی حالت میں روایت کرے جس کا نام معلوم نہ ہو تو کہتے ہیں کہ اس کی روایت قبول نہیں پتا نہیں کون تھا کیسا تھا اور یہاں جس کا حوالہ دیا گیا وہ صحابی بھی نہیں عام آدمی ہے نام بھی معلوم نہیں کہ خواب دیکھنے والے کی ایمانی حالت کیا ہے اور خود کیسا ہے تو اس کی بات کیوں مقبول ہوگی

جو پردہ نشین کنواری عورت سے بھی زیادہ شرمیلے تھے۔(کمافی راویۃ البخاری)

ایک عرض یہ بھی ہے کہ جب حضور علیہ السلام کا حکم ہے کہ تھانوی صاحب کی تصانیف پر عمل ضروری ہے تو نشر الطیب بھی توان کی کتب میں شامل ہے اس میں صاف تصریح ہے کہ حضور علیہ السلام کا نور سب چیزوں سے پہلے پیدا ہوا لیکن سرفراز صاحب تنقید متین میں ارشاد فرماتے ہین کہ ان باطل اور موضوع روایتوں کے چکر میں پڑ کر مسلمانوں کو کیا پڑی کہ وہ قرآن پاک کی نصوص قطعیہ اور صحیح ومتواتر احادیث کی تاویل بے جا کریں اور عذاب خداوندی کا شکار ہوں۔

(تنقید متین صفحہ نمبر114)

تھانوی صاحب نشر الطیب میں حدیث جابر کو نقل کر کے فرماتے ہیں اس حدیث سے نور محمدی کا اول الخلق ہونا باولیت حقیقیہ ثابت ہوا کیونکہ جن جن اشیاء کی نسبت روایات میں اولیت کا حکم آیا ہے ان اشیاء کا نور محمدی سے متاخر ہونا اس حدیث میں منصوص ہے۔

(نشر الطیب صفحہ نمبر7)

سرفراز صاحب بتلائیے کہ جس کی تصانیف پر عمل کرنا حکم رسالت ہو اس کے مضامین کیمطابق عقیدہ رکھنے والے جہنم کا ایندھن کیسے ہو گئے۔ آپ کو تو تھانوی صاحب کی بات مانتے ہوئے نور محمدی کا قائل ہونا چاہیے تھا کیونکہ بحکم رسالت مآب ﷺ ان پر عمل کرنا ضروری تھا پھر آپ نہ خود نشر الطیب کو مانتے ہیں اور نہ ماننے والوں کو مسلمان تسلیم کرتے ہیں بلکہ ان کو کافر اور جہنمی تسلیم کرتے ہیں۔

بقول آپ کے لازم آیا کہ حضور علیہ السلام نے ایسی کتابوں کی تعریف کی جو مسلمانوں کو جہنم کا ایندھن بنانے کا موجب ہیں جھوٹے خواب بیان کرتے ہوئے کچھ تو شرم آنی چاہیے۔
نیز یہ بھی فرمائیے کہ جمال الاولیاء بھی تو تھانوی صاحب کی کتاب ہے اس پر عمل کرنا آپ کیوں ضروری نہیں سمجھتے جمال الاولیاء سے ہم چند واقعات نقل کرتے ہیں جو سرفراز صفدر صاحب کے

نزدیک شرکیہ واقعات ہیں تھانوی صاحب لکھتے ہیں۔ کہ حضرت جنیدؒ کے پیر سے ایک بزرگ کے قصے میں روایت ہے جوان سے ایک پہاڑ پر ملے تھے کہ وہ اپاہج اور اندھوں کو تندرست کر دیا کرتے تھے۔(جمال الاولیاء صفحہ نمبر **22**)

تھانوی صاحب حضرت شمس الدین حنفی کے حالات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔محمد شمس الدین حنفی مصری وشاذلی ہیں جن کو اللہ نے عالم وجود میں ظاہر فرما کر عالم تکوین میں تصرف عطا فرمایا۔مغیبات سے گویا کیا قلب ماہیات دیا۔خرق عادات عطا فرمائے۔(جمال الاولیاء صفحہ نمبر **158**)

اسی کتاب کے صفحہ نمبر **42** پر لکھتے ہیں کہ شیخ ابوالعباس شاعر ایک بزرگ تھے جو بارش چند پیسوں میں بیچا کرتے تھے۔

**الافاضات الیومیه** میں تھانوی صاحب کا ارشاد منقول ہے کہ کارخانہ کائنات مجذوبوں کے سپرد ہے۔ (جلد **1** صفحہ نمبر **40**'**79**' **198**)

جمال الاولیاء میں اس طرح کے سینکڑوں واقعات ہیں شائقین حضرات خود مطالعہ فرمائیں کرامات امدادیہ اور التکشف میں بھی اس طرح کے کئی حوالہ جات موجود ہیں جن کو مولوی سرفراز صاحب تسکین الصدور' راہ ہدایت' اتمام البرھان وغیرہ میں شرک قرار دیتے ہین کوئی اس مخبوط الحواس سے پوچھے کہ جو آدمی تیرے فتوے کی رو سے مشرک ہے اور مبلغ شرک ہے اس کی کتابوں پر عمل کرنا حکم رسالت کیسے ہوسکتا ہے۔ نیز یہ بھی سوچنا چاہیے کہ جب تھانوی صاحب تیرے اپنے فتوی کی رو سے مشرک ہیں تو پھر اعلی حضرتؒ اور تیرا اختلاف کیا رہا یہ تو محض لفظی نزاع ہوا۔

حضور علیہ السلام کی طرف منسوب کرنا کہ آپ علیہ السلام نے تھانوی صاحب کی کتابوں پر عمل کرنے کا حکم دیا اس وجہ سے بھی غلط ہے کہ اصدق الرؤیا جو تھانوی صاحب کی مصنفہ

کتاب ہے اس میں ایک واقعہ یوں درج کیا گیا ہے تھانوی صاحب کی ایک مریدنی لکھتی ہے کہ۔

میں ایک جنگل میں ہوں ایک تخت ہے اونچا سا اس کا زینہ ہے تھوڑی دیر میں حضور ﷺ تشریف لائے اور زینہ پر چڑھ کر میرے سے بغل گیر ہوئے اور مجھے خوب زور سے بھینچ دیا کہ تخت ہلنے لگا۔ (اصدق الرؤیا صفحہ نمبر **23** جلد **2**)

حضور اکرم ﷺ کے بارے میں کہنا کہ آپ ایک اجنبی عورت سے بغل گیر ہوئے اور اسے بھینچا کتنی بڑی گستاخی ہے صحیح حدیث میں ہے کہ حضور علیہ السلام کا ہاتھ کسی اجنبی عورت کے ہاتھ سے مس نہیں ہوا یہاں تھانوی صاحب اس بیہودہ اور من گھڑت وتوہین آمیز خواب کو سچا سمجھ کر شائع کر رہے ہیں تو کیا ایسی کتابوں پر عمل کا حکم سرکار دو عالم ﷺ دے سکتے ہیں سرفراز صاحب فرماتے ہین کہ ہم تھانوی صاحب جیسے حکیم الامت کے یمانی نسخوں پر عمل کر کے اپنی نجات کا سامان کرتے ہیں یہ ان کا جھوٹ ہے کیونکہ گذشتہ اوراق میں نشر الطیب جمال الاولیاء اور التکشف وغیرہ کے حوالے دیے گئے ہیں جنہیں سرفراز صاحب شرکیہ مضامین سمجھتے ہیں غالباً یمانی نسخوں سے مراد وہ نسخے ہیں جنہیں تھانوی صاحب نے **بہشتی زیور** کے آخر میں لکھا ہے ناظرین کی ضیافت طبع کے لئے چند ایک ہم پیش کرتے ہیں۔

## دیوبندی حکیم الامت کا عضو تناسل کے نقائص کا علاج بتانا

تھانوی صاحب ارشاد فرماتے ہیں ایک صورت یہ ہے کہ عضو تناسل جڑ میں پتلا اور آگے سے موٹا ہو جائے۔ بہشتی زیور جلد **11** صفحہ نمبر **134** اس بیماری ودیگر نقائص کو ذکر کرنے کے بعد ان کے لئے نسخے بتلائے ہیں۔ مزید ایک صورت بتلاتے ہیں عضو تناسل میں نقص پڑ جائے کہ اس وجہ سے جماع پر قدرت نہ ہو اس کی کئی صورتیں ہیں ایک یہ کہ صرف ضعف اور ڈھیلا پن ہو۔ دوسری یہ کہ خواہش بدستور رہے مگر عضو مخصوص میں فتور پڑ جائے جس

سے مجامعت پر پوری قدرت نہ ہو۔ (بھشتی زیور جلد **11** صفحہ نمبر **133**)

خصیہ کا اوپر کو چڑھ جانا اس مرض سے چنک بھی ہو جاتی ہے۔

(بھشتی زیور جلد **12** صفحہ نمبر **14**)

حضرت تھانوی اپنی ایک کتاب الطرائف والظرائف میں فرماتے ہیں بیخ کنکروندہ تخم شلغم مساوی گرفتہ باہم آمیختہ بآب دہن برقضیب طلاء کردہ بجماع مشغول شود انزال نہ کند زن رابستہ گردو ہر کہ ایں معجون راہر روز استعمال کند خرسند لے خورد میتوانددہ نسواں راہر روز خرسند گرداند۔ الطرائف صفحہ نمبر **63** غالبًا ان کے لقب حکیم الامت کی وجہ بھی یہی ہے کہ اپنی امت کو اس طرح کے نسخے بتلاتے ہیں خداہدایت دے۔

کتاب **بھشتی زیور** لکھی لڑکیوں کے لئے گئی ہے اور اس میں اعضاء تناسل کا نقشہ کھینچ کر بتلایا گیا ہے گویا یہ کتاب نہیں بلکہ کوک شاستر ہے تھانوی صاحب بھشتی زیور صفحہ نمبر **33** پر لکھتے ہیں کہ میں نے کتاب لڑکیوں کے لئے لکھی ہے تا کہ وہ خوش ہوں۔

(نوٹ) دیوبندی مدارس میں لڑکیوں کو یہ کتاب پڑھائی جاتی ہے۔

بریلوی مکتب فکر کے کسی عالم نے ایسی کتاب نہیں لکھی جیسی تھانوی صاحب نے لکھی ہے یہ سب نحوست ہے گستاخیوں کی۔

## انگریز کی ایجنٹی اور مدرسہ دیوبند

سرفراز صاحب کا اس امر پر بڑا اصرار ہے کہ اعلیٰ حضرت انگریز کے ایجنٹ تھے اس الزام کی مفصل تردید ہو چکی ہے مزید وضاحت کے لئے صرف ایک حوالہ پیش خدمت ہے۔ ایک دیوبندی پروفیسر ایوب قادری نے ایک کتاب لکھی ہے۔ (مولانا احسن نانوتوی) اس کتاب میں وہ رقم طراز ہیں۔

**31** جنوری **1875** بروز شنبہ لیفٹیننٹ گورنر کے ایک خفیہ معتمد انگریز مسمی پامر نے اس مدرسہ کو دیکھا تو اس نے نہایت اچھے خیالات کا اظہار کیا اس کے معائنہ کی چند سطور درج ذیل ہیں

جو کام بڑے بڑے کالجوں میں ہزاروں روپے کے صرف سے ہوتا ہے وہ یہاں کوڑیوں میں ہو رہا ہے جو کام پرنسپل ہزاروں روپے تنخواہ لے کر کرتا ہے وہ یہاں پر ایک مولوی چالیس روپے ماہانہ میں کر رہا ہے یہ مدرسہ مخالف سرکار نہیں ممد و معاون سرکار ہے۔

(مولانا محمد احسن نانوتوی صفحہ نمبر **217** طبع کراچی)

اس حوالہ کے بعد کسی ذی شعور آدمی کو اس امر میں شک نہیں ہوسکتا کہ دیوبندی مدرسہ انگریزوں کی سازشون کا نتیجہ ہے یہاں تک عبارات اکابر کی تمام مباحث کا جواب مکمل ہوگیا۔ جو حضرات دیوبندی سنی اختلاف کے بارے میں مزید تفصیلات جاننے کے شائق ہوں وہ ان کتابوں کا مطالعہ کریں۔ (1) دیوبندی مذہب مصنفہ غلام مہر علی صاحب دامت برکاتہ (2) خون کے آنسو علامہ مشتاق احمد نظامی (3) مناظرہ جھنگ (4) الحق المبین (5) دعوت فکر (6) تعارف علماء دیوبند (7) مشعل راہ بندہ نے بھی اس کتاب کی ترتیب میں چند مقامات پر ان کتب سے استفادہ کیا ہے۔

**﴿اللھم ارنا الحق حقا و ارزقنا اتباعه و ارنا الباطل باطلاً و رزقنا اجتنابه﴾**

قارئین کی خدمت میں ایک گزارش ہے کہ فقیر راقم الحروف کو اپنی بے بضاعتی اور جہالت کا مکمل اعتراف ہے لہٰذا جو حضرات اس کتابچہ میں کوئی غلطی محسوس کریں وہ راقم الحروف کو مطلع کریں انشاءاللہ تعالیٰ رجوع کرنے میں کسی ہچکچاہٹ کا مظاہرہ نہیں کیا جائے گا۔

اور مجھے یہ بھی اعتراف ہے کہ لب ولہجہ سخت ہے لیکن اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ فریق مخالف نے بھی سخت لہجہ اختیار کیا تھا۔

مسلم شریف میں حدیث ہے۔﴿المستبان ماقالا فعلی البادی مالم یعتد المظلوم﴾ **ترجمہ**: باہم گالی دینے والے جو کچھ کہیں اسکا وبال ابتدا کرنے والے پر ہوگا جب تک مظلوم زیادتی نہ کرے﴿لا یحب اللہ الجھر بالسوء من القول الا من ظلم﴾۔لہٰذا جن حضرات نے گکھڑوی صاحب کی کتاب کا مطالعہ کیا ہوگا وہ فقیر کو معذور سمجھیں گے۔ویسے یہ بھی گزارش ہے کہ قارئین پہلے اس کی کتاب پڑھیں پھر اس احقر کی معروضات کو ملاحظہ کریں تاکہ تصویر کے دونوں رخ سامنے آجائیں۔

**وما علینا الا البلاغ**

**﴿فاعتبرو یا اولی الابصار﴾**

**(نوٹ)** اس کتاب میں ہم نے حتی المقدور کوشش کی ہے کہ کسی طرح سرفراز صاحب راہ راست پر آجائیں لیکن جب تک خدا تعالی ھدایت نہ دے تو آدمی کیسے ہدایت یافتہ ہوسکتا ہے

**﴿من یضلل اللہ فلا ھادی لہ﴾**

ایں سعادت بزور بازو نیست ۔ تانہ بخشد خدائے بخشندہ

تیرے ضمیر پہ جب تک نہ ہو نزول کتاب ۔ گرہ کشاہ ہے نہ رازی نہ صاحب کشاف

تاریخِ تحریکِ پاکستان اور اس کے قائدین سے دلچسپی رکھنے والے علماء طلباء اور
پروفیسرز حضرات کے لیے اہل السنۃ پبلی کیشنز کی عظیم پیشکش




مصنف


عاشق اعلیٰ حضرت سید صابر حسین شاہ بخاری
بانی ادارہ فروغ افکار رضا برہان شریف ضلع اٹک


گیارہ ابواب پر مشتمل اس خوبصورت کتاب میں قائد مرحوم کی زندگی کے عملی و اعتقادی پہلوؤں پر بھرپور روشنی ڈالی گئی ہے۔ اور اس بات کو پایۂ ثبوت تک پہنچایا گیا ہے کہ قائد مرحوم کی زندگی ایک راست باز، راسخ العقیدہ اور سچے مسلمان کی زندگی تھی انداز تحریر انتہائی متین، سنجیدہ اور اختصار پسندانہ ہے حقیقت کے موتی چن کر ایک جگہ اکٹھے کر دیے گئے ہیں اور ہر بات مستند حوالہ جات کی روشنی میں لکھی گئی ہے۔


ناشر

اہل السنۃ پبلی کیشنز دینہ (جہلم)

0321-7641096,0333-5833360

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مجموعہ صلوٰۃ الرسول ﷺ

ایک ایسی کتاب جو بیک وقت عربی ادب کا شاہکار بھی ہے اور سیرت مصطفےٰ ﷺ کے مختلف پہلوؤں کا گلشن پُر بہار بھی۔ 5 جلدوں اور 30 پاروں پر مشتمل اس کتاب میں حضرت مصنف نے درود وسلام کے مختلف صیغوں کو اس انداز میں جمع فرمایا ہے کہ اسے سرکار کی ولادت پاک سے لیکر وفات تک کے احوال وواقعات اور معجزات وکمالات کا ایک حسین مرقع بنادیا ہے۔ اس منفرد کتاب کو جس شخصیت نے اردو کے قالب میں ڈھالا ہے ان کی علمی برتری اور جلالت علمی کی تاریخ نصف صدی پر محیط ہے اور جنہیں دنیا امام العلماء علامہ محمد اشرف سیالوی کے نام سے یاد کرتی ہے۔

## تصنیف لطیف

غوث زماں حضرت خواجہ حضرت محمد عبدالرحمٰن چھوہروی رحمۃ اللہ علیہ

## مترجم

عمدۃ الاذکیاء اشرف العلماء علامہ محمد اشرف سیالوی زید مجدہم

## ملنے کا پتہ

اھل السنہ پبلی کیشنز گلی شاندار بیکرز منگلا روڈ دینہ

0333-5833360 , 0321-7641096

محرم الحرام سے ذوالحجہ تک مختلف موضوعات پر

(59) انسٹھ خطبات کا شاندار مجموعہ




مؤلف

حضرت مولانا صاحبزادہ محمد عبدالرؤف ہاشمی

نقشبندی مجددی فاضل علوم اسلامیہ خطیب جہلم

ناشر

اھل السنه پبلی کیشنز گلی شاندار بیکرز منگلا روڈ دینہ

فون نمبر:0321:7641096 Mob 0333-5833360

